# کانفرنس نمبر

جلد (۶) شمارہ (۱)

زیر سرپرستی جناب خان فضل محمد خان صاحب ایم۔ اے ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

انجمن اساتذہ حیدرآباد دکن کا سہ ماہی رسالہ


مجلس ادارت:۔ سید علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسؤل
سید فخر الحسن بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ) مدیر
محمد عبدالنور صدیقی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ) شریک مدیر

# مقاصد

(۱) طبقۂ اساتذہ کے احساس معلمی کو بیدار کرنا۔
(۲) طبقۂ اساتذہ کے مخصوص انفرادی تجربات معلمی کو شائع کرنا
(۳) فن معلمی پر نفسیاتی حیثیت سے نقد و نظر۔
(۴) انجمن اساتذہ کے مفید مضامین کی اشاعت۔
(۵) انجمن اساتذہ کے مقاصد و اغراض کو ملک کے طول و عرض میں مکمل طور پر پھیلانا۔

# قواعد

(ا) رسالہ کا نام حیدرآباد ٹیچر ہوگا اور ہر سہ ماہی پر صدر دفتر انجمن اساتذہ بلدہ سے شائع ہوگا۔
(ب) رسالہ کی سالانہ قیمت بہ تفصیل ذیل ہوگی۔
اندرون و بیرون ممالک محروسۂ سرکار عالی تین روپیہ مع محصول ڈاک سالانہ (سکہ رائجہ)
صرف اردو حصہ (عہ) سالانہ قیمت فی پرچہ اردو و انگریزی (۱۲ر) صرف اردو (۸ر)
(ج) رسالہ نصف انگریزی و نصف اردو ہوگا جس میں حسب صوابدید تغیر بھی ہو سکے گا۔
(د) صرف وہی مضامین درج ہو سکیں گے جو تعلیم سے متعلق ہوں۔
(س) جملہ مضامین و مراسلت دفتر کے پتہ سے ہونی چاہیئے۔
(ش) اشتہارات کا نرخ حسب تفصیل اشاعت ہٰذا رہے گا۔

## نرخ اشتہارات حیدرآباد ٹیچر حسب ذیل ہے

| مقدار | سال بھر | ۶ ماہ | فی اشاعت |
|---|---|---|---|
| پورا صفحہ | ﻌﮧ | صہ ۸ر | مے ر |
| نصف صفحہ | صہ | عال ۱۲ر | عہ ۸ر |
| ربع صفحہ | عال ۸ر | عہ ۶ر | ۱۵ر |
| فی سطر | ۱۰ | ۸ر | ۶ر |

اعظم اسٹیم پریس چارمینار حیدرآباد دکن میں طبع ہو کر دفتر انجمن اساتذہ واقع صدر مہتممی تعلیمات بلدہ سے شائع ہوا

# حیدرآباد ٹیچر

جلد (۶) شمارہ (۱)

بابتہ آبان ۱۳۴۲ ف م اکتوبر ۱۹۳۲ء

## فہرست مضامین

# مدرس سے خطاب

از مولوی محمد عبد السلام صاحب ذکی

خلق خالق نے کئے عالم ہیں بے حد و شمار — دشت و دریا و زمین و آسمان و کہسار
دلفریب و حسن زاد لکش مناظر نور بار — بلبل و گل نغمۂ شیریں فضائے پر بہار
بھاپ بجلی ہی نہیں انسان کی خدمت کے لئے
سجدہ کرتے ہیں ملک اس کی فضیلت کے لئے

ایسے اشرف کی دماغی قوت و قلب و جگر — اک خدا کی شان ہے پرواز اس کی عرش پر
ان کا کیا کہنا حکومت جن کی ہو اُن پر مگر — نوع انساں کے بنانے کا ہے سہرا جن کے سر
اے مدرس تیرا رتبہ کیا رفیع الشان ہے
قالب قومی میں تو روح رواں ہے جان ہے

مانتے ہیں کس کو ہے پیغمبروں کی سروری — جانتے ہیں جزو ہے پیغمبری کا شاعری
ایک معنیٰ سے مگر تدریس ہے پیغمبری — اس لئے تدریس کو خالق نے بخشی برتری
علم الاسماء سے تدریس بشر اول ہوئی
قرارتِ اقراء سے تعلیم نبی افضل ہوئی

شہ جہاں جب قید ہستی میں رہا قید پسر — مشغلہ تدریس کا سمجھا نہایت خوب تر
گو کھلے کے نام نامی سے بھی ہیں ہم باخبر — عمر جس نے وقف کردی قوم کی تعلیم پر
اپنے جیسے فرد پیدا کرنا اس کا تھا خیال
پیارے شاگردوں سے غفلت ایک لمحہ تھی محال

اے مدرس فرض ہیں تیرے فضائل سے سوا — جوش و ہمت اور خوبی سے تو کر ان کو ادا
ذوق علم و فضل کا ایسا تو دیوانہ بنا — تا کہ گہوارے سے مرقد تک پڑھے بچہ سدا
اپنی ذہنی قوتوں کی کھاد دے کر صبح و شام
نونہالوں کی کیا کر آبیاری تو مدام

تیری تیاری سبق کی مشکلوں کا آئینہ　　　تیرا پیشہ ہے نہایت شکل و صبر آزما
جب کتب بینی سے تو اک علم کا دریا بنا　　　ہو سبق دلچسپ ہر تقریر تیری دلربا
ہر مدرس کا نمونہ بھی نہایت نیک ہو
صحت و علم و عمل میں جس کی ہستی ایک ہو
تربیت سے اُن کی غافل ہو نہ اک لحظہ کبھی　　　خدمت قومی کی خاطر وقف کر دے اپنی جان
تیری ہستی ہو خلوص و درد کی ان مول کان　　　تیرے اوصاف حمیدہ سے ہو ظاہر تیری شان
مائیہ شان سیادت ہوں ترے اوصاف بھی
منبع چشم عنایت ہوں ترے الطاف بھی

---

# قطعات

دلچسپیاں جو لیتے ہیں تعلیم میں سوا　　　ممنون اُن کے دل سے ہیں سارے اساتذہ
کیا خوف ہے سفینۂ تعلیم کو ذکی　　　سلطان علیم بیڑے کے ہیں جب کہ ناخدا

## دیگر

میہمان اپنے بصد شان و جلال آتے ہیں　　　علم کے شمس مہ نور و جمال آتے ہیں۔
جن کے جلوؤں سے بنی کانفرنس زینت طور　　　ایک ہی سال نہیں سال بسال آتے ہیں۔

## دیگر

کیا تجربوں کا خاص خزانہ نہیں ہے یہ　　　فن کی دکاں میں ملنے کا سودا نہیں ہے یہ
چُن لیجئے کنارہ پہ اس کے دُر و صدف　　　ہے بحر فیض تنگیٔ صحرا نہیں ہے یہ

---

# روئداد
# پانچویں سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ
## منعقدہ ۲۶ و ۲۷ ر امرداد ۱۳۴۰ف
## پہلا اجلاس

انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کا پانچواں سالانہ جلسہ بتواریخ ۲۶ و ۲۷ ر امرداد ۱۳۴۰ف سٹی کالج کی شاندار عمارت میں زیر صدارت مولوی سمیع اللہ بیگ صاحب نواب مرزا یار جنگ بہادر میر مجلس عدالت العالیہ سرکار عالی منعقد ہوا۔

پہلے روز اجلاس اول میں سب کام وقت پر ہوئے۔ افتتاح نمائش کے بعد مولوی سید ظہور علی صاحب بی۔ اے۔ بی ٹی منصرم صدر مہتمم تعلیمات مستقر بلدہ و میر مجلس انجمن نے تحریک کی کہ عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر کرسی صدارت پر رونق افروز ہو کر کارروائی کانفرنس کے آغاز کی اجازت مرحمت فرمائیں۔ اس کی تائید جناب جی۔ اے چندرو ارکر صاحب ایم۔ اے صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ رزیڈنسی نے کی۔ قرارت اور بھجن کے بعد جناب ریورنڈ ایلیسن صاحب پرنسپل ویسلین مشن ہائی اسکول سکندرآباد نے انگریزی میں اپنا جامع مگر مختصر خطبہ استقبالیہ پڑھا جو بجنسہ ٹیچر کی اس اشاعت میں درج ہے۔ اس کے بعد مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی۔ اے۔ ایل ٹی منصرم صدر دارالعلوم نے اردو میں خطبہ استقبالیہ پڑھا جو ذرا طویل اور رپورٹ انجمن کی بہت سی باتوں پر حاوی تھا۔ یہ بھی بجنسہ ناظرین ٹیچر کی اطلاع کی غرض سے کہیں اور جگہ درج ہے اس کے بعد معتمدی عمومی نے اپنی رپورٹ پڑھی جس میں سابقہ منظور شدہ تحریکات کے متعلق جو کارروائی ہوئی، اس کا ذکر کیا اور رسالہ کی مالی حالت کی اصلاح کے لئے اپیل کی۔

اس کے بعد عالی جناب صدر نشین صاحب نے حسب ذیل تحریک پیش کی:۔

(۱) "انجمن ہذا اپنے پرجوش رکن اور سررشتہ تعلیمات کے ایک نیک نام اور سرگرم عہدہ دار مولوی عبدالسلام ناظر مدارس بیدر کے انتقال پر قلبی رنج و ملال کا اظہار کرتی ہے۔ اور ان کے پسماندگان سے اپنی دلی ہمدردی ظاہر کرتی ہے"۔ جس کو حاضرین نے خاموش کھڑے

ہوکر قبول کیا۔

اس تعزیت کی تحریک کی منظوری کے بعد فاضل صدرنشین صاحب نے اپنا بلیغ خطبہ صدارت بزبان انگریزی پڑھا، جس کا اردو ترجمہ بغرض استفادہ ناظرین اسی اشاعت میں پیش کیا گیا ہے۔ اس کے بعد مس ڈی بوٹھ صاحبہ صدر معلمہ شاخ کندر گارٹن سینٹ جارج گرامر اسکول نے تخفیف خطرۂ طفولیت کے عنوان سے اپنی دلچسپ تقریر سنائی اس کے ختم ہونے پر جناب جی یس پرکاش راؤ صاحب نے بزبان انگریزی رفریشر کورس کی اہمیت اور ضرورت کو بیان کرتے ہوئے حسب ذیل تحریک پیش کی۔

"اس کانفرنس کی رائے میں اس لحاظ سے کہ بعض ٹرینڈ اساتذہ کچھ عرصہ کے بعد تعلیم کے جدید طریقوں سے ناآشنا ہوجاتے ہیں۔ لہذا ایسے مدرسین کے لئے بلدہ میں ایک رفریشر کورس کا وقتاً فوقتاً انتظام کیا جانا چاہیئے جس میں ممالک محروسہ کے منتخب مدرسین شریک ہوسکیں"

اس تحریک کی تائید جناب مولوی سید تجمل حسین صاحب بی۔اے۔ بی ٹی اور تائید مزید جناب مولوی مجتبیٰ حسین صاحب نقوی بی۔اے نے فرمائی۔ اس میں مولوی شیخ ابوالحسن صاحب نے ترمیم پیش کی کہ اصل تحریک میں لفظ "بلدہ" سے پہلے "نارمل اسکول" کے الفاظ کا اضافہ کیا جائے۔ اس ترمیم کو محرک صاحب نے قبول کرلیا اس لئے اصل تحریک اس ترمیم کے ساتھ باتفاق آرا منظور ہوگئی۔

## دوسرا اجلاس

سب سے پہلے مولوی حبیب اللہ صاحب دفا مدرس مدرسہ فوقانیہ بیدر نے باجازت صدر صاحب ایک نظم بعنوان زمزمۂ تعلیم پڑھی جس کے آخر میں صاحب موصوف نے بلدہ میں اپنے تبادلہ کی خواہش کا اظہار فرمایا۔

اس نظم کے بعد تعلیم سائنس کی کمیٹی کی رپورٹ جناب یس ہوزدن صاحب میر مجلس کمیٹی مذکور نے پڑھی۔ اس رپورٹ کا اقتباس اردو اور انگریزی میں چھاپ کر حاضرین میں تقسیم کردیا گیا تھا۔ رپورٹ مذکورہ کے منظور ہونے کے بعد جناب مولوی شیخ ابوالحسن صاحب نے حسب ذیل تحریک پیش کی۔

"اس کانفرنس کی رائے ہے کہ تمام مدارس شاہی میں صہ ۲/۱ سہ - سہ ۲/۱ لعہ اور لسہ ۲/۱ مار کے تین جدید سائیڈ گریڈ ان "مدرسین کے لئے قائم فرمائی جائیں جو علی الترتیب (سہ تا صہ) - (مسہ تا مسہ) (للعہ تا مسہ) اور (مصہ تا لسہ) کے گریڈ میں انتہائی یافت تک پہنچ گئے ہوں اور یا تو بلحاظ عمر یا کسی اعلیٰ امتحان میں کامیابی حاصل نہ کرسکنے کے لحاظ سے اپنے موجودہ گریڈ سے اعلیٰ گریڈ میں ترقی نہ پاسکتے ہوں"

شیخ صاحب موصوف نے مجوزہ سائیڈ گریڈوں کی ضرورت پر کافی روشنی ڈالی اور جناب چندر ولاکر

صاحب نے اس کی تائید میں بذریعہ اعداد شمار دوسرے سررشتہ جات میں تین سائیڈ گریڈوں کا ہونا بیان کرتے ہوئے ان کی اہمیت کی زیادہ وضاحت فرمائی مولوی سید خیرات علی صاحب مددگار صدر مہتمم بلدہ کی تائید مزید کے بعد یہ تحریک باتفاق آرا منظور ہوگئی۔

اس کے بعد مولوی سید ظہور علی صاحب نے ایک لکچر بزبان انگریزی بعنوان "صدر مدرس" پڑھا یہ لکچر اس قدر دلچسپ اور گدگدانے والا تھا کہ بعض اوقات خود مقرر صاحب کو مسلسل تالیوں اور قہقہوں کے شور کی وجہ سے اپنی تقریر میں رکنا پڑتا تھا۔ صاحب موصوف نے ایک حقیقی صدر مدرس کا خاکہ نہایت عمدگی سے اور پُر مذاق طریقے پر کھینچا۔

شب کے نو بجے حسب پروگرام سب سے پہلے جناب مولوی خواجہ محمد احمد صاحب ایم۔ اے کیوریٹر نمائش گاہ بلدہ نے بعنوان "بعض نادر سکہ جات" بذریعہ فانوس طلسمی انگریزی میں تقریر فرمائی۔ جو بہت دلچسپ تھی۔ اس کے بعد جناب مولوی سید یوسف صاحب مددگار ناظم آثار قدیمہ نے "رائچور کے آثار قدیم" پر انگریزی تقریر فرمائی۔ فانوس طلسمی کے یہ دونوں لکچر دلچسپ تھے مگر بوجہ بارش حاضرین کی تعداد کم تھی۔

# تیسرا اجلاس

ٹھیک سوا نو بجے شروع ہوا سب سے پہلے باجازت عالی جناب صدر نشین صاحب مولوی عبد السلام صاحب ذکی مددگار مدرسہ وسطانیہ اردو شریف نے ایک مختصر سی نظم پڑھی۔ پھر جناب چندر وارکر صاحب نے حسب ذیل تحریک پیش کی۔

"اس کانفرنس کی رائے ہے کہ جملہ صدر مہتمم صاحبان تعلیمات جہاں کہیں ممکن ہو اپنے معائنہ میں مضامین درسی کے مخصوص مدرسین سے امداد لینے کے مجاز گردانے جائیں۔ ایسے مددگار صاحب کا ان مدرسین میں سے انتخاب کیا جائے' جو کم از کم چھ سال کا تعلیمی تجربہ رکھتے ہوں اور ان کو اس کام کے لئے مناسب معاوضہ ملنا چاہیئے۔"

چندر وارکر صاحب نے اس تحریک کے پیش کرنے میں نہایت مدلل تقریر فرمائی۔ اس کی تائید بجائے مولوی عبد النور صاحب صدیقی کے جو بعض خانگی وجوہ کی بنا پر تشریف نہ لا سکے' عبد السلام صاحب ذکی نے فرمائی اور جناب سالم بن سعید صاحب صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ دار الشفاء نے تائید مزید فرمائی۔ جناب شیخ ابو الحسن صاحب نے اس تحریک سے اختلاف فرمایا کہ اکثر صدر مہتمم صاحبان مدارس تعلیمی تجربہ رکھتے ہیں اس لئے وہ ہر مضمون کا امتحان لے سکتے ہیں۔ اس کے بعد جناب سید محمد اعظم صاحب ایم۔ اے صدر سٹی کالج نے اس تحریک

کے متعلق موافق اور مخالف دونوں پہلوؤں پر روشنی ڈالتے ہوئے ایک ترمیم پیش فرمائی کہ انگریزی میں تحریک کے الفاظ میں might کے بجائے should کا لفظ ہونا چاہئے۔ چنانچہ محرک صاحب نے اِس ترمیم کو قبول کرلیا۔ اور تحریک بغلبہ آرا منظور ہوگئی۔ پھر سید محمد شریف مشہدی نے باغ بانی کے متعلق اپنا مضمون اُردو میں پڑھا۔ تربیت اخلاق کی سب کمیٹی کی رپورٹ جو بسوط اور دل چسپ ہے، مولوی سید غلام محمود صاحب معتمد کمیٹی نے سُنائی۔ اس رپورٹ کا خلاصہ بھی اُردو و انگریزی دونوں زبانوں میں چھاپ کر حاضرین میں تقسیم کردیا گیا تھا۔ رپورٹ مذکور کے منظور ہونے کے بعد مولوی عبدالجبار صاحب مدرس مشاغل دستی سٹی کالج نے اپنا مضمون بعنوان "تعلیم مشاغل دستی" انگریزی میں پڑھا۔

## چوتھا اجلاس

اس اجلاس میں سب سے اول جناب راجیا صاحب صدر مدرس ضلع محبوب نگر نے باجازت عالی جناب صدر نشین صاحب اپنا تیار کردہ بالفریم حاضرین کو دکھایا اور اُردو و تلنگی الفاظ اور اعداد لکھنا پڑھنا سکھانے میں اس کے استعمال کا طریقہ بھی بتایا۔ پھر مدارس ثانویہ امدادی کے انتظام کے متعلق جناب مولوی معین الدین صاحب قریشی نے حسب ذیل تحریک پیش فرمائی۔

"اس کانفرنس کی رائے ہے کہ ہر ایک امدادی مدرسہ ثانویہ میں ایک باقاعدہ انتظامی مجلس ہونا چاہیئے جو سررشتہ تعلیمات کی مسلمہ ہو۔ صدر مدرس اس مجلس کا رکن ہو۔ اور اُس کو مدرسے کے اندرونی انتظام میں وہی اختیارات حاصل ہوں جو مدرسہ شاہی کے صدر مدرس کو حاصل ہیں اور موجودہ قواعد امداد میں ایسی ترمیم فرمادیجائے، جس کی رُو سے مذکورہ شرائط کی تکمیل منظوری امداد کے لئے لازمی گردانی جائے"۔

صاحب موصوف نے اس تحریک کو پیش کرتے ہوئے اُردو میں ایک مبسوط تقریر فرمائی جس کی تائید میں جناب آر سُبّا راؤ صاحب صدر مدرس مدرسہ مفیدالانام نے انگریزی میں تقریر فرمائی۔ جناب سیمسن صاحب کو اس تحریک سے اختلاف تھا موصوف نے بیان کیا کہ تحریک کا جزاول و جز سوم یعنے مجلس انتظامی کا ہونا اور صدر مدرس کا رکن ہونا کافی ہے۔ جزدوم مجلس کا مسلمہ سررشتہ ہونا۔ اور جز چہارم "صدر مدرس کو مدرسے کے اندرونی انتظام میں ..... الخ غیر ضروری ہے۔ لہذا حسبہٖ ترمیم کردی جائے۔ اس ترمیم کی تائید جناب راؤبہادر ونکٹ ریڈی صاحب نے فرمائی، مگر افسوس کہ محرک صاحب نے اس کو منظور نہ کیا اور یہ ترمیم (۱۳) کے مقابلے میں (۶۰) آرا سے نامنظور ہوئی۔ اور اصل تحریک بغلبہ آرا منظور ہوئی۔ اس کے بعد جناب مولوی محمد عبدالرحمن خاں صاحب صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ نے سائنس پر تقریر فرمائی۔ کیوں کہ

صاحب موصوف بوجہ کسلمندی مزاج حسب پروگرام لکچر تیار نہ کرسکے۔

اس کے بعد جناب میر مجلس صاحب انجمن نے آئندہ کانفرنس میں رپورٹیں پیش کرنے کے لئے منتخب شدہ مضامین ڈرائینگ۔ السنہ علمی۔ اور مینول ٹرینگ (دستی مشاغل) کا اعلان کیا۔ اور اس کے بعد مولوی نظیر حسین شریف صاحب نے بحیثیت معتمد نمائش کمیٹی رپورٹ نمائش سنائی جس کے ختم پر (۱۴) انعام تقسیم ہوئے، اور عالی جناب صدر نشین صاحب کی آخری تقریر کے بعد مولوی سید ظہور علی صاحب نے عالی جناب صدر نشین صاحب اور دیگر حضرات کا جنہوں نے کانفرنس میں مدد دی تھی بالخصوص جناب مولوی سید محمد اعظم صاحب اور جناب مولوی عبد الرحمن خاں صاحب نیز سر رشتہ آثار قدیم کے عہدہ داروں کا نام بنام شکریہ ادا کیا۔ حضور پر نور، صدر نشین صاحب کانفرنس نیز سید محمد اعظم صاحب و سید ظہور علی صاحب کے لئے تین تین چیرز کے ساتھ جلسہ برخاست ہوا۔

# خطبہ استقبالیہ اجلاس پنجم کانفرنس انجمن اساتذہ بلدہ حیدرآباد

ریورنڈ ال۔ ہمیس۔ بی۔ اے پرنسپل ویسلین مشن ہائی اسکول سکندرآباد

میں مسرت کے ساتھ اُس عزت کی قدر کرتا ہوں جو آپ نے آج مجلس استقبالیہ کا صدر نشین منتخب کرکے مجھے بخشی ہے۔ میں اسے صرف ذاتی قدر افزائی نہیں سمجھتا بلکہ سکندرآباد کے سارے ہم پیشوں کی خدمات کا اعتراف سمجھتا ہوں۔ حیدرآباد کی تعلیمی برادری کے ساتھ جو قریبی تعلق بلدہ کے مدارس کو حاصل ہے وہ ہم لوگوں کو جو تالاب کے اس طرف رہتے ہیں حاصل نہیں ہماری مثال متبنّٰی کی سی ہے لیکن ہمیں اس پر فخر ہے کہ ہم آپ ہی کے ہیں اور خوش ہیں کہ برادری کے مشوروں میں ہماری جگہ بھی متعین ہے۔

مجلس استقبالیہ کے صدر نشین ہونے کی حیثیت سے میرا پہلا فریضہ یہ ہے کہ بڑی خوش دلی کے ساتھ کانفرنس کے مشہور زمانہ صدر عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر کا پر خلوص خیر مقدم کروں یہ کوئی معمولی بات نہیں کہ آپ کی مصروفیتوں کا شخص اپنے دو کامل دن ہماری کانفرنس کے بحث و تمحیص کو خاموشی سے سننے کے لئے وقف کردے۔ ہم آپ کی اس موجودگی کو بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور اُمید کرتے ہیں کہ جب ساری کارروائیوں کے ختم پر آپ نظر بازگشت ڈالتے ہوئے تقریر

فرمائیں گے۔ تو ہم آپ کی پختہ رائے اور قانونی دماغ سے پورا پورا فائدہ حاصل کرینگے۔ جناب ممدوح نے صدارت قبول فرما کر یہ ظاہر کر دیا کہ آپ کو تعلیمی اُمور سے کس قدر دلچسپی ہے۔ آپ نے اس کے ساتھ اس فرض کو بھی تسلیم کر لیا جو آپ پر تعلیم کی جانب سے عائد ہوتا ہے۔

جناب والا!

اجازت دیجئے کہ میں اس فرض کی توضیح کرتے ہوئے آپ کو یاد دلاؤں کہ مدارس کے بغیر علماء ایسا وجود میں نہیں آسکتیں اور مدرسین کے بغیر اُن میں حکام نہیں پائے جاسکتے۔ ہم نیازمندی کے ساتھ یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہم مدرسین کا وجود ریاست میں بڑی اہم چیز ہے۔ جس طرح موٹر بغیر پیٹرول کے ایک قدم آگے نہیں بڑھ سکتی اسی طرح ملک بھی بغیر مدرسین کے ترقی کا قدم آگے نہیں اٹھا سکتا۔

ہمیں مزید خوشی اس سے ہے کہ جناب ناظم صاحب بھی یہاں تشریف فرما ہیں۔ ہم جانتے ہیں کہ آپ کی شرکت محض سر سے چھدا اُتارنے کے لئے نہیں ہے بلکہ اس کی غرض ہمدردی اور کھلے دل سے مدرسین اور مدارس کے مفاد کو یکساں طور پر ترقی دینا ہے اس موقع پر ہماری آنکھیں مولوی سید علی اکبر صاحب کو ڈھونڈھتی ہیں۔ چونکہ وہ اس وقت یہاں موجود نہیں ہم ان کی نسبت جو چاہیں کہہ سکتے ہیں۔ صدر مہتمم ہونے کی حیثیت سے اُن میں نقاد عہدہ دار اور مہربان مشیر کی دو خوبیاں غیر معمولی طور پر جمع ہیں۔ جب میں نوآموز مدرس تھا صدر مہتمم صاحبان کا معاینہ ایک ہیبت ناک منظر برپا کر دیتا تھا۔ طلبہ اور مدرسین مارے خوف کے کانپ جایا کرتے تھے اور اُن کا کام اپنی اصلی حالت سے بہت گرا ہوا دکھائی دیتا تھا۔ مولوی سید علی اکبر صاحب کے معائنہ کے وقت یہ حالت نہیں ہوتی۔ اُن کے احترام کا خیال بغیر خوف کے پیدا ہوتا ہے۔ میں ذاتی طور پر ان کے دوستانہ انداز اور حقیقی مفید ہدایات کا ممنون ہوں۔ ہم ان مدرسین حضرات کا بھی دل سے خیر مقدم کرتے ہیں جو یہاں موجود ہیں اور اُمید کرتے ہیں کہ اس کانفرنس میں انہیں اپنے دل کو گرمانے اور مزید معلومات حاصل کرنے کا کچھ نہ کچھ مواد ملے گا۔ کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں کہ ان کانفرنسوں کے انعقاد کا فائدہ کیا ہے؟ ان میں بجز ہما ہمی اور بے سود تیز و تند بحث و مباحثہ کے اور کیا رکھا ہے۔ مجھے اس رائے سے کلیتاً اختلاف ہے اگر اجازت ہو تو میں کانفرنس سے جو دو نہایت مفید مقصد حاصل ہوتے ہیں بتاؤں۔

پہلی بات یہ ہے کہ کانفرنس کے انعقاد سے سررشتہ تعلیمات کی پالیسی کی نسبت ہمیں اظہار رائے کا موقع ملتا ہے اگر کوئی شکایت ہے تو ہم اُسے بیان کر سکتے ہیں نصاب نامہ

میں ترمیم، مدارس کی تنظیم، مدرسین کی شخصیت سے متعلق اور دوسری باتیں یہاں اُٹھائی جاسکتی ہیں۔ مختصر یہ کہ ہمیں ملک کے تعلیمی امور کے انتظام میں اگر براہ راست کوئی اختیار نہیں تو اظہار رائے کا موقع ضرور حاصل ہے۔ جتنی سرگرمی سے ہم کانفرنس میں حصہ لینگے اتنا ہی ہمارا اثر قوی ہوگا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ جو کچھ ہم چاہتے ہیں وہ سب کا سب بیک وقت نہیں ملے گا۔ اصلاحات کا تبلانا اتنا مشکل نہیں جتنا کہ اُن کا عمل میں لانا۔ اگر ہمارے مطالبات معقول ہیں اور ہم جم کر اُن پر اڑے رہیں تو وہ کلیۃً نظر انداز نہیں کئے جاسکتے۔ ریاستوں کے محکمے ساری دنیا میں سست رفتاری کے لئے بدنام ہیں (اگرچہ ان کی سست رفتاری کے وجوہ معقول ہیں) لیکن یہ نہیں ہوسکتا کہ جمہور کے صحیح اور نیک انجام رائے کے اثر ہمیشہ کے لئے محفوظ رہیں۔ اس معاملہ میں ریاست کے سر رشتہ تعلیمات نے ہمارے خیالات و آراء کے قبول کرنے میں ہرگز تاخیر نہیں کی۔ پچھلے کاغذات کو دیکھکر مجھے جرات ہوتی ہے کہ حکام نے کس طرح انجمن اساتذہ کے کانفرنس کی بہت سی تجاویز کو شرف قبولیت بخشا ہم ان میں سے چند کا ذکر کرتے ہیں اگرچہ ان کے علاوہ اور بہت سی ہیں۔ مدارس میں طبی معائنہ ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ کے امتحان پر نظر ثانی اور بالخصوص سائنس کی تعلیم کو لازمی قرار دینا۔ پیشہ کی تعلیم کا انتظام۔ جسمانی ریاضت کی تعلیم۔ مدرسین کے لئے پرو وی ڈنٹ فنڈ کا قائم کرنا۔ طبقہ وسطانیہ کے امتحان کا برخاست کیا جانا۔ عثمانیہ میٹرک کے امتحان کے لئے تین سال کی تعلیم کا انتظام کرنا۔ ان سب امور کے متعلق گذشتہ کانفرنس میں تجاویز منظور کی گئیں اور ہر ایک پر عمل کیا گیا۔ ابھی گذشتہ سال کانفرنس میں یہ بات اُٹھائی گئی تھی کہ تحتانیہ اور وسطانیہ کا نصاب نیا تیار کیا جائے آج ہم اس نصاب کو پہلی چمکدار جلد میں اپنے ہاتھوں میں پاتے ہیں۔ اس مثال سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ریاست کا یہ سر رشتہ نہ صرف ترقی کی راہ پر گامزن ہے، بلکہ اُن کانفرنسوں کی کارروائیاں بے نتیجہ نہیں ثابت ہوئیں۔ ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس کانفرنس کی بدولت ہمارے ہاتھ میں تعلیم کی ترقی کا ایک حقیقی آلہ موجود ہے بشرطیکہ ہم اس کو سمجھ کر استعمال کریں۔

دوسرا مقصد جو کانفرنس کے انعقاد سے حاصل ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ اس کے ذریعہ سے ہم نئے خیالات سے باخبر ہوجاتے ہیں۔ ہلاکت اور گناہوں میں سب سے سنگین گناہ جس میں مدرس مبتلا ہوسکتا ہے وہ پرانی باتوں کا پرانے طریقے سے تعلیم دینا ہے۔ پامال لیک میں پڑ جانا تباہی لاتا ہے۔ نئے نئے معلومات نہایت حیرت انگیز رفتار کے ساتھ ہر طرف چشمے

کی طرح ابلتے رہتے ہیں جو مدرس اس سے بے خبر ہے وہ اپنے فرض کے انجام دینے میں کوتاہی کرتا ہے ہے ایسے شخص کو گلی سڑی چیزوں کے ساتھ کسی عجائب خانہ کے الماری میں پڑا رہنا چاہیئے نہ کہ نئی اور بڑھتی ہوئی بات کی کُنہ کے متلاشی پود کی تعلیم کا فرض اس کے ذمہ ہونا چاہیئے۔ جو شخص اس کانفرنس میں شریک ہوا ہے وہ نئے خیالات لئے بغیر یہاں سے نہیں اٹھ سکتا ان خیالات کو سمیٹنا ہمارا کام ہے اور چاہیئے کہ جب موقع ہاتھ آئے نئے نئے طریقوں پر کاربند ہونے کی کوشش کریں۔ ہم زمانہ سے پیچھے نہیں رہ سکتے۔ میرا یہ ذاتی شعار ہے کہ ہر سال کوئی نہ کوئی نئی چیز چلانے کی کوشش کرتا ہوں۔ بعض اوقات نیا طریقہ کام نہیں دیتا۔ اس میں کوئی مضائقہ نہیں کہ ہم کوشش کریں اور ناکامیاب رہیں یہ بُرا ہے کہ ہم سرے سے کسی چیز کو آزما کر دیکھیں ہی نہیں۔ دنیا میں تعلیم کے کام سے بہتر کوئی دوسری شئے نہیں اور کسی دوسری چیز کو اتنی اہمیت نہیں! کسی چیز کا اثر اتنا دُور رس نہیں جتنا کہ تعلیم کا۔ بس یہ بات قریب قریب جرم کے ہے کہ بہتر سے بہتر معلومات اور بہتر سے بہتر طریقے جو میسر ہوں کام میں نہ لائے جائیں۔ اس کانفرنس کو چاہیئے کہ اس بات میں ہماری مدد کرے۔ مجلس استقبالیہ کی طرف سے میں یہ اُمید ظاہر کرتا ہوں کہ مذکورہ بالا اور نیز اُن کے علاوہ اور طریقوں سے کانفرنس بہت کامیاب ثابت ہو سکتی ہے۔

# رسالۂ جامعہ

زیر ادارت مولانا حافظ محمد اسلم صاحب جیراجپوری و ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب ایم۔اے پی ایچ ڈی

یہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے۔ جو تقریباً سات سال سے برابر شائع ہو رہا ہے اور اپنے بلند پایہ علمی مضامین کے باعث ملک میں نہایت عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ جامعہ کے مضمون نگاروں میں ہندوستان اور یورپ کے مشہور انشا پرداز شامل ہیں جن میں سے بعض کے اسمائے گرامی درج ذیل ہیں۔ ان تمام حضرات کے مضامین ۱۹۲۹ء میں شائع ہوئے ہیں۔

- پروفیسر فریڈرش مائینکے (برلین)
- محمد مجیب صاحب بی۔اے (آکسن)
- مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب دہلوی
- ڈاکٹر سلیم الزماں صاحب پی ایچ۔ڈی
- زبید احمد صاحب بی۔اے (لندن)
- مولانا سید سلیمان صاحب ندوی
- ملک اسلم خاں صاحب بی اے (کیمرج)
- سجاد ظہیر صاحب بی۔اے (آکسن)
- یوسف حسین خانصاحب بی۔اے (عثمانیہ) (پیرس)
- ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب ایم اے پی ایچ ڈی

رسالہ کی خوبیوں کا اندازہ نمونہ دیکھ کر ہی ہو سکتا ہے جو صرف ایک کارڈ لکھنے پر مفت ارسال کیا جاتا ہے۔ البتہ تازہ پرچہ ۸ کے ٹکٹ وصول ہونے پر بھیجا جا سکتا ہے۔ رسالہ کی سالانہ قیمت پانچ روپیہ ہے اور اراکین اکاڈمی کی خدمت میں مفت پیش کیا جاتا ہے۔ مفصل کیفیت خط و کتابت سے معلوم کیجیئے۔

منیجر رسالہ "جامعہ" دہلی

# خطبۂ استقبالیہ

شیخ ابوالحسن۔ بی۔ اے۔ ال ٹی پرنسپل فوقانیہ عثمانیہ دارالعلوم بلدہ حیدرآباد

جناب صدر و خواتین ذوالاحترام و حاضرین کرام! انجمن اساتذہ حیدرآباد نے مجھ جیسے ہیچمیداں اور نووارد کو مجلس استقبالیہ کی طرف سے آپ حضرات کا خیر مقدم کرنے کے لئے مقرر فرما کر میری نمایاں عزت افزائی کی اس لحاظ سے خود اراکین انجمن کا شکریہ ادا کرتے ہوئے میرا خوشگوار فرض ہے کہ انجمن اساتذہ کی طرف سے ہمارے صدر منتخب عالیجناب مولوی مرزا سمیع اللہ بیگ صاحب الملقب بہ نواب مرزا یار جنگ بہادر میر مجلس عدالت العالیہ حیدرآباد دکن جیسی علم دوست و ہمدرد تعلیم ذات ستودہ صفات نیز معزز مہمانوں اور محترم اساتذہ کی خدمت میں انجمن ہذا کی اس پانچویں سالانہ کانفرنس کی شرکت کی تقریب میں ہدیہ خوش آمدید پیش کرتے ہوئے تہ دل سے خیر مقدم کروں۔

گذشتہ چار کانفرنسوں کے مواقع پر عالیجناب نواب سر حیدر نواز جنگ بہادر و نواب مہدی یار جنگ بہادر و جناب خان فضل محمد خاں صاحب اور نواب اکبر یار جنگ بہادر جیسی ممتاز و علم دوست ہمدرد قوم ہستیوں نے جو حیدرآباد کے طبقہ عہدہ داران میں قابل فخر و مباہات ہیں کانفرنس ہذا کی کرسی صدارت کو زینت بخشی ہے۔ اور اس روایت کو قائم و برقرار رکھتے ہوئے اس وقت ہم میں علم قانون کے زبردست ماہر و نقاد و میر مجلس عدالت العالیہ حیدرآباد جیسی ہستی بحیثیت صدر منتخب رونق افروز ہے۔ ممکن ہے کہ کسی کو یہ خیال گزرے کہ قانون کو تعلیم سے کیا نسبت لیکن قانون ایک اکتسابی چیز ہے اور تعلیم ایک فطری ضرورت اور لازمہ انسانیت ہے تو پھر ایسا شخص جو ان صفات سے متصف ہو کیونکر نہ ایسے تعلیمی جلسہ کے صدارت اور اس کی رہنمائی کا مستحق ہو۔ اس لئے ہم اراکین انجمن اساتذہ نہ صرف اس ایک بلکہ متعدد وجوہ کی بنا پر خاص طور سے خوش قسمت ہیں کہ اس سال عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر جیسی ذی مرتبت و ذی اقتدار و ماہر تعلیم ہستی ہماری صدر ہے جن کی علمی قابلیت و لیاقت، ادبی ذوق و علمی انہماک، پختہ تجربہ و پبلک سرگرمی، مسلمہ فراست و صداقت اظہر من الشمس ہیں جن اصحاب نے نواب صاحب موصوف کی تالیفات و مضامین مثل اورنگ زیب عالمگیر پر ایک نظر اور آپ کا معرکۃ الآرا مضمون ڈومنین اسٹیٹس نیز

خطبہ صدارت حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس جو (۴۸) صفحات پرشتمل ہے بہ نظرِ غور ملاحظہ فرمایا ہے وہ یقیناً اس امر میں میرے ہم نوا ہونگے کہ ہمارے منتخب صدر اُن منتخب افراد میں سے ہیں جن کو قدرت نے جملہ کمالاتِ انسانی سے متصف کیا اور ایک سوچنے والا دماغ اور ہمدرد دل بخشا ہے۔ مسئلہ تعلیم میں صاحب موصوف کی کامل وسیع النظری و صحت استدلال اس بات سے ظاہر ہے کہ آج سے پانچ سال قبل نواب صاحب موصوف نے ایجوکیشنل کانفرنس کے خطبہ میں اپنے ماہرِ فنِ تعلیم نہ ہونے کا اعتراف فرماتے ہوئے مسئلہ تعلیم پر جن خیالات کا اظہار فرمایا اُس کی توقع مسلمہ ماہرینِ فن سے بھی نہیں کی جاسکتی تھی۔ نواب صاحب موصوف ایک عملی انسان ہیں آپ نے پانچ سال قبل مسئلہ تعلیم کی نسبت جن خیالات کا اظہار فرمایا تھا وہ آج بھی ویسے ہی مسلمہ اصول سمجھے جاتے ہیں جیسے کہ پہلے تھے ۔

معزز حاضرین !

آج ہم نے نواب صاحب موصوف کو اُن ہی خیالات کے اعادہ کی زحمت دی ہے اور میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ آج ہم ان تعلیمی مسائل کی علاوت سے جن میں بہت ہی اہم ترقی و تغیر پذیر (۵) سال کے تجربات کی چاشنی بھی شامل ہوئی ہے۔ شیریں کام و لذت اندوز ہونگے۔ اور قوی اُمید ہے کہ طبقہ اساتذہ کے لئے یہ خیالات واقعی اُن کی زندگی میں مشکلات کی دور کرنے میں مشعل ہدایت کا کام دینگے ۔

نواب صاحب موصوف نے مسئلہ تعلیم کے متعلق خطبہ مذکور میں تین خیال پیش فرمائے تھے ۔

اول یہ کہ ہماری تعلیم ایسی ہونی چاہیئے جو ہمیں اپنی زندگی بسر کرنے اور کسی قدر آرام سے بسر کرنے میں معاون ہو۔

دوسرے یہ کہ ہماری تعلیم ایسی ہو کہ بلحاظ ضروریات زمانہ موجودہ افراد سے مقابلتاً بہتر افراد تیار ہوسکیں۔

تیسرے یہ کہ ہماری تعلیم ایسی ہوتی چاہیئے کہ جو ہم کو اپنے ہمسایوں اور ہم وطنوں کے ساتھ امن و سکون اور خوشی سے زندگی بسر کرنے میں مدد دے ۔

معزز حاضرین ! یہ تینوں خیالات ایسے ہیں جو آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں اور ہر انسان کو خاص کر اساتذہ صاحبان کو ہمیشہ کے لئے شمع ہدایت اور مطمع نظر بنالینا چاہیئے۔

نواب صاحب موصوف صنعتی و پیشہ وری تعلیم کے بھی حامی ہیں جس کی شدید ضرورت پر صاحب موصوف نے آج سے پانچ سال قبل اظہار خیال فرمایا تھا اور یہ ضرورت آج بھی ویسی

ہی شدید ہے جیسے کہ پہلے تھی۔ خوشی کی بات ہے کہ ہماری فیاض گورنمنٹ کے سامنے اس کی ایک وسیع اسکیم زیر غور ہے اور انفرادی طور پر اس پر عمل بھی شروع ہو گیا ہے۔ پھر بھی اس خصوص میں گورنمنٹ کے فوری خاص توجہ کی ضرورت ہے تاکہ بے روزگاری و بیکاری کے اہم مسئلہ سے ہمارے ملک کو شروع ہی سے دوچار ہونے کی نوبت نہ آئے۔

گزشتہ کانفرنسوں میں آپ انجمن کی تاریخ مقاصد اور کام کے متعلق سُن چکے ہیں اور آپ اسی جلسہ میں سال گذشتہ کی کارگزاری اور انجمن کی مصروفیتوں کا اندازہ معتمد صاحب عمومی کی رپورٹ سے فرماسکیں گے۔ لہذا میں صرف ان ضروری اور مقامی مسائل پر اکتفا کروں گا جو کانفرنس ہذا اور تعلیم سے تعلق رکھتے ہیں۔

اگرچہ انجمن اساتذہ حیدرآباد جس کے طفیل میں ہم اس وقت یہاں مجتمع ہوئے ہیں ابھی اپنے عہد طفولیت کی منزلیں طے کر رہی ہے لیکن اس نے گذشتہ چھ سال کے عرصہ میں نہایت مفید اور نتیجہ خیز کام نہایت خاموشی اور استقلال کے ساتھ انجام دیئے ہیں جو لایق تحسین ہیں۔

اس انجمن کی بدولت بلدہ کے مختلف مدارس کے معلمین میں باہمی ارتباط اور برادرانہ تعلقات قائم ہو چکے ہیں اور اس نے تعلیمی ضروریات اور ان کی مختلف مشکلات پر غور اور اس کے حل کرنے میں اور مدرسین کو رسالہ حیدرآباد ٹیچر کے ذریعہ سے تعلیم دینے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا ہے اس انجمن نے ایک حد تک حیدرآباد کے اساتذہ میں اپنے پیشہ کے ذمہ داریوں کا صحیح احساس پیدا کر دیا ہے اور اس کے تسلسل و استقلال کے لئے ہمیشہ کوشاں ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ دن دُور نہیں جب کہ یہ انجمن ریاست کے جملہ تعلیمی خیالات وضروریات کو عملی جامہ پہنا کر رہیگی تعلیم کے اُن پیچیدہ مسائل کو جو ابھی تک اُلجھے ہوئے ہیں سُلجھانا اس انجمن کا عین نصب العین ہے۔ یہ انجمن اپنے فریضہ کو کما حقہ ادا کرنے میں قاصر رہیگی۔ اگر اس کی جانب سے ہمارے ہر دلعزیز و بیدار مغز ناظم تعلیمات جناب خان فضل محمد خان صاحب کا شکریہ ادا نہ کیا جائے۔ کیونکہ نہ صرف انجمن ہذا بلکہ اُس کے آرگن حیدرآباد ٹیچر کو بھی صاحب موصوف کی سرپرستی و رہنمائی کا شرف حاصل ہے۔ جس توجہ اور گرمجوشی سے ہماری جملہ کارروائیوں میں صاحب موصوف نے دلچسپی اور ہمدردی کا ثبوت دیا ہے اس کے ہم سب بہ دل ممنون ہیں۔ آپ حضرات کو یہ خبر سُن کر یقیناً انتہائی خوشی حاصل ہوگی کہ ہماری فیاض گورنمنٹ نے کتب خانہ انجمن ہذا کو ایک ہزار کے یکمشت رقم خریدی کتب کے لئے عطا فرمائی ہے اور پندرہ روپیہ کی ماہانہ امداد بھی جاریہ اخراجات کے لئے منظور فرمائے

گئے ہیں جس کے لئے ہم عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات کے شکر گزار ہیں۔ اس کے علاوہ ایک اور بھی ہستی ہے جس کو ہماری آنکھیں یہاں ڈھونڈ رہی ہیں اور وہ بظاہر یہاں موجود نہیں ہے لیکن ہم سب کے دل میں موجود ہے۔ مجھے یقین ہے کہ ہم سب بھی اس کی نظر باطنی میں موجود ہونگے۔ وہ کون یعنی ہماری انجمن کے مستقل صدر مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ ۔ ہم اپنی خوش قسمتی پر نازاں ہیں کہ صاحب موصوف جیسی ذیشان اور جامع کمالات ہستی ہماری انجمن کے صدر رہے۔ ممدوح مذکور ہماری انجمن کے روح رواں ہیں گو کہ صاحب موصوف اس وقت یہاں موجود نہیں ہیں لیکن (دل کے آئینہ میں ہے تصویر صدر جب ذرا گردن جھکائی دیکھ لی) یہ ہماری غفلت شعاری و احسان فراموشی ہوگی اگر ہم ان کی مسلسل و مستقل مستعدی اور غیر محدود سرگرمی اور غیر معمولی محنت کا شکریہ نہ ادا کریں جس نے انجمن اور اس کے سہ ماہی ارگن کو کہاں سے کہاں پہونچا دیا۔ اس کے بعد انجمن ہذا ہمارے موجودہ صدر انجمن مولوی سید ظہور علی صاحب کے مساعی جمیلہ کی بیحد ممنون ہے جن کی ان تھک کوششوں اور غیر معمولی محنت کا نتیجہ ہے کہ سال حال کے سالانہ کانفرنس اساتذہ کا انعقاد بروقت اور اسی آن بان سے ہو رہا ہے جیسا کہ گذشتہ موقعوں پر ہوا ہے۔

انجمن اساتذہ حیدرآباد چونکہ آل انڈیا فڈریشن آف ٹیچرس ایسوسی ایشنز سے ملحق ہے اس لئے ہماری ریاست کے باہر بھی وہ تسلیم کی جا چکی ہے۔ ہر سال انجمن کی طرف سے چند نمایندے فیڈریشن کے اجلاس میں حصہ لینے کے لئے بڑے دنوں (کرسمس) کی تعطیلات میں جو ہر سال کسی بڑے شہر میں منعقد ہوا کرتا ہے۔ جاتے ہیں۔ چنانچہ ۱۳۳۸ف میں مولوی سید ظہور علی صاحب اور مسٹر جنیدر وارکرنے فیڈریشن میں انجمن ہذا کی نمایندگی کی تھی ۱۳۳۹ف میں خود جناب مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و مولوی فخر الحسن صاحب ملا۔ و مولوی عبد النور صاحب صدیقی نے انجمن ہذا کی نمائندگی کی۔

اس موقع پر یہ عرض کرنا بے محل نہ ہوگا کہ اب وقت آگیا ہے کہ اس انجمن کو اپنی سرگرمیوں کا دائرہ تمام ممالک محروسہ میں وسیع کرنا چاہیئے۔ بظاہر کوئی امر اس کو ممالک محروسہ سرکار عالی کے مرکزی انجمن بنانے میں مانع نہیں ہے۔ مختلف اضلاع و اکثر تعلقات میں ایسی ہی تعلیمی انجمنیں قائم ہیں ہر صورت ہر مستقر ضلع پر اسکی ایک شاخ قائم کی جائے اور اگر وہاں پر اب تک کوئی ایسی انجمن قائم ہے تو اس کو اس میں ضم کرنا چاہئے ورنہ جہاں قائم نہیں ہے وہاں ایسی انجمن کے قیام کی کارروائی کی جائے اگر عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات اس جانب اپنی ادنیٰ سی توجہ فرمالیں تو یہ مشکل جلد آسان و

حل ہو سکے گی۔

سہ ماہی رسالہ حیدرآباد ٹیچر جو انجمن ہذا کا آرگن ہے تمام ہندوستان میں عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے ہندوستان کے مختلف صوبوں نے اس کو اور اس کے مضامین کو مستحسن قرار دیا ہے اور ممالک غیر کے اکثر اہل قلم اور انشا پرداز اس کے مضامین نگار اور قلمی معاون ہیں لیکن تاحال اس کی مالی حالت ایسی نہیں ہے جو اس کو انجمن اساتذہ کے سالانہ زر امداد سے مستغنی کر دے۔ حامیان تعلیم اور عام اساتذہ و ممبران انجمن سے اُمید ہے کہ اس کی امداد و اعانت اور اشاعت کو اپنا فرض بنا کر اس کو ہر طرح سے کامیاب اور مستغنی بنانے کی کوشش فرمائیں گے۔ اب میں اپنے معزز محترم مہمانوں کی طرف مخاطب ہوتا ہوں اور شرکت کانفرنس اساتذہ کے لئے ازراہ ہمدردی و دلچسپی تعلیمی آپ کی زحمت فرمائی اور تشریف آوری کا شکریہ ادا کرتا ہوں ساتھ ہی یہ عرض کرنے کی بھی جرات کرتا ہوں کہ آپ صاحبان تعلیمی معاملات میں اگر اور زیادہ دلچسپی اور کسی قدر ایثار سے کام لے کر ہمارے مشکل اور اہم کام کو آسان اور خوش گوار بنانے میں انجمن ہذا کی اعانت فرمائیں تو ہماری کامیابی یقینی ہے۔ جس سے ہماری ترقی میں مزید عزت پیدا ہوگی۔ اس قسم کی دلچسپی کے اظہار کا بہترین موقع یہ ہو سکتا ہے کہ آپ حضرات اساتذہ کی امداد کے لئے اپنے بچوں کے خانگی اوقات میں اُن کی تعلیمی اور تفریحی مشاغل اور اخلاقی حالت کی نگہداشت کریں ان میں ورزش جسمانی کا شوق اور مطالعہ کا صحیح ذوق پیدا کریں۔ اس طرح سے اساتذہ و والدین کے باہمی ارتباط و نگرانی اور اتحاد عمل سے ہم نونہالان ملک کے علمی جسمانی اور اخلاقی تربیت اور اس کی صحیح نشو و نما کر سکتے ہیں۔ آپ حضرات مجھے معاف کرینگے اگر میں یہ کہوں کہ مجھے اس بیسویں صدی میں بھی اکثر ایسے والدین سے سابقہ پڑا ہے جن کو یہ بھی علم نہیں تھا کہ ان کے بچے کس جماعت میں زیر تعلیم ہیں اور اُن کا تعلیم دلانے سے آیندہ کے لئے کیا مقصد ہے۔ بچے کا رجحان کس طرف ہے اور اس کو کس شعبہ زندگی کے لئے تیار کیا جا رہا ہے۔ والدین کو ان باتوں کا افسوس ناک اور رنج دہ علم اس وقت ہوتا ہے جب کہ خدانخواستہ ان کا شکار غفلت بچہ سالانہ امتحان میں ناکام ہو جاتا ہے یا جب کبھی بروقت عدم ادائی فیس کی وجہ سے اس کا نام جماعت سے خارج ہو جاتا ہے اور مکرر ڈبل فیس داخل کرنے کی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔

اس کی سخت و شدید ضرورت ہے کہ ہم اپنا تھوڑا سا وقت اپنے معصوم' ناواقف اور ناتجربہ کار بچوں کے تعلیمی حالت اور اُن کی آیندہ زندگی کی تیاری پر صرف کریں۔ جیسا کہ آج کل دوسرے تمام متمدنہ ممالک کا دستور و عمل ہے۔ میرا یہ مقصد نہیں ہے کہ اپنی نکتہ چینیوں سے کسی کی

دل آزاری کروں بلکہ اس تمام سمع خراشی سے صرف یہ مدّعا ہے کہ حالات کے خرابی و ابتری کو آپ کی نگاہیں بے نقاب اور ان کے صحیح رنگ میں دیکھ لیں اور مائل بہ اصلاح و ترقی ہوں۔

اب میں اپنے ہم پیشہ اساتذہ یعنی تعلیمی برادری کے کارکنوں کے طرف متوجہ ہوتا ہوں اور آپ کو خوش آمدید کہتے ہوئے اس کانفرنس کی کامیابی کے لئے آپ کے اتحاد عمل کا شکریہ ادا کرتا ہوں آپ حضرات کا طبقہ ایک ایسے پیشے سے تعلق رکھتا ہے جس کی بہت کم عزت کی جاتی ہے بلکہ حالیہ فضا میں دنیا کا سلوک بعض اوقات حقارت کے درجہ تک پہونچ جاتا ہے لیکن اس سے ہم کو پست ہمت سُست یا غمگین نہ ہونا چاہیئے۔

باوجود اس حقارت آمیز سلوک کے دنیا اس کو تسلیم کرتی ہے کہ معلمی کا پیشہ دنیا میں شریف ترین پیشہ ہے اس پیشہ کی کامیابی کے لئے محنت و ایثار دو لازمی جزو ہیں آپ کے سر چند اہم ذمہ داریاں ہیں خصوصاً نونہالان قوم و ملک کی نگہداشت، مدرسہ میں ان کی تعلیم و تربیت اور بازیگاہوں میں ان کی نگرانی اس خصوص میں آپ کے فرائض روز افزوں ترقی پر ہیں اور آپ نہ صرف ان کی تعلیمی ترقی ہی کے جواب دہ ہیں بلکہ ان کے اخلاق و تربیت کی نشو و نما کا اہم کام بھی آپ ہی کے ذمہ ہے۔ ہر مدرس کو اپنے عملی نمونہ سے طلبہ کی رہنمائی کرنی پڑتی ہے۔ جس میں بڑے حزم و احتیاط کی ضرورت ہے تاکہ آپ کے کسی قول و فعل سے ان کے دلوں پر کوئی بُرا نقش نہ بیٹھے اور آپ کے کسی قابل اعتراض لب و لہجہ۔ چال ڈھال حرکات سکنات سے جس کی نقل اتارنا اُن کا فطری خاصہ ہے۔ اُن پر کوئی بُرا اثر نہ پڑے۔ اکثر شکایات سُنی جاتی ہے کہ بعض مدرسین صرف اتنا کام کر لینا کافی سمجھتے ہیں کہ گرفت سے بچے رہیں اور اُن کو اُن کی سالم ماہانہ تنخواہ کے ملنے میں رکاوٹ نہ ہو یہ طرز عمل نہایت نازیبا ہے۔ جس قدر جلد ایسی شکایتوں کا دفعیہ اور ازالہ ہو جائے بہتر ہے۔ ہم کو اپنے اس شریف پیشہ کی لاج رکھنا چاہیئے۔ اساتذہ کو چاہیئے کہ وہ اپنے آپ کو ایک قسم کا غیر ذمہ دار مزدور نہ سمجھیں بلکہ یہ خیال کریں کہ وہ بنی نوع انسان کے حقیقی خادم اور ہمدرد ہیں۔ جیسا کہ میں نے پہلے کہا ہے محنت و ایثار ان کے دو نہایت اہم صفات ہیں ان کو جوش و سرگرمی کے ساتھ نہ صرف اپنے مفوضہ کار تعلیمی کو انجام دینا چاہیئے بلکہ طلبہ کے جسمانی و اخلاقی تعلیم و تربیت کی ذمہ داری بھی ان کو اپنے سر لینا چاہیئے ورنہ ان امور کی کمی کی صورت میں ہمارے ملک کی تعلیم کا مستقبل کبھی اُمید افزا نہیں ہو سکتا ہے۔ ایسی خامیوں کا دور کرنا اور مدرسین میں جوش اور سرگرمی کی روح پھونکنا ہی ایسی انجمنوں اور کانفرنسوں کا خاص مقصد ہے۔

معزز حضرات!

اب میں کانفرنس ہذا کے بعض دوسرے اغراض و مقاصد اور کارروائیوں پر مختصر تبصرہ کرکے اپنی تقریر کو ختم کر دوں گا۔

انجمن ہذا کی پہلی دو کانفرنسوں نے مسائل فن تعلیم کو نظر انداز کر دیا تھا اس لئے تیسری کانفرنس منعقدہ امرداد ۱۳۳۸ف سے ایسے مسائل کو بھی جن کا تعلق تعلیم کے فنی پہلو سے ہے بہ نظر افادہ شریک پروگرام کیا گیا۔ اس امر کی تکمیل کے لئے یہ ضروری خیال کیا گیا۔ کہ ایسی سب کمیٹیوں کا جن کا تعلق خالصتاً فن تعلیم کے مسائل سے ہو تقرر کیا جائے چنانچہ ہر سال ان کمیٹیوں نے اپنے متعدد اجلاس منعقد کئے اور اب سال بسال ان کی سعی و کوشش کے نتائج غور و خوض کے لئے مختصر رپورٹوں کی شکل میں آپ کے روبرو پیش کئے جانے والے ہیں یہ حیدرآباد کی پہلی کانفرنس ہے جس میں مختلف مضامین نصاب اور تعلیم کے متعلق مدرسین کے نکتہ نظر سے رپورٹیں پیش کی گئیں ان کمیٹیوں کے جملہ ارکان ایسے مدرسین منتخب ہوئے ہیں جو سب کمیٹی کے مفوضہ مضمون سے دلچسپی و عملی تعلق رکھتے ہیں۔ اس طرح سے یہ کمیٹیاں طبقہ مدرسین کی حقیقی ترجمان ہوتی ہیں۔ رپورٹیں بے حد غور و خوص کے بعد مرتب ہوتی ہیں جن کی سفارشیں عملی پہلوں سے تعلق رکھتی ہیں اور مدرسین کے دشواریوں اور ضرورتوں اور خیالات کا آئینہ ہوتی ہیں۔ امید ہے کہ یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہیگا۔ سال گذشتہ تعلیم انگریزی۔ تعلیم ریاضی پیشہ ورانہ تعلیم۔ تعلیم اُردو اور تعلیم جسمانی کی رپورٹیں سنائی گئیں اور سال پیوستہ صرف تعلیم جغرافیہ۔ تعلیم تاریخ کے دو سب کمیٹیوں کی رپورٹیں سُنائی گئیں سال حال کے لئے بھی تعلیم سائنس و تعلیم ڈرائنگ اور مدارس میں اخلاقی تعلیم کے مضامین کا اعلان کیا گیا تھا۔ مگر صرف تعلیم سائنس و مدارس میں اخلاقی تعلیم کے دو رپورٹیں مکمل ہو سکیں جو علحدہ آپ حضرات کے سامنے پیش ہونگی ۔

معزز حضرات!

کانفرنس ہذا میں علاوہ ضروری مسائل فن تعلیم کی رپورٹوں اور مفید لکچروں کے ہر سال چند ضروری تحریکات پیش ہوتی ہیں اور کافی غور و بحث کے بعد منظور یا نامنظور کی جاتی ہیں جو تحریکات منظور ہوتی ہیں ان کو صرف احاطہ کانفرنس تک ہی محدود رکھا نہیں جاتا بلکہ دوران سال میں برابر اس کی نسبت ارباب مقتدر اور دفاتر متعلقہ کو توجہ دلائی جاتی رہتی ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ کانفرنس ہذا کے ساعی بیکار اور صدا بصحرا کا مصداق نہیں

بن رہی ہیں بلکہ ان میں سے اکثر تحریکات بارآور ہو رہی ہیں۔

آپ حضرات سے رخصت ہونے سے پیشتر میں اپنے ہم پیشہ مدرسین سے یہ کہہ دینا ضروری خیال کرتا ہوں کہ اس دور ترقی میں جب کہ مدارس میں ضروریات زمانہ کے مطابق جدید مضامین نصاب کی بھرمار ہے اور نئی نئی ایجادات کی معلومات لازمی ہے۔ تو جدید معلومات کے ہمراہ جب تک ہم بھی دنیا کے ساتھ قدم بقدم نہ چلیں ہمارا اس سفر میں پیچھے رہنا اور ترقی کی برکات سے محروم رہنا لازمی ہے۔ ہماری اور ہمارے ملک کی کامیابی و ترقی اسی وقت یقینی ہوگی۔ جب کہ ہم لوگ محنت، باہمی ہمدردی اور اشتراک عمل اور ایثار کو اپنا نصب العمل بنا دیں۔ اپنی ہستیاں درس و تدریس کے لئے وقف کر دیں اور اپنی محنت و انہماک سے اپنی درس گاہوں کو موقر و ممتاز بنائیں۔ معلمین پر لازم ہے کہ تعلیم میں اپنے اپنے متعلقہ مضامین کی تیاری اور دوسرے مضامین سے ان کے ارتباط میں انتہائی کوشش اور دلچسپی سے کام لیں ورنہ ان اوصاف کے بغیر کامیابی کی اُمید رکھنا فضول ہے۔

اس امید کے ساتھ ان تمام معاملات اور کانفرنس کے جملہ کارروائیوں کو ہمارے قابل و محترم صدر سے فاضلانہ رہبری حاصل ہوگی۔ میں آپ حاضرین کی سمع خراشی کی معافی کا طلبگار ہو کر آپ حضرات اور جناب صدر ممدوح کا نہایت فراخ دلی سے مکرر خیر مقدم کرتا ہوں۔

---

# خطبۂ صدارت حیدرآباد ٹیچرز کانفرنس

## منعقدہ ۲ جولائی ۱۹۳۱ء

از

(عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر)

معزز حاضرین!

**اظہار تشکر** میں اس کو اپنے لئے باعث عزت خیال کرتا ہوں کہ مجھے ایک ایسی انجمن کا صدر نشین بنایا گیا ہے جس کے اراکین نے اُن لوگوں کی تعلیم و تربیت کے لئے اپنی زندگی وقف کردی ہے جو اس ملک میں خزینۂ علم انسانی کے محافظ بننے والے ہیں اور اس ملک کے خیالات و تمدن کے آیندہ رہبر و لیڈر ہونے والے ہیں۔

میرے مدرس دوستو! میں آپ کے پیشے کے متعلق اُن بہت سے فنی امور پر کچھ زیادہ روشنی نہیں ڈال سکتا جن کے متعلق رائے قایم کرنے کے آپ ہی اصحاب بہترین اہل ہو سکتے ہیں اور جن کی بابتہ آپ اس کانفرنس میں تحریکات پیش فرمائینگے لیکن آپ غالباً اُن والدین اور ان اہل ملک کے خیالات معلوم کرنا پسند کرینگے جن کے بچوں کو آپ تعلیم دے رہے ہیں۔ اور جو اس بات سے خوب واقف ہیں کہ آپ کی محنت کا ثمرہ کس قدر شیریں رہا ہے اور کس قدر تلخ۔

اس خطبہ میں جو کچھ میں کہوں گا وہ بحیثیت والدین یا اہل ملک یا غیر ماہر فن عرض کرونگا۔ یہ تو میں بتا سکوں گا کہ درد کس مقام پر ہو رہا ہے لیکن علاج بتلانے سے قاصر ہوں۔ اس وقت جو اظہار خیال کا موقع مجھے عطا فرمایا گیا ہے اس پر میں اسوسی ایشن کا شکر گزار ہوں۔

**ثانوی جماعتوں کے اصول تعلیم میں حقیقی تبدیلی کی ضرورت ہے** تعلیم کے تین مدارج ہیں۔ ابتدائی۔ ثانوی اور اعلیٰ۔ اس وقت صرف ثانوی کے متعلق میں کچھ عرض کرتا ہوں تخمیناً چھ سال گزرے مجھے حیدرآباد کی ایجوکیشنل کانفرنس کی صدارت کی عزت بخشی گئی تھی۔ اُس وقت میں نے اس بات پر بہت زور دیا تھا کہ ہمارے ملک کی ضروریات کے لحاظ سے جو اصول تعلیم موزوں ہو اس کو معین و مشخص کر دینے کی سخت ضرورت ہے۔ میں نے اس وقت یہ بھی بتلایا تھا کہ موجودہ طریقۂ تعلیم کس طرح رائج ہوا اور اپنا اصلی مقصد

پورا کرنے کے بعد بھی کس طرح اب تک زندہ ہے۔ میں ان تمام باتوں کو اس وقت نہیں دُہرانا چاہتا لیکن اس مضمون کی اہمیت کے اعتبار سے وہی خیالات کا اعادہ ایک جداگانہ پیرایہ میں آپ کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ اُن کوششوں کو جو سرکار اشاعت تعلیم کے لئے کر رہی ہے اُن کی اہمیت کو کم کرنا ہرگز ہرگز میرا مقصود نہیں۔ گذشتہ ۱۵ سال میں سررشتہ تعلیمات کا خرچ چند لاکھ سے بڑھتے بڑھتے اسی لاکھ تک پہونچ گیا ہے۔ یہ سب کچھ ہے لیکن اگر میں اُن خیالات کا اظہار کروں جن کا مجھ کو یقین ہے تو معاف فرمایئے گا۔ موجودہ طریقۂ تعلیم مفید اور کماؤ افراد قوم کی تعداد میں خرچ کی مناسبت کے ساتھ اضافہ کرنے سے قاصر رہا ہے۔ ہم ابھی تک تعلیم کے متعلق کوئی ایسی مستحکم پالسی قرار دے کر اس پر کاربند نہ ہو سکے جو زمانہ موجودہ کی ضروریات کے لئے مفید ہوتی۔ ہم کو خاص قسم کے ثانوی مدارس میراث میں ملے ہیں اور اسی قسم کے مدرسوں میں ہم اور اضافہ کرتے چلے جا رہے ہیں۔ گزشتہ چند سال میں ہمارے ہاں کے صرف مدارس وسطانیہ و فوقانیہ کی تعداد (۱۰۹) سے (۱۵۵) ہو گئی ہے۔ اور ان مدرسوں کے طلبہ کی تعداد بڑھتے بڑھتے (۲۵) ہزار سے (۴۱) ہزار تک پہونچ گئی ہے۔ لیکن ان مدارس کی نوعیت تعلیم میں کوئی بین تبدیلی نہیں ہوئی۔ اس سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا کہ جو تعلیم فوقانیہ اس وقت تک رائج رہی ہے اُس میں بہت کچھ ترقی ہوئی ہے اور یہ بھی مسلمہ ہے کہ جہالت کی تاریکی سے علم کی روشنی کی ایک کرن بھی بدرجہا بہتر ہوتی ہے۔ بقول شخصے علم شئے بہ از جہل شئے۔ لیکن فکر معیشت جو آج دنیا میں سب کے دامن گیر ہے۔ ہم کو مجبور کرتی ہے کہ ہم ذرا ٹھیریں اور غور کریں کہ کیا ابھی وہ وقت نہیں آیا کہ ہماری ثانوی تعلیم کا طریقہ بالکل بدل دیا جائے۔ اب حالت یہ ہے کہ بحیثیت ایک باپ کے میں سوچتا ہوں کہ میرے لڑکے نے میرا بوجھ کہاں تک ہلکا کر دیا۔ ایک ٹیکس دہندہ کی حیثیت سے میں غور کرتا ہوں کہ مدرسوں کے روز افزوں طلبہ نے ہمارے ملک کی دولت میں کس حد تک اضافہ کر دیا۔ اور ایک کاشتکار جس کا لڑکا سرکاری مدرسے میں پڑھ رہا ہے۔ وہ اس فکر میں پڑ گیا ہے کہ اُس کے لڑکے کو جس ڈھنگ کی تعلیم دی جا رہی ہے اس سے خاندان کو یا اُس کے پیشہ زراعت کو کیا فائدہ ہوا ہے۔ غرض کہ بحیثیت اہل ملک۔ بہ حیثیت والدین اور بہ حیثیت ایک کاروباری آدمی کے اسی قسم کے سوالات ہمارے دلوں میں آ رہے ہیں۔ اور ان کا جواب اطمینان بخش نہیں ملتا ہے۔ میرا تجربہ ہے کہ ملازمت کے بارے میں بہ حیثیت ایک عہدہ دار کے جن اشخاص کو مجھے مایوس کرنا پڑتا ہے۔ اُن کی تعداد سال بہ سال بڑھتی جا رہی ہے۔ جن تنخواہوں پر نوکری کرنے کے لئے

بعض میٹرک اور ایف۔ اے پاس رضامند ہو جاتے ہیں اُن سے زیادہ تنخواہیں ہمارے باورچی اور خدمت گار پا رہے ہیں۔ بہت سے مدبرین ملک کہتے ہیں کہ برٹش انڈیا کی موجودہ بے چینی اور شورش کے اسباب کے منجملہ نصف اسباب معاشیات سے تعلق رکھتے ہیں۔ اگر یہ سچ ہے کہ ثانوی جماعتوں کے تعلیم یافتہ اشخاص کے زبردست گروہ نے بیکاروں کی تعداد میں اضافہ کر دیا ہے تو اس لحاظ سے گورنمنٹ کے لئے یہ مسئلہ اور بھی قابل توجہ ہو جاتا ہے کہ اُن طلبہ نے کس حد تک ملک کی قوت میں اضافہ کیا ہے اور جو روپیہ اُن پر صرف ہوا وہ بہ اعتبار نتائج کہاں تک جائز تھا۔

اس امر کے ثابت کرنے کے لئے زبردست شہادت موجود ہے کہ اب وہ وقت آگیا ہے کہ ہمارے ثانوی مدارس کا عام طریقہ تعلیم بے حد بدلنے کے قابل ہے اور اس کی ضرورت ہے کہ اس میں پیشہ کی تعلیم کے عنصر کا اضافہ کیا جائے۔ ان امور میں ہم کو جرمنی سے ڈنمارک سے اور دیگر متمدنہ ممالک یورپ سے سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ جو بات اب مسلمہ ہو گئی ہے اُس کو میں ضرورت سے زیادہ دُھرانا نہیں چاہتا۔ میں ان کوششوں سے بھی ناواقف نہیں ہوں جو موجودہ ناظم صاحب تعلیمات اس بارے میں فرما رہے ہیں۔ آپ کی ایک کانفرنس نے تعلیم پیشہ وری کے مسئلہ پر غور کرنے کے لئے ایک کمیٹی بھی مقرر کی تھی اور اس نے ایک مفید رپورٹ مرتب کی ہے۔ لیکن پیشہ وری تعلیم کی تائید میں کوئی مستقل پالیسی نہ ہونے کی وجہ سے رفتار ترقی جیسی کہ چاہیئے تھی ہنوز نہیں ہے۔ ظاہر ہے کہ گورنمنٹ کی رقمی گنجایش لامحدود نہیں ہے۔ سرکار موجودہ طریقہ کے مدارس کو پہلو بہ پہلو اُن مدارس کے قایم نہ رکھ سکے گی جن میں دولت پیدا کرنے والے افراد جدید پالیسی کے تحت تیار کئے جائیں گے۔ اُس وقت بعض قدیم نہروں کو جن میں پبلک کا روپیہ چلا جا رہا ہے سُکھا دینا پڑے گا اور نئی نہریں کھودنی پڑیں گی۔ توسیع تعلیم کا کام ملتوی کر دینا پڑے گا۔ اور موجودہ تعلیم گاہوں کو خاص طریقہ پر مستحکم کرنے کا کام شروع کیا جائے گا۔ ممکن ہے کہ ہم کو چند ایسے ایف۔ اے کی جماعتوں کو بند کرنا پڑے جو حال میں چند ثانوی مدارس کے ساتھ اضافہ کر دی گئی ہیں وہ اس لئے نہیں کہ بے کار ہیں۔ بلکہ اس لئے کہ جو نفع اُن سے حاصل ہوتا ہے وہ اُن کے اخراجات کے مقابلے میں بہت گھٹا ہوا ہے۔ وہی روپیہ جدید پالیسی کے تحت زیادہ فائدہ بخش کام میں لگایا جا سکے گا۔ جب ایک مرتبہ جدید پالیسی اختیار کر لی جائے گی تو پھر آیندہ ہر اسکیم اور ہر تعلیمی جدید امداد کا توازن جدید

پالیسی کے معیار ہی پر کیا جائے گا۔ اگر ہم موجودہ طریقہ تعلیم کو قائم رکھیں جو سال کے سال بے کاروں کی تعداد بڑھا رہا ہے تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ہم اس مسئلہ کو اور زیادہ پیچیدہ بنا دیں گے جس سے ہمارے ملک کو جلد یا بدیر دوچار ہونا ہے۔ جیسا کہ زمانہ کے علامات و قرائن سے ظاہر ہے۔ اس جدید تعلیمی پالیسی سے کسی شورش کے پیدا ہونے کا اندیشہ نہیں معلوم ہوتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اہل ملک اس تبدیلی کا خیر مقدم کریں گے۔ موجودہ اسکول بند نہیں کئے جائیں گے۔ بلکہ اُن کی اصلاح کردی جائے گی۔ اس ترکیب سے ہم اُن دروازوں کو بند کردیں گے جو فضا کو مکدر کر رہے ہیں اور اُن کی جگہ ایسے روشن دان کھول دیں گے جن میں سے تازہ اور خوش گوار ہوا داخل ہو۔ اگر گورنمنٹ کا رجحان اس پالیسی کو مناسب طریقے سے نافذ کرنے کا ہو تو میں عرض کروں گا کہ اس کو عمل میں لانے کے لئے سرگرم ماہرینِ فن کی ایک کمیٹی حتی الامکان جلد مقرر فرمائی جائے۔

**مدرسین کو فن تعلیم کے دوش بدوش رہنا چاہئے** گزشتہ پچاس سال میں بہت سے فنون نے باقاعدہ علمی شکل اختیار کرلی ہے۔ منجملہ ان کے فن تعلیم بھی ہے۔ میرا تعلق قانون پیشہ طبقہ سے ہے۔ اور یہ میں جانتا ہوں کہ اگر میں ہر وقت اپنے تئیں قوانین نافذہ و نظائر عدالت ہائے عالیہ سے باخبر نہ رکھوں گا تو میرا کام ناقص ہو جائے گا اور میں اپنے فرائض باحسن الوجوہ انجام نہ دے سکوں گا اور یہی حالت ہر پیشے کی ہے۔ تعلیم کے طریقوں میں بھی بہت سے تغیرات ہو گئے ہیں اور روز بروز ہوتے جارہے ہیں اور بجائے زجر و توبیخ کے اب ترغیب و تشویق اصول تعلیم قرار پائے ہیں۔ چوں کہ حواس ظاہری کے ذریعہ سے دل و دماغ و ادراک پر زیادہ اثر پڑتا ہے۔ لہذا انہیں حواس کے ذریعہ سے تعلیم دینے کا طریقہ آج کل بہترین طریقہ خیال کیا جاتا ہے۔ اب رہا یہ امر کہ اس کو کیوں کر عمل میں لائیں۔ یہ اُستاد کی قابلیت پر منحصر ہے۔ جس طرح جسم کے ظاہری امراض کے اطبا کے لئے ضرورت ہے کہ کسی بیماری کا نسخہ تجویز کرنے سے قبل وہ تمام اعضاء و جوارح کا کامل علم حاصل کرلیں۔ اسی طرح جسم کے باطنی اعضاء یعنی دل و دماغ کے کل پرزوں کے لئے بھی جو ہمارے جسم پر حکمراں ہیں اور جو بہت نازک و پیچیدہ ہیں اس علم کے جاننے کی بڑی ضرورت ہے۔ جس میں اُن کا نظام قائم رکھنے کے اصول بتائے گئے ہیں۔ میری رائے میں کسی مدرس کو کامیابی کے ساتھ اپنے فرائض ادا کرنے کے لئے نہ صرف علم اجسام انسانی و علم نفسیات

(فزی آلوجی وسائکولوجی) کے جاننے کی ضرورت ہے بلکہ اس کو فن تعلیم وتربیت کی ترقی کے ساتھ ساتھ رہنا چاہئے۔ اس فن تعلیم کی ترقی انسان کے باطنی قویٰ کے علم کی ترقی کے ساتھ ساتھ جاری ہے مگر عموماً مدرسین کی یہ حالت ہے کہ اُن کو اتنی استطاعت نہیں کہ فن تعلیم کے متعلق جس قدر کتابیں لکھی گئی ہیں اور جتنے رسالہ جات اس وقت جاری ہیں اُن کو فراہم کرسکیں۔ عموماً مدرسین کے فرائض مفوضہ کے نوعیت کے مقابلے میں ان کا معاوضہ کم ہے۔ میں خیال کرتا ہوں کہ آپ کی کانفرنس تجدید کنندہ معلومات کا ایک نصاب تعلیم تجویز کرنے والی ہے۔ جو بلاشک حصول مقصد کے لئے بہترین تدبیر ہوگی۔ میں اتنا اور کہوں گا کہ گورنمنٹ اس کانفرنس کو ایک اچھا کتب خانہ مہیا فرمادے۔ جو خصوصاً فن تعلیم کی کتابوں اور رسالوں پر مشتمل ہو۔ اور ان کا مطالعہ بہ ذریعہ گشت ممبران کانفرنس کرسکیں۔ اس مقصد کے لئے جو رقم منظورہ ہے وہ ناکافی ہے۔ اس کے سوا سالانہ دو انعام بھی مقرر کئے جائیں یعنی ایک انعام ہزار روپیہ کا اور دوسرا پانسو کا۔ یہ انعامات ممبران کانفرنس میں سے اُن کو دئے جایا کریں۔ جو تعلیم پر سب سے بہتر کوئی رسالہ لکھیں میرے خیال میں اس سے فن تعلیم کو بہت تقویت پہونچے گی۔

**جسمانی نشو ونما** جب سے یہ ظاہر ہوا ہے کہ علم اجسام ونفسیات کے درمیان گہرا تعلق ہے۔ یہ امر پایہ ثبوت کو پہونچ چکا ہے کہ بغیر جسمانی نشو ونما کے دماغ کی باقاعدہ ارتقاء غیر ممکن ہے۔ اس کی اہمیت تسلیم کرنے میں ہماری ریاست دوسرے ملکوں سے پیچھے نہیں ہے یہاں یورپ کا کامیاب شدہ ایک اُستاد اس شعبہ کے لئے مقرر کیا گیا ہے اور طلبہ کی جسمانی ترقی کی دیکھ بھال کے لئے مختلف طور سے کوشش کی جارہی ہے۔ اسکوٹ کی تحریک کو بارآور کرنے کے لئے بھی ہر ممکن طریقہ سے ترغیب دی جارہی ہے۔ بہرحال اس بارے میں دو امور کی جانب میں آپ کی توجہ معطوف کرتا ہوں۔ اول یہ کہ امتحانات میں لڑکوں کی جسمانی حالت کے لحاظ سے کچھ نمبر دئے جایا کریں مثلاً ایک رجسٹر حاضری رکھا جائے جس میں کھیل اور ورزش میں شریک ہونے والوں کی حاضری غیر حاضری درج ہوا کرے یا کوئی اور تدبیر ایسی اختیار کی جائے جس سے لڑکوں کی جسمانی ترقی کا اندازہ علیٰ قدر مراتب ہوسکے اور اس کے لئے کچھ نمبر فیصدی حاصل کرنا لازم کردیا جائے۔ مجھے یقین ہے کہ اس مضمون میں کامیابی کے واسطے خواہ کتنے ہی کم نمبر کیوں نہ رکھے جائیں تب بھی اس ترکیب سے جسمانی نشو ونما پر بہت اچھا اثر پڑے گا۔ اگرچہ اس میں مجھے کچھ عملی مشکلات بھی نظر آتی ہیں لیکن وہ ایسی نہیں ہیں جو حل نہ ہوسکیں۔ دوسرے یہ کہ سرکاری اور امدادی دونوں قسموں کے مدرسوں میں طلبہ کا معاینہ

طبی لازم قرار دے دیا جائے اور اس کے ساتھ ساتھ کوئی عملی طریقہ نقائص کے رفع کرنے کا بھی اختیار کیا جائے۔ ہمارے طلبہ کی عام صحت گویا ایک قومی سرمایہ ہے۔ اس خزانے کی حفاظت یا اُس کو کفایت شعاری کے ساتھ خرچ کرنے کا کون ذمہ وار ہے۔ جس طرح ایک باپ اپنے لڑکے کی دماغی اور جسمانی نشوونما کو نظرانداز کر کے اپنی غلطی کی سزا بڑھاپے میں پاتا ہے اسی طرح ایک ملک بھی من حیثیت المجموع اپنے افراد کی دماغی اور جسمانی کمزوریوں کا دفعیہ نہ کرنے کا خمیازہ جلد یا بدیر بہرحال اٹھاتا ہے۔ تاریخیں شاہد ہیں کہ قانون معاشرت انسانی کے تحت اس غفلت کے پاداش میں قوموں کی قومیں نیست و نابود کر دی گئی ہیں۔ کسی ملک کے بچوں اور طالب علموں کی صحت اور تندرستی اس ملک کا بہترین سرمایہ ہے۔ مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری نے حال ہی میں ایک بیش بہا کتاب زبان اردو میں تالیف فرمائی ہے۔ اس کا عنوان "ڈنمارک اور اس کا طریقِ تعلیم" ہے۔ یہ کتاب جعفری صاحب ممدوح کے عینی مشاہدات پر مشتمل ہے۔ اس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ ڈنمارک میں طلبائے مدارس کے طبی معائنہ پر کس قدر زور دیا جاتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ والدین کو اپنے بچوں کی صحت سے اتنا فائدہ نہیں ہے جتنا کہ سلطنت کو اپنی رعایا کی صحت سے ہے۔ اس قسم کے امور میں والدین اور سلطنت کے علی الترتیب خواہ کچھ ہی فرائض ہوں مگر ایک بات بالکل صاف ہے۔ وہ یہ کہ والدین چند برس میں مر جاتے ہیں اور ان تمام تکالیف سے نجات پا جاتے ہیں جو ان کی اولاد کی کمزوریوں کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ مگر سلطنت قائم رہتی ہے اور ان لوگوں کی جسمانی کمزوریوں کی وجہ سے جو اس کی دولت کا سرچشمہ ہوتے ہیں وہ پشت ہا پشت تک مصیبتیں اُٹھاتی رہتی ہے۔ مجھے معلوم ہوا ہے کہ ہمارے یہاں بھی معائنۂ طبی کا مسئلہ سرکار کے زیر غور ہے۔ اُمید ہے کہ اس پر ضرور لحاظ فرمایا جائے گا۔ میں آخر میں یہ کہوں گا کہ اگر اُستاد یہ چاہتے ہیں کہ اُن کے شاگرد اسپورٹس میں دلچسپی لیں تو اُس میں اُن کو بھی اس سے بڑھ کر حصہ لینا چاہیئے جتنا کہ وہ اب تک لیتے رہے ہیں۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ ہر اُستاد کھیل کے میدان میں روزآنہ موجود رہیگا۔ آپ چاہے اس قاعدہ کو غیر معمولی یا ضرورت سے زائد سخت کہیں مگر آج ہمارے ملک کے افراد ارتقاء کی بہت نازک مدارج طے کر رہے ہیں۔ ہم رفتار ترقی بڑھانا چاہتے ہیں۔ اب کسی انتظار کا موقع نہیں ہے۔ غیر معمولی کمی کو پورا کرنے کے لئے غیر معمولی کوشش ہی درکار ہوتی ہے۔ ترکی نے تعلیم کے بارے میں جو کچھ تدبیریں شروع کی ہیں اس سے میرا مقصد واضح ہو جاتا ہے۔ اُستادوں کے اعضاء و جوارح بھی قانون ورزش جسمانی کے اس طرح تابع ہیں جیسے کہ طالب علموں کے قویٰ۔ زیادہ دلچسپی پیدا کرانے کے لئے ہم اُستادوں کے تقرر کے وقت کھیل میں انکار دلچسپی لینا ایک لازمی شرط قرار دے سکتے ہیں۔ مجھے شبہ نہیں ہے کہ اسپورٹس میں جتنی زائد دلچسپی استاد لیں گے اتنی ہی ترقی اُن کے شاگردوں کے شوق میں ہوگی۔

## اساتذہ وطلبہ کے والدین میں تعاون و اتحاد

بحیثیت ایک باپ کے میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اس زمانہ میں سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ اساتذہ وطلبہ کے والدین میں اتحاد و تعاون ہو مجھے اُمید ہے کہ طلبہ کے سرپرست میرے اس خیال کو پسند کریں گے۔
اگر یہ ممکن ہو تو ہر دو مہینے کے بعد کوئی ایک دن ایسا مقرر کیا جائے جس میں طلبہ کے سرپرست اور مدرسے کے اساتذہ باہم مل کر بچوں کی تعلیم کی نسبت ضروری امور پر تبادلہ خیالات کیا کریں۔ اپنے بچے کے ضعیف اور قوی پہلوؤں سے واقف ہونے کے علاوہ اس سے ایک فائدہ یہ بھی ہوگا کہ ایک سمجھدار اور دوراندیش سرپرست اُستاد سے معلومات حاصل کر کے کوئی صحیح رائے قایم کر سکے گا کہ اُسے اپنے بچے کو بلحاظ قابلیت رجحان اور صلاحیت کے کونسا پیشہ اختیار کرانا چاہیئے۔ یہ باتیں ایسی ہیں جن کے متعلق سرپرست بطور خود کوئی صحیح اندازہ نہیں کر سکتا۔ اس بارے میں بہت سی غلطیاں ہمارے بچوں کی زندگی تباہ کرنے کا باعث ہوئی ہیں۔ اور بہت مرتبہ ایک گول سوراخ میں چوکھونٹی کیل ٹھونکنے کی کوشش کی گئی ہے وقتِ ضرورت استاد کسی لڑکے کے والدین کے دل میں یہ خیال بٹھادیں گے کہ اس بارے میں وہ اپنے بچے کی ابتدائی زندگی کی نوبت پر کوئی قطعی رائے قایم کرلیں کہ انہیں اپنے بچے کو کونسا کام سکھانا چاہیئے ہر اُستاد کے پاس رازمیں ایک نوٹ بک بھی رہنی چاہیئے جس میں اپنے طلبہ کی رفتار وروش اور چال چلن وغیرہ کے متعلق وہ اپنے مشاہدات کے نتائج کو درج کرتا رہے۔ اس سے بہت سی دوسری باتوں میں بھی مدد ملے گی۔ اگر استادوں اور سرپرستوں کے ایک جگہ جمع کرنے کے اصول کو سرکار منظور فرمائے تو میرے خیال میں اس سے کوئی ایسی اسکیم مرتب ہو سکے گی جس میں طرفین کی بھلائی مضمر ہو۔ اس وقت کیفیت یہ ہے کہ لڑکا برسوں تک مدرسے میں پڑھتا رہتا ہے اس کی طالب علمانہ زندگی ختم بھی ہو جاتی ہے مگر اُس کے باپ کو کبھی یہ دیکھنے کا موقعہ نہیں ہوتا کہ اُس کے لڑکے کو کون تعلیم و تربیت کر رہا ہے۔ بہرحال استادوں اور سرپرستوں کے درمیان روابط پیدا کرنے کے لئے ہم کو کچھ عملی قدم بڑھانے چاہیئے۔ میرے خیال میں یہ کوئی ایسا دشوار امر نہیں ہے۔

## تہذیب اخلاق

ہمارے طلبہ کی تہذیب اخلاق کا مسئلہ اس وقت تمام اہل علم اور ہندوستان کے بہی خواہوں کی توجہ اپنی طرف معطوف کرا رہا ہے۔ اور ہر شخص اس پر متفق ہے کہ ہمارا موجودہ طریقہ تعلیم ہم کو تہذیب اخلاق میں اُس قدر مدد نہیں دے رہا ہے۔ جتنی اس سے توقع تھی۔ اس سے کسی کو انکار نہیں ہے کہ اسپورٹس کھیل اور اسکوٹ کی تحریک مذکورہ بالا مقصد کی تکمیل میں بڑی حد تک امداد کر سکتی ہے۔ اور ان تحریکات کو ہر قسم کی تقویت دینی چاہیئے۔ یہ بھی سچ ہے کہ

بچوں کے گھر کے اثرات کو بھی اس میں بہت بڑا دخل ہے مگر میں فی الحال تہذیب اخلاق کے صرف اسی جزو کی نسبت بحث کروں گا جس کا تعلق کلاس کے اندر اور کلاس کے باہر استاد کی ذات سے ہے۔ دینیات واخلاقیات کی تعلیم خواہ فہرست نصاب میں شریک ہو یا نہ ہو لیکن اگر کوئی اُستاد اخلاق کے کچھ اصول وقواعد اپنے شاگردوں کے ذہن نشین کرنا چاہے تو اُس کے لئے اس کو بے شمار موقعے مل سکتے ہیں کھیل کے میدان میں وہ سکھا سکتا ہے کہ خودداری کے ساتھ نرم و تواضع وانکساری کس طرح کام میں لائی جا سکتی ہے۔ جو لوگ کھیل میں اپنے حریف کو شکست فاش دیتے ہیں اُن کی عزت کس طرح کی جاتی ہے۔ بلا لحاظ قوم و مذہب کسی شخص سے محض اس کے عمدہ صفات کی وجہ سے کس طرح محبت کی جاتی ہے۔ جماعت کے کمرے میں جب وہ کوئی ایسا سبق پڑھا رہا ہو جس کا مقصود کوئی خاص اخلاقی اصول سکھانا ہے تو وہ اُس کے سمجھانے میں چند منٹ صرف کر کے اچھی طرح اُس کی تشریح و توضیح کر سکتا ہے۔ فرض کیجئے کہ حق اور سچائی کا بیان ہے۔ استاد ایک منٹ کے لئے کتاب بند کر کے موقع و محل کے لحاظ سے اس کے متعلق خود کچھ بیان کر سکتا ہے اور اس میں شک نہیں کہ اس بات کی تشریح کرنے میں کہ حق کیا چیز ہے۔ کس طرح انسان کے ہر خیال میں حق سرایت کرتا ہے۔ حق کی کیا خوبیاں ہیں۔ حق کس طرح انسانی اخلاق کو سانچے میں ڈھالتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ ایک اچھا اُستاد اپنی کلاس کو چند منٹ کے لئے محو کر سکتا ہے۔ ایک اچھا اُستاد اپنے شاگردوں ہی کے اہل وطن میں سے کسی کی بہادری کے کارنامے بیان کر کے اُن کو تھوڑی دیر کے لئے مسخر کر سکتا ہے۔

اس وقت میں اپنی حد سے آگے بڑھا جا رہا ہوں! اور اس کوچے کا ذکر کر رہا ہوں جس سے میں نابلد ہوں۔ یعنی تھوڑی دیر کے لئے میں استادوں کا استاد بننا چاہتا ہوں۔ لیکن میں بحیثیت ایک عام شخص کے جو فن سے ناواقف ہو وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ تعلیم کے طریقہ سے تہذیب اخلاق میں بہت کچھ فرق پڑ جایا کرتا ہے۔ اُستاد اُستاد میں بھی بڑا فرق ہے۔ مثلاً ایک اُستاد ہے کلاس میں آتا ہے۔ کتاب کھولتا ہے اور صرف اس بات کی کوشش کرتا ہے کہ کسی جملے کے ان الفاظ و فقرات کے معنی اپنے شاگردوں کو سمجھا دے جو اُن کی سمجھ میں نہ آتے ہوں۔ اُس کو اُس کی پروا نہیں ہوتی کہ اس سبق کا کیا اثر طلبہ کے اخلاق پر مرتب ہوا۔ برخلاف اس کے ایک دوسرا استاد ہے جو سبق کے منشاء و مقصد کو پیش نظر رکھتا ہے۔ سمجھانے میں جان لڑا دیتا ہے اور زندگی کے اعلیٰ صفات کو اپنی آواز، حرکات، سکنات اور قوت بیانیہ کے زور سے شاگردوں کے دلوں پر نقش کر دیتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ ایک اُستاد چند سکنڈ میں ایک سوتے ہوئے لڑکے کو بغیر اسے چھوئے ہوئے

جگا سکتا ہے اور ایک لڑکے کے ہنسوڑ چہرے کو اپنے طریقہ تعلیم سے سنجیدگی و متانت میں تبدیل کر سکتا ہے۔ بہت سے وکیلوں کے بھونڈے طرز بیان کا یہ اثر ہوتا ہے کہ جج اجلاس پر اونگھنے لگتا ہے۔ برخلاف اس کے کسی وکیل کے پر لطف طرز اور جوشیلے لہجہ سے بہت سے سوتے ہوئے جج جاگ اُٹھتے ہیں۔ مہینوں میں بلکہ روز آنہ اُستاد بتدریج اپنے شاگردوں کے دل و دماغ میں گھر کرتا جاتا ہے اور چپکے چپکے اپنا کام کرتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ شاگرد میں بہت سے ایسے اوصاف کا پرتو نظر آنے لگتا ہے۔ جن پر اثر ڈالنے کا تہیہ اُستاد نے کر لیا تھا۔ ایک اچھا اُستاد شاذونادر ہی اپنے شاگردوں کے قلوب پر اپنے اخلاق کا گہرا اثر چھوڑنے میں ناکام ہوتا ہے۔ اگر آپ اُستادوں کے اخلاق کا معیار اونچا کر دیں گے تو شاگردوں کا اخلاق خود بہ خود بڑھ جائے گا۔ اگر اُستاد کے اخلاق میں کمی آئی تو لڑکوں کا اخلاق تحت الثریٰ کو پہونچ جائے گا۔ میرے خیال میں ہمارے طلبہ کے اخلاق کی تہذیب کا سوال ایسا سوال ہے جو ہمارے اساتذہ کی ٹریننگ اور قابلیت کے سوال سے تعلق رکھتا ہے۔

**مدرسین کا وقار بڑھانا چاہئے** معلمی کا پیشہ دُنیا میں ایک شریف ترین پیشہ ہے لیکن روپیہ پیدا کرنے کے نقطہ نظر سے زیادہ زرخیز نہیں ہے۔ مدرس بھی انسان ہے۔ گھر بار رکھتا ہے۔ اور اس دنیا کی افکار و مصائب کا اُس کو بھی حصہ ملتا ہے۔ اگلے زمانے میں شاگرد و استاد یا گرو کا رشتہ ایسا مقدس رشتہ تھا جس کا درجہ باپ سے کسی طرح کم نہ تھا۔ ایک اعتبار سے اُستاد اپنے شاگرد کا مالک و آقا سمجھا جاتا تھا۔ لیکن آج کل صحیح ہو یا غلط۔ صورت بدل گئی ہے اور اُستاد کا وہ وقار باقی نہیں رہا۔ تاہم معلمی کا پیشہ ایسا ترغیب دہ ہونا چاہیے کہ ہمارے بہترین افراد اس طرف رجوع ہو سکیں۔ چونکہ اس پیشہ میں روپیہ زیادہ نہیں ملتا اس لئے میں اس تجویز سے بالکل متفق ہوں کہ مدرس کے بچوں کے لئے تعلیم میں خاص خاص سہولتیں ہونی چاہیئے۔ اس کے لئے پراویڈنٹ فنڈ کھول دینا چاہئے اور ہر طرح کی رعایت اس کے ساتھ ملحوظ رکھنی چاہئے۔ تاکہ وہ حتی الامکان دلجمعی کے ساتھ اپنے فرائض ادا کر سکے۔ اگر عطائے خطابات سے کسی کی خدمات کا اعتراف مقصود ہے یا اگر دربار اور سرکاری تقاریب میں مقام نشست سوسائٹی میں کوئی خاص امتیاز پیدا کر دیتا ہے تو میں کوئی وجہ نہیں سمجھتا کہ سررشتہ تعلیمات کے بہترین افراد کی خدمات کا اعتراف بھی اسی طریقے سے کیوں نہ ہو۔ میری یہ بھی رائے ہے کہ اگر ممکن ہو تو تعلیم کے بارے میں اُن کو اس سے بڑھ کر آزادی اور اختیارات دینے چاہئیں۔ جتنے کہ اُن کو اب

حاصل ہیں۔ غرض کہ مدرسین کا وقار بڑھانے کے لیے بہت گنجائش ہے۔ مدرسین کو بھی اپنے پیشے کی نسبت وہی بلند اور شریفانہ خیال رکھنا چاہئے جو ہمیشہ سے ہندوستان میں مشہور چلا آرہا ہے وہ یہ کہ تعلیم دینا نیکی و انسانی ہمدردی کا ایک کام ہے نہ کہ کسب معیشت کا ذریعہ اگلے لوگ معلمی پر فخر کیا کرتے تھے۔ جب تک ایک مدرس کے دل میں اس قسم کے پاکیزہ خیالات اور جذبات موجزن نہ ہوں وہ اپنا کام اچھی طرح نہیں کرسکتا۔

**تعلیم نسواں** قومی نقطۂ نظر سے آج کل کوئی شخص تعلیم نسواں کی قدر و قیمت کا منکر نہیں ہے۔ بے پڑھی لڑکیاں بہ نسبت خواندہ لڑکوں کے قوم پر زیادہ بار خاطر ہوتی ہیں۔ لڑکیوں کی تعلیم کا سوال دراصل نصف بنی نوع انسان کی تعلیم کا سوال ہے۔ اس کے ساتھ ہی یہ معاشیات کا بھی مسئلہ ہے۔ عورتوں کی تعلیم کے بغیر ہم اُن کے قوائے ذہنی و عقلی کے فوائد سے محروم ہیں۔ ان کو اگر باقاعدہ طور پر چلا دیا جاوے اور کام میں لایا جائے تو ہماری دولت اور ذرائع آمدنی میں اضافہ ہو جائے۔ اس ضمن میں ایک چیز ہے جس کی طرف میں نے ۱۹۲۵ء میں جب کہ میں حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس کا صدرنشین بنایا گیا تھا اشارہ کیا تھا اگر اُس کی اہمیت کے خیال سے اس کا اعادہ میں اس وقت بھی کردوں تو مجھے معاف فرمائیے گا۔ ہماری لڑکیوں کی تعلیم ان اصول پر نہ ہونی چاہئے جو ہمارے لڑکوں کی تعلیم کے ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہماری لڑکیوں کے لیے کسی مدرسہ نسواں میں سینیر و جونیر کیمبرج کے نصاب کی تعلیم کیا کام آسکتی ہے۔ شاید پانچ فی صدی لڑکیوں کے لئے وہ مفید ہو تو ہو۔ ان پانچ کی خاطر ہم پچانوے فی صدی لڑکیوں کے حقیقی فائدے کا خون کر رہے ہیں۔ ہم کو لڑکیوں کے لئے تعلیم کا دوسرا رستہ اختیار کرنا چاہئے۔ یہ مجھے معلوم ہے کہ مدارس نسواں کے نصاب میں کچھ تبدیلیاں ہوئی ہیں۔ لیکن ان میں اصلی ضروریات کے لحاظ سے بہت کم تبدیلیاں ہوئیں میں یہاں اس مسئلہ پر زیادہ بحث کرنا نہیں چاہتا۔ صرف یہ کہہ دینا کافی ہے کہ معاملہ بڑا اہم ہے۔ اور ان عہدہ داروں کی عاجلانہ توجہ کا محتاج ہے جو اس ریاست میں سر رشتہ تعلیم کے ذمہ دار ہیں۔ جہاں تک معلمات کا تعلق ہے میں صرف ایک ریمارک کرنا چاہتا ہوں۔ جو والدین کسب معیشت کے خیال سے اس مسئلہ پر غور کر رہے ہیں اُن کو اپنی لڑکیوں کے لئے معلمی سے بڑھ کر کوئی مفید اور شریف پیشہ نہیں مل سکتا۔ بحیثیت مجموعی ہندوستانی تعلیم کے اعداد و شمار سے ظاہر ہے کہ لوگ اب ضروریات زمانہ کو زیادہ سمجھتے جا رہے ہیں۔ اگر ہمارا ملک دنیا کی ترقی یافتہ و مہذب اقوام

کی فہرست میں مناسب جگہ لینا چاہتا ہے تو اس پر تعلیم نسواں واجب ہے۔ روز بروز معلمات کی ضرورت بڑھتی جا رہی ہے اور جس تعداد میں یہ درکار ہیں ملک اتنی فراہم نہیں کر سکتا۔ وقت اب آ رہا ہے کہ ہماری معلمہ خواتین اپنے حسب منشا معاملات کو طے کرا سکیں گی جس قدر جلد ہماری ریاست کوئی موزوں طریقہ تعلیم نسواں اختیار کرے اور معلمات کے ذریعے سے لڑکیوں کے ٹریننگ کے لئے جماعتیں کھول دے اتنا ہی اچھا ہے۔

**مدارس کی فہرست نصاب** اس بات کے بیان کرنے میں کہ مدرسوں کے لئے مختلف نصابوں کی فہرست کس طرح مرتب کرنی چاہیئے۔ میں اپنی حد سے تجاوز کر کے آپ کے حدود میں داخل ہو رہا ہوں اور اس طرح گویا ان مضامین کے جاننے کا ادعا کر رہا ہوں جن کا میں ماہر نہیں ہوں لیکن مسئلہ تعلیم زمانہ گذشتہ میں بھی اکثر میرے دل میں جاگزیں رہ چکا ہے اس لئے اگر اس موضوع پر میں آپ کے سامنے اظہار خیال کروں تو مجھے معاف فرمائیے۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جماعتوں کے واسطے فہرست نصاب مرتب کرنے میں ہم غلط ترتیب سے آگے بڑھ رہے ہیں۔ یعنی ہم گھوڑے کو گاڑی کے پیچھے لگا رہے ہیں۔ میں عام طریقہ کا ذکر کر رہا ہوں اگر کہیں استثنائی صورت ہو تو اُس کا ذکر نہیں ہے۔ صرف ہماری ریاست میں ہی نہیں بلکہ برٹش انڈیا کے بڑے حصے میں بھی یہی حالت ہے۔ موجودہ صورت یہ ہے کہ مختلف جماعتوں کے نصاب کا وہی ایک پُرانا ڈھاریچ چلا آ رہا ہے کہیں ہم اس میں خفیف سا تغیّر کر دیتے ہیں باقی طریقہ تعلیم وہی قدیم ہی ہے اور اس کی نوعیت اور پالیسی میں فرق نہیں آیا۔ نتیجہ یہ ہے کہ اگر زمانہ گذشتہ میں کوئی غلطی تعلیم کی پالیسی میں ہو گئی ہے تو وہی غلطی زمانہ مستقبل میں بھی چلی جا رہی ہے۔ ہماری ضروریات خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہوں مگر پُرانا طریقہ نہیں توڑا جاتا۔ میرا مطلب یہ ہے کہ نصاب تجویز کرنے میں اکثر ہم اپنی اصلی ضروریات کو نظر انداز کر جاتے ہیں۔ میرا منشا غالباً ذیل کی مثالوں سے زیادہ واضح ہو جائے گا۔

فرض کیجئے کہ ہم اپنے لڑکوں کے نقائص کو سوچنا شروع کریں اور اُن کے معلوم کرنے کے بعد پھر ہم اُن کے علاج کا خیال کریں تو آگے بڑھنے کی یہ قدرتی ترتیب ہو گی۔ نسخہ تجویز کرنے سے پیشتر مرض کی تشخیص ہونی چاہیئے۔ اگر ہم اس طرح دیکھنا شروع کریں تو ہمارے طلبہ میں حسب ذیل عیوب ہمیں نظر آتے ہیں۔

الف۔ جدّت خیالات و تصوّرات کا فقدان اور کسی نئے کام کو شروع کرنے کی عدم قابلیت

ب ۔مشرقی خوبیوں سے لاعلمی ۔ ماضی اور ہندوستان کی معاشرت کی اصلی کیفیات سے علٰحدگی کا رجحان ۔ بالفاظ دیگر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ تعلیم ان کے اصول معاشرت سے مطابقت نہیں رکھتی۔

ج ۔اخلاق حمیدہ کی کمی۔

د ۔جسمانی نشوونما کا انحطاط۔

ھ ۔فنون لطیفہ سے (بالخصوص اپنے ملک کے) بے توجہی۔

میں نے یہ پانچ نقص صرف اپنے منشاء کو واضح کرنے کے لئے نوٹ کئے ہیں ان پانچوں نقائص کو اول ہم اپنے سامنے رکھیں پھر اس طرح نصاب تجویز کریں کہ یہ بڑے بڑے عیب رفع ہو جائیں ۔مثلاً پہلا نقص یعنی فقدان جدت کے نقص کے رفع کرنے کی غرض سے ہم کو اپنا نصاب ایسا بنانا چاہیئے کہ طلبہ کو خود اپنی ترقی کرنے اور اپنے صفات ذاتی کے ظاہر کرنے اور بڑھانے کا زیادہ موقع ملے ۔ہم کو مخصوص چند کتابوں کا پابند نہ ہونا چاہیئے جیسا کہ آج کل ہے۔

اگر ہم مذکورہ بالا ترتیب سے چلیں گے تو طلبہ کو پڑھاتے وقت غالباً ہم اس بات کی کوشش کریں گے کہ لڑکوں کی ان صفات و خواص کے اُبھارنے میں زیادہ زور دیں جو اُن کے دماغ کی ساخت میں ودیعت کی گئی ہیں اور اُس کا خیال نہ کریں گے کہ اُن کے دل میں صرف چند ایسے خیالات کا ذخیرہ جمع کر دیں جن کو اُن کے دماغ کبھی ہضم نہ کر سکیں۔

کسی کتاب کے الفاظ و فقرات سمجھا دینے سے غالباً ایک مضمون کا لکھنا نصاب میں زیادہ وقعت رکھے گا۔ البتہ کتب مجوزہ بطور رہنما کے کام دیں گی ۔موجودہ رد کھے پھیکے نصابوں میں قومی ضروریات کے اعتبار سے قوائے انسانی کو کام میں لانے اور اُن کو ترقی دینے کا بہت کم لحاظ رکھا گیا ہے ۔اس لئے ہم کو مختلف نصابوں اور مضامین میں اس طرح ردوبدل کرنا پڑے گا کہ امتحان کے نتائج سے یہ پتہ چل سکے کہ ہمارے طلبہ نے ان نقائص کے رفع کرنے میں کہاں تک کوشش کی ہے ۔آج کل جس قدر انتظامی امور میں قابلیت کا اور کامیاب طلبہ کی تعداد کا ہم خیال رکھتے ہیں اتنا اصلی علم و تعلیم کا ہم لحاظ نہیں کرتے ۔بجائے تعلیمی قابلیت و نوعیت کے ہم کامیاب طلبہ کی تعداد کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں ۔تعلیم کے بارے میں ہمارا یہ نقطۂ نظر بدل دینے کے قابل ہے ۔تعلیم کا یہ منشا نہیں ہے کہ طالب علم کے دماغ میں چند واقعات جمع کر دئے جائیں بلکہ اس سے مطلب یہ ہے کہ بحیثیت مجموعی انسان ترقی کرے۔

اسی طور سے ابتدائی لکھنے پڑھنے اور حساب کا نصاب مقرر کرنے میں دیہاتی زندگی کی عام معاشرت کو پیش نظر رکھنا ضرور ہے۔ دیہاتی زندگی سے طلبہ کو نا آشنا رکھنا سخت نقصان دہ ہوگا۔

مذکورہ بالا نقطۂ نظر سے اگر ہم نصاب تعلیم پر غور کریں تو بعض مضامین کو خارج کرنا پڑے گا اور بعض نئے مضامین شامل کرنے ہوں گے۔ مثلاً اخلاقی عیب کی اصلاح کے لئے طالب علم کو اس کے عام طرز عمل کے اعتبار سے اور نیز استاد کی راز کی اس نوٹ بک کے لحاظ سے جس میں تمام طلبہ کے چال چلن درج ہوں کچھ نمبر اسی طرح ملنے چاہیئے جیسے کہ نصاب کے دوسرے مضامین میں دے جاتے ہیں۔ اس سے مراد نصاب میں ایک جدید مضمون کا اضافہ کرنا مقصود ہے۔ اس طرح ہم کو ایسی کتابیں تجویز کرنی چاہئیں جو ہمارے سامنے ہندوستان کا حقیقی مُرقّع پیش کرتی ہوں۔ جن کے مطالعہ سے طالب علم کے دل میں اپنے وطن اپنے تمدن اور اپنی تہذیب سے محبت پیدا ہو جائے۔ اگر ضرورت ہو تو اُن کو قومی گیت یاد دلائے جائیں۔ حیدرآبادی مدرسے کے طالب علم کو یہاں کی قدیم عمارات کی جو شہر کے اطراف واکناف میں پھیلی ہوئی ہیں خوبصورتی و کمال کے پہچاننے اور سمجھنے کے قابل بنایا جائے۔ چند میل کا چکر اس کی آنکھیں کھول دے گا۔ کتاب کی خشک تعلیم سے کہیں زیادہ یہ موثر ہوگا کہ طالب علم کو کسی دن صنّاعی اور تاریخی نقطۂ نظر سے قلعہ گولکنڈہ اور سلاطین قطب شاہیہ کے مقبروں کی سیر کرائی جائے۔ اس سے میرا مطلب یہ ہے کہ اس قسم کی سیر و گشت کو بھی نصاب تعلیم میں مقرر کر دینا چاہیئے۔ اور طالب علم کی جانچ پڑتال کے وقت یہ دیکھنا چاہیئے کہ اس قسم کے ذرائع سے اس نے اپنے وطن اور اپنے ملک کے کس قدر معلومات حاصل کئے ہیں۔ جرمنی میں میں نے دیکھا کہ لڑکے لڑکیوں کی جماعت کو اس غرض کے لئے باہر لے جا رہے تھے۔ اس سے بھی مقصود ایک مضمون کا اضافہ ہے۔ جس کے واسطے نمبر ہوں گے اور جس سے ایک خاص نقص رفع ہوگا۔ جسمانی نشو و نما کے سوال کو بھی اسی نقطۂ نگاہ سے دیکھنا چاہیئے۔

مجھے یقین ہے کہ گذشتہ پچاس سال سے دنیا کے کسی اسکول کے طالب علم پر امتحان میں کامیابی کا اس قدر بار نہ پڑا ہوگا جتنا کہ ایک ہندوستانی طالب علم پر۔ اس محنت شاقہ کا بڑا سبب کچھ تو ذریعہ تعلیم ہے۔ لیکن جہاں تک اس ریاست کا تعلق ہے۔ یہ مشکل بہت کچھ حل ہو گئی ہے۔ بہرحال مختلف جماعتوں کے ترتیب مضامین اور تجویز نصاب میں ابھی بہت کچھ اصلاح کی ضرورت ہے۔ تاکہ طالب علم کو اوقات درس کے بعد کھیل کود اور اسپورٹس میں حصہ لینے کے

لئے کافی موقع مل سکے۔ میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ ایسا طالب علم جو درجہ اول میں کامیابی کا خواہاں ہوتا ہے وُہ ہمیشہ وقت کی قلت کی شکایت کرتا ہے کہ اس کو ورزش جسمانی میں حصہ لینے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ اس عیب کو رفع کرنے کے لئے جسمانی قابلیت بھی ایک مضمون قرار دینا چاہیئے جس کے نمبر مقرر ہوں۔ غرض کہ نصاب کے تجویز کرنے سے قبل اُن کے نقائص کو پیش نظر رکھنے کا یہ نتیجہ ہوگا کہ بعض وہ مضامین جو اس وقت پس پشت ڈالدئے گئے ہیں وہ صف اول میں جگہ لیں گے اور جو مضمون آج کل مقدم سمجھے جا رہے ہیں اُن میں کے بعض موخر ہو جائیں گے۔

اسی طرح اگر لڑکیوں کا نصاب مقرر کرنا ہو تو پہلے ایک مکمل ہندوستانی لڑکی کا تصوّر اپنے دل میں قایم کریں۔ اور پھر نصاب کو اس طرح مرتب کریں کہ وہ اس نمونے کے لئے موزوں ہو۔ اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ ہماری موجودہ ضروریات کے اعتبار سے ایک ہندوستانی لڑکی کے لئے "علم مثلث" "جبر و مقابلہ" اور "تاریخ یورپ" سے واقف ہونا ضروری ہے تو ان مضامین کو بھی مقرر کیجئے لیکن آپ کی رائے اگر اس کے خلاف ہو تب اس میں ضروری رد و بدل کر دیجئے۔

اب تک ہم اس بات کے عادی رہے ہیں کہ غیر ممالک کے نصاب تعلیم کی نقل کر لیا کرتے ہیں اور اپنی اصلی ضروریات کو کافی اہمیت نہیں دیتے۔ ہمارے طالب علموں کے خاص امراض کے لئے ہم کو خاص ادویہ کی ضرورت ہے۔ پیٹنٹ ادویہ سے اب کام نہیں چل سکتا۔ میرے خیال کا یہی وہ پہلو ہے جس نے مجھے "اخلاق" "نشو نمائے جسمانی" اور "تعلیم نسواں" وغیرہ کے متعلق متذکرہ بالا خیالات کے اظہار پر مائل کیا ہے۔ آج کل اٹلی کیا کر رہا ہے۔ وہاں کے وزیر تعلیمات نے ایک بہترین اطالوی نمونہ اپنے ذہن میں قایم کیا ہے۔ اس کے بعد تمام تعلیم اس طرح دی جا رہی ہے کہ اس نمونے کی تکمیل کرے۔ آپ کو اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے اپنے ہاں کے مدرسین کا نصاب بھی بدلنے کی ضرورت ہے۔ میرے خیال میں قدیم نصاب سے اب قطع نظر کرنا نہایت ضروری ہے۔ پُرانا سانچہ پُرانی قسم کے ہی طلبہ تیار کرے گا۔ جن پر ملک کو اطمینان نہیں ہے۔ آج اس بات کی ضرورت ہے کہ نصاب تجویز کرنے اور تعلیم کے جدید طریقے اختیار کرنے میں جرأت و دلیری سے کام لیا جائے۔

**انجمن اساتذہ کی اہمیت ایک مستقل عاملانہ کمیٹی کا انعقاد**

میرے مدرس دوستو۔ میں تقریباً اپنے مضمون کے ہر پہلو پر بحث کر چکا۔ میں آپ کے سامنے بحیثیت ایک دوست کے آیا ہوں نہ کہ ناصح کی حیثیت میں۔ آپ کا بہی خواہ ہونے کی حیثیت سے میری نظر میں جو بات کھٹکی وہ میں نے آپ سے کہہ دی۔ جس چیز کا مجھ پر سب سے زیادہ اثر ہوا وہ تمام

ہندوستان کے اساتذہ کی اپنے تئیں متحد و منظم بنانے کی کوشش ہے۔ جس چیز سے مجھے بے حد خوشی ہوئی ہے وہ اُن کی روشن خیالی ہے کہ یہ لوگ اپنی تنظیم کے لئے ذات پات اور ملت و مذہب کی تمام قیود کو بالائے طاق رکھ کر اور قومی و ملکی ہر قسم کے تعصبات سے قطع نظر کر کے "اتحاد جمیع اساتذہ ہند" کو "اتحاد جمیع ایشیا" کی صورت میں تبدیل کرنے کی سعی کر رہے ہیں۔ اور کس کو معلوم ہے کہ آیندہ چل کر یہ اتحاد ایشیا کی حدود سے گزر کر عالمگیر اتحادِ اساتذہ کی صورت اختیار کر لے۔ اگر موجودہ نسل کے اساتذہ کی یہی ذہنیت رہی تو دنیا اس قسم کے بہت سے ہولناک مناظر سے محفوظ ہو جائے گی جو ہماری بدقسمتی سے گزشتہ ایک صدی میں تاریخ عالم ہمارے سامنے پیش کر چکی ہے۔ آپ کی موجودہ کانفرنس آخر میں اس عظیم الشان انجمن کی ایک شاخ بن جائے گی جو آیندہ کسی زمانے میں بنی نوع انسان پر حکمرانی کرے گی۔ آپ کی آواز کے سامنے جنگ جویوں کا شور و غل پست پڑ جائے گا۔ آپ کے شاگرد بھی انسانیت کی حمایت میں آپ کے ہمنوا ہوں گے اور اس طرح آپ لوگ بالواسطہ دنیا میں انسانیت کے قیام و بقا کا باعث اور امن و امان کے ضامن ہو جائیں گے۔ آج کل انسانیت کی فضا مجھے بہت ہی تاریک و مکدر نظر آرہی ہے۔ قومی و معاشی جدوجہد کا شور و غل کوئی اچھی علامت نہیں ہے۔ لیکن جس طریقے سے دنیا کے اساتذہ اپنی تنظیم کر رہے ہیں اس میں مجھے روشنی کی ایک جھلک دکھائی دے رہی ہے اور اُسے میں اچھے آثار سمجھتا ہوں۔ اگر دنیا کے اساتذہ تمام طلبہ کو اس طرح تربیت کرنے کے لئے متحد ہو جائیں کہ وہ زندگی کی قدر ہر چیز سے زائد کرنے لگیں اور وہ رنگ و قوم و ملت کے قیود سے آزاد ہو جائیں تو اُس سے بنی نوع انسان کے بہت سے مسائل حل ہو جائیں گے۔ اے تنظیم کرنے والو۔ خدا کرے کہ تم اپنی ارادے میں کامیاب ہو۔

آپ کی کانفرنس کے متعلق اب ایک بات مجھے اور کہنی ہے وہ یہ کہ رزولیوشن جو آپ سال بہ سال پاس کرتے رہتے ہیں وہ کچھ مفید نہ ہوں گے تاوقتیکہ آپ کی مجلس عاملہ مستعدی کے ساتھ اس پر نظر نہ رکھے کہ مدرسین کے مطالبات مناسب طور پر گورنمنٹ کے روبرو پیش کئے جاتے ہیں یا نہیں۔ میں یقین کے ساتھ کہتا ہوں کے جب تک سر اکبر حیدری صدر المہام فینانس ہیں ہندوستان کی کوئی گورنمنٹ خواہ وہ حکومت انگریزی ہو یا کوئی دیسی ریاست۔ تعلیمی امور میں آپ کی ریاست سے زیادہ ہمدردی اور امداد کرنے والی نہ نکلے گی۔ آپ کو گورنمنٹ کے روبرو صرف اپنا معاملہ پیش کرنے کی ضرورت ہے۔ پھر کامیابی یقینی ہے۔ مگر یہ سب کچھ آپ کے

مطالبے اور ان طریقوں پر منحصر ہے جو آپ تحریک کرنے میں اختیار کریں۔ آپ اپنی کانفرنس کی کامیابی کا توازن حقیقی و علمی نتائج سے کیجیے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ضرورت اس کی ہے کہ آپ کی مجلس عاملہ ہمیشہ مستعدی سے کام کرتی رہے اور کبھی غافل نہ ہو۔

**اعلیٰ حضرت بندگان عالی کے حق میں دعا۔** اگر کوئی مورخ حیدرآباد کی تاریخ لکھے اور وہ حیدرآباد کے موجودہ زمانے کو زمانہ دینے سائنس (نشاۃ ثانیہ) سے تعبیر کرے تو اس میں کچھ مبالغہ نہ ہوگا۔ جب وہ انتظام مملکت کے مختلف شعبوں کی ترقی کا ذکر کرتے کرتے سررشتہ تعلیمات کا تذکرہ کرے گا تو اس کو یہ اقرار کرنا پڑے گا کہ اس وقت حیدرآباد میں سلطان العلوم کا خطاب رکھنے والی مقدس ہستی اپنی ذات و صفات کے اعتبار سے فی الحقیقت اس نام سے مخاطب ہونے کی مستحق ہے۔ اللہ تعالیٰ ان ایک کروڑ بیس لاکھ نفوس کی تقدیروں کو تا دیر اُس بادشاہ سے وابستہ رکھے جس نے ان کی تعلیم کی خاطر اپنے خزانوں کے مُنہ کھول دئیے ہیں۔

# رُوداد مجلس تربیت اخلاق طلبہ[1]

مرتبہ مولوی سید غلام محمود صاحب

**اظہار تشکر** جناب صدر و معزز حاضرین!

مجلس تربیت اخلاق طلبہ کی رُوداد گوش گزار کرنے سے قبل مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کا دلی شکریہ خاص طور پر ادا کیا جائے جو نہ صرف انجمن کے بانی بلکہ اپنے زمانہ قیام بلدہ تک بے بدل روح رواں بھی تھے۔ چنانچہ مجلس ہذا کی تشکیل عہدہ داران و ارکان کا انتخاب مضامین کی مناسب حال تقسیم اور طریقہ کار وغیرہ سب کچھ ان ہی کی مساعی جمیلہ۔ حسن تدبیر۔ دیرینہ تجربہ۔ علمی شغف اور فراست و مشورت کا فی الحقیقت رہین منت ہے۔

**تشکیل مجلس ہذا۔** (۱) جناب مولوی سید ظہور علی صاحب میر مجلس۔ (۲) اور جناب مولوی سید غلام محمود صاحب معتمد کے سوا (۳) جناب مولوی سید مجتبیٰ الحسن صاحب نقوی (۴) جناب مولوی سید مسعود الحسن صاحب (۵) مسٹر جی سندرم (۶) مسٹر وی ہارڈیکر (۷)

---

[1] یہ رپورٹ تربیت اخلاق طلبہ کی کمیٹی کے لائق معتمد مولوی سید غلام محمود صاحب نے انجمن اساتذہ ستر بلدہ کے پانچویں سالانہ جلسہ میں پڑھی تھی۔

مسٹر جی۔ اے۔ چندرو ارکر (۸) جناب مولوی سید فخر الحسن صاحب (۹) جناب مولوی محمد حسام الدین صاحب فاضل نے بہ حیثیت رکن اپنے فرائض گہری دلچسپی اور قابل قدر محنت و قابلیت سے بہ حسن و خوبی انجام دئے۔ چنانچہ طاعون کی عام پریشانی۔ مسدودی مدارس اور نقل مقام کی دشواری کے باوجود مجلس ہذا کے متعدد جلسے کامیابی کے ساتھ وقتاً فوقتاً منعقد ہوئے۔ جن میں معزز ارکان نے مقررہ عنوان پر اپنا قابل قدر مضمون پیش کر کے دوسروں کو اظہار رائے کا آزادانہ موقع دیا جس کے سبب مجلس ہذا تربیت اخلاق طلبہ کے متعلق اپنی ناچیز مرتبہ روئداد سال حال کی کانفرنس میں پیش کرنے کی عزت حاصل کرتی ہے۔

## اخلاقی تربیت کی ضرورت و اہمیت

اگر انسانی زندگی کے ماحول و ضروریات پر نظر بھی ڈالی جائے تو یہ حقیقت خود بہ خود ظاہر و ثابت ہوگی کہ انسان کامل حصول علم کے ساتھ تربیت اخلاق کا بھی ناگزیر طریقہ پر حاجت مند ہے۔ اور جب تک یہ احتیاج پوری نہ ہو اُس کو اپنے مبلغ علم سے کوئی حقیقی فائدہ پہونچ نہیں سکتا۔ چنانچہ اخلاقی تربیت سے عاری افراد کے لئے تعلیم طغرائے امتیاز ہونے کی بجائے کلنک کا ٹیکا ہو جاتی ہے۔ اور جب ایک نرا تربیت یافتہ شخص کسی ناتربیت یافتہ خواندہ فرد کی غیر مہذب حرکات و سکنات کا مشاہدہ کرتا ہے تو اُس کے لئے یہ فیصلہ یقیناً دشوار ہو جاتا ہے کہ یہ بھی کوئی انسان ہے۔ اس ضمن میں یہ خیال بجائے خود لغو ہے کہ جب طلبہ کی عقل پختہ اور تعلیم موثر ہوگی تو اخلاق خود بہ خود سنور جائیں گے کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ جو زمانہ تعلیم و تربیت کے لئے مخصوص و مفید ہے۔ اسے ناموزوں اور قبل از وقت قرار دیا جاتا ہے کیا اس بیّن مشاہدے سے کبھی اغماض کیا جا سکتا ہے کہ بدقسمتی سے جو افراد اس ناعاقبت اندیشانہ خیال کے تحت ناتربیت یافتہ رہے ہیں وہ فارغ التعلیم ہونے کے بعد بھی اخلاقی تربیت کا کوئی عمدہ نمونہ پیش نہیں کر سکتے۔ تربیت سے عاری تعلیم ایک ایسے چراغ کی مانند ہے جس کا تیل اور بتی تو نصاب تعلیم ہیں اور اس کا روشن کرنا تدریس و تعلیم کا مترادف ہے۔ مگر جب تک حُباب کثافت اور گرد و غبار سے پاک و صاف نہ ہو تاریکی مبدل بہ روشنی نہیں ہو سکتی اور یہ ظاہر ہے کہ جو چراغ تاریکی کو دور نہ کر سکے۔ اس کا وجود و عدم وجود یکساں ہے اور جس کا وجود اس کے عدم سے بہتر نہیں ہوتا اس کی حقیقی قدر و قیمت بھی کچھ نہیں ہوتی۔ مختصر یہ کہ جس طرح زندگی کے لئے جسم اور جان کی احتیاج ناگزیر ہے اسی طرح کامل انسانیت کے لئے تعلیم و تربیت لازم و ملزوم ہیں۔ اور ایک کے بغیر دوسرے کا وجود اس قدر موہوم و بے حس ہوتا ہے

کہ اس پرستی کا صحیح اطلاق کسی طرح نہیں ہوسکتا۔ باوجود اس لزوم کے اخلاقی تربیت کو تعلیم سے جدا کرنا جسم وجان کے باہمی رشتہ حیات کو منقطع کرنا ہے۔ جس کا نتیجہ بجز موت کے اور کچھ نہیں۔ گویا تربیت سے عاری تعلیم کی زندگی فی الحقیقت انسانیت کاملہ کی حیات نہیں بلکہ موت ہے۔ کیا اس بے شبہ موت کو حیات سمجھنا پرلے درجے کی غلطی نہیں ہے۔ ایسی حالت میں ضرورت اور شدید ضرورت اس امر کی ہے کہ تعلیم و تربیت ایک ہی نظر سے دیکھی جائے۔ اور جب تک ایسا نہیں ہوگا نتائج تعلیم عملاً ناقص رہیں گے۔ چنانچہ ہر سال خواندہ افراد کی تعداد میں دل خوش کن اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ مگر ان کے سرمایہ زندگی میں چند ادھوری معلومات اور ناپختہ قابلیت کے بے بھروسہ ضامن یعنے دو چار کاغذی اسناد کے سوا اخلاق حسنہ اور انسانیت کاملہ کا کوئی قابل قدر ولایق اعتماد جوہر موجود ہی نہیں ہوتا۔

**مذہبی تعلیم** مذہبی تعلیم کی ضرورت و عدم ضرورت کے متعلق کتنا ہی شدید اختلاف آرا کیوں نہ ہو۔ جب تک مذاہب قایم ہیں مذہبی تعلیم کی ضرورت بھی مسلم ہے۔ نیز مذہب کی حقیقی تعلیم سے بے بہرہ ہو کر خود ساختہ اصول کے تحت یہ قیاس کرنا کہ مذہبی تعلیم تعصب و نفاق کی اصل اور منافرت کی موجب ہے۔ درست نہیں ہے۔ بلکہ اس کے برخلاف مذہبی تعلیم سے دیدہ و دانستہ اغماض کرنا ملک و قوم کے لئے مضرت رساں ثابت ہوا ہے۔ جس کے ثبوت میں تاریخی شہادتیں دلیل قاطع ہیں۔ جس طرح انسانی زندگی دولت علم کے بغیر بے قیمت ہے۔ اسی طرح علم، اخلاق کے بغیر بے سود ہے۔ اور اخلاق کی درستی مذہبی تعلیم پر منحصر ہے۔ کیونکہ مذہب و اخلاق لازم و ملزوم ہیں۔ فن اخلاق میں جو امور اہم قرار دئے گئے ہیں مذہب ان سب کا حامل ہے۔ اور ماہران تعلیم کے مقاصد اخلاق سے جو مراد ہے وہ مذہبی تعلیم کے بغیر کما حقہ پوری نہیں ہوسکتی۔ اور یہی ایک شعبہ ایسا ہے جو حصول مقصد میں دیگر ذرائع سے نسبتاً آسان۔ موافق طبع۔ زود اثر اور قابل نفع ہے۔ مگر مدارس کے عدم التفات کے سبب بدقسمتی سے طلبہ بھی اس غلط فہمی میں بری طرح مبتلا ہیں کہ مذہبی تعلیم نسبتاً کچھ زیادہ اہم نہیں ہے۔ اور اس میں ناکامی مانع ترقی نہیں ہوسکتی۔ ان ہی خیالات کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ وہ مذہبی معلومات سے بے بہرہ اور اس کے عملی فوائد سے محروم ہیں۔ ایسی حالت میں مدارس کا فرض ہے کہ مذہبی نصاب اور دیگر مضامین درس کی اہمیت میں جو غلط امتیاز طلبہ کے ذہن نشین ہوا ہے۔ اس کو دور کر کے مذہبی تعلیم کی عظمت اور قدر

وقیمت پیدا کریں۔ جس کی آسان اور واحد تدبیر یہی ہے کہ اہمیت و التفات میں نسبتاً اور عملاً ہرگز کمی نہ کی جائے۔ نیز عہدہ دار معائنہ تشویق و تہدید اور باز پرس کا کوئی پہلو نظر انداز نہ کرے تاکہ طلبہ اور خود مدرسین حسب ضرورت توجہ کرنے میں تھوڑی سی غفلت کے بھی مرتکب نہ ہوں۔

مذہبی تعلیم کی اہمیت و منفعت کے مدنظر اس بات کی ضرورت ہے کہ ٹریننگ کالج کی ہر ایک جماعت کے نصاب میں مذہبی تعلیم شریک اور شروط الامتحان قرار دی جائے۔ تاکہ ٹرینڈ مدرس مذہبی معلومات کے ساتھ یا اصول مذہبی تعلیم کے جدید طریقوں سے واقف ہو جائیں اور یہ موجودہ دل خراش منظر کہ ٹرینڈ اساتذہ کے لئے دیگر فنون کے ساتھ مذہبی تعلیم غیر ضروری ہے۔ نیز مذہبی تعلیم کے واسطے ٹرینڈ مدرسین کی ضرورت نہیں۔ جلد از جلد محو ہو جائے۔

علم و عمل کے نقطہ نظر سے مذہبی تعلیم اسی حالت میں موثر و مفید ہو سکتی ہے جب کہ طلبہ عمل کرنے کے عادی بنائے جائیں اور اُن کے عمل پر نگرانی کی جائے۔ مذہبی تعلیم صرف ایسے اساتذہ کے تفویض کی جائے جو عالم باعمل ہوں اور جن کو فرائض ادا کرنے میں تکلف نہ ہو ورنہ "من نہ کردم شما حذر بکنید" کا طریقہ بے سود ہو گا۔ تقریباً ہر ایک مدرسہ مسلمان طلبہ کے لئے کم از کم نماز ظہر کا انتظام کر سکتا ہے۔ اگر ضروریات نماز موجود اور جگہ کافی نہ ہو تو قریب کی مسجد میں نماز پڑھی جا سکتی ہے۔ اس خصوص میں سررشتہ نہ صرف نماز کے دیرینہ و سابقہ احکام پر اکتفا کرے بلکہ دیگر تعلیمی ضروریات کی فراہمی کی طرح مصلّے اور لوٹے مہیا کر کے عملی پابندی کے لئے وقتاً فوقتاً توجہ مبذول کیا کرے۔

دینیات کی مروجہ تعلیم کے فقہ اسلام کے ساتھ مصلحان قوم اور برگزیدہ بزرگوں کے سوانح اور مناسب حال قرآنی قصص بھی ضرور شریک کئے جائیں۔ اسی طرح اخلاقیات نصاب میں چند خشک ذہنی مضامین کے عنوانات میں خاص کر کے بلا تفریق مذہب و ملت قابل فخر و تقلید ہستیوں کی زندگی کے سچے حالات و واقعات اور اخلاقی سبق آموز قصے پڑھائے جائیں کیونکہ سیرت و اخلاق کو سنوارنے کا یہ بھی ایک بہترین طریقہ ہے۔ چنانچہ گزشتہ زمانے میں جب کہ علم کی روشنی اس قدر جلوہ گر نہیں تھی بے علموں میں بھی محاسن اخلاق کے ایسے جواہر ریزے پائے جاتے تھے جو آج کل ذی علموں میں بھی نظر نہیں آتے۔ جہاں اس سیرت سازی کے بہت سے اسباب ہیں وہاں ایک ناقابل تردید بڑا سبب یہ بھی ہے کہ اُن لوگوں کو اپنے زمانہ طفولیت میں پر از نتائج اخلاقی قصص

سننے کے موقع بکثرت ملا کرتے تھے۔ اگر رستم کی دلاوری اور سکندر کے استقلال کے حقیقی اسباب دریافت کئے جائیں تو یقیناً بچپن میں سنے ہوئے قصّوں سے اُن کو نہایت ہی قریب کا تعلق ضرور ہوگا۔ اس اہمیت کے مدنظر اگر ابتدائی جماعتوں میں قصہ گوئی کی تعلیم صرف اخلاقی سبق آموز حکایات سے مخصوص کردی جائے تو یہ ایک کرشمہ دوکار کا مصداق ہوگا کہ قصہ گوئی کا مقصد بھی پورا اور بالواسطہ درستی اخلاق کی صورت بھی خود بہ خود پیدا ہو جائے گی۔ اسی طرح حفظ کرنے کے اشعار کے ساتھ بھی اخلاق کی قید لگا دی جائے تو غالباً خلاف ضرورت نہ ہوگا کیونکہ حافظے میں ضوابط اخلاق کا محفوظ و تازہ رہنا طلبہ کے لئے بالضرور فائدہ مند ثابت ہوگا۔

طلبہ سے زیادہ طالبات کو اخلاقی تربیت کی شدید ضرورت ہے کیونکہ کسی لڑکے کی تربیت محض ایک انفرادی حیثیت رکھتی ہے لیکن کسی لڑکی کا تربیت کرنا اس کے تمام خاندان کی تربیت کا مُرادف ہوتا ہے۔ جب تک طالبات حسن خلق کے زیور سے حقیقی طور پر آراستہ نہ ہوں گی آغوش تربیت میں پرورش پانے والے بچے خوش خلق و نکوکار نہیں ہو سکتے۔ یہی سبب ہے کہ اکثر ذی شعور و زمانہ شناس والدین کو اس بات کی فکر کم ہوا کرتی ہے کہ اُن کی لڑکیاں ریاضی یا ادب وغیرہ کی ماہر ہو جائیں بلکہ اُن کی آرزو اور کوشش زیادہ تر یہی ہوتی ہے کہ محاسن اخلاق کا نمونہ اکمل ہوں تاکہ زندگی میں لازماً پیش آنے والے دورِ انقلاب میں خدا ترسی نیک نفسی۔ فرماں برداری۔ راحت رسانی شرم و حیا۔ خُلق و مروت۔ غرض حسن معاشرت و اخلاق کی تمام صفات کاملہ سے متصف ہو کر مقصد حیات کو بہ درجہ اتم پورا کریں۔ اس شریفانہ مقصد کے حصول کا صرف یہی ایک ذریعہ ہے کہ مذہبی تعلیم پر بیش از بیش توجہ کی جائے۔ اور فقہ و عقائد کے ساتھ مناسب حال نسوانی قصص سے پورا استفادہ کرنے کا موقع دیا جائے۔ تاکہ مذہبی تعلیم کا شعبہ اصل مقصد کی تکمیل میں ادھورا اور ناقص نہ رہ جائے۔

**درس کا کمرہ** یہ دوران درس جماعت میں طلبہ کی اخلاقی تربیت کا مسئلہ نسبتاً زیادہ مشکل اور اہم ہے۔ مشکل اس وجہ سے کہ جماعت میں عموماً ایسے طلبہ کا اجتماع ہوا کرتا ہے جن کی طبائع مختلف ہوا کرتی ہیں۔ اور اہم اس سبب سے کہ طلبہ میں اخلاق کا احساس بہ طریق راست پیدا کرنے کا موقع حاصل ہوتا ہے مگر اس موقع کو بدیں وجہ ضائع کر دیا جاتا ہے کہ نصاب تعلیم کا حجم بہ لحاظ مدت تعلیم اس قدر زیادہ ہوتا ہے کہ باوجود ان تھک کوششوں کے مدت مقررہ میں اختتام کی نوبت نہیں آتی اور تکمیل نصاب کی دھن کچھ ایسی لگی رہتی ہے کہ وہ دوران تفہیم میں تربیت اخلاق کی شدید ترین ضرورت کی طرف بھی متوجہ ہونے کی مہلت نہیں دیتی۔ اس میں شک نہیں

کہ اس اعتراض میں تھوڑی سی معقولیت پائی جاتی ہے مگر مغز کو استخواں پر ترجیح دینی کونسی عقلمندی ہے۔ کیا حضرات اساتذہ کی تمام قوتیں اور ساری کوششیں صرف اسی ایک ادنیٰ مقصد کے لئے وقف ہیں کہ اُن کے شاگرد امتحان میں کامیاب ہو جائیں اور بس۔ اگرچہ کہ وہ اخلاقی تربیت سے قطعاً عاری ہی کیوں نہ ہوں اس موقع پر ایک عذر بے جا یہ کیا جاتا ہے کہ افسران معائنہ کنندہ بہ وقت معاینہ اپنی توجہ زیادہ تر نصاب تعلیم کی طرف منعطف کرتے ہیں اور اخلاقی تربیت پر کما ینبغی زور نہیں دیتے۔ ایسی صورت میں اساتذ کو تربیت اخلاق کی جانب متوجہ ہونے کی ترغیب یا تو ہوتی ہی نہیں یا اگر ہوتی بھی ہے تو حسب ضرورت نہ ہونے کے سبب نتیجہ خیز نہیں ہوتی۔ اس طرز عمل کی تمثیل یہ ہے کہ اگر کوئی طبیب کسی تیمار دار سے بیمار کو دوا پلانے اور پرہیز کرانے کی نسبت بہ وقت معائنہ استفسار نہ کیا کرے تو تیمار دار اپنے اٹل فریضے کو غیر ضروری تصور کرکے ٹال سکتا ہے۔ کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ ایک شخص اپنے آپ کو فرایض شناس بھی کہتا ہے اور فریضہ اہم کو محض کسی پرساں و نگراں نہ ہونے کے سبب فراموش بھی کر جاتا ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ طلبہ تقریباً اٹھارہ گھنٹے بیرون مدرسہ گزارنے کے بعد ایسے مقامات سے صرف چھ گھنٹوں کے لئے مدرسے میں جمع ہوتے ہیں جہاں اخلاقی ماحول نسبتاً اچھا نہیں ہوتا۔ یہ درست ہے مگر جس طرح تازہ اور صاف لطیف ہوا میں گھنٹے بھر کی تفریح تمام دن کی کثافت کو دور کر کے ازسرنو تازگی پیدا کرنے کے لئے کافی ہوتی ہے۔ اُسی طرح مدرسے کے تھوڑے سے وقت کا اخلاقی اثر بیرونی ماحول کے مُخرّبُ الاخلاق اثرات پر غالب آسکتا ہے بشرطیکہ ایک مصلح کی طرح جس کو حصول مقصد میں قدم قدم پر دشواریوں کا سامنا ہوتا ہے، اُستاد بھی طلبہ کی تربیت میں پیش آنے والی دقتوں کو مردانہ وار برداشت کرے۔ مگر یاد رہے کہ محض پند و نصائح کا دفتر بالکل بے معنی ہوگا کہ بات بھی کھوئی التجا کر کے۔ چونکہ طلبہ میں تقلید کا مادہ فطرتاً ودیعت ہوتا ہے اس لئے تربیت اخلاق میں سب سے زیادہ موثر چیز اساتذہ کی شخصیت اور محاسن اخلاق کا عملی نمونہ ہے۔

جماعت میں ضبط قایم رکھنا تربیت اخلاق کے لئے ممد و مفید ہے لیکن بعض وقت ایک تند خو سزا دہندہ اُستاد کی جماعت میں طلبہ کی مہذب نشست و برخاست اور شائستہ حرکات و سکنات کا بہترین اخلاقی نمونہ دکھلائی دیتا ہے۔ جو دراصل دھوکے کی ٹٹی ہے جس کی آڑ میں جبر و تشدد نے اخلاق کے حقیقی خط و خال کو مسخ کر دیا ہے۔ اخلاقی ضبط کے لئے اُستاد

مشفقانہ سلوک۔ شائستہ طرزِ تخاطب، خامیوں پر منصفانہ چشم نمائی، نیک افعال کی قدردانی، فرائض میں انہماک، جماعت میں صفائی چیزوں میں قرینہ وغیرہ بہت ضروری ہے۔ تعلیم خواہ کسی مضمون و فن کی ہو اگر ہر ایک اُستاد اپنا مضمون اخلاقی رنگ آمیزی کے ساتھ پڑھانے کی کوشش کیا کرے تو یہ طریقہ تعلیم و تربیت دونوں کے لئے بہت ہی مفید ثابت ہوگا اور اس کے سبب مدرسے میں ایک ایسی اخلاقی فضا خود بہ خود پیدا ہو جائے گی جو آسمان تربیت کو چار چاند لگائے گی۔ چنانچہ ایک ماہر تعلیم رسکن کا قول ہے کہ دماغی تعلیم کا مقصد اعظم اخلاقی تربیت ہونا چاہیئے ورنہ ایسی تعلیم تعلیم نہیں کہی جا سکتی۔

**دارالاقامہ** مدرسے کے بعد اگر کوئی جگہ طلبہ کے لئے تہذیب و شائستگی کا مسکن، امن و اطمینان کا مأمن، تعلیمی دلچسپیوں کا مرکز، مسرت و انبساط کا منبع، شرافت و انسانیت کا سرچشمہ اور علم و اخلاق کا گہوارہ ہو سکتی ہے تو وہ صرف دارالاقامہ ہے جہاں بلالحاظ عمر و استعداد ہر ایک ایک ہی رنگ میں رنگا ہوا اور ایک ہی دُھن میں لگا ہوا ہوتا ہے۔ خوش قسمت ہیں وہ طلبہ جن کو دارالاقامہ کی زندگی نصیب ہے۔ چونکہ اُن کی کوئی مصروفیت طالب علمانہ مشاغل کے دائرے سے باہر نہیں ہوتی اس لئے ایک طرف حصول علم میں دلچسپی و اطمینان میسر اور دوسری جانب درستی اخلاق کا سامان مہیا ہوتا ہے۔ چنانچہ بیرونی ماحول کی کوئی غیر علمی کشش اور ذمائم اخلاق کا کوئی بُرا اثر اُن کی مصروفیت اور وقت پر مترتب نہیں ہو سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے ہر ایک فرض کو نہایت دلچسپی، انہماک اور احساس کے ساتھ بروقت انجام دیتے ہیں۔ ان کی ہر ایک ضرورت وقت پر پوری ہوتی ہے اور وہ خود بھی اپنا ہر ایک کام وقت پر کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ گھر میں یہ ممکن ہے کہ ایک بچہ پڑھنے اور دوسرا کھیل میں مصروف ہو مگر دارالاقامے میں ایسا ہو نہیں سکتا بلکہ ایک وقت میں سب کا ایک ہی شغلہ ہوتا ہے۔ دارالاقامے کی زندگی میں ایک خوبی یہ بھی ہے کہ اگر کوئی بُری خصلت کا لڑکا وہاں داخل ہوتا ہے تو دوسروں کے عملی نمونے اور فیض صحبت سے بہت جلد نیک رویہ ہو جاتا ہے۔ کیوں کہ اس کے سوا کوئی اور چارہ کار نہیں ہوتا۔ اخلاقی تربیت خود بہ خود حاصل کرنے کی تحریک کسی دوسری جگہ اس آسانی سے پیدا اور کارگر نہیں ہو سکتی۔ طالب علموں کے اخلاق و عادات پر گہری نظر رکھنے والے جانتے ہیں کہ جب گھر اور دارالاقامے کے طلبہ مدرسے میں جمع ہوتے ہیں تو اخلاقی نقطۂ نظر سے اُن میں نمایاں تفاوت پایا جاتا ہے اور تعلیمی امور میں بھی وہ ممتاز ہوتے ہیں۔ چونکہ طلبہ کا وقت مدرسے کی نسبت دارالاقامے میں زیادہ صرف ہوتا ہے۔ اس لئے اُن کو اخلاقی تربیت کا زیادہ موقع نہیں ملتا ہے۔ دارالاقامے کی کامیابی و نیک نامی ضبط، انتظام اور باقاعدگی، نگرانی پر منحصر ہے اور نگرانی کا فریضہ سب سے

زیادہ اہم اور نازک ہے۔ اگر کسی دار الاقامے میں کوئی اخلاقی بُرائی پائی جائے تو اُس کی پوری ذمہ داری نگرانی پر عاید ہوگی۔ نگران کار کے انتخاب میں اخلاقی پہلو سے غور و خوض کرنے کی سخت ضرورت ہے۔ نگران کار کی حیثیت اور فرایض صدر مدرس سے کم نہیں بلکہ کچھ زیادہ ہی ہیں۔ مدرسے میں تو ایک سے زیادہ کئی اُستاد طلبہ کے لئے اخلاقی نمونہ ہوتے ہیں مگر دار الاقامے میں صرف نگران کار کا اخلاقی نمونہ طالب علموں کے پیش نظر رہتا ہے۔ اس لحاظ سے نگران کار کا مجسمہ اخلاق ہونا لازمی ہے۔ ورنہ طلبہ کی اخلاقی تربیت کی توقع عبث ہوگی۔

جس طرح تحصیل علم کے لئے مدرسے کا قیام ضروری ہے۔ اسی طرح تربیت اخلاق کے واسطے دار الاقامے کی احتیاج ناگزیر ہے اور جب کہ تعلیم سے تربیت کی اہمیت کسی طرح کم نہیں ہے۔ تو پھر شدید ضرورت اس بات کی ہے کہ مدارس کے ساتھ دار الاقامہ جات کی تعداد میں بھی مناسب اضافہ کیا جائے مگر کوئی دار الاقامہ محض اس واسطے قایم نہ کیا جائے کہ طالب علموں کو کھانے پینے اور رہنے سہنے میں سہولت ہو۔ اگر ایسا ہوگا تو پھر مکان اور دار الاقامہ میں اخلاقی پہلو سے کوئی امتیاز باقی نہیں رہے گا۔

چونکہ دار الاقامے کو تربیت اخلاق سے گہرا تعلق ہے اس لئے مجلس ہذا کی رائے میں موجودہ دار الاقامہ جات کی حسب ضرورت اصلاح ضروری ہے۔ تاکہ تربیت اخلاق کا اہم ترین مقصد بدرجہ اتم حاصل ہو۔

**کشافہ یعنی اسکوٹنگ** اخلاقی تربیت کی اہمیت و ضرورت کے مدنظر جتنی تحریکات عمل میں آئی ہیں ان سب میں کشافہ یعنے اسکوٹنگ کی تحریک بلحاظ فوائد گوناگوں نہایت ارفع و اعلیٰ اور مبارک و مسعود ہے۔ کیونکہ اس کے تمام قوانین و ضوابط دراصل اصول اخلاق کے جواہر ریزے ہیں۔ مثلاً خدا کی بندگی، مخلوق کی خدمت، وطن کی محبت، مذہب کی پابندی، راست بازی، حق گوئی، ایفائے وعدہ، بزرگوں کا ادب، چھوٹوں پر شفقت، عزت کا پاس، اپنی مدد آپ کرنا، صحت کی حفاظت، صفائی کی عادت، فرائض سے دلچسپی و انہماک، مروت و ملنساری، ایثار و ہمدردی، غرض ہر ایک صفت محاسن اخلاق کا جزو لاینفک ہے۔ جس کی جس قدر بھی قدر کی جائے کم اور بہت کم ہے۔

اسکوٹنگ نے کچھ ایسا اصول اور طرز اختیار کیا ہے کہ بلالحاظ مذہب و ملت ہر شخص اس کا گرویدہ ہو سکتا ہے اور ہے۔ خصوصاً طلبہ کے قوائے جسمانی و دماغی اور ان کا سن و سال

زبان حال سے کہہ رہے ہیں کہ اگر کوئی اخلاق آموز شغلہ ان کی اصلاح پذیر طبیعت کے موافق ہو سکتا ہے تو وہ صرف اسکوٹنگ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مدارس میں اس کا رواج دن بدن ترقی کر رہا ہے۔ اور اس کو عام مقبولیت بلا دقت حاصل ہو رہی ہے۔ اگر اسکوٹنگ کو چند ظاہری لوازمات کی اشد احتیاج نہ ہوتی تو ہر ایک طالب علم کشاف بننا اپنا فرض اولین سمجھتا۔

جس طرح شیر خوار بچے کے لئے ماں کا دودھ نعمت عظمٰی ہے اور قدرت نے اس کو اپنی حکمت بالغہ سے مناسب حال پیدا کر کے فطری نشوونما کا کفیل بنایا ہے؛ بالکل اسی طرح طلبہ کی اخلاقی تربیت کے واسطے اسکوٹنگ کا ایک خداداد وسیلہ ظہور میں آیا ہے جو سراسر کھیل اور سراپا معلم اخلاق ہے۔ چنانچہ اسکوٹنگ کے قوانین اور عہد و پیمان کو دیکھنے کے بعد اس صداقت پر سخت تعجب ہوتا ہے کہ بادی النظر میں جو مشغلہ محض تفریح دکھائی دیتا ہے وہ حقیقت میں درستی اخلاق کا ایک بہترین ذریعہ ہے۔

جب ایک کشاف اپنی اخلاقی تربیت کے مدارج طے کر دیتا ہے تو اس میں انسان کامل کی اکثر صفات از خود پیدا ہو جاتی ہیں جو اس کو آنے والے دور زندگی کی مشکلات کا آسانی سے مقابلہ کرنے کے قابل بنا دیتی ہیں۔ اگر حقیقی معنوں میں اسکوٹنگ ہمارے ملک میں رائج اور کامیاب ہو جائے تو یقین ہے کہ تربیت اخلاق کے لئے جداگانہ انتظام کرنے کی ضرورت لاحق نہ ہوگی۔ ان خیالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے مجلس ہذا اس امر کی پرزور سفارش کرتی ہے کہ بلا امتیاز درجہ ہر ایک مدرسے میں اسکوٹنگ جلد از جلد قائم کی جائے اور کشاف کی تعداد میں ممکن اضافہ بھی کیا جائے تاکہ طلبہ بالواسطہ تربیت سے مستفید ہوں۔

**میدانی کھیل** نہایت وثوق کے ساتھ کہا جاتا ہے کہ واٹرلو کی لڑائی ایٹن کی بازی گاہ پر فتح ہوئی۔ یہ درست ہے اور اس کی صداقت سے انکار ناممکن ہے۔ اسی طرح مدرسے کی چار دیواری کی تمام علمی و اخلاقی مہمات میدانی کھیل کو دکی مستقل مشق و عادت کے بغیر انجام نہیں پا سکتیں دماغ کتنا ہی قابل اور مزاج کیسا ہی خلیق کیوں نہ ہو جب تک قوائے جسمانی صحت ور نہ ہوں گی علم و اخلاق کی عملی خوبی ظاہر نہیں ہو سکتی۔

کچھ عرصہ قبل کے طرز تعلیم کے لحاظ سے جماعت کے کمرہ کو قید خانے کا حجرہ کہا جائے تو غالباً بے جا نہ ہوگا۔ مزید برآں یہ کہ مدرسے کے اوقات تعلیم ختم ہو جانے کے بعد بھی غریب طالب علموں کو مصیبت سے رہائی نہیں ہوتی۔ ہوم ورک کی کثرت ایسے بیچارے کا دم ناک

میں آجاتا ہے۔ فی زمانہ اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ اس کوتاہ نظری کی نظرثانی کی جائے۔ اور ہونہار طلبہ کے علمی و عملی مفاد کو ملحوظ رکھتے ہوئے اصلاح کی جانب توجہ کی جائے تاکہ مدرسے کی اس ننھی منی سوسائٹی کو اپنی موجودہ اور آیندہ زندگی میں تعلیم و تربیت کی برکات سے حقیقی طور پر مستفید ہونے کا موقع مل سکے۔

نچلا نہ بیٹھنا بچے کی طبیعت میں فطرتاً داخل ہے۔ جو بجائے خود بہت مفید ہے۔ اور جس کا مختلف صورتوں میں ظاہر ہونا بھی ضروری ہے۔ مگر جب بچے کو اظہار کے لئے کوئی مناسب موقع حاصل نہیں ہوتا ہے تو فطرت کی یہ ودیعت اپنے ظہور کی مخرب الاخلاق صورتیں خود بہ خود مجبوراً پیدا کر لیتی ہے۔ اس لئے ضرور ہے کہ بچہ ایک ایسی راہ پر لگایا جائے جس سے اُس کی قوائے دماغی و جسمانی کی ترقی اور اخلاق کی تربیت ہو سکے۔ اس مقصد کے حصول کی بھی ایک یہی تدبیر ہے کہ اس کے لئے کھیل کود کا کافی انتظام کیا جائے۔

تعلیم و تربیت میں کھیل کود کا شمول موجودہ ماہرانِ تعلیم کے نزدیک ناگزیر ہے لیکن اکثر والدین اور خود اساتذہ بھی کھیل کود کو مفاد کے منافی تصور کرتے ہیں یہ خیال خواہ درست ہو یا غلط لیکن بچہ فطرت کی دی ہوئی امانت کو ظاہر کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اور سچ تو یہ ہے کہ قدرت کے خلاف بچے کو کھیل کود سے باز رکھنا ایک ایسے نقصان کا موجب ہے جس کی تلافی عمر بھر نہیں ہو سکتی۔ بچے کی فطرت پر نظر کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ اس پر کھیل کود کا نہایت ہی خوش گوار و خوش آیندہ اثر ہوتا ہے۔ جو جماعت کی چار دیواری کے اندر با وجود کوشش تمام کے ہرگز پیدا نہیں ہو سکتا۔ کیوں کہ جب تک جماعت میں بیٹھا رہتا ہے مدرس کی قہر آلود نگاہوں کا شکار ہو کر اپنی اندرونی کیفیات کو حتی الامکان پوشیدہ رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ اگر بچے کو اس کے اصلی رنگ میں دیکھنا مقصود ہو تو وہ صرف بازی گاہ پر دیکھا جا سکتا ہے اور یہی وہ مقام ہے جہاں بچے کے عیوب اور کمزوریاں ہم عمروں کے ساتھ میل ملاپ کرنے کے سبب خود بہ خود درست ہو جاتی ہیں۔ گویا جز کل کے ساتھ مل کر خود بھی کل ہو جاتا ہے۔ کھیل کود کے باعث بچوں میں ایثار، ہمدردی، فرض شناسی، باقاعدگی، محنت، پھرتی، بھائی چارہ، اتحاد جیسے محاسن اخلاق پیدا ہو جاتے ہیں جن کا اثر صرف مدرسے کی حد تک باقی نہیں رہتا بلکہ ختم تعلیم کے بعد بھی معاشرت کے نہایت قابل قدر رنگوں میں ظاہر ہوا کرتا ہے۔ جس کے سبب وہ اپنی آیندہ زندگی میں ملک و قوم کے لئے ایک نہایت کارآمد فرد بن سکتا ہے جو اس کے لئے دین و دنیا

کی بہترین نعمت ہے۔ جس مدرسے میں تعلیم کے بعد کھیل کا کوئی معقول انتظام نہ ہو وہاں طلبہ اکثر بیہودہ حرکات کے مرتکب ہوتے ہیں اور خراب خصلتیں اور ذلیل عادتیں اُن کے اخلاق وصحت پر اپنا بُرا اثر ڈالتی ہیں جن کے سبب وہ اپنی آیندہ زندگی میں طرح طرح کی مصیبتوں میں یقیناً مبتلا ہو جاتے ہیں۔ بلوغت کے میلانات اچھی جوانی کا خاصہ ہوا کرتے ہیں لیکن پسندیدہ کھیلوں کے عدم انتظام کے باعث اس فطری نمو میں تباہ کُن خرابی پیدا ہو جاتی ہے جس سے بچوں کی دماغی صرفیت اور تربیت پر پانی پھر جاتا ہے۔ اس لئے ہر ایک مدرسے میں کھیل کا کافی اور باقاعدہ انتظام ہونا چاہیئے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ مدارس میں کھیل کود کے ضروری اور مفید مشغلے کا باقاعدہ انتظام کس حد تک کیا جا سکتا ہے۔ اور اس کی مشکلات کس طرح رفع ہو سکتی ہیں۔ کثیر التعداد طلبہ کی معاشی حالت اور گھر کی زندگی کچھ اس قسم کی واقع ہوئی ہے کہ اس کا خاص طور پر لحاظ نہیں کیا جائے گا تو کھیل کود کا کوئی انتظام اپنے حقیقی مقاصد کو ہرگز پورا نہیں کر سکے گا۔ چنانچہ مدارس میں تعلیم پانے والے طلبہ عسرت و تنگ دستی کے سبب خراب اور ضرورت سے کم غذا پر قناعت کرنے کے لئے مجبور ہیں۔ کافی پوشش تک اُن سے ممکن نہیں۔ اُصول صحت کے موافق زندگی بسر کرنے کا ایک ایسا مشکل سوال ہے جس کو بلا امداد حل کرنا اُن کے امکان سے باہر ہے۔ صرف دو وقت غذا کھانے والے وگرسنہ طلبہ کو برخاست مدرسہ کے بعد کھیل کود کے لئے مجبور کرنا سراسر ظلم ہے۔ ہمارے مدارس کی مالی حالت بھی اس قابل نہیں ہے کہ بچوں کو کچھ کھلا پلا کر بازی گاہ میں کھیل سے فائدہ اُٹھانے کا موقع دیں۔ خود والدین بھی اس کا بار برداشت نہیں کر سکتے۔ ایسی حالت میں اس اہم مسئلہ کو حل کرنے کی بھی ایک صورت باقی رہ جاتی ہے کہ مدرسے کے اوقات دس تا چار کی بجائے نو تا تین کر دئے جائیں۔ تا کہ بھوکے پیاسے بچے گھر جا کر کچھ ناشتہ کر لیں اور پھر چار یا ساڑھے چار بجے بازی گاہ پہونچ کر کھیل کی برکتوں سے مستفید ہوں۔ اوقات میں مناسب تبدیلی کے بعد کھیل کود میں حصہ لینا ہر طالب علم کے واسطے بہ آسانی لازمی قرار دیا جا سکتا ہے۔ بالآخر مجلس ہذا کو اُمید ہے کہ کھیل کود کے اخلاقی پہلو اور اس کی اٹل ضرورت پر نظر فرما کر ارباب مقتدر مناسب حال انتظام جلد از جلد فرمائیں گے۔

**تعلیمی اُمور میں طلبہ کی خود مختاری** ہربرٹ اسپنسر کا قول ہے کہ اگر تعلیم و تربیت سے یہ مقصود ہو کہ طلبہ اپنی آیندہ زندگی میں آزادی د

خودداری کے خوگر ہوں تو اُستاد کو اُن پر حکومت کرنے کی بجائے خود اُن کو اپنے اوپر حکومت کرنے کا پورا موقع دینا چاہیئے۔ اس عقیدے پر معاشرتی اور اخلاقی پہلو سے نظر کرنے کے بعد اس کی صداقت و ضرورت مسلم ہونے سے انکار نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ جدید تعلیم کے مقصد کا ماحصل یہ ہے کہ مدرسہ اور ماحول میں ایسا ربط قایم کیا جائے کہ آگے چل کر طالب علم کشمکش حیات کا بخوبی مقابلہ کر سکے اور زندگی کے ہر شعبے میں استعداد کے ساتھ حصہ لے سکے۔ اس نیک مقصد کے لحاظ سے مدرسے کو دنیا کے کاروبار کا مختصر نمونہ یا بہ الفاظ دیگر چھوٹی دنیا ہونا چاہیئے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب کہ طلبہ کو مدرسے کے انتظامی امور میں حصہ لینے کا موقع دے کر اُن کی نقش پذیر تربیت میں اس کے مستحکم اثرات پیدا کئے جائیں مثلاً اگر مدرسے میں سزا و جزا کا مسئلہ طلبہ کے سپرد کر دیا جائے تو اُس کی بدولت خود اعتمادی، انصاف تدبر، نیک روئیگی جیسے محاسن اخلاق ان میں ضرور پیدا ہوں گے۔ نیز خوف و دہشت کے سبب تعلیمی نقصان اور اخلاقی سقم کے اثر انداز ہونے کا احتمال باقی نہیں رہے گا۔ جو بجائے خود ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ مغرب کے ماہرین تعلیم نے نہایت غور و خوض کے بعد اس طریقے کو اپنے ہاں جاری کیا ہے۔ دور جانے کی کیا ضرورت ہے خود بلدہ میں مولوی سید فخر الحسن صاحب صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ چنچل گوڑہ اس کا تجربہ کرنے کے بعد اپنے مضمون میں لکھتے ہیں کہ "میں ان جذبات کے اظہار سے قاصر ہوں، جو آزادی کے حصول سے بچوں کے چہروں پر نمایاں تھے۔ معلوم ہوتا تھا کہ ایک نئی روح پھونک دی گئی ہے بمسرت سے آنکھوں میں رونق۔ گالوں میں سرخی اور ہونٹوں پر احسان مندی تھی۔ وہ خوشی سے پھولے نہ سماتے تھے۔ کام تیزی سے ہونے لگا۔ حاضری درست ہو گئی، ہوم ورک وقت پر پورا ہونے لگا۔ جماعت میں خواہ اُستاد ہو یا نہ ہو ضبط قایم رہنے لگا۔ صفائی کا اہتمام ہو گیا۔ بلکہ تمام وہ باتیں جو تربیت و تخویف سے ممکن نہ ہو سکیں وہ ان قیدیوں کو آزادی دے کر حاصل ہو گئیں"۔ مُلّا صاحب نے جن واقعات کا اظہار کیا ہے وہ محض اس بناء پر کہ صاحب موصوف کے آزمودہ ہیں۔ باقاعدگی کے ساتھ جلد اور بہ آسانی حاصل کرنے کا یہ ایک بہترین ذریعہ اور قابل عمل تدبیر ہے۔ مجلس ہذا سفارش کرتی ہے کہ اس جدید طریقے کو امتحاناً طبقہ فوقانیہ میں جہاں ممکن ہو عملاً نافذ کر کے طلبہ کو متمتع ہونے کا موقع دیا جائے۔

**اخلاقی تربیت میں والدین کا حصہ** یہ ایک کھلی حقیقت ہے کہ والدین نے تعلیم

کے ساتھ تربیت کی تمام تر ذمہ داری بھی اساتذہ پر رکھ چھوڑی ہے اور اُن کا اپنا فریضہ صرف اسی قدر ہے کہ بچے کو مدرسے میں داخل کر کے وقتاً فوقتاً تعلیمی مطالبات پورے کر دئے جائیں۔ اور بس۔

سپردم بتو مایۂ خویش را   تو دانی حساب کم و بیش را

تربیت اخلاق کے اٹل فریضے سے والدین کا دیدہ و دانستہ گریز کرنا نہ صرف تعجب خیز بلکہ افسوس ناک بھی ہے۔ چنانچہ یگانگی میں بے گانگی کا برتاؤ بالکل بے جوڑ اور مضرت رساں ہے۔ یہ ایسا اہم فریضہ ہے کہ اس سے جائز طور پر دست کش ہونے میں سخت سے سخت مجبوری اور معقول سے معقول عذر بھی کسی طرح درست نہیں ہو سکتا۔ کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ خانہ داری کی معمولی ضروریات بھی جن کا سرانجام بالکلیہ نوکر چاکر سے متعلق ہوتا ہے! جب والدین کی ذاتی اور موقتی نگرانی کے بغیر انجام نہیں پا سکتی ہیں تو پھر اپنی عزیز از جان اولاد کی اخلاقی تربیت کا اہم فریضہ اُن کی ذاتی توجہ کے بغیر صرف استاد کی کوشش سے کیوں کر پورا ہو سکتا ہے۔ اگر تربیت اخلاق کے مسئلے میں اُستاد کی حیثیت مثل طبیب کے تسلیم بھی کر لی جائے تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ مریض کو پرہیز کرانے کی ذمہ داری تیمارداروں کی بجائے طبیب پر عائد نہیں ہو سکتی۔ مگر جو تیماردار بدقسمتی سے مریض کے پرہیز کو بھی طبیب کے فرائض میں داخل کرتا ہے اور اپنا فرض صرف اسی قدر سمجھتا ہے کہ دوا کی قیمت اور طبیب کی فیس بروقت ادا کر دی جائے تو ایسے مریض کے جانبر ہونے کی کیا توقع ہو سکتی ہے بادی النظر میں قصور تو علاج کا معلوم ہوتا ہے مگر حقیقت میں پرہیز کی غلطی مہلک ہوتی ہے۔ جو موثر اور مانع علاج کو بھی بے اثر کر دیتی ہے۔ کیوں کہ علاج کے ساتھ پرہیز کو جو اہمیت حاصل ہے وہ بجائے خود علاج ہے۔ یہی حال اخلاقی تربیت کا ہے۔ چنانچہ جب تک والدین کے ساتھ اساتذہ اور اساتذہ کے ساتھ والدین اشتراک عمل نہیں کریں گے طلبہ کی اخلاقی تربیت کا مسئلہ حل نہیں ہوگا۔

والدین اور مدرسین میں بالمشافہ یا تحریراً تبادلہ خیالات ضروری ہے۔ یہ ضرور نہیں ہے کہ والدین ہی کی طرف سے پیش قدمی ہوا کرے۔ خود اساتذہ کو بھی کوئی موقع ضائع نہ کرنا چاہئے۔ اگر ضرورت ہو تو اُن کو مدرسے کے اوقات فرصت میں بیرون مدرسہ جانے اور والدین سے ملنے کی اجازت ہونی چاہئے۔ اور اشارات تعلیم کی کاپی میں آخر کے چند صفحات صدر مدرس کی

اطلاع کی غرض سے اس کے اجمالی ذکر کے لئے مختص کر دے جائیں تو غالباً بے جا نہ ہوگا اس سے ایک لازمی فائدہ یہ ہوگا کہ مدرسین میں تبادلہ خیالات کا احساس عام اور اہم ہو جائے گا۔ اور خود والدین کی توجہ میں بھی اضافہ ہوگا۔ مشہور تہوار اور عیدین کے موقع پر جب کہ والدین کو بھی اطمینان اور فرصت ہوتی ہے۔ مدرسہ کی جانب سے ملاقات کے لئے اجتماع ہوا کرے۔ انجمن طلبہ کے ماہواری جلسوں کی صدارت وغیرہ کے لئے والدین کو بھی مدعو اور آمادہ کرنا چاہیئے۔ اور اگر ان کے لئے مدرسے کے اوقات ناموزوں ہوں تو یہ آسانی موزونیت پیدا کرنے کی صورت یہ ہے کہ ایک سے تین تک دو گھنٹے کا وقفہ دے کر تعلیمی کام کے بعد پانچ بجے سے جلسے کا آغاز کیا جائے۔ اس خصوص میں عام طور پر ایک قابل افسوس حق تلفی یہ دیکھی جاتی ہے کہ مدارس کے سالانہ اور غیر معمولی جلسوں کی صدارت والدین کی بجائے افسران سررشتہ کے سپرد کی جاتی ہے اور اس پر طرہ یہ کہ جلسے کے نظام العمل میں والدین کا کہیں نام بھی نہیں ہوتا۔ یوں تو ہر مہینہ مدرسے کی جانب سے والدین کو طلبہ کی تعلیمی اور اخلاقی حالت کی اطلاع دی جاتی ہے تاکہ جو خامی والدین کی توجہ سے رفع ہو سکتی ہے اس کے ارتفاع میں بے جا تاخیر کے سبب مایوسی اور دشواری نہ ہو۔ مگر سہ ماہی ششماہی اور سالانہ امتحانات کے بعد اکثر مدارس میں نتائج امتحان صرف طلبہ کو سنا دئے جاتے ہیں اور والدین کو کوئی خبر ہونے نہیں پاتی۔ جہاں اطلاع دینے کا طریقہ رائج ہے۔ وہاں اطلاع کے اطمینان کا ذریعہ مفقود ہے۔ یہ واقعہ کس قدر حیرت خیز ہے کہ مدرسے سے طلبہ کا نام خارج ہوئے مہینوں گذر جاتے ہیں۔ مگر والدین کو علم نہیں ہوتا۔ یوں تو مدرسہ اور اس کی ہر چیز سے والدین کو جائز طور پر استفادہ کرنے میں کوئی امور مانع نہ ہونا چاہیئے۔ مگر خاص کر کتب خانے اور دارالمطالعے سے بلا معاوضہ فائدہ اٹھانے کے ذرائع یہ سہولت تمام فراہم کرنے چاہییں۔ اس میں مدرسے کا نقصان ہی کیا ہے۔ برخلاف اس کے بہت ممکن ہے کہ بعض خوش حال والدین نقد معاوضہ دیں یا کوئی اخبار و رسالہ اپنی طرف سے جاری کرا دیں کتب وغیرہ کی داد و ستد طلبہ کے ذریعہ انجام پا سکتی ہے۔ اس طریقہ عمل میں ایک بڑا فائدہ یہ مضمر ہے کہ تعلیم و تربیت کے متعلق بہت سے مفید مضامین والدین کی نظر سے گزر کر "دیدہ اثرے دارد" کا مصداق ہوں گے۔ والدین اور اساتذہ از دیاد تعلق کے معمولی مواقع مثلاً عیادت، تعزیت، اور مبارک باد وغیرہ ہرگز نظر انداز نہ کریں۔ اگر مدرسے میں یہ طریق رائج کر دیا جائے کہ طلبہ ہر ہفتہ ہوم ورک کی کاپیوں پر والدین سے اطلاع یابی کی دستخط بالالتزام لیا کریں اور مدرس متعلقہ اس کا اطمینان کر لیا کرے تو خود ہوم ورک باقاعدہ اور اشتراک عمل کا

سلسلہ مستحکم اور غیر منقطع ہو جائے گا۔ جن مدارس میں صنعتی تعلیم اور باغبانی کا انتظام ہے اگر وہاں سے طلبہ کی دستکاری کی چھوٹی چھوٹی کارآمد اشیاء اور باغ بانی کے ثمرات کہیں کہیں والدین کو تحفتاً بھیجے جائیں تو یقیناً حق بہ حق دار رسید کا مصداق ہوگا۔ جب کوئی طالب علم کسی بات میں امتیاز حاصل کرے تو اُس سے والدین کو مطلع کرنا بھی مفید ثابت ہوگا اگر مدرسے کے چند مقررہ امتحانات کے اختتام پر طلبہ کی اخلاقی حالت کے متعلق جو مکان کی چار دیواری تک محدود ہو، والدین سے نہایت مختصر لیکن برحقیقت رپورٹ طلب کی جائے۔ اور جماعت میں طلبہ کے روبرو فرداً فرداً پڑھ ہی جائے۔ نیز مدرس صاحب ضروری رہنمائی کے بعد طلبہ کی رائے سے بہترین رپورٹ کا انتخاب کرائیں اور مناسب حال انعام انجمن طلبہ کے جلسے میں تقسیم کرنے کا نہ صرف انتظام کریں بلکہ انعام یافتہ طلبہ کے نام ایک مخصوص تختہ پر جلی اور خوش خط لکھ کر مدرسے کے کسی منظر عام پر آویزاں بھی کر دیں تو کون کہہ سکتا ہے کہ اس مفید تدبیر کا ایک ادنیٰ جزو بھی خوش آیندہ اخلاقی نتائج مترتب کرنے سے قاصر رہے گا۔

اخلاقی نقطۂ نظر سے طلبہ کی غذا سیدھی سادی اور زود ہضم ہونی چاہیئے۔ جو لوگ اپنے بچوں کو نہایت مرغن یا روکھی پھیکی غذا کھلاتے ہیں غالباً وہ اس حقیقت سے واقف نہیں ہوتے کہ غذا نہ صرف جسم بلکہ اخلاق و خصائل پر بھی اثر انداز ہوتی ہے۔ غذا کے مقابلے میں لباس کا مسئلہ اگرچہ زیادہ اہمیت نہیں رکھتا ہے۔ مگر موجودہ زمانے کی فیشن پسندی و بانے اس کو سب سے زیادہ اہم کر دیا ہے کہ آج کل رنگینی، نزاکت، دل فریبی، شان اور نمایش طالب علموں کے لباس میں کوٹ کوٹ کر بھری نظر آتی ہے۔ اور ناموزوں لباس سے طبیعت میں بہت سی اخلاقی برائیاں مثلاً غرور، حقارت، جائز افعال سے بے جا اجتناب حفظ مراتب سے اعراض وغیرہ پیدا ہوتی ہیں۔ اس کے ساتھ یہ بھی اکثر دیکھا جاتا ہے کہ ایسے ہی طلبہ کا تعلیمی نتیجہ ہر مدرسے میں نسبتاً خراب رہا کرتا ہے۔ غالباً اکثر طلبہ کو والدین کی طرف سے ماہانہ کچھ نہ کچھ جیب خرچ ملا کرتا ہے۔ ضرورت کی چیزیں فراہم کر دینے کی بجائے نقدی حوالے کرنا بعض وقت تخریب اخلاق کا موجب ہوتا ہے۔ چنانچہ اس یقین کی بنا پر کہ جیب خرچ ملے گا قرض لینے کی عادت ہو جاتی ہے۔ جس کے سبب ان کا بے جا ذوق و شوق بھی بڑھ جاتا ہے۔ اور وہ توفیر آمدنی کی ناجائز صورتیں پیدا کرنے سے احتراز نہیں کرتے۔ کم از کم اتنی تو احتیاط ضرور ہونی چاہیئے کہ جیب خرچ کے مصرف کے واجبی ہونے کا اطمینان کرلیا جائے تاکہ عدم

باز پرس کے سبب طلبہ کی اخلاقی حالت خراب نہ ہونے پائے اگرچہ طلبہ کا تھوڑا سا وقت
گھر کے نوکر چاکر کی صحبت میں گزرتا ہے مگر خود غرض اور خوشامدی نوکروں کی اتنی ہی صحبت
بھی بہت زیادہ مہلک اثرات پیدا کرتی ہے۔ ایک اور خرابی یہ پائی جاتی ہے کہ طلبہ
گھر کے نوکروں سے ایسی خدمات بھی لیا کرتے ہیں جن کو وہ خود بلا ہرج کار اور بہ آسانی انجام
دے سکتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اُن میں نہ صرف کاہلی پیدا ہوتی ہے بلکہ ناروا حکومت کے خوگر
بھی ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح محلّے کے آوارہ دوست نما دشمنوں کو مخرب الاخلاق صحبت سے
بچوں کو بچانا والدین کا فرض اولین ہے۔ ناٹک اور سینما کے اخلاق سوز نظارے بھی طلبہ
کے اخلاق کو گھن کی طرح اندر ہی اندر کھا رہے ہیں۔ تہذیب جدید کی یہ خانماں برباد وبا اس قدر
عام ہو گئی ہے کہ اگر اس کی حسب ضرورت روک تھام نہ کی گئی تو عجب نہیں کہ یہ ناعاقبت
اندیش یود جادۂ علم سے منحرف ہو کر جہالت و بداخلاقی کی دائمی ضلالت میں مبتلا ہو جائے۔
اور پھر اصلاح حال کی کوئی تدبیر کارگر نہ ہو۔ والدین ذرا غور کریں کہ اگر طلبہ اپنے مطالعے
اور درس و تدریس کی تیاری کا قیمتی وقت اور ان کی گاڑھی کمائی بے دردی سے صرف
کر کے تنگ و تاریک مقامات میں گھنٹوں مخرب الاخلاق نظارے دیکھا کریں تو اُن
کی صحت اور بصارت کا کیا حال ہو گا اور حصول علم کے سکون و اطمینان طلب کٹھن مرحلے
کیوں کر طے ہوں گے مزید برآں طلبہ اپنے دل و دماغ پر جو اثرات و نقوش لیکر اُٹھیں گے
اُن کا زائل و محو کرنا کس قدر مشکل ہو گا۔ کیا اس خطرناک کشاکش اور اس کے مہلک نتائج سے
اپنی عزیز اولاد کو بچانا والدین کے فرائض میں داخل نہیں ہے۔ اور اگر ہے تو کیا اغماض و
خاموشی ہی اس کی عملی صورت اور موثر تدبیر ہے۔ اگر والدین طلبہ کے غیر درسی مطالعے
کی نگرانی اور سامان نوشت و خواند کی جانچ پڑتال کیا کریں تو یقین ہے کہ بہت سی
پوشیدہ خرابیوں کا انسداد ہو جائے۔ اگر کسی کو طالب علم کی تصاویر کا البم دیکھنے کا
اتفاق ہوا ہو تو وہ اس مبنی بر حقیقت بیان کو بے کم و کاست تسلیم کرنے میں ہرگز تامل نہیں
کرے گا کہ اس میں فحش اور ناقابل دید تصاویر بھی موجود ہوتی ہیں جن کو طالب علم نے اپنی پسند
سے خرید کر جمع کیا ہے۔ جس طرح کسی شخص کی خواہش کی چیز کو دیکھ کر اس کے مزاج اور ذوق
کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اسی طرح طلبہ کے البم سے ان کی نوخیز طبیعتوں کی نہایت ناموزوں
اُمنگوں کے سخت خطرناک نتائج کا پتہ لگا سکتا ہے۔ طلبہ کا غیر درسی مطالعہ بھی عموماً

اس قبیل کا ہوا کرتا ہے۔ چنانچہ مخرب الاخلاق ناول، عشقیہ قصص، گل و بلبل کے ترانے اور غزلیات کے دواوین اُن کے علمی مشغلے کے اجزائے ضروری ہیں جو بظاہر تو بہت دلچسپ بلکہ علم آموز ہوتے ہیں مگر فی الحقیقت ان میں نہ تو طالب علمانہ دلچسپی کا سامان ہوتا ہے اور نہ اُن سے علم و اخلاق کی معلومات میں ترقی ہوتی ہے بلکہ اُن کی حیثیت اس خوفناک جنگل کی مانند ہے جس میں ہر قسم کے درندے منہہ کھولے بیٹھے ہیں۔ مگر دور سے دکھائی دینے والا جاذب نظر اور سراب نما منظر چند نہتے ناعاقبت اندیش نادانوں کو اپنی طرف مقناطیسی قوت سے کھینچ رہا ہے۔ اس غیر موزوں مشغلے کے زہر آلود اثرات سے اخلاق کے ساتھ تعلیم بھی بُری طرح متاثر ہو رہی ہے۔ چنانچہ سائنس و ریاضی اور تاریخ جیسے دلچسپ مضامین سے طلبہ کو کچھ نفرت سی ہونے لگی ہے۔ اور بدقسمتی سے وہ یہ سمجھ رہے ہیں کہ ان کی طبائع کی یہ ناموزونیت جو خود ان ہی کے کرتوت کا لازمی نتیجہ ہے کوئی فطری نقص ہے۔ عموماً گھر کی بوڑھی بڑی عورتیں خصوصاً چھوٹے بچوں کو قصے کہانیاں سنایا کرتی ہیں جو زیادہ تر مبالغہ آمیز بے نتیجہ ہوتی ہیں۔ اگر ایسی کہانیاں عمر بھی سنی جائیں تو اُن سے سیرت و اخلاق کو فائدہ نہیں پہنچ سکتا۔ حالانکہ بچوں کے اخلاق و آداب درست کرنے کا یہ بھی ایک بہترین اور آسان ذریعہ ہے۔ ہمارے گھروں کے موجودہ طریقہ قصہ گوئی کی اصلاح کی ایک تدبیر یہ ہو سکتی ہے کہ پڑھے لکھے مرد اس قسم کے قصے کہنے سے عورتوں کو نہ صرف منع کیا کریں بلکہ مناسب حال اخلاقی قصص پڑھکر سنایا بھی کریں۔ نیز جو عورتیں خود پڑھ سکتی ہوں اُن کے لئے سوانح اخلاق کا ذخیرہ حسب ضرورت فراہم کر دیں۔ بلا تامل کہا جا سکتا ہے کہ کوئی گھر طریقہ تربیت کی غلطیوں سے خالی نہیں ہے۔ بعض غلطیاں ایسی فاش اور مہلک ہوتی ہیں جن کا اثر مدتوں زائل نہیں ہوتا۔ چنانچہ بچوں کو ڈرانے کا مرض ہر گھر میں عام طور پر پایا جاتا ہے۔ کونسا گھر ایسا ہے جہاں کم سن بچے مختلف آوازوں اور متعدد فرضی ناموں سے نہ ڈرائے جاتے ہوں اخلاقی تربیت میں ڈرانے کا عمل اپنے اندر اتنے مہلک اثرات رکھتا ہے کہ جس کے سبب اور تو اور خود بنائے اخلاق اس قدر کھوکھلی ہو جاتی ہے کہ اس پر نہایت ادنیٰ درجہ کے اخلاق کی عمارت بھی قایم نہیں رہ سکتی۔ چنانچہ یہ کلیہ ہے کہ جس اصول میں ڈر کو دخل ہو وہ اخلاقی تربیت کا جزو نہیں ہو سکتا۔ اور اگر باقاعدہ طور پر تحقیقات کی جائے تو یہ حقیقت پایۂ ثبوت کو پہنچے بغیر نہیں رہ سکتی کہ دنیا میں جتنی برائیاں پائی جاتی ہیں اُن کی نصف

سے زاید تعداد کا اصل سبب محض دُور ہوتا ہے۔ اب ذرا غور فرمائیے معصوم ہونہار تربیت کنندگان کی غلط تربیت کے سبب ذمائم اخلاق کی دائمی معصیت میں کس بری طرح مبتلا ہو جاتے ہیں۔ اس بیان کی آخری مگر نہایت ضروری کڑی یہ ہے کہ گھر کی چار دیواری کا اخلاقی ماحول اور خود والدین کے عمدہ اخلاق کا عملی نمونہ بچوں کے لئے ازبس مفید و موثر اور قابل تقلید ہونا چاہیئے مگر افسوس کے ساتھ دیکھا جاتا ہے کہ اکثر گھروں میں باہر سے زیادہ تخریب اخلاق کا سامان موجود ہوتا ہے۔ جس طرح کسی حکیم کے مریض ہو جانے سے اُس کے بیماروں کا علاج اُس سے ناممکن ہوتا ہے، اسی طرح گھر کے زشت خو بزرگ بھی اپنے بچوں کے اخلاق کو عملاً درست نہیں کر سکتے جب تک مکان کی تربیت کا طریقہ درست اور والدین کے عمدہ اخلاق کا نمونہ تقلید نہ ہوگا۔ طلبہ کی اخلاقی تربیت اساتذہ کی کوشش کے باوجود ادھوری اور ناقص رہے گی۔

اگر ہماری علم پرور اور دریا دل سرکار نیز علم دوست ذی ثروت حضرات طالب علمانہ دلچسپی کے مختلف مفید مشغلے مثلاً سیر و تفریح کے پر فضا باغ کھیل کود کے میدان، ورزشی ساز و سامان، پیراکی کے حوض، تالابوں میں کشتیاں، عجائب خانے، تعلیمات کا نمائش گھر، لکچر ہال، اور لکچروں کا انتظام، دلچسپ اور مفید مشغلوں کا بلامعاوضہ نظارہ، ذرائع آمد و رفت کے کرایہ میں بلا تخصیص ایام و تعداد مناسب رعایت، قابل دید اور تاریخی مقامات کے دیکھنے میں عام سہولت وغیرہ۔ رفتہ رفتہ حسب ضرورت مہیا کردیں تو یقین کامل ہے کہ ایک طرف والدین کے فرائض میں نمایاں طور پر کمی ہو جائے گی۔ اور دوسری جانب خود طلبہ بھی کسی مخرب الاخلاق کشش سے بہ آسانی اور جلد متاثر نہ ہوں گے۔ خدا کرے کہ ہم سب کو اپنی مراد زندگی کا یہ مبارک و مسعود دن جلد از جلد دیکھنا نصیب ہو۔

---

# مدارس میں باغ بانی[1]

مولوی سید محمد شریف صاحب مشہدی ناظر مدارس بلدہ

اے متاع درد در بازارِ جاں انداختہ — گوہر ہر سود در جیبِ زیاں انداختہ
اے بطبع باغ کون از بہرِ برہان حدوث — طرح رنگ آمیزی از فصلِ خزاں انداختہ

صدر محترم و معزز حضرات و خواتین کرام!

پہلا شعر اپنے مضمون کو ابتر بنانے سے بچانے کے لئے پڑھا ہے اور دوسرے شعر کو میرے آج کے مضمون (مدارس میں باغبانی) سے خاص تعلق ہے۔

چار سال کی عادت کی بنا پر انجمن کی سالانہ رپورٹ بیک دم پڑھ سُنانا اور چیز ہے اور مدرسین کے اس عالی قدر مجمع کے سامنے ایک ایسے مضمون کے متعلق جس کے پتے پتے سے بمصداق (ہر گیاہے کہ از زمیں رُوید ، وحدہ لا شریک لہ گوید) صنعت خدا کا پتہ چلتا ہے۔ آپ جیسے ماہرین فن تعلیم حضرات کے سامنے مجھ ناچیز کی لب کشائی اپنی بساط سے بڑھ کر کام کرنے کی جرأت یا بے ادبی ہے۔ مگر میں اس کا ارتکاب اس خیال سے کرتا ہوں کہ شائد بعض باتیں جو مضامین نصاب کی تعلیم میں انہماک کی وجہ سے ذہن سے نکل گئی ہوں اُن کی یاد از سرِ نو تازہ ہو جائے۔

بہر حال میں اپنے امکان بھر اپنے خیالات پریشاں کو عرض کرنے کی کوشش کروں گا۔ اُمید ہے کہ اگر کوئی فروگذاشت ہو تو میری کم مائگی آپ حضرات سے اُس کی عذر خواہ ہوگی۔

وَالْعُذْرُ عِنْدَ كِرَامِ النَّاسِ مَقْبُوْلٌ

ایک زمانہ وہ تھا کہ طلبہ کے ذہن کو تعلیم کے ذریعہ پُر کرنے کی کوشش کی جاتی تھی اور پُوری توجہ اس طرف رہتی تھی کہ طالب علم مضامین نصاب میں ماہر ہو جائے۔ مگر زمانہ ہمیشہ بدلتا رہتا ہے۔ طریقہ تعلیم میں بھی ہمارے دیکھتے دیکھتے سینکڑوں نہیں تو بیسوں اختراعات ہوئیں اور ہو رہی ہیں۔ برخلاف زمانۂ قدیم کے اب اس اصول پر زیادہ زور دیا جا رہا ہے کہ مدرس ایک طالب علم کے دماغ میں اپنی معلومات کو منتقل کرنے کے بجائے اُن کے مشاہدے سے کام لے کر اُن کی رہنمائی کرے۔ جو چیز ہو بچہ کے فہم و ادراک

---

[1] یہ مضمون کانفرنس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کی پانچویں سالانہ کانفرنس میں پڑھا گیا تھا۔

اور صلاحیت کو پیش نظر رکھ کر کھیل کو دیں اس طرح پیش کی جائے کہ وہ دلچسپی اور رغبت سے اُس کے معلومات کو اخذ کر کے اپنے دماغ میں محفوظ رکھ سکے جماعت کی دلچسپی قایم رکھنے کے لئے لازم ہے کہ مدرس تمام بار خود اُٹھائے اور ہر مضمون کو خاص انداز' نت نئے طریقے' مختلف آلات اور توضیح و تمثیل کے ساتھ پیش کرے۔ تاکہ طلبہ کو اس مضمون کا علم حاصل کرنے میں جہاں تک ممکن ہو کم بار اُٹھانا پڑے۔

دوسری چیز قیام دلچسپی کے لئے جو ضروری ہے وہ یہ ہے کہ نظام الاوقات میں مختلف مضامین اول بدل کر رکھے جائیں اور اُن کے ہیر پھیر سے اس طرح فائدہ اُٹھایا جائے کہ طلبہ اُکتا نہ جائیں کیونکہ یہ امر مسلمہ ہے کہ جب بچوں کو فرصت ملتی ہے تو وہ کوئی نہ کوئی مشغلہ اپنے لئے نکال لیتے ہیں۔ اس لئے ضروری ہے کہ مدرس اُن کو کسی نہ کسی کام میں لگائے رکھے۔ عام طور پر مدارس میں طلبہ نظام الاوقات کے بموجب مختلف سبق پڑھتے اور کھیل کے وقت کھیلتے ہیں گھر پر تیاری اسباق (ہوم ورک) سے جو وقت بچ رہتا ہے اُس میں بھی اُن کو کسی ایسے مشغلہ میں لگائے رکھنا ضروری ہے جو اُن کے قوائے جسمانی کی نشو و نما اور ذہنی تربیت میں ممد ہو اور وہ اس کو بخوبی دل لگا کر انجام دیں۔ ایسے مشغلے متعدد ہو سکتے ہیں جن میں سے ایک باغ بانی ہے۔ اس سے مراد یہ نہیں کہ طلبہ کو مالی کے پیشہ کے لئے تیار کیا جائے بلکہ اس کی غرض یہ ہے کہ بچوں کو روزمرہ کے استعمال کی عام ترکاریوں مختلف قسم کے پھولوں اور پھلوں کے بونے اور اُن کی غور و پرداخت کے ذریعے اُن کی نشو نما اور فوائد سے آگاہی حاصل کرنے کا موقع دیا جائے۔ اور اس طرح مطالعہ فطرت کے نامحدود عالم کا دروازہ اُن کے لئے کھول دیا جائے۔ بقول سعدی علیہ الرحمتہ۔

"برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار"

باغ بانی فی نفسہ ایسا کام ہے کہ اس میں دلچسپی بدرجہ اتم موجود ہے اس کے علاوہ اس دلچسپ مشغلہ کا اثر دوسرے مضامین پر اس قدر مفید اور بہتر پڑتا ہے کہ طلبہ نہ صرف باغ بانی بلکہ دوسرے مضامین کے کام کو بھی شوق اور دلچسپی سے انجام دینے لگتے ہیں۔ اس کے ذریعے سے پودوں' ترکاریوں' پھولوں اور پھلوں کے بونے اور اُن کی نشو و نما' کو برای العین مشاہدہ کرنے اور اُن کے متعلقہ امور پر غور کرنے سے اگر ایک طرف طلبہ کی ذہنی تربیت ہو گی تو دوسری طرف اُن کی عام معلومات میں اضافہ ہو گا۔ اس کے علاوہ بیج بونے کے لئے زمین کی تیاری میں اور پودوں کو پانی دینے میں جو محنت وہ شوق سے برداشت کریں گے وہ خود اُن کے قوائے جسمانی کی نشو و نما میں خوب مدد دے گی محنت میں شوق کی اس واسطے ضرورت ہے کہ جو کام شوق اور

دلچسپی سے کیا جائے اور اُس کے کرنے میں یہ خیال نہ ہو کہ یہ محنت بغرض ورزش کی جارہی ہے زیادہ مفید ہوتا ہے۔ ایک مشہور عربی مقولہ یہ ہے جو الرفیق۔ ثم الطریق۔ یعنی اگر تفریح یا سیر کے لئے جاؤ تو کوئی خاص مدعا پیش نظر ہو یا کوئی دوست ساتھ ہو مطلب یہ ہے کہ باتوں میں راستہ کٹے۔ اور کسی صورت میں سفر کی مشقت پر خیال نہ جانے پائے۔

یہ امر مسلمہ ہے کہ جب کسی خاص حصہ جسم کے اعصاب کسی ایک کام میں مصروف رہیں اور تکان شروع ہو جائے تو طلبہ کو کسی دوسرے کام میں لگا دینا چاہیئے تاکہ پہلے کام میں جن اعصاب پر بار پڑ چکا ہے وہ آرام لے کر اپنی اصلی حالت پر آجائیں مثلاً ٹائم ٹیبل میں اُردو، ریاضی یا انگریزی کے بعد خطاطی ڈرائینگ وغیرہ اسی غرض سے رکھے جاتے ہیں۔

باغ بانی میں جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے اس بات کی صلاحیت بدرجہ اتم پائی جاتی ہے کہ طلبہ کی تکان اور ان کی طبیعت کے اضمحلال کو دور کر کے ان میں مسرت اور شوق کی رُو دوڑا دے۔ اب یہ مدرس کا کام ہے کہ نصاب کے دیگر مضامین کی تعلیم میں بھی طلبہ کے اس شوق سے فائدہ اُٹھائے۔ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ تکان کو دور کرنے والے مشاغل جو اب تک ہمارے مدارس میں رائج ہو چکے ہیں اُن میں باغ بانی کا نمبر پہلا ہے۔ مدرس کو باغ بانی کے وقت ضبط قایم رکھنے کے لئے بھی خاص اہتمام کی ضرورت نہیں۔ اس کا وجود صرف اس حد تک کار آمد رہ جاتا ہے کہ وہ طلبہ کی رہبری کرے۔ جہاں مدارس میں باغ بانی رائج ہے۔ وہاں اس بات کا تجربہ اور اندازہ کر لیا گیا ہوگا کہ بچے کس شوق سے اس کام کو انجام دیتے ہیں۔ کوئی بیلچہ لئے جٹا ہوا ہے تو کوئی سبل یا پھاوڑے سے بنجر آزما ہے کوئی کھُرپی لئے کلچائی کر رہا ہے تو کوئی پانی دے رہا ہے۔ غرض کہ جماعت باغ بانی کے دلچسپ مناظر حد درجہ مسرت بخش ہوتے ہیں اور مدرس کو ضبط قایم رکھنے میں کسی خاص کوشش یا توجہ کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ہاں البتہ آلات کم ہونے کی صورت میں آپس کے جھگڑے ہونا ممکن ہے مگر یہ انتہائی دلچسپی اور شوق کی علامت ہے کہ ہر طالب علم اس کا خواہاں رہتا ہے کہ مجھے کام کرنے کا موقع ملے اگر آلات کافی تعداد میں مہیا نہ ہو سکیں تو باری باری سے چند طلبہ کو کام کرنے کا موقع دینا چاہیئے یا اُنھیں ایسے کام میں لگا دیا جائے جس میں آلات کی ضرورت نہ ہو۔ مثلاً چھوٹی چھوٹی بے کار روئیدگی کا اُکھاڑنا اور اُس کو دور لے جا کر پھینکنا یا پانی ڈالنا وغیرہ۔ الغرض اس قسم کے جھگڑوں کا سدباب اسی طرح پر کیا جا سکتا ہے کہ طلبہ بددل نہ ہونے پائیں۔ اور اُن کے بڑھتے ہوئے شوق کی رفتار

میں کوئی رُکاوٹ پیدا نہ ہو۔ باغ بانی کے ذریعے سے چھوٹے چھوٹے طلبہ کے اعضا اور پٹھے بخوبی نشوونما پاتے ہیں کھُلی ہوا میں اور درختوں کے آس پاس جہاں آکسیجن کافی مقدار میں ہوتی ہے انہیں دم لینے اور اپنے تمام اعصاب کو حرکت دینے کا موقع ملتا ہے۔ جس سے پھیپھڑے اچھی طرح کام کرتے ہیں کھُلی ہوا میں بلا ارادہ گہری سانس لینے سے خون خوب صاف ہوتا اور اُس کے کثیف اور ردّی مادّے اچھی طرح دور ہوتے ہیں جس کی وجہ سے طلبہ تازہ دم ہو کر ہشاش بشاش نظر آتے ہیں۔ بہرحال مجھے اس بارہ میں زیادہ عرض کرنے اور تفصیل میں پڑنے کی ضرورت نہیں مطلب یہ ہے کہ باغ بانی کا کام ہم خرما وہم ثواب کا مصداق ہے۔

بچے روزآنہ درختوں کی نشوونما کا مشاہدہ تخم ریزی کے بعد سے کرنا شروع کرتے ہیں۔ ننھے ننھے بچوں کے لئے کیا یہ کم مسرّت بخش ہوگا کہ جہاں ایک روز پیشتر صاف زمین تھی۔ دوسرے دن وہاں چھوٹی چھوٹی کونپلیں نظر آنے لگیں۔ اب بتدریج پودے کی نمو اور پھلنے پھُولنے تک جملہ واقعات کا مشاہدہ کیا اثر کرے گا محتاج بیاں نہیں کیوں کہ ہر ایک تبدیلی جو پودوں میں وقتاً فوقتاً ہوگی طلبہ اُس کو دیکھ کر بے حد خوش ہوں گے۔ طلبہ حسب ضرورت اپنی کیاری کا نقشہ بدلتے رہتے ہیں۔ اگر پودے ایک دُوسرے سے قریب ہوں تو انہیں اُکھاڑ کر مناسب فاصلے پر نصب کرتے ہیں اور اس طرح باغ بانی کے جملہ لوازمات و آلات اُن کے علم میں آجاتے ہیں۔ ہر روز ایک نئی بات کے دیکھنے سے جو ایک جوش طلبہ کی طبیعت میں پیدا ہوتا ہے۔ اُس کا اندازہ وہی حضرات کرسکتے ہیں جو اس کام کو خود کرچکے ہوں یا اُنہوں نے طلبہ کو کام کرتے دیکھا ہو۔

جیسا کہ اوپر عرض کیا جاچکا ہے جدید نصاب تعلیم میں باغ بانی کو مدرسے کی تعلیم کا جزو لاینفک قرار دیا گیا ہے۔ نہ صرف جماعت اوّل بلکہ جماعت ہفتم تک سب جماعتوں میں ترکاریوں اور پودوں وغیرہ کے متعلق معلومات کا حاصل کرنا لازمی کردیا گیا ہے بلکہ جماعت سوم سے اوپر تک زمین کی تیاری وغیرہ اور باغ بانی کے اصول سے آگاہ کرنا بھی ضروری ہے۔ اب آپ حضرات خود ہی غور فرما سکتے ہیں کہ جب مدرس طلبہ کے سامنے یہ بیان کرے کہ فالسے کے پتے نوک دار اور گول کنگرہ دار ہوتے ہیں، یا کروٹن کی ڈالی کاٹ کر گاڑ دی جائے تو چند روز میں جڑ پکڑ لیتی ہے، ترکاریوں کو کس قسم کی کھاد زیادہ مفید ہے اور پھولوں کو

کونسی ۔ اس طرح کا تجزیہ بیان حقیقت حال کو طلبہ کے ذہن نشین کرے گا یا جب طلبہ بہ ذریعہ باغ بانی خود مشاہدہ کر کے آگاہی حاصل کریں تو یہ امور زیادہ عمدگی سے اُن کے ذہن نشین ہوں گے ۔

ممکن ہے کہ بعض حضرات کو مدرسے میں باغ بانی کے متعلق بعض مشکلات دکھائی دیں مگر

"مشکلے نیست کہ آساں نہ شود      مرد باید کہ ہراساں نہ شود"

یا یوں کہئے کہ مشکلات کا حل مشکل نہیں اور ایک اچھا مدرس کسی تعلیمی مشکل کے حل کرنے سے قاصر نہیں رہ سکتا ۔ خیر اب بعض مشکلات بھی غور طلب ہیں ۔

اول زمین کی کمی ۔ اضلاع پر تو اس دقت کا پیش آنا ناممکن سا ہے البتہ بلدہ میں بعض مکانات ایسے ہیں جہاں زمین کی کمی ہے مگر نہ اس قدر کہ دو چار مربع گز زمین بھی میسر نہ آسکے اگر کوئی ایسا مدرسہ ہو جو اوپر کی منزل میں ہو جیسا کہ مدارس تحتانیہ افضل گنج و چوڑی بازار ہیں تو ایسی صورت میں چھت پر دس بیس کونڈے رکھے جا سکتے ہیں اور اس طرح کونڈوں میں موسمی ترکاریوں اور پھولوں کے بیج بو کر بقول (مَا لَا يُدْرَكُ كُلُّهٗ لَا يُتْرَكُ كُلُّهٗ) کام چلایا جا سکتا ہے ۔

دوسری ضرورت باغ بانی کے لئے پانی کی ہے ۔ جب کہ بلدہ کے قریباً سب مدارس میں سقہ مامور اور اکثر مکانات میں نل موجود ہیں اور ایک چھوڑ دو دو خدمتی یعنے چپراسی اور فراش موجود ہیں ۔ تو اس کے متعلق کوئی مشکل پیش نہیں آسکتی ۔

البتہ تیسری ضرورت سرپرستوں کے اتحاد عمل کی ہے اس کے لئے ہمیں ایسا طریقہ اختیار کرنا چاہئے کہ وہ خود بخود ہمارے ہمنوا اور ہم خیال ہو جائیں ۔ چنانچہ ایک مدرسہ میں بہ وقت معاینہ یہ مشکل میرے سامنے ایک مہیب صورت میں پیش کی گئی اس پر میں نے جو کچھ طریقہ بتایا اس پر عمل کرنے سے اس مدرسے میں اب اوپر کی جماعتوں کے قریباً سب طلبہ باغ بانی کا کام بخوشی کرتے ہیں کیوں کہ ان کو باغ بانی کے ثمرہ وغیرہ سے مستفید ہونے کا موقعہ دیا جاتا ہے یعنے ان کا ایک معقول حصہ وہ اپنے گھر کے استعمال کے لئے لے جاتے ہیں اور سرپرستوں نے کوئی شکایت نہیں کی ۔

طلبہ کا صرف بیج بونا اور تیار ہونے پر ترکاری وغیرہ سے مستفید ہونا کافی نہیں بلکہ مدرس کو چاہئے کہ زمین کی تیاری سے لے کر کھاد دینے، بیج بونے، اس کے اُگنے اور نشو و نما پانے اور تیار ہونے تک جملہ مشاہدات کو وقتاً فوقتاً نوٹ کراتا رہے اور دیکھے کہ طلبہ نے صحیح نوٹ کیا ہے یا نہیں اور اس سے نہ صرف سبق الاشیاء میں بلکہ ہر مضمون کی تعلیم میں مدد لے کیوں کہ

مدارس میں باغ بانی کا صرف یہی فائدہ نہیں کہ طلبہ کی قوت مشاہدہ میں ترقی ہوتی ہے بلکہ ضمناً اور بھی بہت سی باتیں معلوم کرائی جائیں۔ پھلوں اور پتوں کی شناخت اور رگ و ریشے کے علم سے ڈرائینگ اور دستی مشاغل میں مدد ملتی ہے۔ بیجوں کے اُگنے کی مدت یعنے بونے کے دن سے لے کر اُگنے اور تیار ہونے تک دن، تاریخ اور مہینہ کے ناموں کا علم معلومات عامہ میں اضافہ کرے گا۔ زمین کی قسمیں اُن کی نوعیت اور کھاد دینے کے طریقے معلوم ہوتے ہیں اور اس طرح علم طبقات الارض کی ابتدائی معلومات کی بنیاد پڑ جاتی ہے، جو اس مضمون کی اعلیٰ تعلیم کا سنگ بنیاد ہوگی۔

کیا یہ بہتر نہیں کہ طلبہ کی عمر کے اس ابتدائے دور میں جب کہ اُن میں ہر نقش کے قبول کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے ہر چیز کا تھوڑا سا تصور اُن کے دلوں میں پیدا کر کے اُن کو ایک چسکا لگا دیا جائے۔ مثلاً یہ بات کہ بعض درختوں کو کم پانی کی ضرورت ہے اور بعض کو زیادہ، بعض چیزیں گرمی میں پھولتی پھلتی ہیں تو بعض سردی میں ایسی ہیں کہ اس سے طلبہ کے لئے ایک جداگانہ معلومات کا دفتر کھل جائے گا۔ یعنے موسمی تغیرات، ہواؤں کا تیز و تند چلنا، مینہہ کا برسنا، سورج کا سمت بدلنا غرض بہتیرے دلچسپ مظاہر قدرت ایسے ہیں جو باغ بانی کے ضمن میں سمجھائے جا سکتے ہیں اور علم حوادث سماوی وغیرہ کی تعلیم کی ابتدا کی جا سکتی ہے۔

ایک دوسرا پہلو لیجئے۔ کیا دینیات کی تعلیم میں مدرس کو پودوں کی نشو و نما اور پھولنے پھلنے کے ذریعے سے اُس قادر علی الاطلاق کی قدرت کاملہ کا تصور کما حقہٗ دلانے میں مدد نہیں مل سکتی ہے۔ بے شک مل سکتی ہے۔ بشرطیکہ مدرس مختلف مضامین میں ارتباط کا خیال رکھے اسی طرح اس قسم کی بیسیوں آیتیں ایسی ہیں کہ اعلیٰ جماعتوں کو ان کی تفسیر اور ترجمہ اچھی طرح سمجھانے میں باغ بانی سے مدد لے جا سکتی ہے مثلاً چھبیسویں پارے میں سورۂ قٓ کے پہلے رکوع میں ارشاد ہوتا ہے (وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ وَاَحْيَيْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا كَذٰلِكَ الْخُرُوْجُ) کے ترجمہ میں باغ بانی کا مشاہدہ ممد ہوگا۔ کیوں کہ باغ بانی میں عملی طور پر ایک بے جان بیج سے ایک تناور درخت کے پیدا ہونے اور اُس کے پھولنے پھلنے کے مشاہدہ کے بعد یہ امر اچھی طرح ذہن نشین ہو سکتا ہے کہ جو قادر مطلق ایک ننھے سے بیج سے درخت پیدا کر کے اُس کے پھلوں

کو اپنے بندوں کا رزق اور اُن کی زندگی کا سبب بنا سکتا ہے اس کے لئے مردہ کو پھر دوبارہ زندہ کرنا مشکل نہیں۔ چنانچہ عرفی نے اسی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا ہے۔

"اے بطبع باغ کون از بہر برہان حدوث — طرح رنگ آمیزی از فصل خزاں انداختہ"

اسی طرح ہر جماعت کی استعداد کے مطابق باغ بانی کے ذریعے وجود اور صفات باری عزاسمہ کا یقین دلایا جاسکتا ہے۔ گویا صرف لفظی تفہیم سے جو علم الیقین حاصل ہوسکتا ہے۔ باغ بانی کے ذریعہ اُس کا عین الیقین حاصل ہوجائے گا۔

دلچسپی پیدا کرنے کے لئے ضروری ہے کہ جدید معلومات کو کسی مانوس اور مرغوب شئے سے منسوب کرکے طلبہ کے سامنے پیش کیا جائے۔ لطف یہ ہے کہ باغ بانی میں اتنی صلاحیت موجود ہے چنانچہ اس کے ذریعے موسمی تغیرات بہ آسانی سمجھائے جاسکتے ہیں ہاں اتنا ضروری ہے کہ بفحوائے (تکلم الناس علی قدرِ عقولِھم) ہر وقت جماعت کی استعداد فہم کا خیال رکھنا چاہئیے جو باتیں اعلیٰ جماعت کے طالب علم کی سمجھ کی ہیں وہ طبقہ تحتانیہ کے طلبہ کے سامنے بیان کرنا ناموزوں اور تضیع اوقات ہے۔

باغ بانی کے ذریعے سے علم نباتات کی تعلیم باسانی دی جاسکتی ہے۔ پتوں کے رگ و ریشہ جڑوں کی قسمیں سہولت سے سمجھائی جاسکتی ہیں آپ حضرات واقف ہیں کہ علم نباتات کی تعلیم کو موجودہ نصاب تعلیم میں خاص طور پر اہمیت دی گئی ہے اس لئے کیا ہی اچھا ہو کہ آپ حضرات کمرہ جماعت میں جملہ مضامین کی تعلیم رُوکھے پھیکے طرز پر دینے کے بجائے باغ بانی کے ساتھ ساتھ اور امور بھی سمجھاتے جائیں مثلاً بھینڈی یا کپاس کا پھول لے لیں اور کھڑے کھڑے اس کا تجزیہ کرکے پتیاں پنکھڑیاں پولن اودری اور نرمادہ حصوں کی شناخت بتلا دیں۔ مجھے یقین کامل ہے کہ کمرہ جماعت کی تعلیم کے مقابلے میں کھلی ہوا میں تعلیم دینا زیادہ مفید، دلچسپ اور اطمینان بخش ہوگا۔ اشیا کے خواص کو لیجئے کیا ہی وسیع علم ہے ہم اس کی ابتدا بھی باغ بانی سے کرسکتے ہیں مثلاً بیگن، ترئی، انباڑہ، سیم اور کدو وغیرہ کے فوائد اور مضر اثرات بہ آسانی ذہن نشین کرائے جاسکتے ہیں اور اس کے بعد مختلف ترکاریوں اور جڑی بوٹیوں کے خواص کے جانب بھی رجوع کیا جاسکتا ہے۔

الغرض ماہر تعلیم مدرس جس کی طبیعت میں جدت طرازی کا مادہ ہو اور وہ ہر ایک چیز کو خواہ وہ کسی عنوان سے اس کے سامنے آئے ذریعہ تعلیم بنانا جانتا ہو باغ بانی کے ذریعے

سے بہت سی باتیں طلبہ کے ذہن نشین کر سکتا ہے۔

# اقتباس رپورٹ کمیٹی برائے سائنس

یہ سب کمیٹی جو "سائنس کا تعلق روزانہ زندگی سے" کے عنوان پر بحث کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی اپنی سفارشات مدارس کے نصاب میں مطالعہ فطرت کے شریک کرنے کی نسبت پیش کرتی ہے۔

**مطالعہ فطرت کے مقاصد و اغراض**

(۱) قوت مشاہدہ اور استدلال کی تربیت۔

(۲) طلبہ کو فطرت پرست بنانا۔ (خدا کی مخلوق سے اُن کی عظمت کو سمجھکر محبت کرنا زندگی کے شریف ترین مقاصد میں سے ہے)

(۳) طلبہ کے جبلت اُن کی خو اور استفسار کے قوت کا نشو و نما پانا۔

**مطالعہ فطرت کی وسعت** چھوٹے لڑکے غیر ذی روح چیزوں میں دلچسپی نہیں لیتے اس لئے ابتدائی جماعتوں میں علم ہیئت، علم حوادث سماوی اور ارضیات کا مطالعہ ترک کر دینا چاہیئے۔ مطالعہ فطرت کے باقی دو شعبے نباتیات اور حیوانات نصاب میں داخل ہوں گے۔ اُن میں سے بھی خورد بینی خلوی اجسام ترک کر دیئے ہوں گے۔

**مطالعہ فطرت کا معلم** معلم سائنٹیفک ٹریننگ حاصل کر چکا ہو۔ علم حیوانات اور نباتات کے اصول سے اچھی طرح واقف ہو۔ معلم کو کتابی معلومات پر اکتفا نہیں کرنی چاہیئے۔ بلکہ مشاہدہ کا شوق پیدا کرے اور اپنی کتابی علم کا اطلاق اطراف و اکناف کے زندہ مثالوں پر کر کے اس کو ترقی دے اور لطف اندوز ہو۔

---

لے۔ یہ رپورٹ انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کی پانچویں سالانہ کانفرنس میں پڑھی گئی تھی جس کا اقتباس شائع کیا جاتا ہے۔ اصل رپورٹ بھی آئندہ کسی اشاعت میں پیش کی جائیگی۔

(۲) مدارس فوقانیہ میں ابتدائی سائنس کے نصاب کی ترمیم کی سفارش اور وجوہ :۔

مدارس فوقانیہ اور وسطانیہ کے سائنس کے نصاب میں صرف طبیعات اور کیمیا داخل ہے۔علوم فطرت کو بالکل نظر انداز کردیا گیا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ طلبہ ان علوم سے بالکل ناواقف ہوتے ہیں اور یونیورسٹی میں جاکر ان مضامین کے لینے سے گھبراتے ہیں۔ اس لئے طبیعات اور کیمیا کے ساتھ علوم فطرت کا بھی نصاب میں داخل ہونا ضروری ہے۔ ان علوم کی تعلیم طبیعات اور کیمیا سے قبل ہونی چاہئے۔ ان کی مدد سے نہ صرف سائنٹیفک تخیل کی تربیت ہوگی بلکہ طلبہ کو اعلیٰ جماعتوں میں اپنے مذاق کے لحاظ سے مضامین کے انتخاب کرنے کا صحیح موقع ملے گا۔ انہیں امور نے مدارس ایچ ۔ ایس ۔ ایل سی ۔ بورڈ کو سنہ ۱۹۲۷ء و سنہ ۲۸ء میں متوجہ کیا اور قابل اساتذہ کی کمیٹی نے اس مسئلہ پر بحث و مباحثہ کرکے علوم فطرت کو ابتدائی سائنس کا ایک جزو بنانے کی تائید کی۔ چنانچہ ایک نصاب تیار کیا گیا جس میں طبیعات اور کیمیا کو گھٹا کر ان مضامین کو داخل کرنے کی گنجائش پیدا کی ہے۔ اس مرممہ نصاب کے تحت پہلا سرکاری امتحان مارچ سنہ ۳۱ء میں لیا گیا ہے۔ اس لئے ہم طبقہ فوقانیہ کے نصاب میں علم حیوانات، نباتات، عضویات، حفظان صحت اور فوری امداد کے شریک کرنے کی سفارش کرتے ہیں اس مطلب کو پورا کرنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ مدارس ایچ ۔ ایس ۔ ایل ۔ سی کے نصاب کو اختیار کیا جائے۔

**طریقہ تعلیم سائنس** سب سے پہلے طلبہ کے دلوں میں سائنس کے متعلق دلچسپی اور رغبت پیدا کرنے کی کوشش کی جائے اس مطلب کے لئے وہ پرانا طریقہ جس میں سائنس کی ابتداء، مادہ کی تین مختلف حالتوں اوزان پیمانے اور ضوابط سے کی جاتی ہے ترک کردینا چاہئے۔ سائنس کی ابتدا کسی دلچسپ اور حیرت انگیز تجربے سے کی جائے تاکہ طلبہ کے خوابیدہ شوق کو تحریک ہو۔ کسی اصول کے تفہیم کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ اس اصول کے متعلق کوئی کل یا کوئی چیز جو ہماری روزمرہ کی زندگی میں پائی جاتی ہو بتائی جائے اور پھر اس کی مدد سے اصول دریافت کیا جائے تو یہ روکھا پھیکا اصول اپنے اندر ایک قسم کی دل آویزی اور کشش پیدا کرلے گا اور طالب علم اس کو نہایت شوق سے سمجھنے کی کوشش کرے گا۔

**عملی کام** عملی کام کا اصل مقصد یہ ہے کہ طلبہ میں سائنس کے آلات کو مہارت اور صحت کے ساتھ استعمال کرنے کی قابلیت پیدا ہوجائے اور کم سے کم وقت میں تجربہ کرکے قابل اعتماد نتائج حاصل کرسکیں۔

تقریباً چھ مضامین کے ساتھ آسانی سے تعلق پیدا کیا جاسکتا ہے۔

**ارتباط** (۱) ڈرائینگ۔ دوسرے اور اشیا کی طرح سائینس کے آلات کی شکلیں صحیح تناسب اور تشکیل کے ساتھ ڈرائینگ کی جماعت میں اتارنا بتایا جائے۔

(۲) جغرافیہ۔ ارضیات، علم حوادث سماوی وغیرہ وغیرہ کے ساتھ نہایت آسانی سے لایا جاسکتا ہے۔

(۳) انگریزی۔ کسی اصول کی تفہیم یا سیر و سیاحت کیمیائی کارخانوں یا گرنیوں کے معاینہ کے بعد ان پر مضامین لکھنے کے لئے دئے جاسکتے ہیں پھر انگریزی کا مدرس زبان کے لحاظ سے اور سائنس کا مدرس مضمون کے لحاظ سے ان کی جانچ کرے تو انگریزی اور سائنس دونوں کو فائدہ پہنچ سکتا ہے۔

(۴) ریاضی۔ درسی کتب کے امثلہ طلبہ کو حل کرنے کے لئے دینے کے بجائے دارالتجربہ کے نتائج اور مقادیر پر سوالات دئے جاسکتے ہیں کیوں کہ اس صورت میں دلچسپی کا عنصر رہتا ہے۔

(۵) تاریخ۔ تاریخ کا مدرس وقتاً فوقتاً مشاہیر سیاست اور مذہب کے ساتھ ساتھ ان کے ہم عصر علمائے سائنس کا ذکر کردیا کرے تو طلبہ کو دنیاوی ترقی کے مکمل حالات معلوم ہوسکتے ہیں۔

(۶) مذہب۔ مظاہر قدرت جہلا کی سمجھ میں نہ آنے کی وجہ سے توہم پرستی کا باعث ہوجاتے ہیں۔ سائنس کی مدد سے مذہب کو توہم پرستی سے پاک کیا جاسکتا ہے۔

**عمدہ ارتباط کا اثر مدرس متعلقہ پر** ہر مدرس کو چاہئے کہ سائنس کے ہر شعبہ سے تھوڑی بہت واقفیت حاصل کرلے اس کے بعد وہ محسوس کرے گا کہ اپنے مضمون کے درس میں کتنی آسانیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔ اور کس سہولت سے وہ طلبہ کی غلط فہمیاں اور شبہات کو دور کرسکتا ہے۔

---

# رپورٹ نمائش تعلیمی بابتہ سنہ ۱۳۴۰ف
# متعلقہ اجلاس پنجم کانفرنس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ

مولوی نظیر حسین شریف صاحب معتمد نمائش کمیٹی

جناب صدر خواتین کرام و حاضرین عظام!

میں آپ حضرات کے روبرو جس فریضہ کے ادا کرنے کی غرض سے حاضر ہوا ہوں اُسے آپ نے پروگرام میں ملاحظہ فرمالیا ہے۔ الحمد للہ کانفرنس انجمن اساتذہ بلدہ حیدرآباد دکن کے ساتھ حسب سابق نمائش تعلیمی بھی منعقد کی گئی۔ اگرچہ سامان کے داخلہ کے لئے تواریخ ۲۱/۲۲/۲۳/ مقرر تھیں۔ لیکن اکثر مدارس سے اشیائے نمائش تاخیر سے وصول ہوئیں، جس کی وجہ سے اُن کی ترتیب اور دیگر انتظامات میں بے حد دشواریاں پیش آئیں۔ اُمید ہے کہ صدر مدرس صاحبان آیندہ اس امر کا خاص طور پر لحاظ فرمائیں گے۔

اس سال جملہ (۴۷) مدارس ذکور و اناث بلدہ و سکندرآباد سے سامان تیار کردہ مدرسین و طلبہ وصول ہوا۔ بہ مقابلہ سال گذشتہ تین مدارس کی زیادتی رہی جملہ (۱۵۱۰) اشیاء داخل نمائش ہوئیں۔ اس میں بہ مقابلہ سال گزشتہ (۵۳۵) کی بیشی ہوئی۔ جس سے اس امر کا ثبوت ملتا ہے کہ مدارس میں دستی مشاغل کی تعلیم کی جانب خاص خیال پیدا ہو رہا ہے۔ اُمید ہے کہ اسی طرح آئندہ بھی خیال رکھا جا کر نمائش کو اس سے زیادہ کامیاب بنانے کی سعی فرمائی جائے گی۔ اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ سال گزشتہ اشیاء نمائش پر فی شئے (ار) فیس داخلہ لگائی گئی تھی لیکن سال حال حسب تصفیہ صدر کمیٹی انجمن یہ عمل موقوف کر دیا گیا۔ حسب قرارداد مجلس انتظامی انجمن اساتذہ مس ویسٹر صدر معلمہ سینٹ جارجز گرامر اسکول پرائمری ڈپارٹمنٹ نمائش تعلیمی کی میر مجلس مقرر کی گئیں۔ مس موصوفہ ہر ممکن طریق سے وقت بے وقت تکلیف فرما کر اس کام میں دلچسپی لیتی رہیں۔ جس کے لئے میں منجانب کمیٹی نہایت جوش کے ساتھ شکریہ ادا کرتا ہوں۔

تصفیہ انعامات کے لئے حسب قرارداد مجلس انتظامی مسٹر سید محمد اعظم پرنسپل سٹی کالج مولوی عزیز علی صاحب گورنمنٹ آرکیٹکٹ، ریورنڈ مسٹر کلارک اور مسز جبار رضا صاحبہ صدر معلمہ

زنانہ ٹریننگ اسکول بلدہ وسس پارکر صدر معلمہ متیھوڈسٹ ہائی اسکول کو تکلیف دی گئی۔ اصحاب ممدوح نے ازراہ نوازش اشیاء کی تنقید بہ لحاظ عمر و طبقہ و جدت طبع فرمائی چنانچہ (۴۰) انعامات درجہ اول مدارس ذیل کے لئے مشخص کئے گئے:۔

| | مدارس | تعداد انعام | | مدارس | تعداد انعام |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | زنانہ کالج نام پلی | ۵ | ۱۲ | مدرسہ فوقانیہ دار العلوم | ۱ |
| ۲ | ٹریننگ اسکول بلدہ | ۴ | ۱۳ | محبوب کالج سکندر آباد | ۱ |
| ۳ | سینٹ جارجس گرامر اسکول | ۳ | ۱۴ | اے۔وی۔ اسکول بلارم | ۱ |
| ۴ | ویسلین مشن ہائی اسکول سکندر آباد | ۲ | ۱۵ | مدرسہ نسوان وسطانیہ مچھلی کمان | ۱ |
| ۵ | آل سنٹس ہائی اسکول | ۲ | ۱۶ | ،، تحتانیہ سلطان شاہی | ۳ |
| ۶ | مدرسہ فوقانیہ نام پلی | ۲ | ۱۷ | عثمانیہ ٹکنیکل اسکول سکندر آباد | ۱ |
| ۷ | ،، وسطانیہ کاچیگوڑہ | ۲ | ۱۸ | سرولیم بارٹن ٹکنیکل اسکول ،، | ۱ |
| ۸ | ،، فوقانیہ دار الشفاء | ۱ | ۱۹ | مدرسہ آصفیہ ملک پیٹھ | ۱ |
| ۹ | اسٹانلی گرلز ہائی اسکول | ۱ | ۲۰ | خادم المسلمین | ۱ |
| ۱۰ | نظام کالج | ۱ | ۲۱ | سرکل ڈرائنگ ماسٹر مدارس امدادی | ۱ |
| ۱۱ | اکسلسیر اسکول | ۱ | | | |

## مظاہرۂ اسکوٹس

(۲۲) سینٹ جارجس گرامر اسکول ۳ (۲۳) افضل شاہی روورز ٹروپ ۱

جملہ ۴۰

بتاریخ ۲۶ امرداد ۱۳۴۰ف بفضلہ تعالیٰ اجلاس کانفرنس سے قبل عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر نے حسب پروگرام نمایش کا افتتاح فرمایا۔ صاحب ممدوح نے ہر ایک شئے کو نہایت غور کے ساتھ ملاحظہ فرما کر خوشنودی کا اظہار فرمایا۔ اور ایک تصویر حضرت بندگان عالی بھی خرید فرما کر حوصلہ افزائی فرمائی۔ دوسرے روز بتاریخ ۲۷ صدر محترم نے اپنے دست مبارک سے انعامات تقسیم فرمائے۔

عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات نے ۲۸ امرداد کو کمال مہربانی سے ایک دن کی تعطیل

منظور فرمائی تاکہ مدارس کے طلبہ نمایش سے مستفید ہوسکیں۔ چنانچہ اُس روز مدارس بلدہ وسکندرآباد کے طلبہ صبح سے شام تک جوق جوق آتے اور نمایش دیکھتے رہے۔ جن کی جملہ تعداد تخمیناً ۵۰۰۰ ا رہی۔ حسب فرمایش جناب پرنسپل صاحب سٹی کالج بروز یکشنبہ خاص طور پر کالج مذکور کے طلبہ کو نمایش کے دیکھنے کا موقع دیا گیا۔ چنانچہ ۸ تا ۱۰ صبح اور ۴ تا ۶ شام جملہ (۱۴۰۰) طلبائے کالج نے معائنہ کیا۔
بروز دوشنبہ حسب قرارداد مستورات کے لئے پردہ کا اہتمام کیا گیا تھا مس ڈی۔ ولسٹر پریسیڈنٹ نمایش نے باامداد دیگر یوروپین و پارسی معلمات خاص انتظام رکھا تھا۔ ٹھیک ساڑھے چار بجے شام کے لیڈی امین جنگ بہادر دامت اقبالہا نے کمال نوازش سے نمایش کا افتتاح فرمایا۔ معلمات وطالبات مدارس بلدہ وسکندرآباد کے علاوہ معزز بیگمات نے نہایت مسرت کے ساتھ نمایش ملاحظہ فرمائی۔ ماشاءاللہ اس روز کا منظر ایک خاص کیفیت رکھتا تھا۔ سٹی کالج کا سارا کمپونڈ موٹر۔ بگی۔ ٹمکرام اور ہر قسم کی سواریوں سے محض تماشا بنا ہوا تھا۔ جملہ ناظرات کی تعداد تخمیناً (۳۰۰۰) تھی۔ پردہ کا اہتمام نہایت اطمینان بخش رہا۔ اندرونی انتظام جو مسز ولسٹر اور دیگر یوروپین خواتین کے تفویض تھا قابل ستایش رہا۔ اگرچہ ۷ بجے شب کے نمایش کا معاینہ بند کیا گیا لیکن سواریوں کی واپسی ۸½ بجے شب کے ختم ہوئی۔

بیرونی انتظام کا بیڑا مولوی سید خیرات علی صاحب مددگار صدر مہتمم تعلیمات بلدہ نے اُٹھایا تھا جنھوں نے باامداد مقامی پولس سواریوں کی آمد و رفت کے انتظام میں سرگرم رہ کر اس کام کو کامیاب بنایا۔

میرا یہ فریضہ ہے کہ سب سے پہلے جناب مولوی سید محمدؐ اعظم صاحب پرنسپل سٹی کالج کا شکریہ ادا کروں صاحب موصوف نے حسب سابق بکمال مہربانی سال حال بھی نمایش کے لئے نہ صرف عمارت کی اجازت مرحمت فرمائی بلکہ ہر ایک موقتی کام میں اپنی قیمتی رائے سے مدد فرما کر نمایش کو کامیاب بنانے میں حصّہ لیا۔

آخر میں ان مدرسین صاحبان کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے نمایش کو کامیاب بنانے میں ہر طرح سے میری مدد فرمائی۔

# رپورٹ کارگزاری

## انجمن اساتذہ مستقر بلدہ بابتہ سال مختتمہ امرداد ۱۳۴۰ف

مولوی سید محمد شریف شہدی صاحب معتمد عمومی انجمن

صدر محترم۔ معزز حضرات و خواتین کرام!

الحمد للہ کہ یہ انجمن اساتذہ مستقر بلدہ ساڑھے چھ سال سے اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے پوری کوشش کر رہی ہے۔ اب اس کی عمر کے ساتویں سال کے آغاز میں ہم یہ پانچویں سالانہ کانفرنس منعقد کر رہے ہیں، اور بعض اہم تعلیمی امور پر بحث کرنے کے لئے جمع ہوئے ہیں۔

گذشتہ دو سال میں کانفرنس کا کام حسن مفید طریقے پر انجام دیا گیا تھا' اس کو اور زیادہ موثر بنانے کے لئے گذشتہ کانفرنس میں ہی اعلان کر دیا گیا تھا۔ کہ آیندہ یعنی (اس کانفرنس میں) ان مضامین پر رپورٹیں پیش ہونگی (۱) سائنس' (۲) مدارس میں اخلاقی تعلیم' (۳) ڈرائینگ' چنانچہ سال تمام کے پروگرام ماہانہ جلسوں کے لئے وہی مضامین رکھے گئے جو ان تینوں مضامین سے تعلق رکھتے تھے' تاکہ دوران سال میں اراکین انجمن کو ان مضامین پر ہر مرکز میں بخوبی تبادلہ خیالات کا موقع ملے۔ اس کے علاوہ ہر سہ مضامین پر ایک رپورٹ تیار کر کے اس کانفرنس میں پیش کرنے کے لئے اس فن سے خاص دلچسپی رکھنے والے ماہر مدرسین کی ایک جداگانہ کمیٹی مقرر کی گئی' ہر مرکز کے جلسوں کی روئیداد یں کمیٹی متعلقہ کے حوالے کی گئیں۔

یہ امر محتاج بیان نہیں کہ اوائل ۱۳۴۰ف میں طاعون کی وجہ سے مختلف مدارس بند رہے' جس کی مدت بہت سی صورتوں میں چار ماہ تک پہنچ گئی' جہاں تعلیم کا بے حد ہرج ہوا' وہاں اس انجمن اساتذہ کی کارگزاری میں بھی رکاوٹ پیدا ہوئی۔ چنانچہ صرف دو رپورٹیں یعنی سائنس' اور مدارس میں اخلاقی تعلیم کے متعلق اراکین انجمن غور کر سکے اور ڈرائنگ کے متعلق رپورٹ مرتب نہ ہو سکی۔ اول الذکر ہر دو مضامین کے متعلق کمیٹیوں کی مرتب کردہ رپورٹیں جن پر ان مضامین کی تعلیم دینے والے حضرات بھی ایک ایک جداگانہ جلسہ میں اظہار خیال فرما چکے ہیں' حسب پروگرام اس کانفرنس میں بہ غرض منظوری

پیش ہوں گی۔

گذشتہ کانفرنس میں آپ نے "تعلیم جغرافیہ" "تعلیم تاریخ" اور "تعلیم علمی ریاضی" کی جو رپورٹیں منظور فرمائی تھیں، وہ بغرض کارروائی مناسب بتوسط عالی جناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات مستقر بلدہ صدر دفتر نظامت پر پیش کردی گئیں۔ اُمید ہے کہ ان پر حسب خواہش کارروائی ہوکر رہے گی۔

**شاخ ہائے انجمن** سال زیر رپورٹ میں انجمن کی شاخوں کی تعداد میں جو (۱۴) ہے کوئی کمی بیشی نہیں ہوئی۔

**اراکین انجمن** انجمن ہذا کی رکنیت مدارس شاہی لوکلفنڈ و امدادی کے مدرسین پر حسب قواعد انجمن لازمی ہے۔ اس لئے ۱۳۴۹ف کے ختم پر چونکہ نو مدارس کو جدید امداد جاری ہوئی اور دو مدارس امدادی بند ہوئے اور اب ایک مدرسہ تحتانیہ وسطانیہ ہوگیا ہے۔ اس لئے کل تعداد اراکین میں تقریباً (۲۵) کا اضافہ ہوا ہے، اس طرح اب کل اراکین کی تعداد (۱۱۲۵) ہے، مگر ساتھ ہی جو حضرات حسب دفعہ (۴) ضمن (ب) قواعد انجمن رکن انجمن ہیں، اُن کی تعداد (۳۰) سے بڑھ کر (۳۶) ہوگئی ہے۔

**مرکزانتظامی کمیٹی کے جلسے** سال زیر رپورٹ میں حسب ضرورت مرکزی انتظامی کمیٹی کے (۴) جلسے ہوئے، جن میں قبل از وقت ماہانہ جلسوں کا پروگرام مرتب کیا گیا۔ اور ترتیب موازنہ و انتخاب عہدہ داران ۱۳۴۰ف و تقرر تنقیح کنندگان حساب انجمن اور منتخب مضامین کانفرنس کی ذیلی کمیٹیوں کا تقرر کیا گیا۔ نیز حسب معمول نمائش کمیٹی، استقبالیہ کمیٹی اور پروگرام کمیٹی کے تقرر سے کانفرنس کے کام میں سہولت پیدا کی گئی۔

**معمولی ماہانہ جلسے** سال زیر رپورٹ میں انجمن کے مرکزوں میں حسب ذیل آٹھ مضامین پر بحث ہونا مقرر کیا گیا تھا، جو سب کے سب اُن تینوں مضامین سے تعلق رکھتے ہیں، جس کا اعلان گذشتہ کانفرنس میں کیا گیا تھا۔ اس کی غرض یہ تھی کہ اراکین انجمن سال تمام کانفرنس کا کام کرتے رہیں۔

(۱) جماعت ہائے تحتانیہ میں تعلیم مطالعہ قدرت مع سبق نمونہ۔

(۲) سائنس بلحاظ تعلق کاروبار زندگی۔

(۳) نصاب تعلیم میں عضویات اور حفظ صحت کا درجہ۔

ان تینوں مضامین کے مباحث کا خلاصہ سائنس کمیٹی کے حوالہ کیا گیا۔

(۴) اخلاقی تربیت جماعت میں، گھر میں اور دار الاقامہ جات میں۔

(۵) میدانی کھیل بلحاظ ذریعہ تربیت اخلاق۔

(۶) بائی اسکوٹنگ بلحاظ ذریعہ تربیت اخلاق۔
ان تینوں مضامین کے مباحث کا خلاصہ تربیت اخلاق کی کمیٹی کے حوالے کیا گیا۔
(۷) ڈرائنگ طلبہ کو قدرتی اشیا کی قدر کرنا سکھانے کا ذریعہ۔
(۸) ڈرائنگ اور دوسرے مضامین کا باہمی تعلق۔
یہ دونوں مضمون ڈرائنگ کے متعلق تھے مگر افسوس کہ بوجہ طاعون بعض مدارس کے چار چار ماہ ماہ تک بند رہنے کی وجہ سے ان دونوں مضامین پر سب ارکین پوری طرح تبادلہ خیالات نہ فرما سکے۔ اس طرح بعض مرکزوں میں بجائے (۸) کے چھ یا سات ماہانہ جلسے ہی ہو سکے۔ بہر حال کانفرنس کا کام جہاں تک مقامی حالات نے موقع دیا سال بھر ہوتا رہا۔

**عام جلسے** سال زیر رپورٹ میں انجمن کا کوئی عام جلسہ نہیں ہوا' اور نہ اس کے لئے مرکزی انتظامی کمیٹی نے کوئی تجویز کی تھی۔

**انجمن امداد باہمی** انجمن امداد باہمی جو اس انجمن کی تحریک پر دفتر صدر مہتممی تعلیمات مستقر بلدہ میں گذشتہ سال قائم ہوئی تھی۔ اس کے اراکین کی تعداد سال زیر رپورٹ میں (۹۴) سے بڑھ کر (۶۶) ہو گئی ہے' اور اکثر اراکین انجمن اس سے فائدہ اُٹھا رہے ہیں۔

**دیگر** (۱) سال زیر رپورٹ میں آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرز ایسوسی ایشنز (کانپور) نے اپنی سالانہ کانفرنس کو آل ایشیا ایجوکیشنل کانفرنس میں جو زمانہ کرسمس بمقام بنارس منعقد ہوئی ضم کر دیا۔ اس میں جناب مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مہتمم تعلیمات مستقر بلدہ و میر مجلس انجمن ہذا' مولوی سید فخر الحسن صاحب (ملا) بی۔ اے۔ بی ٹی صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ چنچل گوڑہ و مولوی عبد النور صاحب صدیقی بی۔ اے۔ بی ٹی صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ دار الشفاء اور مولوی سید ظہور علی صاحب بی۔ اے۔ بی ٹی پرنسپل دار العلوم کے شریک کانفرنس ہونے کی تجویز ہوئی تھی مگر مولوی سید ظہور علی صاحب بعض سرکاری مصروفیتوں کی وجہ سے شریک نہ ہو سکے۔ باقی تینوں حضرات شریک ہوئے۔
(۲) انجمن کی لائبریری کے لئے سال زیر رپورٹ میں مبلغ (ما) کی مزید کتب سرمایہ انجمن سے خریدی گئیں' اور اس کے علاوہ سررشتہ تعلیمات سرکار عالی سے کتب خریدنے کے لئے الـ ـہ ہزار یکمشت اور ما ماہانہ کی منظوری فرمائی گئی ہے۔ انجمن کی طرف سے اس کا شکریہ ادا کرنا میرا فرض ہے۔ اب امید ہے کہ وہ دقت جو سب کمیٹیوں کو مضامین مفوضہ پر رپورٹ مرتب کرنے میں پیش آتی تھیں ایک حد تک کم ہو جائیں گی۔

(۳) ممالک محروسہ سرکار عالی کی ایک صدر انجمن کے قیام کا مسئلہ ابھی زیر غور ہے۔ امید ہے کہ جب جملہ اسمات سے اُس کے متعلق آرا صدر دفتر میں وصول ہو جائیں گی تو صرف بلدہ کے مدرسین کے بجائے جملہ مدرسین ممالک محروسہ کا تعلق آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرز ایسوسی ایشنز کے واسطے سے ورلڈ فیڈریشن آف ٹیچرز ایسوسی ایشنز سے ہو جائے گا۔

(۴) انجمن ہذا کی امداد کے لئے جو درخواست سرکار سے کی گئی تھی، وہ سال زیر رپورٹ میں بھی بارآور نہیں ہوئی۔

(۵) انجمن ہذا کی گذشتہ کانفرنسوں میں جو تحریکات منظور ہوئی تھیں اُس کے متعلق جو کچھ کارروائی ہوئی، اُس کی تفصیل تجدید تحریکات کے ضمن میں بیان کی جائے گی۔

## انجمن کی مالی حالت

گذشتہ رپورٹ میں عرض کیا گیا تھا کہ ۱۳۳۸ف کے آخر خزانہ انجمن میں (الما‌ســہ ہزار) روپے باقی تھے ۱۳۳۹ف میں چندہ آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرز ایسوسی ایشنز و مصارف سفر نمایندگان کانفرنس کے علاوہ امداد رسالہ پر مبلغ (سما) روپے الونس و صادر پر (ما‌الحہ) اور مصارف کانفرنس و نمایش پر (ما‌لولـہ) روپے صرف کرنے کے بعد ختم ۱۳۳۹ف پر خزانہ انجمن میں مبلغ (ہما‌ہولــہ) روپے موجود تھے۔ رسالہ انجمن (حیدرآباد ٹیچر) نے اپنی عمر کے پانچ سال پورے کر لئے ہیں، اور وہ برابر آن بان سے نکل رہا ہے۔ اس کے حلقہ ادارت میں اہم تغیر نہیں ہوا ہے، البتہ جناب سباسٹین صاحب جو ولایت تشریف لے گئے ہیں اُن کا کام باقی حضرات یعنے ریورنڈ فلپ، مولوی عبدالنور صاحب صدیقی اور مولوی سید فخرالحسن صاحب، حسب سابق نہایت ایثار سے اس رسالہ کی خدمت کو انجام دے رہے ہیں۔

اس رسالہ کے متعلق ہر سال مجھے یہ عرض کرنے کی عادت سی ہوگئی ہے یا یُوں کہئے کہ واقعات کی بنا پر میں یہ کہنے پر مجبور ہوں کہ رسالہ ابھی تک انجمن کی امداد سے مستغنی نہیں ہوا، اور محض مدرسین کے فائدہ کے لئے نقصان سے چلایا جا رہا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کی طرف سے مدارس ثانویہ و عہدہ داران کے لئے جو (۱۰۶) نسخے خریدے جاتے ہیں اُن کے علاوہ ممالک محروسہ کے قریباً دو ہزار مدارس تحتانیہ شاہی و لوکلفنڈ میں سے بلدہ و اطراف بلدہ کے مدارس شاہی و امدادی کے علاوہ صرف ضلع پربھنی کے (۲۰) گلبرگہ شریف کے (۶۷) عثمان آباد کے (۲۴۲) نلگنڈہ کے (۶۴) میدک کے (۵۴) کریم نگر کے (۴۵) ناندیڑ کے (۳۶) رائچور کے (۲۲) بیدر کے (۱۶) ورنگل کے (۴۶) آصف آباد کے (۳۱) اور

نظام آباد کے (۴۹) مدارس یعنے جملہ (۴۷۵) مدارس کے لئے رسالہ مذکور خریدا جارہا ہے۔ اس لئے ضرورت ہے کہ حضرات عہدہ داران سقتدر مابقی مدارس تحتانیہ شاہی و لوکلفنڈ کے لئے بھی خریدنے کے طرف توجہ فرمائیں اور مدارس امدادی تحتانیہ وثانویہ کو بھی اس رسالہ کی خریداری کے لئے توجہ دلانے کی زحمت فرمائیں۔ چونکہ اضلاع اورنگ آباد، بیڑ، محبوب نگر کے مدارس تحتانیہ میں سے کسی کے لئے ابھی تک یہ رسالہ نہیں خریدا گیا۔ اس لئے ان اضلاع کے معزز عہدہ داروں کی خاص توجہ فرمانے کی ضرورت ہے، نیز اراکین انجمن اور دوسرے حضرات صرف اپنے مدرسہ میں وصول ہونے والے نسخے پر اکتفا نہ کرکے اپنے لئے ذاتی طور پر ایک ایک رسالہ خرید فرماکر اپنے خانگی کتب خانہ میں اس علمی ذخیرہ کو محفوظ فرمائیں۔ اس کے بعد ممکن ہے کہ رسالہ انجمن کی امداد سے مستغنی ہوجائے۔

اس میں کسی کو کلام نہیں کہ ع۔

ہر آنکہ زاد بہ ناچار بایدش نوشید    زجام دہر مے کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ

اور یہی وجہ ہے کہ ابتدائے قیام انجمن سے اب تک کانفرنس میں کسی نہ کسی تعلیم سے شوق رکھنے والے معزز صاحب یا کسی سرگرم رکن انجمن کے انتقال پر اظہار افسوس کرنا پڑتا ہے، چنانچہ سال زیر رپورٹ میں اگر بلدہ و اطراف بلدہ کے متعدد اراکین انجمن نے گذشتہ طاعون میں انتقال کیا ہے تو دوسری طرف ہماری انجمن کے پرجوش رکن، جن کی اپنے طرز خاص کی تقریریں آپ حضرات کو یاد ہوں گی یعنی مولوی عبدالسلام صاحب ناظر مدارس بیدر چھ گھنٹے ہیضہ میں مبتلا رہکر ہم سے ہمیشہ کے لئے جدا ہوگئے۔ مرحوم کو عام طور پر اصلاح ملک کا جو خیال رہتا تھا، اس کی مثال اس سے ظاہر ہوتی ہے کہ انھوں نے اپنے انتقال سے قریباً دو ہفتہ پہلے جو خانگی کارڈ مجھے لکھا تھا اس میں پوچھا تھا کہ یاقوت پورہ اور دبیرپورہ کے پاس سے سیندھی کی دوکانیں اٹھی یا نہیں، الحمدللہ مرحوم کی یہ خواہش ان کے انتقال کے بعد پوری ہوگئی۔

اب میں آخر میں عالی جناب نواب مرزا یار جنگ بہادر کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ جناب والا نے باوجود اپنے اہم فرائض کی ذمہ داریوں کی کثرت کے صدارت کانفرنس کو قبول فرماکر مدرسین بلدہ کی عزت افزائی فرمائی۔ میں قلب صمیم سے دعا کرتا ہوں کہ یہ انجمن اساتذہ اسی طرح ملک کی تعلیمی خدمات مدت مدید تک انجام دیتی رہے، اور اس کے اراکین کا خلوص اور جوش عمل اہل ملک کو زیور علم و ہنر سے آراستہ کرکے ان کو ملک و مالک کا وفادار اور خیرخواہ بنانے میں

کامیاب ہو اور ہمارے آقائے ولی نعمت قدر قدرت تاجدار دکن سلطان العلوم حضور پرنور بندگان عالی متعالی مدظلہٗ العالی کا سایہ عاطفت ہمارے سر پر تا دیر قایم رہے۔ ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد۔

# صدر مدرس

جناب مولوی سید ظہور علی صاحب بی۔ اے۔ ال۔ ٹی منصرم صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ

ذیل میں وہ معرکۃ الآرا مضمون درج کیا جاتا ہے، جو ممدوح نے سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ میں پڑھا تھا غریب صدر مدرس کا حقیقی مرقع پیش کر کے موصوف نے کہیں چٹکیاں لیں تو کہیں گدگدا دیا۔ اسلوب بیان دلکش اور مذاحیہ فقروں سے مملو ہے پند و موعظت کی تلخی اور ظرافت کی چاشنی کو ایسا امتزاج دیا گیا ہے کہ حاضرین جلسہ اب بھی جب کبھی ذکر آیا چٹخارے ہی لیتے نظر آئے۔ (ذکریک)

**عام غلط فہمی اور اسکی تردید** غیر تعلیمی حلقوں میں یہ خیال کیا جاتا ہے کہ جوں ہی مدرس صدارت مدرسہ کے عہدۂ جلیلہ پر متمکن ہوتا ہے۔ اُس کے مصیبت کے دن ختم ہوتے اور اچھے دن پلٹتے ہیں۔ جی میں آیا تو غیر رسمی تعطیل منالی ورنہ کام کبھی کیا تو کیا۔ کہ جماعتوں کا ایک چکر لگا کے اطمینان کر لیا کہ مدرسین برابر اپنا کام انجام دے رہے ہیں یا نہیں۔ آرام کرسی پر بیٹھے مراسلوں پر دستخطیں کر دیں۔ یا طلبہ کے والدین اور مدرسین سے باتیں کیں۔ اس پر طرّہ یہ کہ مدرسہ کے چپراسی فراش حلقہ بہ گوش غلام ہیں۔ اس سے بڑھ کر مبالغہ آمیز کوئی بات نہیں ہو سکتی۔ واقعہ یہ ہے کہ ایسے صدر مدرس جو کام کو یوں ہی چلا لیں تو نہ اُن کی وقعت ہوتی ہے اور نہ وہ ہر دلعزیز بنتے ہیں۔ اگر مدرس کی حیثیت سے اُس نے ہر تعلیمی ساعت میں جان ڈال دی تو صدر مدرس کی حیثیت سے ہر لمحہ نعمت ہے۔ بُستان اطفال کے نوشگفتہ غنچوں کی نگہداشت، اُن کی تعلیم اور مدرسہ کا نظم و نسق ایسے جھمیلے ہیں جس سے صدر مدرس کو مطلقاً فرصت نہیں ہوتی۔ اگر مدرسہ میں اس کی تنخواہ سب سے زیادہ ہے تو اُسی مناسبت سے اُس کو سب سے زیادہ محنتی ہونا چاہئے۔ مدرس جماعت کی حیثیت سے بیس تیس اطفال کی دیکھ بھال اُس کے ذمہ ہوتی ہے تو مدرسین کے مدرس ہونے کی حیثیت سے اُس کی ذمہ داری

دس بیس گنا زیادہ ہے۔ کیا تعداد کی زیادتی سے ذمہ داریوں میں اضافہ نہیں ہوتا۔ اس پر مدرسین سے سابقہ الگ پڑتا ہے۔ ہر ایک کی اُفتادِ طبیعت جدا جدا ہوتی ہے۔ صدر مدرس کو بہروپئے یا ایکٹر کی طرح سو سو سوانگ بھرنے پڑتے ہیں کبھی مدرس ہے تو کبھی منتظم۔ ادھر اپنے مضمون کی تعلیم دی، اُدھر مسائل تعلیمی کے جدید ترین نظریوں اور اصولوں سے واقفیت حاصل کی۔ وہ اپنے ساتھ ترقی پذیر دنیا کو خاموش نہیں رکھ سکتا۔ فطرت انسانی کا تقاضہ ہے کہ وہ تغیر پذیر ہو۔ اُصول تعلیمی کی فضا ہر وقت بدلتی رہتی ہے۔ اور یہ تبدیلی اکثر بہتری لئے ہوئے ہوتی ہے۔ جب تعلیم کے ہر روز نئے نئے مسائل معلوم ہوتے رہتے ہیں اور صدر مدرس اُن سے ناواقف ہو تو کیونکر کام چلے؟ صدر مدرس کو مطالعہ میں، تجربوں اور جدید اصول (خواہ وہ استقرائی ہوں یا استخراجی) معلوم کرنے میں مصروف رہنا چاہئیے۔ صدر مدرس کو کام کرنے کے کئی مواقع ہیں۔ مدرسہ کی اہمیت کے اضافہ میں اور معیار کو بلند کرنے کے لئے صدر مدرس اپنے کام میں کافی اضافہ کر سکتا ہے مثلاً اگر جماعتوں کی نگرانی محض نمائشی نہ ہو تو مدرسین کے اسباق کی نگرانی سے خاصہ فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ ناتجربہ کار اور اَن ٹرینڈ مدرسین کی خوبی سے رہنمائی اور قیادت کی جا سکتی ہے تاکہ وہ اپنے کام سے حقیقی دلچسپی لینے لگیں اور اس کی تنقید سے ناراض نہ ہوں۔ صدر مدرس کے لئے یہ بنیاد ان عمل ہے۔ ضبط مدرسہ کے قیام کے لئے صدر مدرس کو بیسوں احکام نافذ کرنے پڑتے ہیں۔ ہزاروں انتظامی امور کی نگرانی اُس پر عاید ہوتی ہے۔ یہ سب کام نہیں تو کیا ہے؟ باوجود ان تمام باتوں کے کلنک کا ٹیکا صدر مدرس کے ماتھے ہے تو اس سے زیادہ جھوٹ اور کیا ہو سکتا ہے۔

## صدر مدرس پیدائشی ہے یا اکتسابی

اس سوال کے متعلق میرا یہ جواب ہے کہ اس کی دونوں حیثیتیں ہیں۔ جس حد تک فطری اور باطنی خوبیوں کا تعلق ہے صدر مدرس کے لئے پیدائشی کا لفظ موزوں ہے۔ اور جس حد تک وہ ٹرینڈ ہو کر اُن فطری خوبیوں سے مستفید ہوتا ہے وہ اکتسابی ہے۔ بہر حال اس میں چند خوبیاں اور محاسن تو ہونے ہی چاہئے۔ مثلاً فرض شناسی، انصاف پرستی، موقعہ شناسی اور حکمت عملی۔ وجاہت اور شخصیت تو خدا کی عطا کی ہوئی نعمت ہے۔ اگر اس میں جادو بیانی ہے تو طلبہ خود اس کی طرف کھنچے چلے آئیں گے۔ صدر مدرس صحت اور تندرستی کی مجسّم تصویر ہو۔ اس میں چستی ہو، پھرتی ہو، دم ہو، تازگی ہو، چہرہ زرد نہ ہو، داغ دھبّے نہ ہوں۔ چھپکلی کی طرح رینگتا نہ چلے

پھرتی اور توانائی کوٹ کوٹ کر بھری ہو۔ ایسا معلوم ہو کہ دوسرے تمام مدرس اس کے دو ہاتھ پیچھے ہیں۔ اس کو چاہیئے کہ ورزش اور سادہ زندگی سے اپنے کو برقرار رکھ سکے۔ ان خدائی عطیوں کے ساتھ تجربہ بھی ایک چیز ہے۔ جس سے خاص صلاحیت پیدا ہوتی ہے۔ یہ تجربہ ٹریننگ کالجوں میں حاصل ہوتا ہے۔ ٹریننگ کالج کی چار دیواری میں قدم رکھنے سے قبل مجھے وہاں کی تعلیم کے افادہ کے متعلق شکوک تھے۔ لیکن جہاں کالج کی ایک مرتبہ صورت دیکھی۔ تو میرے اس نظریہ کی دھجیاں اڑ گئیں۔ ایک طرف کالج کا اثر پذیر ماحول اور نگرانکاروں کی نگرانی میں عملی اسباق اور اُس پر اُن کی تنقید ایسے سنسنی خیز تجارب ہیں جس کو مُدرس تا حیات نہیں بھول سکتا۔ بہر صورت ٹریننگ کالج کا ہر طالب علم یہ اعتراف کئے بغیر نہیں رہ سکتا کہ ٹریننگ کالج کا متعلم ہونے کی وجہ سے اُس کی معلومات میں کافی اضافہ ہوا۔ اور وہ زیادہ با اُصول طریقہ سے تعلیم دینے لگا۔ پس پیدائشی خصوصیات کا تعلق توارث سے اور اکتسابی کا تعلق ماحول سے ہے۔ توارث اور ماحول دونوں کے اشتراک سے کیا مُدرس کیا کسی اور انسان کی زندگی تشکیل پاتی ہے۔ غرض یہ دونوں لازم و ملزوم ہیں۔ صدر مدرسین کی چند ایسی مثالیں بھی ہیں جن میں فطری خوبیاں زیادہ نمایاں ہیں۔ لیکن بعض صدر مدرس نے ذاتی سعی سے ان فطری خوبیوں کی اس اثر پذیر طریقہ سے نشو و نما کی ہے کہ وہ "پیدائشی" صدر مدرس سے گوئی سبقت لے گئے۔ تاہم میری رائے میں وہی بہترین صدر مدرس ہے۔ جس کی فطری خوبیاں اکتسابی خوبیوں کے ساتھ متحد ہو گئی ہوں۔

**صدر مدرس کے صفات** اکثر یہ دریافت کیا جاتا ہے کہ صدر مدرس کے کیا خصائص اور خوبیاں ہوں جواب یہ ہے کہ صدر مدرس کو کامل انسان ہونا چاہیے۔ جس طرح حُسن کار یا مُصوّر نمونہ کے مجسمہ تیار کرتا ہے اُسی طرح صدر مدرس کی ایک جیتی جاگتی تصویر کھینچنی ناممکن نہیں ہے۔ لیکن ایسے صدر مدرس کا وجود جوان تمام خوبیوں سے متصّف ہو عنقا ہے۔ پہلی خصوصیت تو یہ ہے کہ اس کی وجاہت اور شخصیت میں اثر آفرینی ہو۔ ایسا صدر مدرس جو وجیہہ نہ ہو حامل ہے ایسی "برات" کے جس میں نوشہ نہ ہو یا ہیملٹ کی ناٹک ہے جس میں ڈنمارک کا شہزادہ نہ ہو۔ صدر مدرس تمام نقائص جسمانی سے پاک ہو۔ ایسا صدر مدرس جو کانا' بہرا' یا لنگڑا ہو۔ جس کی بصارت ضعیف ہو یا ہکلاتا ہو کوئی وجاہت کا حامل نہیں ہوتا۔ اگر ایسے صدر مدرس کا تقرر ہو جائے تو ناخوش گوار صورت یہ پیش آتی ہے کہ طلبہ اُس کی نقل اُتارتے ہیں اور مذاق اُڑاتے ہیں۔ صدر مدرس کو کب یہ بات گوارا ہوتی ہے کہ مکان مدرسہ یا بازی گاہ میں نیچے

اُس کی نقل اُتاریں۔ اسی طرح صدر مدرس بونا یا پست قد نہ ہو ۵ یا ۴ فٹ کے قد و قامت کا صدر مدرس
طلبہ کے مجمع میں نمایاں نہیں رہ سکتا۔ وہ جلد نظروں سے اوجھل ہو جاتا ہے اور کبھی منظر عام کے موزوں
نہیں۔ صدر مدرس دیو قامت اونچا پورا ہو۔ طبقۂ تحتانیہ و وسطانیہ کی پہاڑی ناچوٹیوں کا ذکر ہی کیا
ہے۔ طبقۂ فوقانیہ کے اساتذہ سے (کیا بلحاظ قد اور کیا بہ لحاظ علمیت) خواہ وہ ہمالیہ کی سر بہ فلک
چوٹیوں گڈون، آسٹن، کنچن جنگا، دھول گیری کی طرح بلند کیوں نہ ہوں اُن کے مقابلہ میں
صدر مدرس کو ایورسٹ کی چوٹی کے مانند بلند تر رہنا چاہیئے۔ وجاہت ایک جامع اصطلاح ہے جس
کی تحلیل دُشوار ہے۔ جس میں آداب و اخلاق کی متعدد خوبیاں شامل ہیں۔ وجاہت کے بعد دوسرا
نمبر فرض شناسی کا ہے۔ خود اس قدر فرض شناس ہو کہ لوگ اُس کو فرض مجسّم یا اوتار تسلیم کریں۔
لیکن اگر وہ فرض شناسی کے لاسلکی پیام سے مدرسہ کی فضا کو اس قدر معمور کر دے کہ نا اہل کرنے
والا نو وارد مدرس بھی اُس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے اور بلا ارادہ سرگرمی سے کام کرنے لگے۔
تو ایسا صدر مدرس نہایت کامیاب صدر مدرس تصور کیا جا سکتا ہے۔ صدر مدرس کی تیسری خصوصیت
یہ ہے کہ وہ اسٹاف کے دوسرے اراکین سے زیادہ قابل اور تجربہ کار ہو۔ بہ الفاظ دیگر اس کو
چلتی پھرتی لغت یا سیکلو پیڈیا کہیں۔ مدرسہ کے پیچیدہ مسائل کے حل کرنے کے لئے صدر مدرس
میں جدّت، ذکاوت، فراست اور حکمت عملی ہونی چاہیئے۔ مدرسہ میں ضبط قایم رکھنے کے لئے
اس میں اچھی انتظامی صلاحیت ہونی چاہیئے۔ طلبہ اور اساتذہ کے ساتھ اس کا طرز عمل غیر
جانب دارانہ ہو۔ اس کی رائے پختہ اور ارادہ مستقل ہو۔ کبھی وہ اپنے غیر مستقل طرز عمل سے طلبہ
اور اسٹاف پر اپنی کمزوری ظاہر نہ کرے۔ اگر صدر مدرس کسی کام کو ہاتھ لگائے تو مدرسین سے اُس کی
تکمیل کرائے بغیر خاموش نہ رہے۔ اگر اس میں استقلال نہ ہو تو مدرسین اس کو تگنی کا ناچ نچائیں گے
اور ضبط مدرسہ قایم نہ رہ سکے گا۔ اگر صدر مدرس بچوں کے نمایشی جذبات پر موم کی طرح پگھل جائے
یا مدرسہ کے کسی مددگار کے ہاتھ میں کٹ پتلی کی طرح ناچے تو اس کے یہ معنی ہوئے کہ صدر مدرس اپنی
مشکلات میں خاصہ اضافہ کر رہا ہے۔ اور اگر تزلزل کی یہی صورت رہی تو یہ دشواریاں کچھ نہ کچھ
رنگ لائیں گی۔ صدر مدرس کو ملنسار ہونا چاہیئے۔ طلبۂ مدرسین اور اولیا کو اس سے ملنے کا بسہولت
موقعہ حاصل ہو۔
لیکن اُس کو اُن سے اس قدر مانوس نہ ہونا چاہیئے کہ وہ اس سے بے جا فائدہ اٹھائیں۔

کیوں کہ ضرورت سے زیادہ میل ملاپ سے ہی نفرت پیدا ہوتی ہے۔ بہرصورت صدر مدرس طلبہ کے ساتھ شفقت و محبت کرے لیکن یہ بھی ملحوظ رکھے کہ طلبہ اس کا احترام کرتے ہیں۔ اور اُن کے دلوں میں محبت کے ساتھ عزت نے بھی جگہ پائی ہے۔ ضبط کے لئے خوف بھی ضروری ہے۔ صدر مدرس میں شرافت اور احساس لازمی ہے۔ وہ دوسروں کی دقتوں کو محسوس کرے، مددگاروں کے ساتھ ہمدردی کرے اور اُن کی شکایات اور مطالبات جائز کے جانب التفات کرے۔ وہ خود خاموش اور صلح پسند ہو۔ نہ خود تماشا ہو نہ تماشائی۔ کیونکہ جب اخلاقی قوت سے نہایت سرکش مدرس یا خود سر طالب علم سر تسلیم خم کر سکتا ہے، تو ناخوش گوار تعلقات پیدا کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ صدر مدرس کو اخلاق کا پتلا ہونا چاہیئے۔ اُسے ثابت کر دکھانا چاہیئے کہ وہ نہ صرف اُستاد الاساتذہ ہے۔ بلکہ ان کے اخلاق کا بھی نگران۔ اس کے اخلاق اس قدر وسیع ہوں کہ کسی کو گرفت کا موقعہ ہاتھ نہ آئے۔ اس کے وسعت اخلاق کی یہ نوعیت ہو کہ مدرسین کے قلوب کو مسخر کرکے طلبہ کے طبقہ میں اس کی اس طرح نشر و اشاعت ہو کہ ہر تشنہ طالب علم اس چشمۂ اخلاق سے فیض یاب ہو سکے۔ صدر مدرس کو بچوں کی نفسیات اور اُن کے رجحانات سے کافی واقفیت ہونی چاہیئے۔ اس سے نہ صرف تعلیم و تدریس میں بلکہ قیام ضبط میں بے حد مدد ملتی ہے۔ صدر مدرس کی خصوصیات لیمپ نے بیان کئے ہیں۔ وہ بطور اعادہ منقول ہیں۔ "صدر مدرس کے لئے خواہ وہ طبقۂ ذکور سے ہو یا اُناث سے۔ چند خصوصی صفات یعنی طریقۂ تعلیم، تجربہ، جدت اور انتظامی صلاحیت کی ضرورت ہے۔ ان تمام صفات کے اجتماع سے ممکن ہے کہ ایک مدرس اچھا معلم کہلائے لیکن مدرسہ کے صدر کامل کے لئے ان تمام صفات کے علاوہ ایک اور ناقابل تشریح خوبی ہونی چاہیئے۔ جس کو شخصیت کہتے ہیں۔ اس لفظ کی تشریح اور تجزی کرنی ایسے ہی بے سود ہے جیسے کسی شخص پر عمل جراحی سے یہ معلوم کرنے کی کوشش کرنا کہ روح کہاں ہے۔ جس طرح روح کے وجود سے انکار خارج از بحث ہے، اُسی طرح شخصیت کے لفظ کی تشریح بے سود ہے۔"

**فرائض صدر مدرس** صدر مدرس کے متعدد فرائض ہیں، چند حسب ذیل ہیں۔ صدر مدرس کو مدرسہ کا ٹائیم ٹیبل (وقت نامہ) تیار کرنا ہوتا ہے۔ جس پر مدرسہ کی کل چلتی ہے۔ بعض بڑے مدارس میں جہاں تقریباً روز آنہ دو ایک مدرس رخصت اتفاقی حاصل کرتے ہیں ایک عارضی نظام الاوقات کی ضرورت ہوتی ہے۔ جب کئی مدرسین وقت واحد میں غیر حاضر ہوتے

ہیں تو ایک نئے صدر مدرس کا پیمانۂ صبر چھلک جاتا ہے۔ لیکن ایک قدیم اور تجربہ کار مدرس نہایت دلجمعی سے ان مشکلات کا حل معلوم کر لیتا ہے۔ اور کسی نہ کسی طرح طلبہ کو مصروف بکار رکھتا ہے۔ بعض اوقات ختم سال کے زمانہ میں اکثر مدرسین رخصت اتفاقی کو ختم کرنے کی خاطر رخصت حاصل کرتے ہیں۔ صدر مدرس کے لئے یہ موقع بھی سخت آزمائش کا ہے۔ لیکن ایک ہوشیار صدر مدرس ایسی دقتوں پر بہ آسانی غالب آتا ہے۔ صدر مدرس کا دوسرا فریضہ قیام ضبط ہے۔ کتاب اعلان میں مختلف اعلان جاری ہوتے ہیں۔ مثلاً تعطیلات، اساتذہ کے لئے متعدد تجاویز اور تحریکات۔ مدرسہ کی کل کی صحیح نبض کتاب الاعلان ہے۔ کیوں کہ اگر کوئی اجنبی مدرسہ کی دس بارہ نوٹسوں پر نظر دوڑائے تو مدرسہ کی حالت کا صحیح پتہ چلتا ہے۔ اس سے مدرسہ کی سرگرمیوں کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ سرکاری ضابطہ تو یہ ہے کہ ایک رجسٹر سزا بھی ہو لیکن ایک مہذب مدرسہ میں اس کے صفحات تقریباً معرا رہتے ہیں۔ صدر مدرس کا ایک اور اہم فرض نگرانی ہے۔ جماعت واری معاینہ کی رپورٹ، اسباق کی نگرانی اور ہدایات متعلق مدرسین ایک علیحدہ رجسٹر میں محفوظ رہتے ہیں جس کو لاگ بک یا وقائع مدرسہ کہتے ہیں۔ اس میں صدر مدرس کو تعلیمی تجربوں، نتائج اور مدرسہ کے دیگر غیر معمولی قابل ذکر واقعات درج کرنا ہوتا ہے۔ صدر مدرس کو کسی خاص وقت یا اوقات مقررہ پر نگرانی کے لئے دورہ نہیں کرنا چاہئے۔ بلکہ اوقات مختلف ہوں تاکہ مدرسین کو یہ خیال رہے کہ وہ کسی وقت بھی معائنہ کے لئے چلا آئے گا جب کبھی اس کو کسی مدرس کے تساہل کے متعلق شبہ ہو تو فوراً اس کے جماعت کا معاینہ ضروری ہے۔ تاکہ اگر مدرس طلبہ کو کسی تحریری کام میں مصروف رکھ کر خود اونگھ رہا ہو تو اس کو معلوم کر لے اگر صدر مدرس مستعد ہے تو مدرسین کبھی تساہل کر ہی نہیں سکتے۔ صدر مدرس کو وقت کا پابند ہونا چاہئے وہ مدرسہ جلد آئے اور دیر سے جائے۔ ایک دیر رس صدر مدرس دیر رس مدرسین سے استفسار کرنے کا اخلاقی حق نہیں رکھتا۔ اسی طرح اس کو دیر رس طالب علم کو سزا دینی بھی سزاوار نہیں پابندی وقت کے معاملہ میں صدر مدرس کو رہنمائی کرنی چاہئے تاکہ مدرسین اور طلبہ اس کے نقش قدم پر چلیں۔ صدر مدرس کا ایک اور اہم فریضہ دفتری کاروبار ہے۔ فیس کا حساب چالان کے ذریعہ خزانہ میں رقم کی منتقلی، رجسٹرات کے اندراجات کی نگرانی اور سند ترک مدرسہ اور ترقی تعلیم کی رپورٹ کی نگرانی یہ سب اس کے فرائض میں شامل ہیں۔ دفتری کام میں صدر مدرس سستی نہیں برت سکتا۔ کیوں کہ جہاں اس سے غفلت ہوئی تو اس کو خواب خرگوش سے بیدار کرنے کے

لئے صدر دفتر سے یاد دہانی کی بوچھاڑ شروع ہو جاتی ہے۔ بعض صدر مدرسین کو دفتری کام سے اس قدر انہماک ہوتا ہے کہ وہ صرف اسی کو ضروری کام تصور کرتے ہیں۔ درآں حالیکہ اُس کی حیثیت محض ضمنی ہے۔ ضبط مدرسہ اور نگرانی کہیں زیادہ اہم فرائض ہیں۔ سابق میں تدریس صدر مدرس کا ایک اہم فریضہ تصور کیا جاتا تھا۔ اور صدر مدرس جس قدر زیادہ اوقات تعلیم دے اُسی قدر زیادہ کامیاب تصور کیا جاتا تھا۔ لیکن اب زاویۂ نگاہ تبدیل ہو گیا ہے۔ تعلیم دے کر نظم و نسق کو پس پشت ڈالنا ایک قسم کی جھوٹی کفایت ہے۔ جس سے کوئی فائدہ نہیں۔ مدرسۂ فوقانیہ کے صدر مدرس کا روزانہ ایک گھنٹہ سے زیادہ تعلیم دینا گویا دوسرے ضروری کام سے غفلت برتنا ہے۔ اس رائے کو زیادہ تقویت دی جا رہی ہے کہ صدر مدرس تدریس کے کام سے بالکلیہ مستثنٰی رہے۔ تاکہ نظم و نسق میں وہ زیادہ توجہ دے سکے۔ مدرسہ کی صفائی کا بھی وہ ذمہ دار ہے۔ صفائی اور پاکیزگی ہمیشہ اُس کے پیش نظر رہے۔ جماعت کے کمرے، برآمدے اور بازی گاہ کی صفائی ہوئی یا نہیں فرنیچر صاف کیا گیا یا نہیں کچرا کنڈی میں ڈال دیا گیا یا نہیں ان سب امور کی نگرانی اس کا فریضہ ہے۔ اگر نہ ہو تو ادنٰی ملازمین کے کاہل اور لاپرواہ ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ اور ایسے فرائض میں غفلت پر اُسی وقت توجہ دی جانی چاہئیے۔ ورنہ کوڑا کرکٹ جمع ہونے کا یقین ہے۔ وقتاً فوقتاً صدر مدرس کو پائخانوں کی طرف بھی جھانک لینا چاہیئے کہ خاکروب اپنا کام انجام دے رہا ہے یا نہیں اور شریر لڑکے بدنما تصاویر تو نہیں کھینچ رہے ہیں۔ صدر مدرس کو ادنٰی ملازمین پر سختی سے نگرانی کرنی چاہیئے اور یہ دیکھنا چاہیئے کہ ہر شخص باقاعدگی سے اپنا کام کر رہا ہے یا نہیں۔ امتحانات کے متعلق انتظام، طلبہ کو اعلیٰ جماعتوں میں ترقی دینا، نصاب کے بروقت تکمیل کی تنقیح، مدرسہ کی عمارت، سامان اور آلات تعلیمی کی نگہداشت، بازی گاہ کا معاینہ، طلبہ کے مشق کی درستی کی تنقیح، اولیا اور دیگر ملاقاتیوں سے ملنا اور اُن کو اپنے عذرات پیش کرنے کا موقعہ دینا، دارالمطالعہ اور مجلس مباحثہ کی نگرانی، کتب خانہ اور عبادت خانہ مدرسہ کی دیکھ بھال یہ سب صدر مدرسین کے فرائض میں شامل ہے۔ ہفتہ واری جلسۂ اساتذہ منعقد کر کے طریقۂ تعلیم اور ضبط مدرسہ کے متعلق اہم عملی مشکلات پر ردّ و قدح اور غور و فکر صدر مدرس ہی کا فریضہ ہے۔ اساتذہ کے لئے ایک علیحدہ دارالمطالعہ ہونا چاہیئے۔ جس میں روزناموں کے علاوہ تعلیمی رسائل اور دیگر منتخب رسائل کا بھی انتظام ہونا چاہیئے۔ بالآخر صدر مدرس کا یہ عین فریضہ ہے کہ وہ مدرسہ کے وقار اور روایات کے برقرار رکھنے اور اس کو زیادہ مستحکم بنانے کی انتہائی کوشش کرے۔

ان تفصیل کے باوجود مجھے شک ہے کہ میں نے صدر مدرس کے جملہ فرائض جامع طور پر بیان کر دئیے۔

**صدر مدرس کا روزمرہ کا کام** بے محل نہ ہوگا اگر میں جونیر صدر مدرس کی رہنمائی کے لئے صدر مدرس کا روزانہ نظام العمل بیان کر دوں **صبح کی نشست** وقت مقررہ سے نصف گھنٹہ پہلے آئے۔ مدرسہ میں گشت لگائے اور دیکھے کہ صفائی ٹھیک ہوئی ہے یا نہیں۔ اس میں چپراسی سقہ وغیرہ کی نگرانی ہو جاتی ہے ورنہ وہ اپنے کام سے غفلت برتینگے کوئی ملاقاتی ہو تو مل لیجئے۔ پہلی گھنٹی ۹-۴۵ پر بجائی جائے۔ مدرسہ کے کمپونڈ میں طلبہ جمع ہوں۔ دس منٹ تک قومی ترانہ ہو۔ اس کے بعد مدرسین (۵) منٹ تک اپنی اپنی جماعتوں کی حاضری درج کر لیں۔ اس کے بعد طلبہ صف آرا ہو کر جماعت جائیں تعلیم کا آغاز ٹھیک دس بجے ہو۔ باہر کے دروازہ پر (۱۰) منٹ تک کھڑے رہیئے۔ پھر ہر جماعت میں گشت کی جائے تاکہ اُس کو معلوم ہو جائے کہ مدرس نے کام کا آغاز کیا ہے یا نہیں۔ پھر دفتر جا کر مراسلت کے کام کو ختم کیجئے۔ ملاقاتیوں سے ملئے۔ بہ مقتضا حالات جماعت واری دورہ پر پانچ اور کہیں دس منٹ ٹھیرئے۔ ضبط مدرسہ کے متعلق کوئی تصفیہ طلب امر ہو تو اس کو ختم کرنے کے بعد یادداشت کی کتاب میں ہفتہ واری جلسہ کے متعلق کوئی مسایل حل طلب معلوم ہوں تو اُن کو نوٹ کیجئے نشست اول کا آخری گھنٹہ تعلیمی ہو اور اُس کے بعد وقفہ دوپہر کے کھانے کے بعد اگر آپ حنفی المذہب ہوں تو نماز پڑھے ورنہ دفتری کام کیجئے یا کھیل کے انتظام میں مصروف رہیئے۔

**نشست سہ پہر۔** طلبہ کو (۱۰) منٹ پہلے حاضری کے لئے جمع رکھئے۔ اس وقت نغمہ خوانی کی ضرورت نہیں۔ طلبہ کے جماعتوں میں چلے جانے پر مدرسہ کے کام کا آغاز (۱½) یا (۲) بجے ہو، جیسا کہ مدرسہ کا عمل درآمد ہے۔ دروازہ پر دیر رسوں کی نگرانی کیجئے۔ پھر جماعت واری گشت لگائیے۔ اگر کوئی ملاقاتی منتظر ہوں تو اُن سے مل لیجئے۔ دفتری کام کے بعد تصحیح شدہ مشقی کاپیوں کی تنقیح کیجئے۔ اکثر صدر مدرسین اسکی طرف توجہ نہیں کرتے۔ اگر مدرس کو یہ معلوم ہو جائے کہ اس کام کی نگرانی نہ ہوگی تو وہ اس سے غفلت برتیں گے۔ تصحیح کرنا تو کجا بعض اوقات تاریخ درج کئے بغیر محض چھوٹی دستخط پر اکتفا کیا جائے گا۔ صبح کی طرح جماعت واری گشت کیجئے۔ لیکن اسی سلسلہ سے نہیں۔ اگر صبح آپ نے مدرسہ کا چکر نہیں لگایا تو اس وقت یہ کام کیجئے۔ بازی گاہ کا سامان دیکھئے۔ اور کھیل کے متعلق ماسٹروں سے گفتگو کیجئے۔ (اس کام

کو کسی کمیس سکریٹری کے بھی تفویض کیا جا سکتا ہے) وقتاً فوقتاً ڈرل و جمناسٹک کا بھی معاینہ فرمائیے۔ اجلاس پر واپس آکر دفتری کام کے بعد چار سے پانچ بجے تک کھیلئے یا کھیل کا معاینہ کیجئے اور طلبہ کے مدرسہ سے چلے جانے کے بعد آپ تشریف لیجائیے۔ (نوٹ۔ حالات کے اعتبار سے جماعت واری دورہ کے اوقات میں وقفہ سے تبدیلی کر دی جائے۔ اگر کسی جماعت کے ضبط کے متعلق صدر مدرس کو شبہ ہو تو وہاں زیادہ دورہ کیجئے کہ مدرس یہ محسوس کرنے لگے کہ صدر مدرس اُس سے غافل نہیں ہے)۔

**بعض امتناعی اُمور** صدر مدرس کے فرائض اور خصوصیات کی سُرخی کے تحت چند ایسے نکات بتلائے گئے جو اثباتی شکل رکھتے ہیں۔ اب چند امتناعی امور کے متعلق بھی ذکر کر دینا ضروری ہے۔ اگرچہ یہ طریقہ اظہار اثباتی اسلوب بیان کی طرح موثر نہیں تاہم بعض اوقات امتناعی جملے بھی اثباتی الفاظ کی طرح موثر ہو سکتے ہیں۔ (۱) جماعت میں طلبہ کے روبرو کبھی مدرس پر تنقید نہ کیجئے۔ اس کی دو وجہ ہیں ایک تو یہ کہ آپ مدرس کے احساسات کو تکلیف پہونچاتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ زنجیر ضبط کی کڑیوں کو آپ کمزور کرتے جاتے ہیں۔ کیوں کہ مدرس صدر مدرس اور طلبہ کے درمیان ایک واسطہ ہے۔ اگر آپنے کسی ذی حس مدرس کی طلبہ کے روبرو خبر لی تو وہ آپ سے خواہ مخواہ بحث کریں گے۔ اور بطور مفروضہ آپ غلطی پر ہوں اور مدرس صحیح ہو تو طلبہ کی نظر میں آپ کی کیا وقعت باقی رہیگی۔ جو اس کو علم کی دیوی یا سرسوتی سمجھتے ہیں۔ اور آپ کے اور مدرس کے درمیان اس نا واجبی طرز عمل سے اخلاقی بنیادوں میں کیسا زبردست شگاف پیدا ہو جائے گا۔ بعض مددگار صدر مدرس کی طرح بلکہ زیادہ صاحب علم ہوتے ہیں۔ خوش قسمتی سے علم کسی کی میراث یا جاگیر نہیں ہے۔ پس صدر مدرسوں کو، اور بالخصوص اُن کو جن کا تقرر نا مناسب طور پر اس عہدہ پر ہو گیا ہے۔ احتیاط برتنی چاہیئے۔

(۲) ایسے ناممکن العمل احکام نافذ نہ کیجئے۔ جن کی تکمیل انسانی دست رس سے باہر ہو۔ بعض نئے اور ناتجربہ کار صدر مدرس اشتیاق کار سے اس نوعیت کے احکام جاری کر دیتے ہیں۔ اس لئے صدر مدرس میں عقل سلیم ہونی چاہیئے۔ کہ وہ غور و فکر اور احتساب نفس سے کام لے اور اطمینان کر لے کہ آیا مجوزہ حکم کو عملی جامہ پہنایا جا سکتا ہے۔ ورنہ ایسے احکام محض ردی بن جائیں گے۔ اگر کسی حکم کے نفاذ میں مخالفت کا اندیشہ ہو یا کوئی پیچیدہ مسئلہ حل طلب ہو

تو ہفتہ واری جلسہ میں اس کو پیش کر کے تصفیہ کر لیا جائے۔ خصوصاً ایسی تجاویز جس میں مدرسین کے کام میں اضافہ ہو اور اُن کے اوقات فرصت میں تخفیف مقصود ہو۔ ہفتہ واری جلسہ کی وساطت کے بغیر احکام کا نفاذ اس کی ناکامی کا پیش خیمہ ہے۔ اسی طرح اگر آپ کی تجویز کو اساتذہ کی اکثریت تائید کرے تو کامیابی لازمی ہے۔ پس اس سے مدرسین کے ساتھ اتحاد عمل کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔

(۳) اساتذہ میں سے کسی کے ساتھ خاص رعائتیں نہ برتئے اور نہ متمول اور غریب اولیا کے درمیان کسی قسم کا امتیاز کیجئے۔ ایسی صورت میں بدنظمی پیدا ہوگی۔ اگر سختی یا نرمی سب کے ساتھ یکساں ہو۔ تو کوئی دقت پیش نہ آئے گی۔ اگر عدم مساوات ہو تو مدرسہ میں سازشوں کا بازار گرم ہو جاتا ہے۔ ایسے کمزور صدر مدرس سے خدا بچائے۔

(۴) کاہل نہ بنیئے اور اپنے تمام اختیارات کو کسی ایک مددگار کے تفویض کر کے اس کے پیش کردہ مسودہ پر دستخط کرنے کے عادی نہ بنئے۔ ایسی صورت میں نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ آپ پر پورا اقتدار حاصل کر لے گا اور آپ اُس کے ہاتھ میں کٹ پتلی بن کر ناچینگے۔ وہ مغرور ہوگا۔ اور آپ کو دقتیں پیش آئیں گی۔ تمام عملہ آپ سے ناراض ہو جاتا ہے۔ اور اس کی سفاکی یہ غضب ڈھاتی ہے کہ وہ ہر وقت مدرسین کے درپئے آزار رہتا ہے۔ ایسے نازک وقت صدر مدرس کو زک اُٹھانی پڑتی ہے۔

(۵) نہایت شریر النفس اور بدکردار لڑکوں کو مدرسہ میں جگہ نہ دیجئے۔ اگر ہوں تو اول اُن کے اخلاق کے سدھارنے کی مخلصانہ کوشش کیجئے۔ مدرسہ صرف اُن کی تعلیم کا انتظام ہی نہیں کرتا بلکہ ان کی اصلاح بھی کر سکتا ہے۔ یہ نوبت کیوں آئے کہ بُرے لڑکے فوجداری جرم کے مرتکب ہو کر پولیس کی تحویل میں درست ہو جائیں۔ کیا مدرسہ خود ان کے لئے اصلاحی سزائیں تجویز نہیں کر سکتا۔ اگر مدرس جماعت، صدر مدرس اور اولیا کے درمیان اتحادِ ثلاثہ قائم ہو جائے اور تن وہی سے سب متحد ہو کر اس کی طرف متوجہ ہوں، تو کیا معنی کہ ۹۹ فی صد صورتوں میں کامیابی نہ ہو۔ اگر اس پر بھی وہ اپنے کئے سے باز نہ آئیں تو اُن کو خیرباد کہہ دیجئے۔ اور اُن کا نام مدرسہ سے سے خارج کر کے سند ترک مدرسہ نہ دیجئے۔ گندہ مچھلی کی طرح اگر وہ مدرسہ میں رہیگا تو تمام مدرسہ کو گندہ کر دے گا۔

(۶) اپنے افسر بالا کے احکام کی خلاف ورزی نہ کیجئے۔ ہر صدر مدرس کو اس کا مذاق اور رجحان معلوم کر لینا چاہئے۔ مراسلت میں آداب ملحوظ رہیں اور کوئی امر اس کے خلاف

طبیعت نہ ہو اگر کسی معاملہ میں آپ کو اُس سے اختلاف رائے ہو تو بہ پاس ادب اپنے دلائل کو پیش کیجئے۔ بریں ہمہ اگر آپ اس کو یقین نہ دلا سکیں تو جائے غم نہیں، معاملات اُسی حد تک رہیں۔ سر افسر یہ چاہتا ہے کہ اس کا ماتحت کام کرے اور اطاعت گزار ہو۔ آخرالذکر چیز زیادہ اہم ہے۔ ورنہ خطرناک صورتیں پیش آنے کا اندیشہ ہے۔ مشکلات کو دعوت نہ دیجئے کیوں کہ وہ از خود ایک حد تک ناخواندہ مہمان کی طرح وارد ہو جاتی ہیں۔

**اس مرقع کا روشن اور تاریک پہلو** اگر صدر مدرس خلوص اور ایثار سے اپنے فرائض انجام دے۔ تو اُس کو یہ دیکھ کر مسرت ہوگی کہ اُس کی کوششیں بار آور ہو رہی ہیں۔ باغ باں کی طرح اُسے اپنے لگائے ہوئے درخت کو پھلتے پھولتے دیکھ کر خوشی ہوگی۔ صدر مدرس پر ان نوشگفتہ غنچوں کی برداشت ضروری ہے۔ کہ کہیں مخالف ہوائیں انہیں تباہ نہ کر دیں۔ صدر مدرس کے لئے اس سے بڑھ کر کونسی سچی مسرت حاصل ہو سکتی ہے کہ اس کے طلبہ خوشی خوشی مدارج ترقی طے کریں۔ اس ریاست ابد مدت کے اعلیٰ عہدوں پر فائز ہوں۔ ان ہونہاروں کی ترقی میں وہ اُن کے والدین کی خوشی میں شریک ہے لیکن اس مسرت میں بغض و حسد کو جگہ نہیں ہے۔ جس طرح باپ اپنے بچے پر فخر کرتا ہے۔ اسی طرح صدر مدرس کو بھی اُسے دیکھ کر مسرت حاصل ہوتی ہے۔ کیا کسی کروڑپتی کو ایسی خالص مسرت نصیب ہو سکتی ہے۔ صدر مدرس دنیا میں سب سے زیادہ مسرور انسان ہو سکتا ہے۔ اگر ڈی کا آٹا پیسنے والا اپنی ہیلی ٹولی میں مگن ہے، تو صدر مدرس اپنے کھریا سے رنگے ہوئے لباس میں کیا اس سے مقابلہ نہیں کر سکتا بشرطیکہ وہ اپنی چکی یعنی مدرسہ کو اچھی حالت میں رکھے۔ اگر عثمانیہ میٹرک یا اسکول لیونگ کے امتحان میں اس کے مدرسہ کے نتائج درخشاں یعنی (۸۰) یا (۷۰) فی صد ہوں، اور اُس کے مدرسہ کا طالب علم امتحان میں اول آیا ہو۔ تو وہ پھولوں نہیں سماتا۔ یہ دن مدرسہ کی تاریخ میں یادگار رہے گا۔ اگر اساتذہ نے صدر مدرس کے ساتھ اتحاد عمل کے ساتھ نہایت مستعدی سے اوقات مدرسہ کے علاوہ تعطیلات میں یا ایسے وقت جب کہ طاعون اور دیگر امراض وبائی کا دور دورہ ہو امتحانی جماعتوں کو تعلیم دیں تو نتائج یقیناً شاندار ہوں گے۔ بعض اوقات بعض مدارس میں اچھے نتائج کا سلسلہ قایم ہو جاتا ہے۔ تو صدر مدرس کو چاہیئے اس معیار کو قایم رکھے۔ جب طلبہ دوسرے میدان عمل میں امتیاز حاصل کرتے ہیں یعنی فٹ بال یا ہاکی میں شیلڈ جیت لاتے ہیں یا مقابلۂ تقریری میں تمغہ پاتے ہیں، تو اُس کو بے حد خوشی ہوتی ہے۔ اس کو مدرسہ اور طلبہ کی کامیابی پر فخر ہوتا ہے اور طلبہ کو صدر مدرس پر

نازہوتا ہے۔ یہ سب اس مرقع کا روشن پہلو ہے۔

صدر مدرس کی زندگی میں محض خوشی کی چاشنی ہی نہیں بلکہ تلخی کی بھی آمیزش ہے۔ ہر تصویر کا ایک تاریک رخ ہوتا ہے۔ ممکن ہے کہ کسی سال سالانہ امتحان کے نتائج غیر تشفی بخش یا سابقہ معیار کے مطابق نہ ہوں۔ ممکن ہے کہ صدر مہتمم کی سالانہ معاینہ کی رپورٹ اطمینان بخش نہ ہوئی ہو ممکن ہے کہ کوئی ممتاز شخص یا ناظم تعلیمات اچانک مدرسہ کے معاینہ کے لئے تشریف لائیں اور اُس وقت متعدد نقائص پائے جائیں یہ اور اسی قسم کے متعدد افکار صدر مدرس کی خاموش اور ہموار زندگی کو متاثر کریں۔ اس سے قطع نظر صدر مدرس ہمیشہ مسرور اور بشاش رہ سکتا ہے اور یقیناً رہتا ہے۔

مترجمہ گنیش چند صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مددگار فوقانیہ دارالعلوم بلدہ

# اختتامی تقریر

عالیجناب نواب عزیز یار جنگ بہادر صدر نشین کانفرنس

حضرات!

اس کانفرنس میں کارروائی کے تین طریقے اختیار کئے گئے ہیں۔ ایک طریقہ تو یہ تھا کہ سب کمیٹیوں کی رپورٹیں پڑھی گئیں جو ایسے اصحاب پر مشتمل تھیں، جو ان مضامین کے ماہر تھے۔ دوسرا طریقہ لکچر کا تھا اور تیسرا طریقہ تحریکات کا۔ ان تینوں طریقوں کے اختیار کرنے سے جو نتیجہ پیدا ہوا ہے، وہ ایسا ہے کہ ممکن نہیں کہ بڑی سے بڑی کانفرنس اس سے بہتر نتیجہ نکال سکے۔ کمیٹیوں کا طریقہ میں نے خاص طور پر پسند کیا۔ اس میں وقت کی کفایت ہے۔ غور وخوض کے بعد ماہرین کی وہ آراء حاصل ہوئیں جن کا عام مجمع میں حاصل کرنا ناممکن تھا۔ اس موقع پر دو کمیٹیوں کی رائے پڑھی گئیں۔ ان میں سے ایک سائنس کے متعلق تھی۔ اس میں دکھلایا گیا ہے کہ بچوں کو سائنس پڑھانے کا کیا طریقہ ہونا چاہئے؟ نظارۂ قدرت کے ذریعہ سے کیا کیا سبق حاصل کرائے جاسکتے ہیں۔ جہاں تک تعلیم کا تعلق ہے بے جان چیزوں کو چھوڑ کر جان داروں کے مشاہدہ سے سبق دینے کا طریقہ بہترین ہے۔ آخری بات خاص طور سے قابل لحاظ ہے یعنے سائنس کا تعلق دیگر مضامین سے کیا ہے اور مذہب سے کیا؟ یہ تعلق خاص کر ٹیچرز کے واسطے بہت

ضروری ہے کہ کس طریقہ پر انگریزی کا اُستاد سائنس کے مضامین سے فائدہ اُٹھا سکتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اگر اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے اور اس طرح سائنس کی تعلیم دی جائے تو اساتذہ بہت فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ اگر کوئی مضمون پڑھانا ہے تو طریقہ ایسا ہو کہ اس میں بچے کے سامنے مشاہدات قدرت کا اظہار ہو اور فہم کی قوت پوری طرح ظاہر ہوتی ہو۔ مذہب کے متعلق مجھے وہ خیال بہت ہی پسند آیا کہ سائنس کیا ہے۔ دراصل ایک علم ہے حقایق کا اور حق کا۔ اگر سائنس کے پڑھنے سے چند توہمات اور مذہبی خیالات جن کی بنا غلط خیال اور توہمات پر ہے اور وہ سائنس ہی کے ذریعے سے دفع ہو سکتے ہیں تو سائنس مذہب کا معاون ہے اور اُس کے خلاف نہیں۔ اس کا یہی مطلب ہے کہ عام معلومات کی سچائی اور حقایق، مذہب کے سلسلے میں ضروری جاننا چاہیئے۔ سائنس سے مذہب کو مدد مل سکتی ہے۔

دوسرے رپورٹ تربیت اخلاق کے متعلق ایسی رپورٹ ہے جس کا کم سے کم مجھ پر تو خاص اثر ہوا ہے۔ اخلاق کے ہر پہلو پر اور نقطۂ نظر پر جس کا تعلق اسکول کے بچوں سے ہوتا ہے دکھایا گیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ کس طرح نقائص دور کئے جا سکتے ہیں۔ یہ رپورٹ نہ صرف قابل قدر ہے بلکہ اس میں عملی طریقہ بتلایا گیا ہے کہ کس طرح نقایص دور کئے جا سکتے ہیں۔ بلاغت و سلاست زبان، اردو زبان کی قوت کو ظاہر کرتی ہے۔ یہ رپورٹ بڑی سے بڑے خیال کا اظہار اُردو میں کرنے کا نمونہ ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس قسم کی رپورٹیں سرکار عالی یا سررشتہ تعلیمات کے ذریعہ سے طبع کرائی جائیں۔ اور والدین نیز تعلیم سے دلچسپی رکھنے والے اصحاب میں اُن کا تقسیم کرنا مفید ہوگا۔ بالخصوص اُستاد کو اور جہاں تک صیغۂ تعلیمات کا تعلق ہے ہر شخص کو اس کو پڑھنا چاہیئے۔

دوسرا طریقہ اس کانفرنس میں لکچروں کا تھا چنانچہ چار لکچر دئے گئے یہ بھی طریقہ اچھا ہے۔ اگر سب کمیٹی کی رپورٹ سے اجتماعی آرا کا اظہار ہوتا ہے تو لکچر انفرادی خیالات و آرا کا اظہار ہیں۔ جن اصحاب نے اپنی رائے ظاہر فرمائی ہے اس سے ہم مستفید ہوئے کیونکہ وہ کارآمد اور مفید ہیں۔ مس ویسٹر کا لکچر قابل لحاظ ہے۔ اُن کا قول ہے کہ کس طرح دو قوتیں یعنے تخیل اور تقلید جو بچے میں ودیعت کی گئی ہیں کام میں لائی جا سکتی ہیں اور اُن سے اُستاد کہاں تک کام لے سکتے ہیں۔ ان کو کام میں لانے سے کہاں تک طالب علم کو بلند پایہ اور اعلیٰ تعلیم کو کس حد تک پہنچا سکتے ہیں کنڈرگارٹن کی اشاعت کی ضرورت سے کس کو انکار ہے۔ دوسرا لکچر سید ظہور علی صاحب کا تھا وہ اپنی دلچسپی میں ایک خاص چیز رکھتا تھا۔ شیرینی و تلخی کو ملا کر ایسی چاشنی پیدا کی جو خاص لطف دیتی تھی بعض وقت تلخی اور شیرینی دونوں بُری معلوم ہوتی ہیں۔ شیرینی بھی

جب حد سے گذر جائے تو ناگوار ہوتی ہے۔ دونوں کے امتزاج سے آپ نے ایک نئے طرز کا مُربا پیش کیا۔ ہماری خواہش ہے کہ آپ ایسا مُربا کبھی کبھی بنا کر پیش کیا کریں۔ مُدرسی کے دیرینہ تجربہ کی مدد سے انہوں نے جہاں تک ہر چیز سے ہیڈ ماسٹر کی تصویر اور مزاج کو تعلق تھا اُس کو پوری طرح سے کھینچ کر دکھایا۔ وہ جس زمانہ میں پڑھتے تھے مینول ٹریننگ کا رواج نہ تھا ورنہ میرا خیال ہے کہ اگر اس وقت مینول ٹریننگ کا رواج ہوتا تو یہ حضرت جن کی اظہار تخیل کی قوت اس قدر قوی ہے، ضرور ایک اچھے مصوّر ہوتے۔ آپ کی قطع ایسی ہے کہ اس سے بعض وقت دھوکا ہو جاتا ہے۔ ظاہرا بغیر تقریر کئے زاہد خشک معلوم ہوتے ہیں لیکن دھوکا جو اُن کی Deceptive appearance کا نتیجہ ہے بہت جلد دور ہو جاتا ہے۔ یعنی اس مضمون کو شروع کرتے ہی معلوم ہوا کہ آپ ظرافت اور بذلہ سنجی کا ایک نمونہ ہیں۔ مضمون کے خیالات قابل قدر ہیں۔ ہر ہیڈ ماسٹر اس کو غور سے پڑھے تو یقین ہے کہ بہت سے ہیڈ ماسٹر ایسے ہوں گے۔ جو اس مضمون کو پڑھ کر بہت سے فقرات کو خاص اپنے سے متعلق سمجھیں گے۔ میں واقعی اس سے بہت محظوظ ہوا۔ عبدالجبار صاحب نے مینول ٹریننگ کے متعلق دلچسپ معلومات کا ذخیرہ پیش کیا۔ پرنسپل عبدالرحمٰن خاں صاحب نے باوجود ناسازی مزاج اپنے بیش بہا خیالات سے ہم کو مستفید فرمایا۔

تیسرا طریقہ تحریکات کا تھا چنانچہ چار تحریکیں پیش ہوئیں۔ ایک تو ریفریشر کورس سے متعلق تھی کہ ٹرینڈ اساتذہ کو دوبارہ موقع دیا جائے کہ اپنی معلومات کو تازہ کریں۔ دوسرے تحریک یہ تھی کہ کم مواجب مدرسین کی تنخواہوں میں اضافہ ہو سکے۔ دونو متفقہ طور پر منظور ہوئیں۔ اُمید ہے کہ گورنمنٹ چونکہ یہ متفقہ طور پر منظور ہوئی ہیں ان پر ضرور خیال فرمائے گی۔ دو تحریکیں اور تھیں ایک اساتذہ کی شرکت برائے معاینہ مدارس کے بارے میں اور دوسری تحریک دربارہ انتظام مدارس ثانویہ امدادی اس میں ریورنڈ سمیس نے ترمیم پیش کی کہ اس کے حصوں میں سے دو کو حذف کر دیا جائے مگر یہ ترمیم منظور نہ ہوئی بلکہ اصلی تحریک بہ غلبۂ آرا پاس ہوئی ظاہر ہے کہ اس قسم کی تحریکوں میں اختلاف آرا رہا ہو اور انتظامی دقتیں بیان کی جائیں تو اُن پر گورنمنٹ غور یا عمل کرے گی۔ اس حیثیت سے کہ ہم کو کم از کم یہ اختلاف معلوم ہو گیا ہے غور کرنے کی ضرورت ہے۔ اختلاف اس فن کے ماہرین کا ہے جو انتظامی امور سے واقف ہیں۔ بہرحال ان تحریکات کے متعلق اس قدر کہہ سکتے ہیں کہ مختلف فیہ تحریکات میں کم از کم اتنا تو ہے کہ غور کرنے کا کافی

موقع ملے۔ دوسری تحریک میں سمپسن صاحب اس امر سے متفق تھے کہ امدادی مدارس کے انتظام میں ایسا ردوبدل کیا جائے کہ ماسٹر صاحبان مطمئن ہو کر دلچسپی سے کام کریں۔ مگر دوسرے حصہ سے اُن کو اختلاف تھا۔ بہرحال ایسا اصول پیش نظر تھا جس میں بچوں کا اور تعلیم کا فائدہ مضمر ہے۔ مجھ کو اُمید ہے کہ گورنمنٹ ان تحریکات کے اصول پر غور فرما کر کوئی طریقہ نکال سکے گی جو ان مشکلات کو رفع کرے۔ جیسا کہ بیان کیا گیا ہے کہ کسی امدادی اسکول کے منیجر اندراجات کو توڑ موڑ کر ایسا عمل کرتا ہے جو بالکل نامناسب ہے اور اگر کوئی کارروائی ایسی ہوئی ہے تو گورنمنٹ جلد متوجہ ہو کر کوئی ایسا انتظام کرے گی جس سے ہر قسم کے نقایص دور ہو جائیں گے۔

بالآخر اس کانفرنس کی کارروائی نامکمل ہوتی جب تک کہ ہم ان اشیاء کا معاینہ نہ کرتے جو ہم کو نمایش میں دکھائی گئی ہیں۔ یہ نمایش لب لباب ہے ان تمام کوششوں کا اور محنتوں کا جو اساتذہ اور تعلیم سے دلچسپی رکھنے والوں نے کی ہے۔ یہ نمایش ہمارے اساتذہ کی محنتوں کا لب لباب ہے اس کانفرنس کی جانب سے مس ولسٹر کا شکریہ ادا کیا جانا چاہیے جس دلچسپی سے اُنہوں نے اس کے ہر شعبے کو دکھلایا اس کا میں خاص طور پر شکریہ ادا کرتا ہوں۔

بالآخر مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ جب مجھ کو یہ عزت دی گئی ہے کہ میں اس معزز کانفرنس کا میر مجلس بنایا جاؤں تو میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ میری زندگی کے یہ دو دن خاص خوش وقتی کے تھے۔ اور مجھے قلبی راحت حاصل ہوئی۔ مجھ کو یہ موقعہ بہت کچھ سیکھنے اور معلومات حاصل کرنے کا ملا۔ بچوں کو مدرسہ میں پڑھانے کے علاوہ بچوں کے والدین کو سبق دینے کا یہ طریقہ اچھا ہے جس سے اُن کی معلومات میں اضافہ ہوتا ہے۔ کانفرنس کی کارروائی میں بہت سی نامعلوم باتوں کا مجھے علم حاصل ہوا۔ چونکہ دو دن کی کارروائی میں مجھے آپ کی امداد ملی اور جس متانت اور دلچسپی سے آپ نے کارروائی کو سُنا اس کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے۔

---

# تحریکات منظورہ کانفرنس ہائے سابقہ

**پہلی کانفرنس** ۔ (۱) انجمن اساتذہ مستقر بلدہ مدرسوں کے لئے موزوں منعقدہ ۔ ۱۹ امرداد ۱۳۳۵ف۔ مکانات اور بازی گاہوں کی ضرورت کو شدت سے محسوس کرتے ہوئے سرکار عالی سے مستدعی ہے کہ مکانات مدارس کی تعمیر اور بازی گاہوں کی فراہمی میں مزید دلچسپی کا اظہار فرمایا جائے ۔

نتیجہ: حسب گنجائش موازنہ کافی توجہ فرمائی جارہی ہے ۔

(۲) اس کانفرنس کی رائے میں اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ مدارس کے طبی معاینہ کا باقاعدہ انتظام کیا جائے ۔

سرکار کے زیر غور ہے ۔

(۳) بلدہ کے مدرسین کی یہ کانفرنس امتحان ہائے اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ کے متعلق حسب ذیل تجاویز پر غور فرمانے کے لئے سرکار سے استدعا کرتی ہے ۔

ارباب مقتدر توجہ فرمارہے ہیں ۔

(ا) مختلف مضامین جو امتحان کے لئے مقرر ہیں ان کے نصاب پر اس طرح نظر ثانی کی جائے کہ کسی مضمون کا معیار اس معیار سے کم نہ ہو جو مدراس یونیورسٹی میں اس مضمون کے لئے مقرر ہے ۔

(ب) ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ کے متعلق رکارڈ رجسٹرات رکھنے کا موجودہ طریقہ مدرسہ کے صرف ششماہی اور سرکاری سالانہ امتحان کے نمبرات کے اندراج تک محدود و مختص کردیا جائے ۔

(ج) اگر کسی مضمون میں کوئی طالب علم سالانہ امتحان میں گروپ اے اور بی کے کسی مضمون میں (۳۵) نمبرات نہ حاصل کرسکے تو اس کو موجودہ قواعد کی رُو سے گریس مارک حاصل کرنے کے حق سے محروم کئے بغیر رعایات مندرجہ صفحات (۲۸ - ۳۰ - ۳۲ - ۳۳) ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ کیلنڈر کی بناء پر موڈریشن وغیرہ کا موقع ملنا چاہئے ۔

(۴) اس کانفرنس کی استدعا ہے کہ ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ اور عثمانیہ میٹرک کے ممتحنین اور موڈریٹرز میں کافی تعداد اُن حضرات کی مقرر کی جائے جو مدارس میں عملی طور پر تعلیمی تجربہ رکھتے ہوں ۔

زیر غور ہے ۔

(۵) اس کانفرنس کی رائے میں مڈل کے امتحان میں زبان زائد دوم کے لئے عام زبانوں کا معیار مساوی اور یکساں ہونا چاہئے ۔

چونکہ امتحان مڈل ساقط ہوگیا ہے اس لئے سال گذشتہ اس کو چھوڑ دیا گیا ۔

**دوسری کانفرنس**
منعقدہ شہریور ۱۳۳۷ف

(۱) کانفرنس کی رائے میں اب وقت آگیا ہے کہ طبقہ وفوقانیہ کی تعلیم میں عثمانیہ اور ہائی اسکول سرٹیفکٹ کے نصاب کی تفریق کو دور کیا جائے اور ان دونوں طریقوں کو متحد کرنے کے لئے مناسب تدابیر اختیار کی جائیں۔

نتیجہ: اب یہ تفریق تقریباً اٹھ گئی ہے۔

(۲) کانفرنس ہذا کی رائے میں دکن کے موسمی حالات کے لحاظ سے مدارس کے اوقات امداد (جون) سے فروری (دفبروری) تک صبح کے ۹ بجے سے ۳ بجے سہ پہر تک درمیان میں ایک گھنٹہ کے وقفہ اور سال کے باقی ایام میں صبح ۷ ½ سے ۱۲ بجے تک بیچ میں آدھ گھنٹے کے وقفہ سے رکھے جائیں۔

رائے عامہ دریافت کی جاری ہے۔

(۳) اس کانفرنس کی رائے میں مدارس امدادی کے ملازمین کے فائدہ کے لئے پراویڈنٹ فنڈ کا قیام ایک ایسہ ذریعہ ہے جو ان مدارس کے ملازمت میں استقلال کا باعث ہو سکتا ہے اور اس لحاظ سے یہ کانفرنس سرکار عالی سے استدعا کرتی ہے کہ اس بارہ میں ایک اسکیم تیار کر کے پیش کرنے کے لئے ایک ایسی کمیٹی کا تقرر فرمائے جس میں ہر فریق کے نمایندے شریک ہوں۔

سکندرآباد رزیڈنسی اور بعض مدارس بلدہ میں جاری ہو گیا ہے اور عام طور سے جاری کرنے پر غور ہو رہا ہے۔

(۴) اس کانفرنس کی رائے میں عثمانیہ میٹرک اور ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ کے امتحان میں ابتدائی سائنس کو لازمی مضمون قرار دیا جانا ضروری ہے۔

موجودہ نصاب کی رو سے اس پر عمل ہو گیا ہے۔

**تیسری کانفرنس**
منعقدہ امرداد ۱۳۳۸ف

(۱) کانفرنس ہذا سرکار عالی سے استدعا کرتی ہے کہ وظائف عابتی کے عطا کرنے میں عموماً ملازمین سررشتہ تعلیمات کے بچوں اور خصوصاً ان بچوں کا خاص لحاظ کیا جائے جن کے سر سے والدین کا سایہ اُٹھ گیا ہے۔

حسبہ لحاظ کیا جا رہا ہے۔

(۲) اس کانفرنس کی رائے میں جماعت ہائے تحتانیہ اور درجہ اول میں تاریخ و جغرافیہ کے موجودہ نصاب میں فوری نظر ثانی کی ضرورت ہے نیز ضروری ہے کہ درجہ اول میں ملک سرکار عالی کے تاریخ و جغرافیہ کے بجائے ہندوستان کا تاریخ و جغرافیہ داخل فرمایا جائے۔

موجودہ نصاب کی رُو سے ضروری اصلاح ہو گی۔

(۳) یہ کانفرنس سرکار عالی سے استدعا کرتی ہے کہ مدرسین کے لئے علاوہ موسمی تعطیلات سے مستفید ہونے کے مدت ملازمت میں کم از کم ایک دفعہ حج و زیارت مقامات مقدسہ یا تیرتھ یاترا کے لئے زیادہ سے زیادہ چار ماہ کی رخصت خاص بہ یافت سالم ماہوار بیشگی بطور خاص عطا کی جائے۔

ابھی زیر غور ہے۔

## چوتھی کانفرنس
منعقدہ امرداد ۱۳۳۹ف

| | نتیجہ |
| --- | --- |
| (۱) کانفرنس ہذا سفارش کرتی ہے کہ سائنس کو بشمول حفظان صحت طبقہ وسطانیہ کی تعلیم کے لئے لازمی قرار دیا جائے اور ہر مدرسہ وسطانیہ میں ایک مستند سائنس ٹیچر کے تقرر کے علاوہ ایک مکمل معمل مہیا کرنے کا فوری انتظام فرمایا جائے۔ | نصاب کی رُو سے سائنس کو لازمی کردیا گیا ہے مگر معمل اور مدرس کا تقرر ابھی غور طلب ہے |
| (۲) یہ کانفرنس سفارش کرتی ہے کہ السنہ مشرقیہ کی تعلیم کو بہتر اور مفید بنانے کے لئے علوم مشرقیہ کے اسناد رکھنے والے اُن مدرسین کی تعلیم کے لئے جو اس وقت سررشتہ میں ملازم ہیں عثمانیہ ٹریننگ کالج میں تعلیم کا انتظام فرمایا جائے | ابھی زیر غور ہے۔ |
| (۳) اس کانفرنس کی رائے میں اب وقت آگیا ہے کہ ناقص القویٰ اطفال کی تعلیم کے لئے مستقر بلدہ میں ایک مدرسہ مع ایک دارالاقامہ کے قائم کیا جائے۔ | سرکار کی اس پر توجہ ہے چنانچہ سال زیر رپورٹ میں مولوی سید علی اکبر صاحب اس قسم کے مدرسے کے معائنہ کے لئے کلکتہ بھیجے گئے تھے۔ |
| (۴) ملک سرکار عالی میں ناخواندہ اشخاص کی کثیر تعداد کے لحاظ سے کانفرنس ہذا تحریک کرتی ہے کہ مستقر بلدہ اور اضلاع میں بھی تعلیم بالغان کی ترویج اور توسیع کے لئے پر زور تدابیر اختیار کی جائیں۔ | بلدہ میں تو بتدریج اس قسم کے مدارس میں اضافہ ہو رہا ہے۔ اضلاع کے لئے زیر غور ہے۔ |
| (۵) یہ کانفرنس سفارش کرتی ہے کہ تعلیم تجارت (کامرس) کو امتحان ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ کی طرح عثمانیہ میٹرک کے امتحان میں بھی بطور اختیاری مضمون شریک فرمایا جائے۔ | ابھی زیر غور ہے۔ |
| (۶) جملہ مدارس میں پیشہ کی تعلیم جاری کرنے کے خیال سے یہ کانفرنس سفارش کرتی ہے کہ تاوقتیکہ پیشوں کی تعلیم دینے والے مدرسین کی تعلیم کا انتظام اندرون ملک نہ ہو اُن مدرسین کے لئے جو اس مضمون سے خاص دلچسپی رکھتے ہوں برٹش انڈیا میں تعلیم حاصل کرنے کے لئے وظائف کی کافی تعداد مقرر فرمائی جائے۔ | ابھی زیر غور ہے۔ |

# شذرات

**آل انڈیا کانفرنس فڈریشن آف ٹیچرس اسوسی ایشنز** "میسور سکنڈری ایجوکیشن لیگ" کے معتمد صاحب مسٹر سی کرشنا سوامی راؤ صدر مدرس نارمل اسکول حسن اطلاع دیتے ہیں کہ انجمن مذکور کی سرپرستی میں "اتحاد انجمن ہائے مدرسین ہند کانپور" کا سالانہ اجلاس بمقام بنگلور ۲۸ تا ۲۹ ڈسمبر سنہ ۳۱ء منعقد ہوگا۔

انجمن مذکور کے اراکین اور جو اصحاب تعلیم سے دلچسپی رکھتے ہوں استقبالیہ کمیٹی کے رکن بن سکتے ہیں۔ میسور سکنڈری ایجوکیشن لیگ کی فیس شرکت ایک روپیہ اور استقبالیہ کمیٹی کی فیس عا ہے۔ رقمی معاملات کے متعلق مسٹر ایس۔ کلپا شریک معتمد اور خازن انجمن مقیم بسوناگڈی بنگلور سے مراسلت ہونی چاہئے۔

اس اطلاع میں ہندوستان کے تمام علمائے فن تعلیم اور تعلیمی درس گاہوں سے استدعا کی گئی ہے کہ تعلیمی مباحث پر مضامین ارسال فرمائیں۔ جس کی آخری تاریخ ۱۵ نومبر ہے۔ مرسلہ مضامین ذیلی کمیٹیوں میں پڑھے جائیں گے اور ان پر تبادلہ خیالات ہوں گے۔ مضامین کے علاوہ مندرجہ ذیل عنوانوں پر بحث و تمحیص کا موقع بھی دیا جائے گا۔

(۱) مدارس میں مذہبی اور اخلاقی تعلیم۔

(۲) معاینہ مدارس۔

(۳) پیشہ مدرسی کا استحکام اور اس کے حصول کے ذرائع۔

جملہ ماہرین فن تعلیم سے استدعا کی جاتی ہے کہ ان مباحث کو کامیاب بنانے میں حصہ لیں مگر استقبالیہ کمیٹی، جو معزز اصحاب اور خواتین پر مشتمل ہے بن چکی ہے۔ کانفرنس کے انتظامات سرگرمی کے ساتھ ہورہے ہیں۔ آل انڈیا نمائش تعلیمی کے انتظامات بھی عمل میں آرہے ہیں جس کے بارے میں جملہ مراسلت سمپت گیری راؤ ایم۔ اے ہڈماسٹر نیشنل ہائی اسکول موقوعہ بسوناگڈی بنگلور سے ہونی چاہئے۔

مزید تفصیلی اطلاع معتمد صاحب میسور ایجوکیشن لیگ سے حاصل کی جاسکتی ہے۔

**جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ معظم شاہی**۔ مولوی مرزا احمد علی بیگ صاحب صدر مدرس اطلاع دیتے ہیں کہ

حسب عمل درآمد مدرسہ تحتانیہ معظم شاہی سرکار عالی بلدۂ حیدرآباد کا گیارھواں سالانہ جلسہ بابتہ ۴۸ف زیر صدارت جناب مولوی محمد عبدالقادر صاحب صدیقی ایم۔ اے مددگار پروفیسر کلیہ جامعہ عثمانیہ بتاریخ ۱۹؍ مہر ۴۸ف روز چہارشنبہ بہ وقت سہ پہر بہ مکان مدرسہ منعقد کیا گیا۔ اولیائے اطفال و دیگر معززین جو شریک جلسہ تھے ان میں قابل ذکر جناب مولوی سید خیرات علی صاحب مددگار صدر مہتمم تعلیمات بلدہ۔ جناب مولوی سید معین الدین صاحب قریشی ایم۔ اے صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ آصفیہ ملک پیٹھ۔ جناب مولوی عبدالرحمٰن صاحب رئیس مدیر روزنامہ منشور۔ جناب مولوی نظیر حسین شریف صاحب ناظر مدارس بلدہ حلقہ شمالی وغیرہم ہیں مدرسہ کاغذی پھولوں اور رنگا رنگ کی جھنڈیوں سے سجایا گیا تھا۔ صحن کے وسط میں مدرسہ کے نام کا ایک نشان بھی نصب تھا جو ہوا کے تموج سے ایک خاص لطف پیدا کر رہا تھا۔ آغاز کارروائی جلسہ سے پہلے ہی طلبہ اور مہمانوں سے مدرسہ کا مکان کافی بھرا ہوا تھا۔ تقریباً (۳ ½) بجے صدر مدرس کی تحریک اور مولوی سید عبدالمھیمن صاحب نقوی اول مددگار مدرسہ و معتمد جلسہ کی تائید کی بنا پر جناب ممدوح الصدر نے کرسی صدارت کو زینت بخشی اور جلسہ کا آغاز عبدالعزیز طالب علم کی قرارت سے ہوا جس نے اپنی خوش الحانی سے مجلس کو محظوظ کیا۔ زاں بعد دیگر طلبہ نے اردو میں اور مسٹر لچھمیا مددگار تلنگی مدرسہ ہذا نے بزبان تلنگی ترانہ حمد پڑھا اور بعدہٗ معتمد صاحب جلسہ نے مدرسہ ہذا کی سالانہ رپورٹ بابتہ ۴۸ف سامعین کرام کے گوش گزار کی۔ آپ کے بعد مسٹر لی سواتی مددگار مدرسہ تحتانیہ دھول پیٹھ نے موثر تعلیم کے عنوان پر ایک باثر تقریر فرمائی۔ جناب مولوی عمر بن علی صاحب مددگار مدرسہ ہذا نے مولوی محسن اللہ خاں صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ چادر گھاٹ کی نظم جو خاص اس جلسہ کے لئے تیار کی گئی تھی صاحب موصوف کے کسی خاص سبب سے تشریف نہ لانے کی وجہ سے سامعین کو پڑھ کر سنائی۔ جناب مولوی محمد صدیق صاحب مددگار گیمس ٹیچر مدرسہ ہذا اور مولوی شمس الدین محمد عثمان صاحب (علیگ) مددگار مدرسہ وسطانیہ گوشہ محل نے علی الترتیب کھیل اور مدرسہ اور تربیت اطفال پر بہترین تقریریں فرمائیں۔ زاں بعد جناب ڈاکٹر بدرالدین صاحب بدرؔ ایم بی۔ بی ایس نے طلبہ کے فہم و عقل کے موافق سلیس اردو میں تیار کی ہوئی اخلاقی نظم سنا کر مجلس کو نہایت محظوظ فرمایا۔ آپ کے بعد جناب مولوی سید محمد اکبر صاحب وفا قانی بی۔ اے نے سینما اور ناٹک کا اثر موجودہ تمدن پر کے عنوان پر ایک فاضلانہ تقریر فرمائی۔ ختم تقریر پر جناب صدر نشین صاحب نے منجانب سرکار ابد قرار و مدرسہ اور منجانب جناب مولوی سید معین الدین صاحب قریشی ایم۔ اے سابق صدر نشین جلسہ سالانہ بابتہ ۳۹ف اور منجانب جناب مولوی خواجہ محبوب علی صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ ملے پلی

جملہ (۱۳۱) انعامات سالانہ امتحان بابتہ ۱۳۴۶ف میں اول و دوم کامیاب ہونے والے طلبہ کو نیز نیک اطوار، صفائی اور خوشخطی کے صلہ میں انعام پانے والے منتخب طلبہ اور مدرسۂ ہذا کی فٹ بال ٹیم کے گیارہ کھلاڑیوں کو انعام تقسیم فرمائے۔ جس کے بعد جناب صدر نشین صاحب نے صدارتی تقریر فرمائی جو طلبہ کے لئے تعلیم میں کوشش کرنے وقت کی پابندی اور اخلاق حسنہ کے حاصل کرنے کے متعلق نہایت موثر اور قابل عمل تھی صاحب ممدوح کے دوران تقریر میں آیندہ سال کے لئے اپنے بھی جانب سے مدرسہ ہذا کے طلبہ کو چار انعام مرحمت فرمانے کا اعلان فرمایا۔

صدارتی تقریر کے ختم پر صدر مدرس نے جناب صدر نشین صاحب معززین و حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا کیا اور برخاست جلسہ کے بعد طلبہ کو شیرینی تقسیم کی گئی اور معزز مہمانوں کی چاء بسکٹ وغیرہ سے تواضع کی گئی۔

# تنقید و تبصرہ

**اصول تعلیم** یہ کتاب قوم کے ایک قابل تجربہ کار اور عالم فن تعلیم جناب ام سلطان محی الدین صاحب ایم۔ اے۔ ال ال بی، ام۔ ای ڈی نائب ناظم تعلیمات میسور کی تازہ تصنیف ہے۔ جو خاص طور سے مدرسین زیر ٹرینگ امتحان لوور اور اپر سکنڈری کے لئے تیار کی گئی ہے۔ اصل تصنیف انگریزی زبان میں ہے جس کا ترجمہ مولوی سید ابو یونس صاحب عظیم آبادی بی اس۔ سی۔ بی۔ ٹی نے کیا ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اردو زبان میں یہ سب سے پہلی مستند اور جامع تصنیف ہے جو مندرجہ ذیل چار حصوں پر مشتمل ہے۔

پہلا حصہ:۔ عام معلومات۔
دوسرا حصہ:۔ تعلیم حیاتی نقطہ نظر سے۔
تیسرا حصہ:۔ " نفسیاتی " " ۔
چوتھا حصہ:۔ " معاشرتی " " ۔

لایق مصنف نے ان چار حصوں کے تحت اصول تعلیم سے متعلق تمام عصری معلومات اور

جدید نظریوں کو نہایت ہی محنت و عرق ریزی کے ساتھ جمع کیا ہے۔ مصنف کی باریک بین نظر سے کوئی بات چھوٹنے نہیں پائی۔ ہر باب میں کچھ عبارت توسین میں رکھی گئی ہے، جس کا معیار بلند اور فطری ہے جسے بورڈ سکنڈری امتحان کے طلبہ چھوڑ سکتے ہیں۔ اس طرح یہ کتاب لوور اور اپر سکنڈری امتحانات کے طلبہ کے لئے مفید ہے۔ ہر باب کے آخر میں مغربی علمائے فن کی مستند تصانیف کے حوالے ہیں تاکہ طلبہ اپنے طور پر مطالعہ کر کے مستفید ہو سکیں۔ زیر تنقید کتاب وسعت مباحث اور اپنی ظاہری اور معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بلند پایہ اور قابل قدر ہے۔ یقین ہے کہ فاضل مصنف کی مساعی مشکور ہوں گی۔

افسوس ہے کہ ترجمہ میں یہ بات کہ ترجمہ ترجمہ نہ معلوم ہو، پیدا نہ ہو سکی۔ اکثر مقامات مبہم ہیں جنہیں ٹرے اردو داں حضرات بلا تشریح اور تفہیم سمجھ سکیں، مشکل ہے۔ جا بجا نامانوس ترکیبیں اور غلط الفاظ استعمال کئے گئے ہیں جو ممکن ہے کہ شائقین اردو پر شاق گذریں۔ مثلاً پہلے ہی باب سے مندرجہ ذیل خط کشیدہ عبارت بطور نمونہ ملاحظہ طلب ہے۔

(۱) تعلیم کی ضرورت شخصی زندگی کی حفاظت اور جماعت کی برقرارگی کے لئے تھی (برقرار رکھنے یا قیام کے لئے تھی۔)

(۲) شعورانہ و غیر شعورانہ (شعوری اور غیر شعوری بہتر ہے)

(۳) کتاب جو ہم پڑھتے ہیں۔ پیشہ جس میں ہم پڑے ہیں (جسے ہم نے اختیار کیا ہے یا ہمارا جو پیشہ ہے)۔

(۳) انسان جو چیز دیکھتا ہے اس کی غایت یہ ہوتی ہے کہ وہ جانے کہ وہ کیا چیز ہے اور اُس کا مصرف کیا ہے۔ ؟ اور اس کے ساتھ کیسا سلوک کیا جائے ؟ (نری انگریزی ترکیب ہے؛ خصوصاً خط کشیدہ عبارت، جس کا شاید یہ مطلب ہے کہ وہ کیسے اُس سے عہدہ برآ ہو سکے۔

(۴) میں اپنے کو ماحول کے حسب موافق بناتا رہتا ہوں۔ (حسب غیر ضروری)

(۵) حسب قول ولٹن صاحب۔ (بقول ولٹن صاحب)

(۶) متفرق (مختلف) وقتوں اور متفرق (مختلف) جگہوں کے لئے تعلیم کا مقصد مختلف رہا ہے۔ اور ہونا بھی چاہئے۔ (خط کشیدہ الفاظ کی جگہ توسین کے نقطہ رکھ دئے جائیں یا تھوڑی سی تبدیلی کر کے "بھی" کے بعد "یہی" کا اضافہ کر دیا جائے تو بندش چست ہو جائے گی۔ غرض کہ اسی قسم کے اور فقرے بھی پوری کتاب میں ملیں گے اس سے ہمارا یہ مقصد نہیں

کہ لایق مترجم کے کام کو کم کر کے دکھایا جائے۔ بلاشبہ اُن کی ان تھک محنت، اُن کا عزم واستقلال ایسے بے برگ وگیاہ میدان میں لایق داد اور قابل تحسین ہے۔ ترجمہ کو اپنا لینا خصوصاً ایسی حالت میں جب کہ اصطلاحات کی کمی ہو کوئی آسان کام نہیں۔ یقین ہے کہ طبع ثانی کے وقت ضروری ترمیم پیش نظر رہے گی۔

لکھائی چھپائی اور کاغذ اچھا ہے۔ کتاب مجلد ہے۔ قیمت ۸؍ کلدار۔ (ن)

**مبادئ نفسیات** نفسیات پر یہ ایک مختصر مگر جامع رسالہ ہے، جو ہمارے سررشتہ کے ایک لایق رکن مولوی شیخ عبدالحمید صاحب شوق بی۔ اے (آنرز) صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ احمد پور کی محنت اور کاوش کا نتیجہ ہے۔

اس رسالے کو پیش کرنے کی غرض وغایت یہ ہے کہ نو بیتہ مدرسین کو نفسیات کے ابتدائی مسائل سمجھنے میں سہولت ہو اور عام طور پر شایقین بھی مستفید ہو سکیں۔ بلاشبہ اس مقصد کے حصول میں قابل مولف کو کامیابی ہوئی۔ شروع سے آخر تک طرز بیان سلیس اور دل کش ہے۔ جا بجا حسب حال اشعار اور اقوال وغیرہ سے بھی کام لیا گیا ہے، جس سے دلچسپی قائم رہنے کے علاوہ نفس مضمون کے سمجھنے میں مدد ملتی ہے۔ اس فن کے تراجم اور اردو تالیفات میں نامانوس انگریزی ترکیبوں اور ابہام وغیرہ سے سابقہ پڑتا ہے اور اکثر حصے چیستان سے کم نہیں ہوتے۔ مگر شوق صاحب کی تالیف ان اسقام سے بالکل پاک وصاف ہے جس کا مطالعہ یقین ہے کہ عام طور پر شایقین اور خاص کر مدرسین کے لئے بے حد مفید ہوگا۔ اس کامیابی پر ہم اُنہیں دلی مبارک باد دیتے ہیں۔

لکھائی چھپائی متوسط اور کاغذ اچھا ہے۔ قیمت ۱۲؍ ہے۔ (ن)

مکتبہ ابراہیمیہ حیدرآباد یا احمد حسین، جعفر علی تاجر کتب چار مینار سے طلب فرمائیں۔

**شیون جواب شیون** ہمدردانِ قوم میں ایسا کوئی نہیں، جسے مسلمانوں کی ناگفتہ بہ حالت پر افسوس نہ آتا ہو لیکن اس کے ساتھ تجربہ نے اس امر کو ایک ناقابل انکار حقیقت بنا دیا ہے کہ اس وقت جتنے بھی نسخے قومی امراض کے لئے تجویز کئے گئے، وہ نتیجہ پر نظر کرتے صحت کاملہ کا باعث ثابت نہ ہوئے۔ باوجود اس کے یہ کام ایسا نہیں کہ حقیقی ہمدردی رکھنے والے خاموشی سے ان جانکاہ حالات کا مشاہدہ کریں، اور ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں۔

بنا بریں ہر ایک دردمند نے حتی المقدور جو کچھ ہو سکا کیا اور کرنے میں منہمک ہے۔ آج

اسی قسم کی نظم جو شیوں کے نام سے موسوم ہے ہمارے سامنے ہے۔ اس کے شروع میں ایک مقدمہ پیرزادہ جناب مولوی فدا حسین صاحب بی۔ اے کا لکھا ہوا ہے۔ مقدمہ میں خاص خاص قابل دید نکات درج ہیں۔ اس کے بعد اصل نظم "شیون اور جواب شیون شروع ہوتی ہے۔ یہ نظم شکوہ اور جواب شکوہ کے انداز میں تحریر ہوئی ہے۔ شیون میں جان بازان اسلام کے شجاعت و جوانمردی کے کارنامے، اُن کی سچی محبت، جان نثاری و ایثار کے واقعات شکوہ کے رنگ میں ادا کئے گئے ہیں۔

ختم نظم پر کچھ مختصر نوٹ الفاظ و واقعات کی تشریح پر مشتمل ہے۔

جواب شیون میں موجودہ اور گذشتہ عہد کا مقابلہ کر کے یہ دکھایا گیا ہے کہ اب نہ وہ قوم میں پہلا سا ایثار، خلوص، و محبت کے آثار باقی ہیں، اور نہ وہ محیر العقول نتائج۔ جہاں شیون میں یاس و ناامیدی کا تذکرہ ہے۔ وہاں جواب شیون میں یاس کو امید سے بدلنے کی کوشش کی گئی ہے۔ آخر میں ہدایت کی گئی ہے کہ آئینہ انجام کو پیش نظر رکھ کر اور میدان عمل میں استقلال اور ہمت کے ساتھ گامزن ہو کر اب بھی اپنی بگڑی ہوئی حالت کو درست کرنے کا وقت ہے۔

دونوں نظمیں زبان، محاورات، اور بندش، کے لحاظ سے قابل قدر و تعریف ہیں۔ اور مصنف کو اپنے جذبات کے ادا کرنے میں اچھی کامیابی ہوئی۔ (محمد عبدالحی)

**محمود گاواں کے حالات** کسی کا مقولہ ہے اور بہت صحیح ہے کہ نوجوانوں میں اعلیٰ اوصاف پیدا ہونے کے لئے مشاہیر کی سوانح حیات کے مطالعہ سے بہتر کوئی عمل نہیں۔ شخصی حالات یا بالفاظ دیگر سوانح نویسی کے فن کو اہل مغرب نے درجہ کمال کو پہونچا دیا ہے۔ اہل مشرق اس راہ میں ابھی بہت پیچھے ہیں۔ یہ نہایت اہم اور مفید مطلب ادبی شعبہ اہل قلم کی خاص توجہ کا محتاج تھا۔ چنانچہ بعض اہل کمال کی سعی سے اب اس کا مذاق ہمارے انشاپردازوں اور طالب علموں میں پیدا ہو گیا ہے۔ اور اب وہ دن دُور نہیں ہے کہ ہمارے مشاہیر کے کارنامے و حالات زندگی نوجوانوں اور طالب علموں کے لئے شمع ہدایت کا کام دیں۔

میاں محمد ظہیر الدین صاحب طالب علم نے محمود گاواں کی سوانح عمری لکھنے کی سعی کر کے طلبہ کے لئے ایک عمدہ اور قابل مبارک باد۔ مثال قائم کی ہے۔ اور دکن کی بہمنی سلطنت کے اس مشہور وزیر با تدبیر کے حالات کے متعلق جو کچھ اُنہوں نے جمع کیا ہے وہ ایک ہونہار طالب علم کی معلومات اور سعی کے لحاظ سے بہت قابل اطمینان ہے۔

بعض جغرافی مقامات مثلاً گیلان اور بندرگاہ دیبل کی توضیح قابل تصحیح ہے۔

طلبہ کی لائبریریوں کے لئے (جن کے قیام کا رواج مدارس میں ہو رہا ہے) اس قسم کی کتب کا ہونا نہایت ضروری ہے۔

کتاب کی قیمت آٹھ آنہ ہے جو ایک طالب علم کی حوصلہ افزائی کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں۔ بہ حیثیت مجموعی کتاب، لکھائی، چھپائی، کاغذ اور تصاویر کے لحاظ سے اچھی خاصی ہے۔ (ظ)

**ذہنی حساب** حسابی گروں کا ایک مختصر سا رسالہ ہے۔ جو دو کالا داروں کے بچوں اور خانگی مدارس ابتدائیہ کے طلبہ کے لئے بالخصوص اور تمام مدارس کے لئے بالعموم کارآمد ہے۔ طلبہ سے زیادہ تجربہ کار اور نومشق مدرسین کی رہبری کے لئے ایک اچھا نمونہ ہے۔ اور بہ ظاہر اسی غرض کو پیش نظر رکھ کر مولوی مخدوم علی صاحب ناظر مدارس ضلع گلبرگہ نے اس رسالہ کی ترتیب میں سعی فرمائی ہے۔ اس طرز کے اکثر و بیشتر رسالے لکھے گئے ہیں اگر ان سے کماحقہ استفادہ حاصل کیا جائے تو بلاشبہ بچوں کے ذہن میں حساب کی بنیاد جڑ پکڑ جائے۔

اس طرز کا نہایت شرح و بسط کے ساتھ ایک مفید اور کارآمد رسالہ مولوی نظام الدین صاحب صیغہ دار تعلقداری ضلع اورنگ آباد نے بہت عرصہ قبل شائع کیا تھا۔ جو ناقدردانی کے سبب رواج نہ پاکر گمنامی کی نظر ہوا۔ خدا کرے کہ یہ مختصر ذہنی حساب معلّمین و متعلّمین کی ذہنیت پر اثر کرلے اور مولوی صاحب موصوف کی سعی کارگر ہو۔ رسالہ کی قیمت ایک آنہ ہے جو کچھ زیادہ نہیں ہے۔ گھریلو حساب کتاب اور بچوں کی ابتدائی تربیت کے لئے ہر گھر میں اس قسم کے رسالہ کا ایک نسخہ رہنا ضرور کارآمد ہوتا ہے۔ (ظ)

**قواعد مضمون نویسی** حصہ اول و دوم مولفہ منشی مظفر الدین صاحب مدرس مدرسہ تحتانیہ مانوت ضلع پربھنی دو چھوٹے چھوٹے کوزوں کے مانند ہیں۔ جن میں نہ صرف انشاپردازی کا دریا بند کیا ہے بلکہ اُن کی تہ کو پہونچنے کے لئے مولف موصوف کی جدت طرازی نے صرف و نحو کی سبیلیں بھی تیار کر دی ہیں۔ اور قریب قریب ہر قسم کی دستاویزات کے نمونے اور اُن کی مشق کے طریقے لکھے ہیں۔ طلبہ کے لئے اُن کا مطالعہ خالی از منفعت نہ ہوگا۔ دیہاتی مدارس کے طلبہ کی معلومات بڑھانے کے لئے بالخصوص کارآمد نمونہ ہیں۔

قیمت دونوں رسالوں کی ۵؍ اور ۶؍ بالترتیب ہے۔ لکھائی چھپائی اور کاغذ بہ درجہ اوسط۔ ملنے کا پتہ درسیہ مکتبہ ابراہیمیہ حیدرآباد دکن۔ (ظ)

**جغرافیہ اور اسکی تعلیم** کے عنوان سے نئی طرز کا مگر ایک کار آمد اشتہار ہے جو مولوی مخدوم علی صاحب ناظر تعلیمات ضلع گلبرگہ شریف نے اپنی جغرافیٔ تالیفات کے ضمن میں شائع کیا ہے۔ مولوی صاحب موصوف کی یہ جدّت طرازی نہ صرف قابل داد ہے بلکہ لایق توجہ بھی ہے کہ اُنھوں نے اپنے اس مضمون میں جغرافیہ کی درس وتدریس کا ایک خاکہ پیش کیا ہے۔ جس میں اُس کی حقیقت، تعلیم اور طریقۂ تعلیم کی ضرورت پر روشنی ڈالی ہے۔ جو نو وارد مدرسین اور خصوصاً اُن معلمین کے لئے جو بلا غور وفکر علم جغرافیہ کو روکھا پھیکا مضمون سمجھ کر اُس سے روکش رہتے ہیں ضرور قابل توجہ ہے۔

مولوی صاحب موصوف نے جغرافیہ کے اسباق کو دلچسپ بنانے اور تعلیم دینے کے متعلق جو رہنمائی فرمائی ہے وہ اس مضمون سے دلچسپی رکھنے والے مدرسین کے لئے قابل مطالعہ اور اُس سے مفید مطلب نتیجہ اخذ کرنے کے لایق ہے۔

بہ ظاہر عام استفادہ کی غرض سے اس مضمون کی اشاعت کی گئی اس لئے کوئی قیمت بھی نہیں رکھی گئی ہے۔ لیکن اگر اُس کی کچھ قیمت بھی ہو تب بھی اس کو حاصل کر کے ایک مرتبہ پڑھ لینا علم شہ بہ از جہل شہ کا مصداق ہوگا۔

**رفیق مدرسین** مولفہ مولوی مخدوم علی صاحب ناظر تعلیمات ضلع گلبرگہ شریف میں کتاب الرائے مدارس کے اندراجات (ذ ط) کو ذرا تفصیل اور وضاحت سے بیان کیا گیا ہے۔ درس تدریس کے جملہ نقائص کو چن چن کر ایک جگہ جمع کرنے کی سعی کی ہے اور ذاتی شوق اور تجربہ کی بنا پر معلمی کے عیوب اور کمزوریوں کو کھول کھول کر بتایا ہے۔ مولف صاحب کی یہ زحمت فی نفسہ ایک اچھی خدمت ہے لیکن اس مضمون میں مدرسین کی دلکشی اور جذب توجہ کی بہ ظاہر کوئی چیز نہیں پائی جاتی۔ اسلوب بیان میں بھی تنگمانہ جھلک ہے، جو صفحات ۱۱، ۲۸، ۳۷، ۴۹، ۵۰، ۵۵ اور ۵۷ میں بطور خاص عیاں ہے۔ تاریخ کی تعلیم اور جغرافیہ کی تعریف کے ضمن میں مضمون کا مفہوم کچھ سے کچھ ہو گیا ہے۔

یہ عجیب بات ہے کہ رفیق کی نظر میں نہ تو مدرسی کا کوئی ہنر ہے اور نہ مجبوری اس لئے تحسین ہے نہ تسلی۔ اس سے بھی زیادہ عجیب بات یہ ہے کہ صدر مدرس کی کہیں بھی رفاقت نہیں کی گئی اور نہ نظارت کی اہمیت پر روشنی ڈالی جو نہایت دلچسپ سبق آموز اور طریقہ کار پر متوجہ کر کے متمع راہ بنتی ہے۔

صفحہ ۱۱ پر صغیر جماعت کے لئے لایق مدرسین کی سفارش کے موقع پر تجربہ کار ناظران مدارس کی خدمات پیش کرنا بھی خالی از دلچسپی نہ ہوتا۔ من حیثیت المجموع مدرسین کے جو نقائص بیان کئے گئے ہیں وہ قابل اصلاح ضرور ہیں۔ مدرس صاحبان اگر اس مشفقانہ عیب جوئی کو ٹھنڈے دل سے پڑھیں تو ضرور کچھ نہ کچھ حاصل ہوگا جو شخص کسی کی کمزوریاں کی سچے دل سے اصلاح کرنا چاہتا ہے وہ قابل قدر اور لایق شکریہ ہے۔ اگر خود نمونہ بنے تو لاجواب ہے۔

حجم ۸۰ صفحات کاغذ لکھائی چھپائی معمولی قیمت ۸/ ملنے کا پتہ مولف صاحب سے دریافت کیا جائے

(ط)

preoccupations and engagements, and guiding its deliberations with such extraordinary patience, tact and ability.

The concluding prayer invoking the blessings of the Almighty on H. E. H. The Nizam and the Royal Family was offered by Moulvi Hisamuddeen Saheb of the Darululoom High School. The President then declared the proceedings closed.

---

*Owing to the lack of space we have been compelled to hold over till our next issue the papers which were read at the Conference.*

EDITOR.

## The Hyderabad Teacher.

ADVERTISEMENT RATES.

| Space. | Whole year. B. G. Rs. | As. | Six months. B. G. Rs | As | Per issue. B. G. Rs. | As |
|---|---|---|---|---|---|---|
| Full page ... | 10 | 0 | 5 | 0 | 3 | 0 |
| Half page ... | 5 | 0 | 2 | 12 | 1 | 8 |
| Quarter page | 2 | 8 | 1 | 6 | 0 | 12 |
| Per line ... | 0 | 10 | 0 | 8 | 0 | 6 |

SUBSCRIPTION RATES.

For the Nizam's Dominions O. S. Rs. 3 annually, (including potage).
For British India B. G. Rs. 3 a year (including postage).
Single copy O. S. As. 12 for H. E. H. the Nizam's Dominions
Single copy B.G. As. 12 for British India.

The Urdu Section is published separately also. Subscripton Re. 1-14 As. a year.

**S. M. KHAIRATH ALI,** MANAGER,
**Hyderabad Teacher,**
**Gun Foundry, Hyderabad-Deccan.**

The resolutions passed at the previous conferences were then reaffirmed. The General Secretary announced that four of them had been accepted and given effect to by the Government, while others were receiving due consideration at the hands of the authorities. Mr. Syed Zahoor Ali, the President of the Central Executive Committee, announced the subjects to be entrusted to sub-committees for preparation of reports for the next conference. The subjects were : (i) Drawing, (ii) Classical Languages and (iii) Manual Training. These were approved by the Conference. Mr. Nazeer Hussain Shareef, Secretary of the Exhibition Committee, then read his report and the President distributed the prizes to the winners as recommended by the judges.

The President, Nawab Mirza Yar Jung Bahadur, then rose to deliver his concluding speech. He warmly congratulated the organisers on the excellent arrangements made for the Conference and expressed great satisfaction at the progress the Teachers' Association had been making. Reviewing the proceedings of the Conference with reference to the different resolutions and speeches. He made pointed references to the addresses of Miss Webster and Mr. Syed Zahoor Ali as instructive and learned. He said that Science in daily life played an important part and was not antagonistic to religion. He hoped that by persistently continuing in its laudable work, the Teachers' Association would be a power for good in the field of education in these Dominions.

Mr. Syed Zahoor Ali, President of the Association, thanked Mr. S. M. Azam, Principal of the City College, for placing the College premises at the disposal of the organisers of the conference and all others who had given them assistance to make it a success. In the end, he proposed a hearty vote of thanks to the illustrious President Nawab Mirza Yar Jung Bahadur for his kindly accepting the Presidentship of the Conference, in spite of his numerous

Mr. Rajappa.

Mr. S. M. Quareishi. M.A., Headmaster Asafia High School then moved the following resolution :—

"This conference is of opinion that every Aided Secondary School should have a duly constituted Board of Management which should be approved by the Educational Department and of which the Headmaster should be a member, who should have a freehand in the internal administration of the institution to the same extent as the Headmaster of Government Schools and that the existing grant-in-aid rules should be so modified as to make the fulfilment of these conditions necessary for the sanction of a grant-in-aid to a Secondary School." Mr. R. Subbarao, M.A., L.T., Headmaster of the Mufeedulanam High School, seconded the resolution. Both the speakers referred to the defects of the constitution of the Managing Boards of some schools and said that the Headmaster should have a free hand in the internal management of the schools, for which purpose the Headmaster should find a place on the managing committee of each institution. Mr. Simpson. B.A., Principal of the Weslyan Mission High School, proposed an amendment, saying that the words " which should be approved by the Education Department " and " who should have a free hand in the internal administration of the institution to the same extent as the Headmasters of Government Schools" be deleted from the original resolution, as he feared that there was a danger of the curtailment of the liberties of aided institutions. Rao Bahadoor Venkatreddy of Bolarum seconded the amendment. The amendment was put to the vote, but was lost by a majority of 29 votes, (60 voting against and 31 for the amendment). The original resolution was then carried by a large majority. The next item on the programme was a suggestive lecture in English by Mr. Abdur Rahaman Khan, B.Sc., Principal of the Osmania University College, on " Science in Every day Life."

resolution should be replaced by 'should', and while sympathising with the spirit of the resolution as far as such subjects as 'mathematics and science' were concerned, he said that the arrangement would not be practicable here. Mr. Chandavarkar accepted the change of 'might' into 'should' but spoke in favour of the resolution, saying that the 'dislocation of work' referred to would not be serious, in view of the greater benefit accruing to various institutions as a result of the inspection being conducted with the assistance of the subject-teachers. The resolution was put to the vote and carried by a majority. This was followed by a suggestive lecture in Urdu by Mr. S. Shareef Mashadi on "School Gardening." He emphasised the need for laying out gardens in schools, which would be very helpful to the teachers in teaching such subjects as Nature-Study and be beneficial to the pupils in developing their powers of observation. Mr. Syed Gulam Mohamed, the Secretary of the sub-committee on "Moral Training in Schools", read the valuable report prepared by the sub-committee. Mr. M. Abdul Jabbar, Manual Training Teacher, City College, then delivered an interesting lecture on "Sloyd." He remarked that the aims of 'Sloyd' were both formative and utilitarian. He traced the history of Manual Training in Sweden, Norway, France, Germany and America. The benefits of Manual Training from the technical point of view were also clearly shown by the lecturer.

The proceedings of the third sitting were thus concluded at 11-30 A.M.

On the same day punctually at 2-30 P.M., the fourth sitting commenced with a demonstration of the use of a ball-frame specially prepared by Mr. Rajappa, a teacher of the Mahaboobnagar District, for purposes of teaching the alphabets and word-building in the different vernaculars-Marathi, Telugu and Urdu. The arrangement of the frame showed great ingenuity on the part of the inventor,

was unanimously carried. The last item on the programme for the day was an interesting lecture on "The Head-Master" by Mr. S. Zahoor Ali. The lecture was very instructive and full of suggestions. Abounding in humour tempered by rationality as the lecture was, it held the audience spell-bound. The lecturer's experience both as Headmaster for several years in different institutions and as an Inspecting Officer was evidently the source of his inspiration. He dwelt at length upon the qualities of the head and heart which an ideal Headmaster should possess. At 9 P.M., two lantern-lectures of great educational value were delivered, one by Mr. Khaja Mohamed Ahmad, M. A., Curator of the Hyderabad Museum, on "Some Rare Coins" and the other by Mr. Syed Yusuf, B.A., Director of Archaeology on "Antiquities of Raichur." In spite of the inclemency of the weather, the attendance was quite good. The lectures were highly appreciated. The lecturers deserve our sincere and best thanks for the trouble they took in order to enlighten the teachers on the vast unexplored regions of antiquity existing in these Dominions.

The proceedings of the second day began punctually at 9-15 A.M. with the recitation of an Urdu poem by Mr. Zaki of the Urdu Shareef Middle School. Mr. G. A. Chandavarkar then moved the following resolution :—

"This conference is of opinion that all Divisional Inspectors might, wherever possible, be assisted by subject-teachers in their inspection, such assistants being selected from teachers of at least six years' standing and that a suitable remuneration be awarded to them for such work." Mr. Abdul Salam Zaki and Mr. Saleem Bia Sayeed, B.A., B.T., spoke in support of the resolution. Mr. Shaik Abul Hasan, B.A., L.T., opposed the resolution, pointing out that such an arrangement would dislocate the work in schools, particularly in the districts. Mr. S. M. Azam, M. A., (Cantab.) suggested that the word 'might' in the original

that trained teachers are liable to lose touch with the modern methods of teaching after a time, a Refresher course for such teachers be instituted periodically at the Head-Quarters to which selected teachers may be deputed from the various schools in the Dominions." Mr. Prakasha Rao dwelt at considerable length upon the need for establishing a Refresher course. Mr. Tajamul Hussain, B.A., B.T., and Mr. S. M. Nakavi, B. A., seconded the resolution in befitting terms. Mr. S. Abul Hasan, B.A., L.T., moved an amendment to the effect that the words "at all the Training Schools" be added after the word "Head Quarters," which was duly seconded by Mr. S. M. Jawad, B.A., B.T., The amendment being accepted, the resolution in the amended form was unaminously passed.

The proceedings of the second sitting began punctually at 2 P.M., with the recital of an Urdu poem on "Education" by Mr. Habibulla Wafa of the Bidar High School. Mr. Hughesdon B.Sc. of St. George's Grammar School then read the valuable report prepared by the Sub-Committee appointed for the purpose of reporting on "The Teaching of Science." The report was unanimously adopted. After this, Mr. Shaik Abul Hasan, B. A., L.T., proposed the following resolution :—

"This conference is of opinion that three side-grades of 50—$\frac{2}{1}$—70, 70—$\frac{2}{1}$—90, and 80—$\frac{2}{1}$—100 be instituted in all Government Schools for the benefit of at least ten per cent of such teachers as have already reached the maximum in the grades of 30—50, .35—65, or 40—65 and 55—80 respectively and can have no possible chance of promotion to the already existing next higher grades either on account of their age or inability to qualify themselves for the next grade by passing a higher examination." This was seconded by Mr. G. A. Chandavarkar and supported by Mr. S. M. Khairat Ali, the Assistant Divisional Inspector at the Head Quarters. All the three speakers emphasised the need for the resolution from different standpoints and the resolution

# سائنس کا تعلق روزانہ زندگی سے

رپورٹ سب کمیٹی برائے سائنس

یہ سب کمیٹی جو "سائنس کا تعلق روزانہ زندگی سے" کے عنوان پر بحث کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی اپنی رپورٹ کی ابتدا مدارس میں مطالعہ فطرت کے عنوان سے شروع کرتی ہے اس وجہ سے کہ جملہ علمی تحقیقات کی ابتدا بھی اسی سے ہوتی ہے۔

مطالعہ فطرت کے مقاصد و اغراض:۔

(۱) تعلیم مطالعہ فطرت کا پہلا مقصد یہ ہے کہ طلبا کی قوت مشاہدہ قوی ہو اور اس قوت کو صحیح راستے لگایا جائے۔ طلبا مطالعہ فطرت کی طرف فطرتاً راغب ہوتے ہیں۔ اس لئے معلم کا کام یہ ہے کہ وہ ان کی اس قوت مشاہدہ کی ترقی کا زیادہ خیال نہ کرے بلکہ محض اس قوت کو ٹھیک راستے پر لگائے رکھنے کی کوشش کرتا رہے۔ اس قسم کی تربیت سے رفتہ رفتہ انہیں دوسرے قدرتی مناظر کے مشاہدے میں اپنی قوت تخیلہ کے اظہار کا موقع ملےگا

(۲) دوسرا مقصد یہ ہے کہ طلبا کو فطرت پرست بنایا جائے۔ اس مقصد کے لئے مشاہدے کے روکھے پھیکے بیانات کافی نہ ہوں گے، بلکہ ان بیانات کو قصوں کے ذریعہ دلچسپ بنایا جائے۔ اس لئے کہ اس قسم کے قصوں کو طلبا بے حد شوق سے سنتے ہیں۔

۳۔ تعلیم مطالعہ فطرت کا بہترین مقصد یہ ہے کہ انسان خدا کی مخلوق سے ان کی عظمت کو سمجھ کر محبت کرے یہ شریف ترین مقصد زندگی تعلیم مطالعہ فطرت ہی کے ذریعہ حاصل ہو سکتا ہے۔

طلبا کی جبلت ان کی خو اور استفسار کی قوت کا نشو و نما بھی اسی تعلیم کے ذریعہ ہو سکتا ہے اور یہی قوتیں دنیا بھر کی معلومات کا ابتدائی زینہ ہیں۔

مطالعہ فطرت کی وسعت:۔

یہ ایک نہایت وسیع مضمون ہے۔ چونکہ لڑکے غیر ذی روح چیزوں کی تعلیم میں دلچسپی نہیں لیتے اور ان کا تعلق زیادہ تر جغرافیہ سے ہے! اس لئے ابتدائی جماعتوں میں علم ہیئت، علم حوادث سماوی اور ارضیات کا مطالعہ ترک

کر دینا چاہئے اس اعتبار سے مطالعہ فطرت کے صرف دو شعبے نباتات اور حیوانات نصاب میں داخل کئے جانے کے قابل ہوں گے۔ اِن میں سے بھی خوردبینی، خلوی اجسام ترک کر دینے ہوں گے اور اُن ہی مثالوں سے کام لیا جائیگا جو ما بہ الامتیاز فرق رکھتے ہوں۔ متذکرہ دو شعبے بھی بہت وسیع ہیں اور بادی النظر میں ان کا احاطہ ناممکن نظر آتا ہے لیکن سائنس نے انہیں مختصر کر کے مندرجہ ذیل چھوٹے چھوٹے حصوں میں تقسیم کر دیا ہے اور تعلیم میں آسانی پیدا کر دی ہے

(۱) شعبہ نباتات :۔

(الف) پھول والے درخت یا پودے۔ مثلاً۔ بڑ، آم، دھان، چنبیلی وغیرہ

(ب) بے پھول والے پودے نیسرلج، کائی، مش روم ( Mushroom ) یا کھمبی

(۲) شعبہ حیوانات :۔

الف۔ دودھ پلانے والے جانور۔ مثلاً۔ بے دم کے بندر (بن مانس) ویل یعنی دودھ پلانے والی مچھلی شیر، گھوڑا، وغیرہ۔

(ب) پرندے :۔ پہاڑی پرندے، دیہی اور سبزوادیوں میں رہنے والے پرندے۔

(ج) رینگنے والے جانور۔ مگرمچھ، کچھوے، چھپکلی اور سانپ۔

(د) دو عنصری یا خشکی اور تری میں رہنے والے جانور جیسے مینڈک وغیرہ۔

(س) آبی مخلوق :۔ مثلاً۔ بام اور دوسری معمولی مچھلیاں وغیرہ۔

(ھ) کیڑے مکوڑے :۔ مثلاً چیونٹی، شہد کی مکھی، پروانہ یا مچھر اور تیتری۔

وسطانیہ اور تحتانیہ جماعتوں کے لئے مطالعہ فطرت اور ابتدائی سائنس کے نصاب کی مفصل فہرست بخوف طوالت یہاں درج نہیں کی گئی ہے لیکن اس قسم کی ایک مطبوعہ فہرست گذشتہ کانفرنس کے جلسے میں تقسیم کی گئی تھی۔ مندرجہ بالا نصاب کے ساتھ لطور اجتہاد ابتدائی عضویات، حفظان صحت، اور فوری امداد کو بھی مناسب ترتیب کے ساتھ مطالعہ فطرت میں شامل کیا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔

مطالعہ فطرت کا معلم :۔

متذکرہ بالا مضامین کی اہمیت کے مدنظر یہ ضروری ہے کہ مطالعہ فطرت کا معلم سائنٹفک ٹریننگ حاصل کر چکا ہو، علم حیوانات اور نباتات کے اصول سے بھی اچھی طرح واقف ہو۔ ان مضامین پر ایسی بیسیوں مشہور کتابیں بآسانی دستیاب ہو سکتی ہیں جو نہایت بہتر طریقے پر آسان زبان میں مرتب کی گئی ہیں اور جن میں علمی اصطلاحات سے کام نہیں لیا گیا ہے۔ معلم ایسی کتابوں سے خاطر خواہ استفادہ کر سکتا ہے لیکن ساتھ ہی اس کے وہ صرف کتابی معلومات پر اکتفا نہ کرے بلکہ ضرورت ہو تو خود مشاہدے کا شوق پیدا کرے اور اپنے کتابی علم کا اطلاق اپنے

ماحول کی زندہ مثالوں پر کرتا رہے۔ اس طرز عمل سے اسے حقیقی معنوں میں مطالعہ فطرت سے لطف اندوز ہونے کے مواقع مل سکتے ہیں۔

مدارس فوقانیہ میں ابتدائی سائنس کے نصاب کی ترمیم کی سفارش:۔

ہمارے مدارس فوقانیہ میں ابتدائی سائنس کا جملہ نصاب نظر ثانی کا محتاج ہے گو سائنس کی تعلیم لازمی قرار دی گئی ہے لیکن تعلیم میں صرف طبعیات اور کیمیا پر اکتفا کرنا اور ان دونوں شعبوں میں بھی بہت سے ایسے امور کی تعلیم دینا جن سے طلبا کو فی الوقت کوئی فائدہ پہنچنے کی توقع نہ ہو غور طلب ضرور ہے۔ مدراس۔ یس یس ال۔ سی کے ۱۹۲۹ء کا نصاب ہمارے یہاں فورتھ فارم میں جون ۱۹۳۰ء سے شروع ہوا ہے۔ اس نصاب میں ابتدائی نباتات، حیوانات، عضویات، حفظان صحت اور فوری امداد بھی شامل تھے مگر ان مضامین کو ہمارے مدارس میں نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ یہ کمیٹی ان شعبوں کے بے شمار فوائد کے مدنظر سفارش کرتی ہے کہ [illegible] کے نصاب میں سائنس کے مذکرہ بالا شعبے بھی کیمیا اور طبعیات کے ساتھ داخل نصاب کئے جائیں۔ کیمیا اور طبعیات کے موجودہ نصاب کے معیار کو داخل شدہ مضامین کے تناسب کے اعتبار سے گھٹایا جائے۔

اس کے علاوہ مندرجہ ذیل وجوہات کی بنا پر کمیٹی نصاب کی تبدیلی کی ضرورت محسوس کرتی ہے:۔

ایچ۔ یس۔ ال سی کے نصاب پر نظر ڈالی جائے تو ہمیں معلوم پڑتا ہے کہ مدارس کے بورڈ نے طبعیات اور کیمیا کو علوم فطرت پر ترجیح نہیں دی ہے۔ اسی وجہ سے کہ گروپ (س) کے مضامین نباتات، حیوانات، اور حفظان صحت پر مشتمل ہیں۔ ان مضامین کا علحدہ گروپ بنانے کا مقصد یہی ہے کہ آیندہ ان کی تفصیلی تحصیل کو ممکن بنایا جائے اگر یہ مضامین طبعیات اور کیمیا کے گروپ کے ساتھ ملائے جاتے تو یہ مقصد فوت ہو جاتا۔ ہمارے مدارس میں ابتدائی سائنس کے ساتھ ان مضامین کی تعلیم کی نسبت کسی قسم کا باقاعدہ انتظام پایا نہیں جاتا۔ اور طلبا میں ان علوم کی نسبت عام ناواقفیت پھیلی ہوی ہے علوم فطرت کی تعلیم کیمیا اور طبعیات کے ساتھ دیا جائے تو اوّل الذکر کو کوئی فوقیت حاصل نہیں رہتی۔ طلبا میں مناظر قدرت کو سمجھنے اور فطرت پرست بننے کی حقیقی قابلیت پیدا کرنے کے لئے تبدیلی نصاب کی ضرورت ضرور محسوس ہوتی ہے۔

انہیں امور نے مدراس۔ یس۔ یس۔ ال۔ سی بورڈ کو ۱۹۲۷ء و ۱۹۲۸ء میں متوجہ کیا۔ اور اس نے قابل اساتذہ کی ایک کمیٹی مقرر کی جس میں اس مسئلہ پر بحث و مباحثہ ہونے کے بعد یہ طے پایا کہ ابتدائی سائنس کی تعلیم کو وسیع کر کے اس مضمون کا جز بنایا جائے۔ چنانچہ ۱۹۲۹ء میں نیا نصاب مرتب کیا گیا اس نصاب کے پانچ حصے قرار دئے گئے:۔ (۱) طبعیات اور کیمیا (۲) حیوانات اور نباتات (۳) عضویات۔ (۴) حفظان صحت (۵) فوری امداد۔ ہر حصہ بذات خود ترقی کے لئے کافی وسعت رکھتا ہے۔ اس مرمہ نصاب کے تحت پہلا امتحان

مارچ ۱۹۳۱ء میں لیا گیا یہ ترمیم ابھی ابتدائی حالت میں ہے۔ مگر تجربہ تبلائے گا کہ یہ کس حد تک کامیاب ترمیم تھی۔

قاعدہ یہ ہے کہ ہر جگہ پر نئی تحریک کی مخالفت ضرور کی جاتی ہے۔ یہی حال اس تحریک کا ہوا۔ خصوصاً مدارس کے سربرآوردہ اساتذہ اور سائینس کے معلموں نے سخت مخالفت کی۔ چونکہ یہ مخالفت زیادہ تر قیاسی مشکلات پر مبنی تھی اس لئے مرمیہ نصاب کی ترویج میں کسی قسم کی رکاوٹ نہ ہو سکی۔

ہمارا یہ خیال کہ موجودہ نصاب میں ترمیم و توسیع کی ضرورت ہے کوئی نیا خیال نہیں ہے۔ ہم صرف یہ چاہتے ہیں کہ علوم فطرت کی جو تعلیم ہم نے جماعت ہائے تحتانیہ میں دی ہے، اس کا سلسلہ کافی اہمیت کے ساتھ ثانویہ جماعتوں میں بھی جاری رہے۔ یوں تو ہمارے مدارس میں صغیر ہی سے "نیچر اسٹڈی" کی برائے نام تعلیم شروع ہوتی ہے۔ اور اس کا سلسلہ جماعت ہائے تحتانیہ میں کسی نہ کسی شکل میں جاری رہتا ہے لیکن مدارس ثانویہ کی طرح اس قسم کی تعلیم سے کوئی فائدہ پہونچ نہیں سکتا۔ اس لئے نیچر اسٹڈی کی جملہ شاخوں کو ہمارے مدارس میں ایسی ہی اہمیت دیجائے جیسی کہ کالجوں میں دیجاتی ہے۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے مدارس میں ایس ایل۔سی کے نصاب کو اختیار کیا جائے اور اس کے بعد مدرسین متعلقہ محنت سے تعلیم دیں تو امید ہے کہ نصاب کی ترمیم سودمند ثابت ہوگی اور کسی کو شکایت کا موقع نہ ملے گا۔

ماہران تعلیم کا جو اس مضمون میں کافی مہارت رکھتے ہیں خیال ہے کہ سائینس کے جملہ شعبوں کی تعلیم ابتدا ہی سے شروع کی جانی چاہئے۔ اس مضمون کو صرف طبعیات اور کیمیا تک ہی محدود کرنا اور علوم فطرت کو نظرانداز کردینا تنگ نظری ہے۔ صرف طبعیات اور کیمیا کو ترقی دینے کے لئے طلبہ کو علوم فطرت سے محروم کرنا قطعاً نامناسب ہے۔

طالب علم کے لئے پہلا سبق اس کی ذات کے متعلق ہونا چاہئے۔ بچے فطرتاً نیچر کی طرف راغب ہوتے ہیں اور وہ نیچر سے ہر حالت میں متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ایسی حالت میں انہیں علوم فطرت سے محروم رکھنا سخت غلطی ہے۔

فوقانیہ جماعتوں میں کیمیا اور طبعیات کے ساتھ حیاتیات کی تعلیم کا اختلاط ناگزیر ہے۔ اگر طالب علم میٹرک کی جماعت میں اس مضمون کی تعلیم حاصل کرے گا تو آئندہ اعلیٰ امتحانوں میں اس مضمون کو اختیار کرنے میں اسے کوئی عذر نہ ہوگا۔ جامعاتی تعلیم میں حیاتیات کو طبعیات اور کیمیا سے کم اہمیت نہیں دی جاتی ہے۔ صرف وہی طلبا کالج میں حیاتیات کا مضمون لے سکتے ہیں جنہوں نے میٹرک میں ابتدائی سائینس کی تعلیم پائی ہے ان میں سے بھی صرف معدودے چند طلبا حیاتیات کا مضمون اختیار کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے طبعیات اور کیمیا کے طلبہ کی بہ نسبت حیاتیات کے طلبہ کی تعداد بہت ہی کم ہے۔ فوقانیہ جماعتوں میں علوم فطرت کی

ابتدائی تعلیم نہ ہونے کی وجہ سے انٹرمیڈیٹ کے طالب علم کو نباتات اور حیوانات بالکل ہی نئے مضامین معلوم ہوتے ہیں۔ ایسی حالت میں ان سے کس طرح امید کی جا سکتی ہے کہ وہ ان مضامین کو اختیار کریں گے جب کہ ان کی ابتدائی معلومات ہی ان کو حاصل نہوں۔ برخلاف اس کے طبعیات اور کیمیا سے اکثر طلبا واقف رہتے ہیں۔ اس لئے ان مضامین کو اختیار کر لیتے ہیں یہی وجہ ہے کہ طبعیات اور کیمیا کے طلبانین کی تعداد زیادہ ہے۔ اگر کچھ طلبا حیاتیات لیتے بھی ہیں تو صرف اس وجہ سے کہ اس شعبہ میں طلبار کی تعداد بہت ہی کم ہوتی ہے اور انہیں وظیفہ وغیرہ کا بہت موقع مل سکتا ہے۔ حیاتیات کے طلبانین کی تعداد اس وجہ سے بھی کم ہے کہ وہ طلبہ جنہوں نے میٹرک کی جماعت میں ابتدائی سائنس پڑھی ہے۔ حیاتیات سے بھی کچھ نہ کچھ واقف رہتے ہیں اس لئے کہ وہ کالج میں اس مضمون کے لکچروں سے خاطر خواہ استفادہ کر سکتے ہیں۔ برخلاف اس کے ان طلبا کے لئے جنہوں نے میٹرک میں سائنس پڑھی ہی نہیں کالج کے حیاتیات کے لکچروں سے کافی فائدہ اٹھانا دقت طلب ہو جاتا ہے انہیں مشکلات کی وجہ سے بہت کم طلبا حیاتیات کا مضمون اختیار کرتے ہیں

طبعیات اور کیمیا سے ریاضیات کا تعلق مسلم ہے۔ مگر علم حیاتیات، طبعیات اور کیمیا سے ریاضیات سے بھی قریب تر تعلق رکھتا ہے ان کے طلبار کے لئے جو آئندہ طبی تعلیم حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ حیاتیات کی تعلیم ناگزیر ہے۔ ایک ریاضی داں یا طبعیات و کیمیا کا ماہر اپنے مضمون کے سوا کوئی دوسرے مضامین سے واسطہ نہیں رکھتا۔ مگر حیاتیات کی تعلیم اس عیب سے بری ہے۔ طبعیات اور کیمیا کی تعلیم کسی شخص میں حیاتیات کا مذاق نہیں پیدا کر سکتی برخلاف اس کے طبعیات اور کیمیا کا ذوق پیدا ہو جاتا ہے۔

**طریقہ تعلیم سائنس:-**

بخوف طوالت یہاں ان سب طریقوں کا اعادہ مناسب خیال کیا گیا ہے جو سائنس کی تعلیم کیلئے بہ آسانی دستیاب ہو سکتے ہیں تعلیم سائنس کا سب سے پہلا مقصد یہ ہے کہ طلبا کے دلوں میں سائنس کے متعلق حقیقی دلچسپی اور سچی رغبت پیدا ہو جائے عموماً طلبا اس تعلیم سے ابتدا میں دلچسپی یا عدم دلچسپی کا اظہار کرتے ہیں۔ مگر یہ حالت دیرپا نہیں ہوتی۔ بصورت اول بہت ممکن ہے کہ ان کا شوق زوال پذیر ہو جائے یا بصورت ثانی ان کی اس خرابی کو دور کرنا دقت طلب ہو جاتا ہے اس لئے وہ پرانا طریقہ جس میں سائنس کی ابتدا مادہ کی تین مختلف حالتوں، اوزان، پیمانے اور ضوابط سے کی جاتی ہے ترک کر دینا چاہئے تعلیم سائنس کی ابتدا کسی دلچسپ اور حیرت انگیز تجربہ سے کی جائے اس طرح عمل کرنے سے طلبار کے خوابیدہ شوق میں تحریک پیدا ہو جاتی ہے۔ سائنس کی تعلیم کی ترقی کے لئے طلبا کی رغبت کی ارتقا کو ملحوظ رکھا جائے۔ ساتھ ہی ساتھ نصاب تعلیم کی تکمیل میں بھی احتیاط سے کام لیا جائے کسی اصول کی تفہیم کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ اس اصول کے متعلق کوئی کل یا آلہ، قدرتی منظر

یا کوئی اور چیز جو ہماری زندگی سے متعلق ہو تبلائی جائے اور اس کی مدد سے اصول دریافت کیا جائے تو یہ روکھا پھیکا اصول اپنے اندر ایک قسم کی دلاویزی اور کشش پیدا کرے گا گو اس طرح تبانے سے ممکن ہے کہ مدرس کو ایک ہی اصول کئی دفعہ لکھانا پڑے اور نصاب کی پابندی نہ ہو سکے۔ مگر بچوں کی محرکات اور محبوب پسندیاں خود بخود ایک خاص شکل و صورت اختیار کر کے نصاب کی تکمیل کا باعث ہوتی جائیں گی لیکن مدرس کا فرض ہے کہ وہ ان کے رجحانات پر خاص نگرانی رکھے تاکہ وہ بھٹکنے نہ پائیں۔

عملی کام :۔

آلات سائنس کو کسی اصول کی تفہیم یا طلبار کو موثر کرنے کے لئے ہی استعمال نہ کیا جائے بلکہ عملی کام کا اصلی مقصد یہ ہے کہ طلبا میں سائنس کے آلات وصفائی، پھرتی، اور صحت کے ساتھ استعمال کرنے کی قابلیت پیدا ہو جائے۔ اور وہ حتی الامکان کم سے کم وقت میں اپنے تجربہ کا صحیح نتیجہ نکال سکیں۔ اس لئے کہ دنیا کو عملی کام کرنے والوں کی ضرورت ہے نہ کہ ان لوگوں کی جو صرف اصول ہی اصول تبلاتے رہیں۔

ارتباط :۔

تقریباً (۶) مضامین سے بآسانی ربط پیدا کیا جا سکتا ہے :۔

(۱) ڈرائنگ۔

عام آلات سائنس کے خاکہ اتارنے کی مشق نہ ہونے کی وجہ سے اکثر طلبا کے سائنٹفک آلات و شکلیں درست نہیں ہوتیں اس لئے اور اشیار سائنس کے آلات کے خاکے بھی صفائی صحت اور تناسب کے ساتھ ڈرائنگ کی جماعت میں بنانا سکھایا جائے۔ اس طرح اس مضمون کے ساتھ نہایت ضروری اور آسان ارتباط پیدا کیا جا سکتا ہے۔

(۲) جغرافیہ :۔

ارضیات، علم حوادث سماوی وغیرہ کا جیسا کہ اوپر کسی اور جگہ بیان کیا گیا ہے مضمون سائنس کے ساتھ نہایت آسانی سے ربط پیدا ہو سکتا ہے۔

(۳) انگریزی :۔

اس مضمون کے ساتھ بجا طور پر تعلق اس صورت میں مضمر ہے کہ سائنس کے کسی اصول کی تفہیم کے بعد اس پر انگریزی میں طلبار سے مضمون لکھایا جائے۔ پھر انگریزی کا مدرس زبان کے لحاظ سے اور سائنس کا مدرس فن کے اعتبار سے اس مضمون کی صحت کریں۔ اس طرح عمل کرنے کے لئے انگریزی کے مدرس سے طے کر لیا جائے کہ ہر ہفتہ یا ہر مہینہ میں یا اس سے بھی زیادہ مقررہ مدت کے بعد مضمون نگاری کی مشق باقاعدہ جاری رہے،

تعلیمی سیر و سیاحت جو علوم فطرت کے عملی مطالعہ کے نقطۂ نظر سے ہوں یا کیمیاوی کارخانوں اور گرنیوں
کے معائنہ کے بعد بھی ان پر مضامین لکھائے جاسکتے ہیں۔

(۴) ریاضی:۔

درسی کتب کے اسئلہ طلبا کو حل کرنے کے لئے دینے کی بجائے دارالتجربہ کے نتائج اور مقادیر پر
سوالات دئے جاسکتے ہیں اس طرح نہ صرف دونو مضامین میں ربط پیدا ہوسکتا ہے بلکہ سائنس کی دلچسپی میں
اضافہ کی امید ہے۔

(۵) تاریخ:۔

تاریخ کا مدرس تاریخی واقعات کے ساتھ تمدنی ترقی کے حالات بھی تبلاتا جائے مثلاً کسی عہد کی
تاریخ بیان کرتے وقت اس زمانے کے مشاہیر سیاست اور مذہب کے ساتھ ساتھ ان کے ہم عصر علماء سائنس کا
ذکر بھی کر دیا جائے تو طلبا کو دنیاوی ترقی کے مکمل حالات معلوم ہوسکتے ہیں۔ اور اس ضمن میں اسے بہت سے
انکشافات اور ایجادات کے دلچسپ قصے بیان کرنے کا موقع ملے گا، جن سے طلباء میں ایسے کاموں کا
جوش اور ولولہ پیدا ہوگا۔

(۶) مذہب:۔

مذہب اور سائنس میں نہایت عمدہ ارتباط پیدا کیا جاسکتا ہے۔ مظاہر قدرت جہلا کی سمجھ میں
نہ آنے کی وجہ سے توہم پرستی کا باعث بن گئی ہیں یہ توہمات رفتہ رفتہ مذہب کا جز بن جاتے ہیں اگر
ہمدردانہ طریقہ پر سائنس کے انکشافات کی مدد سے توہمات کو دور کرنے کی کوشش کی جائے تو مذاہب
ان توہم پرستیوں سے پاک ہوجائیں گے۔ مذہب کسی چیز کی حقیقت کا اظہار کرتا ہے۔ سائنس کا کام بھی
یہی ہے۔ مذہبی حقائق کو واضح کرے اور یہ ناممکن ہے کہ سائنس کسی مذہب کی حقیقت کو جھٹلائے یہی وجہ ہے کہ
مبلغین اشاعت مذہب اور مذہبی مسائل کی تشریح کے لئے انکشافات سے اکثر و بیشتر مدد لیا کرتے ہیں
کیا اس قسم کا ارتباط اہم نہیں ہے؟

عمدہ ارتباط کا اثر مدرس متعلقہ پر:۔

سائنس کا ارتباط دوسرے مضامین سے کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہر مدرس سائنس کے ہر شعبہ سے
تھوڑی بہت واقفیت حاصل کرے۔ اس کے بعد وہ محسوس کرے گا کہ اپنے مضمون کے درس میں کتنی آسانیاں پیدا
ہوجاتی ہیں اور کس آسانی سے وہ طلبا کی غلط فہمیاں اور شبہات دور کرسکتا ہے۔ سائنس کی معلومات کے
بغیر کسی مدرس سے یہ توقع نہیں کی جاسکتی کہ وہ اپنے مضمون اور سائنس میں بجا طور پر ربط پیدا کرسکے گا۔

مترجمہ غلام جیلانی مددگار [illegible]

# صفائی طلبہ مدرسہ

از

محمود خاں صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ جڑچرلہ

قبل اس کے کہ خاص طور پر صفائی طلبہ مدرسہ کے عنوان پر بحث کی جائے نامناسب نہ ہوگا کہ اس کی خوبیوں پر سرسری نظر ڈالی جائے ہیں صفائی کے معنے کی تفصیل کی ضرورت نہیں صرف صفائی کو زیر بحث لانا کافی ہے۔

اگرچہ صفائی بادی النظر میں ایک معمولی اور کم مایہ لفظ معلوم ہوتا ہے۔ مگر نظر غائر ڈالی جائے تو صفائی کی ضرورت زندگی کے ہر شعبہ میں پائی جائے۔ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ صفائی سے انسان کی عمر بڑھتی ہے کیونکہ اجزائے حیات انسانی یعنے ہوا، پانی۔ غذا، جن پر زندگی کا دارومدار ہے اگر ان کی صفائی کا خیال نہ رکھا جائے تو عمر انسانی یقیناً کم ہوجاتی اور حیات موجودہ طرح طرح کے آلام و اسقام میں مبتلا ہوجاتی ہے اور جو شخص ان تین بڑی چیزوں کے برتنے میں صفائی کا خیال رکھتا ہے، وہ یقیناً اپنے آپ کو تندرست و توانا رکھنے کے علاوہ اپنی عمر کو زیادہ اور اپنی زندگی کو پر لطف بناتا ہے۔

اسی طرح جسم و لباس اور مقامات رہائش کی پاکیزگی کا بھی جو زندگی کے لئے ضروری اور لازمی ہیں خیال رکھنا ضروری ہے۔ مندرجہ بالا بحث کا زیادہ تر تعلق ظاہری صفائی سے ہے لیکن اگر ہم صفائی کو دوسری نظر سے دیکھیں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ صفائی روحانی اعتبار سے بھی ایک ضروری چیز ہے کیونکہ اس سے دینی و دنیوی دونوں فائدے حاصل ہوتے ہیں، جن کا اجمالاً ذکر حسب ذیل ہے

۱۔ جسم کی صفائی سے بعض جلدی بیماریوں سے انسان محفوظ رہتا ہے۔

۲۔ لباس کی صفائی سے بعض بیماریاں جو گندے کپڑوں کے استعمال سے پیدا ہوتے ہیں محفوظ رہتا ہے،

۳۔ جسم اور لباس کی صفائی سے انسان کا دل خود بخود خدا کی طرف مائل ہوجاتا اور آدمی دیندار بن جاتا ہے۔ جو مقصد آفرینش عالم ہے۔

۴۔ جسم و لباس کی صفائی آدمی کی وجاہت ظاہری میں اضافہ کا باعث ہوتی ہے جس سے وہ عام طور پر پسندیدگی کی نظروں سے دیکھا جاتا ہے۔

۵۔ صفائی اشیاء خوردنی سے تقویت جسمانی کے ساتھ انسان بیماریوں سے بھی محفوظ رہتا ہے۔
۶۔ ایسا آدمی جس کا قلب صاف اور صفائی لباس کا پابند اور مذہب اور روایات کا عامل ہو
ثابت ہے کہ اس کی عمر بڑھ جاتی ہے۔
۷۔ صاف قلب آدمی کسی کی برائی کے درپے نہیں ہوتا کیونکہ وہ اپنے پہلو میں ایک شریف اور پاک
دل رکھتا ہے۔ صفائی پسند آدمی کی لوگ خود بخود عزت کرتے ہیں۔ اور عزت کی زندگی ہی ایک پرلطف زندگی ہے۔
بہرحال صفائی و ستھرائی مقصداً فرنیش انسانی و ممد حیات بشری ہونے کے علاوہ باعث عزت
و توقیر و ازدیاد و توانائی و تنومندی پیدا کرنا اور معاشرتی اور مدنی جذبات کو برانگیختہ کرنا ہے۔ تو ہمارا
فرض ہے کہ طلبار کی صفائی کا خیال رکھیں اور اس معاملہ میں والدین و اولیاء اور سرپرستان طلبہ سے
اشتراک عمل کرکے ہر طرح ان میں صفائی و ستھرائی پیدا کریں اور چونکہ تکمیل مقاصد مندرجہ بالا یعنی (۱) دینداری۔
(۲) صحت جسمانی (۳) جلدی بیماریوں سے حفاظت (۴) باعزت و مذہب۔ (۵) جذبات مدنیت ہمارا ہی
کام ہے اس لئے ہدایات ذیل پر عمل کرنا ضروری ہے۔

۱۔ **دینداری** ۔ یوں تو جن طلبار کے والدین اور اولیا دیندار بلحاظ مذہب و روایات نماز
و پوجا پاٹ وغیرہ کے پابند ہیں ایسے گھرانے کے طلبار خود بخود کم و بیش دیندار ہوتے ہیں مگر استاد و مدرس کا
کام بھی خاص طور پر دینداری پیدا کرنے میں حصہ لینا ہے اس مقصد کے حاصل کرنے کے لئے ہم مدرسین پر لازم
ہے کہ خود دیندار اور اپنے مذہب کے پابند رہیں۔ اور اپنے طریقۂ عمل اور اخلاق سے طلبار میں جذبۂ عمل پیدا
کرادیں کیونکہ چھوٹے بچے ہمیشہ بڑوں کے نقش قدم پر چلا کرتے ہیں۔ اور بالخصوص استاد کے کردار و اطوار کی پیروی
زیادہ کرتے ہیں۔ اگرچہ طلبار میں بعض فطری و جبلی عادات و اطوار اپنے آبا و اجداد کے وارثاً موجود ہوتے ہیں
مگر مدرس کے کیرکٹر کا اثر پر تاثیر ہوتا ہے۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ مدرس ہمیشہ طالب علموں کا ناصح ہوا کرتا ہے
اور نصیحت اس وقت تک پر اثر نہیں ہوسکتی جب تک اپنے آپ کو ناصح خود اس کا پابند اور عامل نہ بنائے۔
بہرحال مدرس اپنے آپ کو نمونۂ عمل پیش کرکے طلبار میں دینداری پیدا کرے جو اصل مقصد آفرنیش ہے۔
اس دینداری میں خود بخود صفائی مضمر ہے جو پاکیزگی قلب اور صحت روحانی کا باعث ہے۔

۲۔ **صحت جسمانی** ۔ اصول صحت جسمانی اس وقت تک محال و ناممکن ہے جب تک اہم چیزیں
جن کا ہم نے اوپر ذکر کیا ہے یعنی ہوا، پانی، غذا کے برتنے اور استعمال کرنے میں صفائی کا لحاظ نہ رکھا
جائے اس مقصد کے حاصل کرنے اور طلبہ میں اس کا خیال پیدا کرنے کے لئے مدرس کو لازم ہے کہ طلبار کو
صحت جسمانی کے فوائد اور اس کے حاصل کرنے کا طریقہ بتلائے اور سکھلائے اور اس معاملہ میں بھی سرپرستان

طلبا سے مکمل اشتراک عمل کرے تاکہ طلبا کی صحت کا والدین اور اولیاء طلبا کو بھی مزید خیال رہے اور طلبا کی صحت اچھی رہے کیونکہ "تندرستی ہزار نعمت ہے" بقول غالب

تنگدستی اگر نہ ہو غالب — تندرستی ہزار نعمت ہے

بہرحال مدرسین بچوں میں صفائی کے جذبات جو پیدا کرتا ہے تو گویا اپنے طالب علموں کو ہزار نعمتوں کی ایک نعمت دیتا ہے جو طالب علم کی زندگی کو پر لطف بنانے کے علاوہ مدحیات بھی ہے اس لئے ہر مدرس کا فرض ہے کہ اپنے آپ کو نمونۂ عمل بنا کر ہدایتیں دیا کرے، اور اولیاء طلبا سے اشتراک عمل کر کے طلبا میں صفائی وستھرائی کا جوش عمل پیدا کرے۔

۳ **جلدی بیماریوں کی حفاظت**۔ جلدی بیماریاں اس وقت تک انسان کو چھو نہیں سکتیں۔ جب تک انسان اپنے جسم کو صاف اور لباس کو پاکیزہ رکھے جہاں جسم اور لباس کی صفائی کا خیال چھوڑ دیا وہاں لازمی طور پر جلدی بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں اس لئے ہر مدرس کا فرض ہے کہ طلبا کو صفائی جسم و لباس کا عادی بنائے اور بڑی سختی سے اس کا پابند کرائے تاکہ طلبا جلدی امراض سے محفوظ و مامون رہیں اس معاملہ میں بھی طلبا کے اولیاء سے جہاں تک ممکن ہو مدد لے اور ان کو بھی ان کے فوائد سے آگاہ کر کے اس کے جانب متوجہ کرائے اور جن طلبا کے اولیاء تعلیم یافتہ اور مہذب ہوں وہ خود بلا سعی آئندہ خود اس کی پابندی کریں گے۔ مگر جو لوگ غیر تعلیم یافتہ ہیں ان کو سمجھانے اور اس کا پابند بنانے کی ضرورت ہے

۴ **باعزت بنانا**۔ صفائی سے فوائد جسمانی و روحانی کے علاوہ بعض خارجی فوائد بھی حاصل ہوتے ہیں چنانچہ صفائی جسم و لباس کی وجہ سے عام لوگوں میں اس کی نہایت عزت و وقعت ہونے لگ جاتی ہے اور دنیا میں باعزت زندگی ہی حقیقی اور پر لطف زندگی ہے کون شخص ایسا ہے جو باعزت زندگی کو پسند نہیں کرتا، یہ خیال انسان کو اس وقت پیدا ہوتا ہے جب کہ وہ سن رشد و تمیز کو پہنچ جاتا ہے۔ مگر بچوں میں اس جذبہ کا پیدا کرنا ہم مدرسین ہی کا کام ہے۔ اگرچہ یہ صحیح ہے کہ جن طلبا کے اولیاء سمجھدار ہیں ان کے بچے ان میں بھی یہ جذبہ خود بخود پیدا ہو جاتا ہے۔ مگر عام طور پر اس جذبہ کا پیدا کرنا عام طلبہ کو فائدہ پہونچانے کے علاوہ مندرجہ بالا قسم کے طلبا کے لئے سونے پر سہاگہ کا مرادف بن جاتا ہے بہرحال اس جذبہ کو ضرور پیدا کرنا چاہئے تاکہ طلبا آئندہ زندگی میں ایک شاندار پر لطف اور باعزت زندگی بسر کر سکیں ساتھ ہی ساتھ مدرس کو لازم ہے کہ جہاں صفائی جسم و لباس کی ہدایت دیتا ہو، وہاں جسم و لباس کے گندے ہونے کے اسباب و علل بھی بخوبی ذہن نشین کرا دے تاکہ نادان طلبا اس سے واقف ہو کر محترز اور اس کے مضر نتائج سے محفوظ رہیں یا رہنے کی سعی کر سکیں مثلاً پسینہ کی زیادتی اور گرد و غبار میں کھیلنے کے نقصانات وغیرہ

ضرور بیان کرے۔

(۵) **تہذیب وشائستگی ومدنی فوائد**۔ صفائی کا دوسرا خارجی فائدہ یہ ہے کہ صفائی جسم ولباس سے انسان میں شہرت پیدا ہو جاتی ہے، تہذیب وشائستگی کا بنیادی پتھر ظاہری صفائی ہے جو مذہب کا جزو لاینفک ہے یہ سچ ہے کہ تہذیب وشائستگی صفائی جسم ولباس سے پیدا نہیں ہوتی بلکہ صفائی دل سے وہ جو علم وعمل سے قوای ذہنیہ وعقلیہ کو مجلی کئے بغیر دشوار ہے" حاصل ہوتی ہے مگر علم وحکمت وعقل کا سرمایہ جو دل ودماغ میں محفوظ ہے وہ بدوں صفائی جسم ولباس اس وقت تک ظاہر نہیں ہو سکتا جب تک کوئی شخص اپنی زبان سے کچھ نہ کہے بقول سعدی علیہ الرحمۃ "تا مرد سخن نگفتہ باشد۔ عیب وہنرش نہفتہ باشد۔

لیکن صفائی جسم ولباس بھی علم وفضل وعقل ودانش وتہذیب وشائستگی کے اظہار کا ذریعہ ہے جو بغیر بحث وتکرار امتحان وآزمائش لوگوں پر ظاہر ہو جاتے ہیں۔ مہذب ہونے کی وجہ سے بعض اوقات انسان کے حقوق کی حفاظت بلا امداد غیرے بھی ہو جاتی ہے تو گویا یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ حقوق کی حفاظت کا ذریعہ بھی صفائی ہے۔

بہر حال صفائی کے بہت سے فوائد ہیں جو بخیال طوالت نظر انداز کئے جاتے ہیں پس ہم مدرسین کا فرض ہے کہ طلبا میں تہذیب وشائستگی اور تمدن کے لوازم پیدا کر دیں" جس کا ابتدائی درجہ صفائی ہے پس ہم مدرسین کے ہمیشہ مطمح نظر طلبہ کو بلحاظ صفائی امور ذیل کا پابند وعمل پیرا بنانا رہے۔

بنظر صفائی جسمانی طلبا کو حجامت بنوانے۔ ناخن ترشوانے۔ منہ دھونے، غسل کرنے کی ہدایت کیا کریں اور بچوں سے اپنے اس حکم کی تعمیل سختی سے کرائیں۔

لباس کی صفائی کے متعلق ہدایتیں دیتے رہیں اور پابندی کرائیں کہ طلبا کرتے' یا دامن سے سلیٹ وناک وغیرہ صاف نہ کیا کریں تاکہ طلبا اس عام ومذموم عادت سے محترز رہیں۔

جسم ولباس کی صفائی ملحوظ رکھتے ہوئے تاکید کریں کہ طلبا گرد وغبار یا ایسے کھیل جس سے گرد وغبار کپڑوں کو میلا کچیلا کرے نہ کھیلا کریں۔

(۴) پڑھائی اور لکھائی کے وقت سلیٹ کو پانی سے صاف کیا کریں۔ کتب درسی، کاپیاں قلم وغیرہ صاف وستھرا رکھا کریں۔

## صفائی مدرسہ

صفائی مدرسہ صفائی طلبا کے ساتھ ساتھ نہایت ضروری ہے ایک عام خیال جو صفائی مدرسہ سے

پیدا ہوتا ہے وہ مدرسین وصدر مدرسین کے دلی جذبات کا دلچسپ منظر ہے گویا صفائی مدرسہ علی العموم مدرسین اور بالخصوص صدر مدرس کے افعال کا مظہر ہے یہ لازمی امر ہے کہ صفائی مدرسہ سے مدرسین اپنے افعال کا اثر طلبہ پر ڈالتے ہیں کہ رہایش کے مکانات کی حالت کیسی اور کیا رہنی چاہئے بہر حال اپنا نمونہ پیش کرنے کے علاوہ حسب ذیل فوائد صفائی میں مضمر ہیں۔

(۱) صفائی فرش مدرسہ سے یہ فائدہ ہے کہ جو کوڑا کرکٹ فرش پر پڑے رہنے سے بعض جراثیم پیدا ہوتے اور صحت جسمانی پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ اس سے مدرسین وطلبا محفوظ رہتے ہیں۔

(۲) صفائی عمارت مدرسہ میں یہ فائدہ مضمر ہے کہ کسی قسم کے کیڑے پیدا نہیں ہوسکتے جو اکثر دیواروں کے سوراخوں، مکڑی کے جالوں، یا عمارت کی لکڑی میں پیدا ہوتے رہتے ہیں

(۳) بعض حشرات الارض مثلاً کیڑے مکوڑے سانپ، بچھو، وغیرہ جو عدم صفائی کے باعث فرش عمارت و در و دیوار میں پیدا ہوتے اور اپنا مسکن بنائے رکھتے ہیں، نہ پیدا ہوسکتے اور نہ اپنے زہریلے اثرات سے کسی کو ضرر و نقصان پہونچا سکتے ہیں۔

بہر حال عدم صفائی کے باعث اقسام اقسام کے امراض طرح طرح کے نقصانات جو غیر محسوس طریقہ پر پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ جس کا ذکر ہم نے اوپر کیا ہے ان کے علاوہ ایک اور نقصان بہت پر خطر ہوتا ہے وہ عمارت کی بوسیدگی وانہدام ہے، جس سے شدید مالی نقصان کے سوا جانی نقصان ہے، جس کے باعث محض عدم صفائی و نگرانی ہے بہر حال ان تمام نقصانات کے ازالہ کے لئے ضروری ہے کہ عمارت مدرسہ کی صفائی کا لحاظ رکھا جائے اور اس مقصد کے حصول کے لئے حسب ذیل امور کا لحاظ نہایت ضروری ہے۔

(۱) فرش کو روزانہ جاروب کشی کردی جائے اگر فرش پتھر کا نہ ہو تو کم از کم ہفتہ میں ایک بار فرش کو لیپوایا جائے۔ بعض سوراخ وغیرہ جو حشرات الارض کے باعث پیدا ہوتے ہیں وقتاً فوقتاً بند کردئے جائیں۔

(۲) عمارت مدرسہ کے دیواروں کی صفائی ہفتہ میں ایک مرتبہ کرائی جائے، تاکہ کسی قسم کے کیڑے مکوڑے اور جالے وغیرہ دیواروں میں نہ رہ سکیں۔

(۳) عمارت کی شہتیروں اور لکڑیوں وغیرہ کو سال میں ایک مرتبہ تیل یا وارنش کرایا جائے تاکہ عمارتی چوبینہ کو کیڑے نہ کھانے پائیں دروازے اور دریچے روزانہ صاف کرائے جائیں اور عمارت کے ساتھ ساتھ ان پر بھی تیل یا وارنش کردیا جائے۔

(۴) حسب ضرورت بصورت کویلو سفال گردانی بصورت دا بہ جوڑ اندازی بصورت سنگلاخ ضروری

ترمیم کروائی جائے۔

(۵) اگر ہو سکے تو ہر ماہ ورنہ ہر شش ماہی پر ورنہ بتصور مجبوری آخری سال میں ایک مرتبہ آہک پاشی کرائی جائے اور ضروری ترمیم بھی ہوا کرے۔

۶۔ مدرسہ کا صحن اور اطراف و اکناف پاک و صاف رہے اور اطراف مدرسہ میں ایسی اشیاء نہ رہنے پائیں جس سے صحت جسمانی اور اخلاق طلبہ پر اثر پڑتا ہو۔

بیت الخلا کم از کم مدرسہ سے اتنے فاصلہ پر ہو کہ صحت پر بُرا اثر نہ ڈال سکے۔

مندرجۂ بالا فرائض مالک عمارت سے متعلق ہیں، لیکن مدرسہ کے فرائض حسب ذیل ہیں۔

۱۔ طلباء کو تاکید کے علاوہ کافی نگرانی رکھیں کہ طلباء دیواروں پر پنسل کی لکیریں نہ کھینچیں۔

۲۔ کاغذات کے پرزے وغیرہ فرش پر نہ پھینکیں۔

۳۔ کوئی ایسی چیز طلباء مدرسہ میں لاکر نہ کھائیں جس سے فرش خراب ہو۔

۴۔ جب کبھی طلباء ناک صاف کریں دیوار وغیرہ سے ہاتھ نہ پونچھنے پائیں۔

۵۔ پیشاب وغیرہ کے لئے طلباء مدرسہ کے احاطہ سے باہر یا بیت الخلاء میں جایا کریں۔

۶۔ طلباء بازی گاہ کے سوائے مدرسہ کے اندر نہ کھیلنے پائیں۔

اس کے علاوہ تزئین مدرسہ کے تحت مدرسین اور صدر مدرسین کا فرض ہے کہ فرنیچر کو خراب و خستہ حالت میں نہ رکھا کرے، ہر جماعت میں میز کرسی، بورڈ، و ڈسٹر تختیات متعلقہ جماعت موزوں مناسب مقامات پر رکھے اور آویزاں کرے۔ اگر حالات اجازت دیں تو صدر مدرس کو لازم ہے کہ مدرسہ کے صحن میں چمن بندی کرائے۔ جو آرائش مدرسہ کے علاوہ دیگر تعلیمی فوائد کا بھی ذریعہ ہو سکے۔

بہرحال صفائی مدرسہ و طلباء ایک نہایت ضروری چیز ہے۔ اس کی تمام ذمہ داری ہم مدرسین پر ہی ہے جس کا خیال رکھنا ہمارا فرض اولین ہے فقط۔

(ضلع محبوب نگر میں "صفائی طلبہ و مدرسہ" کے عنوان پر ایک مقابلہ مضمون نگاری عمل میں آیا تھا۔ مضامین کی جانچ و مقابلہ سید علی نواز صاحب جدی بی اے بی ٹی۔ کے سپرد تھا جنھوں نے اس مضمون کو درجہ اول کا مقالہ قرار دیا۔ مضمون کچھ برا نہیں لیکن ٹیچر کے معیار تک پہونچنے میں ابھی بہت کسر رہ گئی ہے۔ گر مضمون نگار صاحب کی ہمت افزائی اور سید جواد صاحب۔ بی۔ اے بی۔ ٹی مہتمم ضلع محبوب نگر کی خاطر سے ہم اس کو ٹیچر میں شایع کر رہے ہیں۔)

# نصابِ تعلیم اور چند اہم مضامین

عام طور پر صدر مدرسین اور ان کے مددگاروں کو نصاب کی ترتیب میں کوئی دخل نہیں ہوتا۔ ایک بنا بنایا نصاب ان کو دیدیا جاتا ہے وہ اس کی مناسب تقسیم اور نفاذ کے ذمہ دار ہیں اور اس مقصد کی تکمیل کے لئے ان کو قابل اطمینان نظام الاوقات مرتب کرنا پڑتا ہے اگر صدر ایک اچھے رٹانے والے استاد کی شہرت کا خواہاں ہے تو وہ نصاب کو امتحان کی تیاری کے لئے وقف کر دیتا ہے اور اگر وہ جہاں دیدہ اور ضمیر شناس ہے تو اس کا حقیقی نصب العین طلبا کی دماغی، اخلاقی اور جسمانی نشو و نما کرنا ہوتا ہے۔ وہ نصاب مقررہ کے مضامین کو اس خوبی اور نہج سے ترتیب دیتا ہے کہ مقصد بالا ممکنہ حد تک حاصل ہو جائے وہ کارآمد مضامین انتخاب کر لیتا ہے اور اس بات کی نگرانی کرتا ہے کہ وہ مفید طور پر پڑھائے جائیں۔

اس موقع پر لفظ مفید کے معنی واضح کرنے کی ضرورت ہے اس سے یہ مقصد نہیں ہے کہ اگر ایک طالب علم کو منشی بنانا ہے تو اس کو خوشنویسی اور کاروباری مراسلت برسوں سکھائی جائے یا اگر اس کو نجار بنانا مقصود ہے تو اس کی تمام عمر چوبی کام اور دستکاری میں صرف کر دی جائے۔ مفید سے مطلب تعلیمی معنوں میں کارآمد کے ہیں یعنی دماغی نشو و نما کے لئے مفید، غور و خوض اور اخذ نتائج کے لئے مفید قوائے متخیلہ کے بیدار کرنے کے لئے مفید اور سیرت اور خصائل کے ڈھالنے کے لئے مفید۔ مدرسہ اس لئے نہیں ہے کہ آنے والی زندگی کی جنگ کا سپاہی ہتھیار کے ڈھالنے ہی میں مصروف رہے جن سے وہ نبرد آزمائی کرنے والا ہے بلکہ ان ہتھیاروں کے استعمال بھی سیکھے۔

مطالعہ اور غور و خوض تعلیم کا اصلی مقصد ہے۔ اس کی مدد سے بے عقلی اور سفلہ پن دور ہو جاتا ہے درس و تدریس وہی کامیاب ہو سکتی ہے جس میں ہر فن کے حدود متعین ہوں اور طالب علم بھی ان کے سمجھنے سے قاصر نہ رہے۔ اگر استاد کو اچھا ماحول اور حالات مساعد مل جائیں تو اس کی کامیابی یقینی ہے مگر یہ ملحوظ خاطر رہے کہ کوئی کاشتکار کھیت میں ادھر ادھر پھر کر اور بیج بکھیر کر عمدہ فصل حاصل نہیں کر سکتا۔ زمین میں بیج ڈالنے سے قبل بہت سے کاموں کی ضرورت ہے۔ زمین کی نوعیت اور اس کی موقتی حالت کا لحاظ ضروری ہے۔ اسی طرح دماغی کاشت کے لئے اس کی حالت پر غور ضروری بات ہے۔ بند ھانڈی کی اندرونی

اندرونی اشیا، کو معلوم کئے بغیر پکانا یا دوسری چیزوں کا اس میں ڈالنا کبھی مفید نہیں ہو سکتا ۔

دماغ کیا ہے ؟ ایک زندہ اور متحرک قوت کا نام ہے اس میں زندگی کے تمام تغیر پذیر اجزا موجود ہوتے ہیں پس استاد کا کام خیالات پیدا کرنا اور خیالات میں تغیر پیدا کرنا ہونا چاہئے ۔ اس موقعہ پر یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ حافظہ کا تعلق سچی قوت سے کچھ نہیں اور اگر ہے تو اسی قدر ہے جیسا کہ ایک گاڑی کو فصل کی پیداوار سے ۔ وہ گاڑی جو بیج کو کھیت تک لیجاتی ہے ۔

زمانۂ جدید میں مادری زبان کو ذریعہ تعلیم بنانے کی اہمیت اظہر من الشمس ہو چکی ہے ۔ دنیا میں شاید ہی اب کوئی ملک ایسا باقی رہا ہوگا سوائے ہندوستان کے جہاں اس مسلمہ اصول پر عمل نہ کیا جاتا ہو ۔ اس فطری ذریعہ سے علوم وفنون کی تعلیم ایک معمولی بات چیت کا کام ہو جاتی ہے جب تمام خیالات مادری زبان میں طلبا کے سامنے پیش ہوتے ہیں تو ظاہر ہے کہ ان کا حقیقی مقصد فوت نہیں ہو سکتا ۔ یعنی ان کا اثر دائم اور پائدار ہوتا ہے ۔ طلبا کے دماغ خیالات اور دل جذبات سے معرا نہیں رہتے بالفاظ دیگر اگر تعلیم مادری زبان میں ہو تو غور وخوض کرنے کی قوت صحیح راستہ پر گامزن ہو جاتی ہے ۔

مدرسہ کا مقصد زندگی کی جدوجہد اور زمانہ کے نشیب وفراز کے لئے طلبا کو تیار کرنا ہے کہ پنساری کی دوکان یا کسی دفتر کی ضرورت کیلئے ان کو یہ بتلانا چاہئے کہ قدرت نے جو حصول مسرت کی قوتیں ان کو ودیعت کی ہیں اور جو قابلیتیں کہ انہوں نے پیدا کی ہیں ان کو کسی طور پر وہ اپنے اور دوسروں کے فائدہ میں صرف کریں ۔ نہ کہ تجارت کی چالیں اور طلب منفعت کے ڈھنگ سیکھیں اگر مدرسہ کی تعلیم نے ایک طالب علم کی عقل کو تیز ۔ اور قوت مطالعہ اور تفکر کو تربیت یافتہ لائق اعتماد اور قابل اطمینان سیرت اور مضبوط اور تندرست جسم دیا ہے تو وہ ہر اس کام میں کامیاب ہوگا ۔ جو وہ اپنے فطری رجحان اور قابلیت کی مناسبت سے اختیار کرے گا ۔

ایک وسیع النظر اور بلند خیال صدر معلم ان اصول کی روشنی میں اپنے مدرسہ کے نصاب کو عملی جامہ سے مزین کرے گا ۔ نیز سرکاری نصاب اور مقامی ضروریات کا لحاظ بھی ایک حد تک ناگزیر ہے ۔ مثلاً نباتات کی تعلیم اور مطالعہ قدرت شہری طلبا کے لئے اس قدر موزوں نہیں ہے جیسا کہ دیہات کے طلبا کیلئے ایک ہی قسم کے کھیل اگر دکھنی اور افغانی طلبا، کو کھلائے جائیں تو کیا وہ ہر دو کے لئے یکساں مفید ہو سکتے ہیں ۔

جو نصاب تعلیم کو ایک مدرسہ کے لئے اہمیت حاصل ہے وہی نظام الاوقات کو جماعت کے لئے ہے ۔ بہت کچھ کام کا انحصار اسی کی ترتیب پر ہے ۔ صدر مدرسین کا فرض ہے کہ وہ نظام الاوقات کے

مرتب کرتے وقت اس پر غور کریں کہ آیا نصاب کے جملہ مضامین اپنی مناسب اہمیت کے ساتھ تقسیم ہوگئے ہیں۔ ہر فن کے لئے ٹھیک وقت دیا گیا ہے۔ تحریری اور زبانی کام زبانی وقفہ کے بعد جماعتوں کو ملے گا۔ نیز آرام و ورزش اور کھیل کے لئے کافی وقت دیا گیا ہے۔

بعض مضامین کی تعلیم کے وقت طلبا کے دماغ پر زیادہ بار نہیں پڑتا۔ ان کو ایسے وقت پڑھانا چاہئے جب کہ طلبا تھک گئے ہوں کام کی تبدیلی۔ آرام کا باعث ہوا کرتی ہے۔ اس لئے ہر گھنٹے کے بعد نیا سبق اور نیا کام ہونا چاہئے۔ دو قریب قریب کی جماعتوں کو بلند آواز سے پڑھنے کا کام نہیں دینا چاہئے ورنہ شور و شغب میں کسی کا کام درست نہ ہوگا۔

ہر فن کی اہمیت جدا جدا ہے۔ تاریخ نصاب میں اس لئے رکھی گئی ہے کہ اس سے طلبا کی قوت متخیلہ کو ترقی ہو۔ قوت استدلال جلا پائے۔ فرمانبرداری، حب الوطنی، انصاف اور نفرت کے جذبات ظاہر ہو کر سیرت کو ڈھالیں اگر وہ صرف امتحان کی تیاری کی غرض سے پڑھائی جائے اور صرف واقعات کو ازبر کرا دیا جائے تو اس کی تمام قدر و قیمت کا خاتمہ ہو جائیگا۔ اس طرح گویا ڈھانچ کو گوشت اور خون پر ترجیح دینا اور جسم کو روح پر حاکم بنانا ہوگا۔ تاریخ کے اسباق بغیر تصاویر اور نقشوں کے پڑھانا بھی بہت بڑی غلطی ہے۔

ریاضی کی تعلیم کا مقصد تخیل اور توجہ کو ایک مرکز پر لانا ہے نتائج اخذ کرنا اور ہر عمل میں صحت کی تلاش اس کے لوازمات میں سے ہے۔ سوالات کی تعداد یا درستی طلبا کے کام کا معیار نہیں ہے بلکہ غور طلب امر یہ ہونا چاہئے کہ سوالات کس طرح ٹھیک نکالے گئے ہیں۔ ایک مسئلہ کے اصول پر حاوی ہونا اور عمل میں لانا زیادہ ضروری ہے۔ بہ نسبت اس کے کہ ہندسوں کی بھول بھلیوں میں سے ٹھیک جواب حیرت انگیز طریقے سے پیدا کرایا جائے۔ اس فن میں نئے نئے طریقے سکھائے جاتا۔ زیادہ اہمیت رکھتا ہے چہ جائے تعداد سوالات۔ کوئی شخص ایسا احمق نہ ہوگا۔ جو درستی جواب کو ہی سوال کے لئے مفید اور قیمتی بات تصور کرتا ہو۔

جغرافیہ مقامات کے ٹھیک ٹھیک محل وقوع ہی کا نام نہیں ہے بلکہ اس کا اصلی مقصد غور و مطالعہ کرنا اور اسباب و علل کا استخراج ہے۔ جغرافیہ جدید تحقیق کے بموجب اس علم کو کہتے ہیں جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ زمین نے اپنے اثرات مختلفہ سے انسان کی حالت کو کیوں کر تبدیل کر دیا اور انسان نے اپنی جد و جہد تحقیق اور جستجو سے زمین پر کیا کیا تبدیلیاں اور تغیرات رونما کئے جغرافیہ کا سبق جہاں تک ممکن ہو خوب دلچسپ بنانا چاہئے۔ دلکش تصاویر اور عمدہ نقشے اور اقسام و انواع کی اشیا طلبا کو دکھانی چاہئے۔

مادری تعلیم کی نگرانی نہایت ضروری بات ہے مگر یہ بالکل حقیقت ہے کہ اس کی پروا نہ مدرسین ہی کرتے ہیں۔ اور نہ طلبا اس پر کافی توجہ دینا ضروری خیال کرتے ہیں۔ مادری زبان کو ایک معمولی مضمون سمجھا جاتا ہے اور ایسے مدرسین کو پڑھانے کو دی جاتی ہے جو ناکارہ ہوتے ہیں ان کا طریقہ تعلیم بھی کافی فرسودہ ہوتا ہے۔ اس کی تعلیم میں بچوں کی گھریلو زبان کی پیروی کرنا کوئی بری بات نہیں ہے ہاں رکیک الفاظ اور مبتذل گفتگو روکنا چاہئے۔ استاد کو خود اپنی زبان سادہ اور نمائش سے پاک رکھنی چاہئے! ابتدا ہی سے بے حجابانہ اور آزادانہ اظہار خیال کا موقع طلبا کو دینا چاہئے خیالات کو نئے الفاظ اور نئے طرز بیان میں پیش کرنا اچھا ہے۔

الغرض جو بھی مضمون پڑھایا جائے اس میں طالب علم کا فائدہ اور بہبودی ہونی چاہئے نہ مضمون اور فن کی اعلیٰ نمائش۔ اس قسم کی بھڑک میں طلبا کا کچھ فائدہ نہیں ہو سکتا۔ مدرس کو ہر وقت یہ خیال اپنے دل میں رکھنا چاہئے کہ طلبا مضمون سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ اور خود سے یہ سوال کرتے رہنا چاہیے کہ یہ مضمون میں کیوں کر پڑھاتا ہوں۔ وہ غرض اور غایت جو اس مضمون سے ہے وہ میں نے کہاں تک حاصل کری ہے۔ اور کون سے نئے طریقے اختیار کر دوں کہ یہ غرض پوری طور پر حاصل ہو جائے۔

اس زمانہ میں امتحانات کو کوئی وقعت نہیں دی جاتی بلکہ ان کا مضحکہ اڑایا جاتا ہے۔ کیا خوب تمثیل سے کسی نے امتحانات کی تضحیک کی ہے۔ ایک گڈریا اپنی بھیڑوں کو خوب کھلانے کے بعد ان سے کہتا ہے کہ تم نے جو چارا اور گھانس کھایا ہے وہ اسی حالت میں اگل دو۔ وہ اس قدر انتظار نہیں کرتا کہ وہ غذا اُون اور دودھ کی شکل اختیار کر کے اس کے لئے زیادہ مفید ثابت ہو امتحانات سے بڑھکر مدرسین کا طرز تعلیم ہے جس کی جانچ خوب کرنی چاہئے صدر معلم کو ہر وقت یہ دیکھتے رہنا چاہئے کہ آیا مدرسین کا طریقہ تعلیم ٹھیک باقاعدہ اور با اصول ہے یا نہیں۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ صدر مدرس استادوں کے پیچھے پڑ جائے اور ہر وقت ان سے مواخذہ کرتا رہے مطلب یہ ہے کہ ان کو پسندیدہ طریقوں سے آگاہ کرے۔ ان کی رہنمائی کرے اور ان کی مدد کرے۔

محمد عبدالشکور خاں بی اے (عثمانیہ)
مددگار، مدرسہ فوقانیہ بسیٹر۔

## ۲۰

# روئداد و اقتباس تقریر

اجلاس ہفتم اتحاد انجمن ہائے مدرسین ہند منعقدہ بنگلور

آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرس اسوسی ایشنز کا ساتواں سالانہ اجلاس بمقام بنگلور شہر انٹرمیڈیٹ کالج کے بڑے ہال میں بتاریخ ۲۸ر دسمبر ۱۹۳۱ء منعقد ہوا۔ جلسہ کی صدارت بجائے سر سری وی رامن کو بوجہ علالت آنہ سکے، مسٹر ان۔ ایس۔ سبّا راؤ، ایم۔ اے کنٹب۔ بیرسٹر ایٹ لا۔ ناظم تعلیمات میسور نے کی۔ نمائندوں کی تعداد گو خاصی تھی، مگر آل انڈیا کانفرنس کے لئے جتنا اجتماع ہونا چاہئے، نہ تھا شمالی ہند کے نمائندے کم تھے، زیادہ تعداد جنوبی ہند کے نمائندوں کی تھی۔

جلسہ کا آغاز دعائیہ نظم سے ہوا جو مدرسہ کی طالبات نے خوش الحانی کے ساتھ سنائی پھر راؤ بہادر بی وینکٹش چار ایم۔ اے پروفیسر سنٹرل کالج اور صدر استقبالی کمیٹی تقریر کے لئے کھڑے ہوئے۔ اور سر رامن کی عدم موجودگی پر افسوس ظاہر کیا صاحب موصوف نے نمائندوں کا استقبال کرتے ہوئے بے روزگاری کے دو سبب بیان کئے۔ پہلا سبب یہ ہے کہ مدارس اور کالج کے نصاب تعلیم ضروریات زندگی کے مطابق تیار نہیں ہوئے ہیں۔ دوسری یہ کہ روزگار اور معاش کی راہیں ہندوستان میں اس قدر نہیں ہیں جتنی کہ مغربی ممالک میں۔

جہاں تک میسور کا تعلق ہے، خوشی کی بات ہے کہ فنی تعلیم کو ترقی دی جارہی ہے اور یہ بھی طے پایا ہے کہ مہاراجہ میسور کی سلور جوبلی کی یادگار میں ایک ٹکنالوجکل انسٹی ٹیوٹ کھولا جائے۔ دوسرا اہم جزو تعلیم کا یہ ہے کہ یہاں ایک حد تک جبری تعلیم مفت دی جارہی ہے اور دیسی زبانوں کو ذریعۂ تعلیم بنانے کی ابتدا بھی ہو چکی ہے

اس کے بعد باقاعدہ تحریک پیش کی گئی کہ مسٹر سبا راؤ کرسی صدارت پر رونق افروز ہو کر جلسہ کی کارروائی شروع کریں۔ اس تحریک کی تائید اور تائید مزید مختلف صوبوں کے نمائندوں نے کی صاحب موصوف نے کرسی صدارت پر متمکن ہونے کے بعد ہز ہائینس سر سری کرشنا راجندر بہادر مہاراجہ میسور۔ جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ جی۔ بی۔ ای کا پیام تہنیت و تبریک پڑھ کر سنایا، جس کا اقتباس درج ذیل ہے۔

## پیام مہاراجہ میسور

آپ کی کانفرنس ابھی اپنے عہد طفولیت میں ہے۔ مگر میرے نزدیک اس کی قدر اور اہمیت ان کانفرنسوں سے زیادہ ہے، جو کرسمس کے زمانہ میں یہاں ہو رہی ہیں۔ آپ لوگ اس انقلاب پذیر زمانے میں قوم کی ذہنی ترقی و تشکیل میں لگے ہوئے ہیں۔ ہم سب اس سے ناآشنا نہیں ہیں کہ اس زمانہ میں علمی ترقی بجلی کی رفتار کی طرح سرعت سے ہو رہی ہے اور ہر دور میں قدیم معیار و اصول فرسودہ ہو کر نابود ہو رہے ہیں ان کی جگہ نئے معیار و اصول لے رہے ہیں۔ یہ آپ کا کام ہے کہ قوم کی رہنمائی کریں تاکہ نئی پود غلط راہ روی سے محفوظ رہے۔

آپ کی ذمہ داری اہم ہے۔ آپ کو جدید تعلیم کے دوش بدوش رہنا ہوگا۔ اور "خذ ما صفا ودع ما کدر" کے اصول کو پیش نظر رکھ کر دانش مندی کے ساتھ صرف مغز کی باتیں لے کر انہیں ضروریات زمانہ کے مطابق پھیلانا اور اشاعت دینا ہوگا۔

یہی اصول ایسا ہے جسے ہر معاملہ میں غالب رہنا چاہیئے۔ اس وقت ہندوستان کی ایک ایک حکومت پر اسراف کا الزام بجا طور پر عائد ہو رہا ہے کہ رعایا کا روپیہ ایسی تعلیمی اسکیموں میں پانی کی طرح بہایا جا رہا ہے جس سے طلبہ یا قوم کا فائدہ کم ہے اس تخفیف کے زمانہ میں بھی ہمیں ان اسکیموں کی تنسیخ سے اس وقت تک باز رہنا پڑتا ہے جبتک کہ نئی اسکیمیں پرانی اسکیموں کی جگہ نہ لے لیں، کیونکہ عام احساسات تخفیف کے خلاف ہیں۔

نئی اسکیموں کے لیے ایسی ہی کانفرنس کی جانب نظریں اٹھتی ہیں، جن کی تیاری میں چند خاص عوامل جیسے طلبہ کی نوعیت، اُن کی عمر اور صلاحیت نیز مدت تعلیم کو ملحوظ رکھنا پڑتا ہے۔ موجودہ اسکیموں کے محاسن یا نقائص کے ظاہر کرنے میں آپ کے اپنے مشیر بھی موجود ہیں، جو آپ کی انجمن کے اراکین کے علاوہ اولیا ر طلبا پر بھی مشتمل ہیں۔ آپ کے سامنے قومیت کی تعمیر کا ایک عظیم الشان نصب العین ہے۔

آپ کی آمد پر میں خلوص کے ساتھ "خوش آمدید" کہتا ہوں، اور آپ کے مباحث کے نتیجہ کا منتظر رہوں گا۔ یقین ہے کہ ہندوستان کے اہم مسائل میں سب سے زیادہ اہم مسئلہ پر جو اس وقت ہم سب کو پریشان کئے ہوئے ہے نئی روشنی ڈالی جائے گی۔

اس کے بعد صدر جلسہ نے افتتاحیہ تقریر کی جو درج ذیل ہے۔ منتخب

## صدارتی تقریر مسٹر سبا راؤ ایم۔ اے۔ ناظم تعلیمات میسور و صدر

مجھے ذاتی طور پر اور سرکار کانفرنس کی جانب سے بھی افسوس ہے کہ سر سی۔ اے دامن اپنی

غیر متوقع علالت کے باعث تشریف نہ لا سکے۔ جن کی رائے اور قیمتی مشورہ آپ سننے کے لئے بے چین تھے میری موجودگی بحیثیت صدر کانفرنس ایک رسمی چیز ہے تاکہ عین وقت پر اس کمی کو پورا کروں جو غیر معمولی طور پر محسوس کی جا رہی تھی۔

عام طور پر یہ بیان کیا جاتا ہے کہ صحیح تعلیم کا اگر پتہ چلایا جائے اور اس پر عمل کیا جائے تو یہ انسانی مشاغل کے سنوارنے کا موثر آلہ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ تعلیم انسانی زندگی کو بلحاظ کیفیت ابھارنے میں طاقتور حربے کا کام دیتی رہی ہے بلا رد و قدح یہ مسلم طور پر مان لیا گیا ہے کہ تعلیم حیات انسانی کا ایک لازمی جزو ہے۔ یا بالفاظ دیگر جمہوریت کے نشو و نما کی ایک پیشرو صورت ہے۔ اس کی خوشگوار علامت یہ ہے کہ تعلیمی منظوریاں صادر کرنے میں اراکین مجلس مقننہ نے گرمجوشی کے ساتھ تائید کی۔

## تعلیم اور پیشہ مدرسی

یہ نہیں کہا جا سکتا کہ تعلیم کی قبولیت کے ساتھ ساتھ سماج میں مدرس کا پیشہ بھی موقر سمجھا جانے لگا۔ کبھی کبھی یہ بات بھی دیکھنے میں آئی کہ اس سرزمین میں جہاں گرو کا رتبہ روایاتی حیثیت رکھتا ہے مدرس کے ساتھ وہی سلوک مرعی رکھا گیا ہے جو روما کے رئیس اپنے مہذب یونانی غلاموں کے ساتھ (جو ان کے بچوں کے معلم تھے) روا رکھتے تھے میں کچھ تنگ دلی کے خیال سے یا اس لئے کہ میرا تعلق بھی اس طبقہ سے ہے یہ نہیں کہہ رہا ہوں کہ سماج میں مدرس کا جو اہم فریضہ ہے اس کا اعتراف فراخ دلی کے ساتھ کیا جائے مدرس کی اس بے وقعتی سے بعض وقت اس کی تعینیت پر برا اثر پڑتا ہے اور مدرسین نے اپنے مرتبہ کی پستی کو محسوس کر کے ہمیشہ کے لئے کمتری کی ذلت میں اپنے کو گرا دیا ایسی ہی کانفرنسوں کا کام ہے کہ وہ ان غلط تصورات کو جو مدرس کی شخصیت کے بارے میں عام ہیں دور کرے تاکہ ایک طرف ان کا پیشہ باوقعت سمجھا جائے تو دوسری طرف مدرس فن تعلیم کی نظری اور عملی معلومات اور جدید ترقیات سے لیس ہو کر اپنے فرائض کو انجام دے سکے۔

موجودہ کانفرنس کا تعلق دوسری کانفرنسوں سے بھی ہے جیسے سائنس کانفرنس اقتصادی کانفرنس اور تاریخی کانفرنس وغیرہ یہ سب کی سب مدرسین کی منظم کوشش کا نتیجہ ہیں تاکہ وہ جدید ترین ترقیات اور معلومات کے دوش بدوش رہ سکیں۔

## ایک اہم ضرورت

اس زمانہ میں جب کہ تعلیمی دنیا سے ضرورت سے زیادہ توقعات وابستہ کی جا رہی ہیں مدرسین کی مستعدی اور ان کی متحدہ کوشش کی سخت ضرورت تھی اب تعلیم کسی خاص طبقہ کے لئے محدود نہیں ہے بلکہ ہر فرد کا پیدائشی حق ہے تعلیم کی وسعت حیات انسانی کے

ہر شعبہ پر نرسری اسکول سے لیکر تعلیم بالغان تک کسی نہ کسی صورت سے چھائی ہوئی ہے مغرب میں اگر ایک طرف
نرسری اسکول قائم کئے جاتے ہیں تو دوسری طرف اس کا توازن مدارس بالغان کے ذریعہ برقرار رکھا
جاتا ہے اس امر کی سخت ضرورت ہے کہ غور و فکر کے بعد ایک ایسا مکمل نظام تعلیم مرتب کیا جائے۔
جو حیات انسانی کی گوناگون ضروریات انفرادی صلاحیت اور ضروریات کو ملحوظ رکھے۔ ہمارے مدارس
سے اس سے بھی زیادہ توقعات کی جارہی ہیں جنگ عظیم اور موجودہ اقتصادی پستی سے ایچ۔ جی۔ ویلس
کے اس مقولہ کی توضیح ہوتی ہے۔ کہ موجودہ زمانہ میں قوم ایک طرف تباہی و بربادی اور دوسری
طرف تعلیم کے درمیان ہے فی الوقت غالباً سب سے شدید ضرورت اس امر کی ہے کہ نئی پود کے خیالات
و عادات کی تربیت باہمی بھائی چارگی کے لئے کی جائے۔ اسی جانب پریسیڈنٹ ہوور صدر جمہوریہ
امریکہ نے کچھ دن پیشتر اشارہ کیا ہے کہ ہم اب انفرادی اعمال سے گذر کر جماعتی یا اجتماعی اعمال کی جانب
بڑھ رہے ہیں تعلیم سے اجتماعی طور پر کام کرنے کی اسپرٹ بمقابلہ انفرادی مادی کامیابی کے زیادہ
پیدا ہونا چاہیئے۔

فی الحقیقت تعلیم سے مراد وہ انفرادی تیاری ہے جس سے انسان دنیا میں بے تکلفی کے
ساتھ سرگرم عمل رہ سکے اور اپنے تئیں ماحول کے مطابق بنائے اور اپنے ماحول کو اپنی ذات سے
مستفید کرسکے فی الوقت اس ملک میں دو طرح کے رجحانات پیدا کرنے کی ضرورت ہے اولاً فنی تعلیم
کی تیاری ہے۔ جو مدارس میں اور مضامین کے ساتھ دی جائے۔ ثانیاً دیہی زندگی کو موجودہ صورت
کے حسب حال بنایا جائے کیونکہ ہندوستان ہمیشہ سے زراعتی ملک رہا ہے اور آئندہ بھی ایک عرصہ تک
زراعتی ہی رہے گا۔ بالفاظ دیگر ہندوستان میں مقاصد تعلیم چاہے کچھ اور ہی کیوں نہ ہوں فنی اور
زراعتی تعلیم کے پہلو کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا ہے۔

## بے روزگاری

ہمارا نظام تعلیم روز افزوں تعداد میں طیلسانین اور اس سے کم درجہ کے افراد
پیدا کررہا ہے جن کا ذریعہ معاش ملازمت سرکاری یا اُسی قسم کے اور کوئی روزگار
کے سوا کچھ نہیں ہے اب ہی ایسے خطرناک آثار موجود ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ تعلیم یافتہ طبقہ میں
بے روزگاری کا مسئلہ نزاکت اختیار کرتا جارہا ہے اگر حقیقت میں تعلیم قومی نقطۂ نظر سے عام کردیجائے
تو یہ مسئلہ بلاشبہ غیر معمولی وسعت اور نزاکت اختیار کرے گا تاوقتیکہ جو تربیت دیجارہی ہے اسے سماج
کی ضروریات کے مطابق نہ بنایا جائے۔ مغربی ممالک میں اقتصادی حالات زیادہ ترقی یافتہ
ہیں۔ اور پیشوں کی تعداد بھی بمقابلہ ہندوستان زیادہ ہے۔ وہاں صنعت و حرفت اور تجارت کی

ضروریات کے مطابق کامیاب طلبہ کی تعداد کو مطابق کر دیا جاتا ہے۔ ہندوستان میں یہ کام بہت دشوار ہے
پہلے ملک کی اقتصادی حالت پر غائر نظر ڈالی جائے، پھر ترقی کے امکانات پر غور و فکر کر کے اُن کا
تعین کر دیا جائے۔ تب یہ ممکن ہے کہ مغربی ممالک کی طرح ہم اپنے نظام تعلیم کو ضروریات ملک کے مطابق
بنا سکیں گے۔ بحالت موجودہ فنی مدارس کا قائم کرنا تاوقتیکہ ضروریات کا اندازہ نہ ہو محض بے سود ہوگا۔
ضرورت ہے کہ صنعت و حرفت کے قائدین، ماہر تعلیم اور ماہر اقتصادیات کا اتحاد قائم ہو۔

**دیہی تنظیم**

دوسرا مسئلہ جس کے حل کرنے میں ملک کے مدارس کا اہم حصہ ہے، وہ دیہات کی اصلاح
یا دیہی تنظیم ہے۔ یہ بات تو عام طور سے معلوم ہے کہ ہندوستان کی زراعت نازک حالت
میں ہے جس سے مزارعین کی ابتری میں اور بھی اضافہ ہوگیا ہے۔ دیہات کی زندگی خستہ حالت میں ہے
معمولی ضروریات زندگی مثلاً پینے کا صاف پانی، طبی امداد اور ابتدائی تعلیم کا نقصان ہے۔ اشیاء
کی قیمتوں میں تخفیف ہو جانے سے کسانوں پر کاری ضرب لگی۔ اس لحاظ سے دیہاتی رقبوں کی حالت
سقیم ہے۔ جو مسئلہ اس وقت ہمارے سامنے ہے۔ وہ یہ ہے کہ رہائش کے لائق بنایا جائے۔ اس خصوص
میں مدارس قومی مرکز بن جائیں گے۔ اور مدرس کے فرائض توفیر طلبہ کی تعلیم کی حد تک محدود نہیں رہیں گے
بلکہ انہیں دیہی تنظیم میں بھی حصہ لینا ہوگا۔ ان کی حیثیت مثل ربط کی کڑیوں کے ہوگی۔ جو دیہات کو ان
قومی مرکزوں سے جو اصلاح کے لئے مقرر ہوں گے مربوط کر دیں گے۔

مندرجہ بالا امور اپنی نوعیت کے اعتبار سے عظیم الشان کام ضرور ہیں، جن کی مشکلات میں
اور بھی اضافہ اجنبی ذریعہ تعلیم کے باعث ہوگیا ہے۔ انگریزی ادب میں جو کچھ مفید باتیں ہیں، اور
جس قدر جدید ترقیات ہر شعبہ میں ہو رہی ہیں، اس کے واقف رہنے کے لئے انگریزی کا جاننا ضروری
ہے۔ ہمارا نظام تعلیم اس اعتبار سے کہ اجنبی ذریعہ سے طلبہ کی تربیت کر رہا ہے حالات کے موافق
نہیں ہے۔ اور اس سے کافی وقت ضائع ہو رہا ہے۔ یہ امر طمانیت بخش ہے کہ اب وثوق کے ساتھ رائے
میں تبدیلی ہو چکی ہے۔ اور اس بات کی تائید کی جا رہی ہے کہ دیسی زبانوں کے ذریعہ سے تعلیم دی جائے۔
مجھے یقین ہے کہ کچھ ہی عرصہ میں ایسا نظام تعلیم سارے ملک پر چھا جائے گا۔ جس سے نہ صرف روپیہ
بلکہ محنت کی بچت بھی ہوگی۔

**تعلیم کو اقتصادی ضروریات کے مطابق**

بحیثیت ایک متعلم اقتصادیات کے، جو تعلیم کے صیغہ میں رہ پڑا ہو، میں نے
غالباً زیادہ بلکہ شاید غیر معمولی زور دیا ہے کہ تعلیم اقتصادی ماحول کے
مطابق ہو، لہٰذا اس الزام سے کہ میں تعلیم کے عملی پہلو کو زیادہ اہمیت دے رہا ہوں
ہونا چاہئے۔

بچنے کی کوشش کرونگا۔ مجھے پورا پورا احساس ہے کہ ہمارے نظام تعلیم میں جہاں اور نقائص ہیں وہاں یہ بھی ایک نقص ہے کہ فنی تعلیم کے لحاظ سے اس میں تنوع نہیں ہے۔ نیز فطرت انسانی کے جذباتی اور جمالیاتی پہلوؤں کو ترقی دینے کی اس میں صلاحیت نہیں ہے۔ مثلاً مدارس میں موسیقی سے غفلت برتی جارہی ہے میں زور دوں گا کہ خاص طور پر مشترکہ گانے رائج کئے جائیں۔

تعلیمی ترقی کی یہ سب راہیں ایسی ہیں کہ جن میں تنظیم اور پالیسی اور ان سے زیادہ روپیہ کی ضرورت ہے۔ ایسی کانفرنسوں کے انعقاد کا منشا یہ ہے کہ اول الذکر کے سلجھانے میں مدد دے اور ثانی الذکر کو قوم اور مدبّرین کے لئے اٹھا رکھے کہ وہ اس کا انتظام کریں۔

## مذہبی اور اخلاقی تعلیم

دوپہر کے جلسہ عام میں جس کی صدارت پروفیسر اے۔ آر واڈیا بی۔ اے کینٹب بار ایٹ لا پروفیسر فلاسفی مہاراجہ کالج بنارس نے کی تھی، دلچسپ اور گرم مباحثہ رہا "مذہبی اور اخلاقی تعلیم" پر بحث کرتے ہوئے مسٹر وینکٹ راما وظیفہ یاب سرکل انسپکٹر نے کہا کہ مدارس میں مذہبی تعلیم کی کمی قابل افسوس ہے حالانکہ مذہبی تعلیم کی سخت ضرورت ہے۔ لہٰذا میں زور دیتا ہوں کہ یہ مضمون شریک نصاب کیا جائے۔ راؤ بہادر ونکٹیشن چار نے اس بنا پر مخالفت کی کہ مذہبی تعلیم کا انتظام ہندوستان میں محض اس بنا پر ناممکن ہے کہ مذاہب کی کثرت ہے اس کے علاوہ مذہبی تعلیم اولیائے طلبہ کا فریضہ ہے نہ کہ مدرسین کا طلبہ کے محاسن یہ ہیں کہ وہ عصبیت سے مبرا ہوں اور صداقت کو سختی کے ساتھ اپنا شعار بنائیں نصاب تعلیم میں یہ بات بھی ہو کہ طلبہ کی تہذیب اور شائستگی اور جمالیاتی ذوق کو ابھارے۔ مسٹر سباش چندر دسو نے کہا کہ مذہبی تعلیم عملی نمونہ سے دی جائے اور مدرسین مدرسہ میں اور مدرسہ کے علاوہ آزادی کے ساتھ طلبا سے ملیں۔ مسٹر ہنمنت راؤ نے کہا کہ ہندوستان میں مذہبی لوگوں کی اتنی ضرورت نہیں ہے جتنی کہ عملی انسانوں کی

مسٹر ہاشمی (علی گڈھ) نے کہا کہ مذہب وجدانیات کا نام ہے، اور یہ ہر شخص کا ذاتی معاملہ ہے اس لحاظ سے بچوں کے ذہن پر مذہبی اصول کا بار نہ ڈالا جائے۔ سلطان محی الدین صاحب ڈپٹی ڈائرکٹر میسور نے مباحثہ میں حصہ لیتے ہوئے کہا کہ مذہب نام ہے اخلاق حسنہ کا جس میں تاثر کا عنصر بھی شریک ہے یہ مناسب نہیں کہ تعلیم اخلاق کی آڑ میں مذہب کو آگے بڑھایا جائے۔ مس ٹیلر وغیرہ نے بھی مباحثہ میں حصہ لیا جس کے بعد پروفیسر واڈیا نے اختتامی تقریر میں فرمایا کہ میں مذہبی تعلیم کو رواج دینے کے سخت مخالف ہوں مذہبی تنگ نظری سے ہندوستان کا کافی نقصان ہو چکا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اگر اچھا مدرس مل جائے تو اخلاقی تعلیم دیجا سکتی ہے، بفرض محال اگر مذہبی تعلیم دی بھی جائے تو اس بنیاد کی ہو کہ

کہ خالق اکبر مجازی باپ ہے اور سب اس کے بندے ایک دوسرے کے بھائی ہیں اس طرح عالم گیر اخوت قائم ہو۔ مجھے افسوس ہے کہ ہندوستان میں طلبا بے لگام چھوڑ دیے جاتے ہیں۔ اور ان میں اخلاقی کمزوری پائی جاتی ہے۔ ہندوستان کے لئے یہ بہتر ہوگا کہ ہندو بھگوت گیتا کے ساتھ قرآن مجید پڑھیں اور مسلمان قرآن مجید کے ساتھ گیتا کا درس حاصل کریں۔

## تعلیم اور تغیر پذیر ہندوستان

فیڈریشن کا دوسرا اجلاس انٹرمیڈیٹ کالج میں زیر صدارت مسٹر بتاماؤ بتاریخ ۲۹ دسمبر سنہ ۱۹۳۱ء منعقد ہوا۔ عنوان بالا کے تحت کئی مضامین پڑھے گئے، اور دلچسپ تقریریں اور مباحثے ہوئے۔

**تعلیمی مطمح نظر وفاقی ہند میں**

سردار اے نی. مکرجی (ریاست دیواس) نے اپنا مضمون بہ عنوان "تعلیمی مطمح نظر وفاقی ہند میں" پڑھا۔ موصوف نے فرمایا کہ نافذ الوقت نصاب تعلیم اور اس کے فرسودہ مقاصد کے تحت محض ادب پر زور دیا جارہا ہے، ایک ڈھرّے پر تعلیم ہو رہی ہے طلبا اسی طرح معلومات جذب کرنے اور نظریوں کو دُھراتے ہیں انہیں نہ بصیرت پیدا ہوتی ہے اور نہ انھیں نظریوں کا مصرف معلوم ہوتا ہے مبادیات علم کو سیکھنے کی وہی غیر دلچسپ کوشش ہے وہی مدرسے کے روکھے پھیکے اوقات مسلسل تعلیم کا تھکا دینے والا ناقص طریقہ امتحان کے باوجود ان کے پاس کرنے کی وہی کوشش اور کشمکش حیات کے لئے بڑی بڑی ڈگریاں مضحکہ خیز خبط، یہ سب چیزیں قوم کو گھن کی طرح کھا رہی ہیں، صنعت وحرفت کے انکشافات کی کمی اور افزائش سرمایہ کی عدم تشویق سے کمانے کی قوت گھٹ رہی ہے، اور فوجی تربیت کے نہ ہونے سے اخلاقی شیرازہ بکھر گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ وفاق ہند کے مختلف تعلیمی ضروریات پر نظر ڈالی جائے، اور اس وفاق کے تحت معائنہ مدارس کے انتظامات کئے جائیں اور یکساں معیار سب کے لئے قائم کیا جائے اور تعلیم بھی وفاقی نقطہ نظر سے ہو نیز تعلیمی ترقی کی ذمہ داری حکومت پر اسی طرح عائد کی جائے جیسے قیام امن اور نفاذ قانون کی ذمہ داری۔ جبری عام تعلیم کو رواج دیا جائے اور فوجی تربیت اور حکومت خود اختیاری طلبہ میں عام کی جائے دیسی زبانیں ملک کے طول وعرض میں اختیار کی جائیں اور انگریزی کی حیثیت بطور لازمی زبان برقرار رہے، اس کے ساتھ ساتھ جسمانی اور دماغی نشو ونما نیز دست ورزی کو نظر انداز کیا جائے۔

**تعلیم حکومت خود اختیاری کے لئے تیار کرے**

رائے بہادر شنکر جیا (بنارس) نے کہا کہ ہندوستان تیزی کے ساتھ جمہوریت کی جانب قدم بڑھا رہا ہے۔ اگر تعلیم کو کارآمد اور مفید بنانا ہو تو نئی پود کو جمہوری حکومت میں زندگی بسر کرنے کے قابل بنایا جائے۔ موجودہ نظام تعلیم

اس کی توقع رکھنا بے سود ہے۔ اس لئے نئے دور کے آغاز کی ضرورت ہے جمہوری ملک میں ضرورت ہے کہ طالب علم مندرجہ ذیل صفات سے متصف ہو۔

(۱) طالب علم اپنے خیالات کو تحریر یا تقریر میں اپنی مادری زبان میں ادا کر سکے۔

(۲) رواداری ہو۔

(۳) زندگی کو سماجی مطمح نظر سے دیکھے

(۴) دیانت داری اور راست بازی ہو۔

(۵) کاروبار کو سنبھالنے کی عادت ہو اور راست بازی سے کام لے۔

(۶) ضبط کا کما حقہ احساس ہو۔

تعلیمی اداروں میں سیرت سازی اور طلبہ کی انفرادیت کا ابھارنا مطمح نظر ہو نہ کہ امتحان پاس کرانا۔ سیر تکمیل، کشافہ، ڈرل، کیڈٹ کور، اتحادی انجمن، مباحثے اور مصنوعی پارلیمان وغیرہ ایسی چیزیں ہیں جن سے حصول مقصد میں بڑی مدد ملے گی بشرطیکہ صحیح طریقہ پر طلبہ کی تربیت کی جائے۔

**لاسلکی اور تعلیم** پروفیسر ایس۔ آر کینٹی بٹ (ٹاٹا سائینس انسٹیٹیوٹ بنگلور) نے "لاسلکی اور تعلیم" کے عنوان پر زور دیا۔ لاسلکی کے انتشارات کے ذریعہ تعلیم دینے میں دو فائدے ہیں، اولاً یہ کہ تمام عالم بمنزلہ جماعت مدرسہ کے ہے۔ دوسرے مدرس کی شخصیت کا سوال باقی نہیں رہتا۔ عوام کی تعلیم اور ان میں روشن خیالی پیدا کرنے کا نہایت ہی سستا اور تیز تر ذریعہ ہے۔ لاسلکی کے مدارس ہمارے مدارس تعلیمی کا بدل تو نہیں ہو سکتے مگر بڑی حد تک ان کے معاون بن سکتے ہیں

**نصاب کی تیاری** ڈاکٹر ایم سیدھ لنگیا ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ پی۔ ایچ۔ ڈی نے مسئلہ نصاب پر بحث کی اور زیادہ تر تحتانیہ مدارس کے نصاب پر زور دیا موجودہ نصاب تعلیم مدارس تحتانیہ کے لئے بے حد غیر موزوں ہے وہ زیادہ تر ذہنی تربیت Mental Discipline کے نظریہ پر مبنی ہے اور جو کچھ اس میں اصلاح ہوئی ہے وہ کسی بنیادی اصول کے تحت نہیں ہوئی۔

ضرورت ہے کہ ایسا نصاب نامہ تیار کیا جائے جو موجودہ ہندوستانی زندگی کے لائق ہو نصاب تعلیم شہری اور دیہی زندگی اخلاقی اور اقتصادی نیز سیاسی زندگی اور ملک کی تہذیب اور تمدن کے پہلوؤں کو لئے ہوئے ہو اس سب سے زیادہ حقیقی عملی زندگی پر زور دیا جائے۔ نئے نصاب سے یہ مطلب ہے مقصد میں تبدیلی کی جائے اور اس مقصد سے طلباء کی موجودہ زندگی میں بہتری اور اصلاح ہو۔ نصاب نامہ کی فہرست مضامین میں تبدیلی ہو۔ اور یہ مضامین طلباء کے مشاغل زندگی پر مشتمل ہوں۔ ان مضامین کا آپس

گہرا تعلق ہو اور اس کے ساتھ طریقہ تعلیم میں بھی تبدیلی کی جائے۔ استاد کی حیثیت سخت گیر مدرس کی نہو
بلکہ شفیق رہبر کی۔

نصاب تعلیم ہر وقت اور ہر مقام کے لئے ایک ہی معین نہ ہو بلکہ طلبا کے ماحول کے مطابق بنایا جائے
جو کچھ تبدیلی نصاب میں کی جائے وہ تدریجی ہو۔ نیچے کی جماعتوں سے ابتدا کی جائے تاکہ اس تبدیلی کی صورت
ارتقائی رہے۔ دیہی ماحول اس قابل ہے کہ اس میں پراجکٹ متھڈ کو اچھی طرح رواج دیا جا سکتا ہے دیہی
اور شہری نصاب میں کافی امتیاز برقرار رکھا جائے ان کے مقاصد ایک ہی ہوں گے مگر راہیں الگ الگ

**تعلیم اور وفاقی مطمح نظر**

مسٹر ایس۔ کے یگنارائنا ایر (مدراس) نے اس امر پر زور دیا کہ ہندوستان
میں نئی پالیسی کا آغاز ہونا چاہیئے ہندوستانی تمدن اور وفاقی مطمح نظر اس جدید
پالیسی کی خصوصیت ہوگی۔ موجودہ نظام تعلیم قدیم زمانہ کی یادگار ہے جس میں
قومی زاویہ نظر سے تعلیم دینے کی کوئی رعایت نہیں ملحوظ رکھی گئی۔ امریکہ میں طلبا کو حکومت خود اختیاری
عطا کی جاتی ہے اور آزادی کے منشور دیے جاتے ہیں۔ ہمارا نصاب تعلیم ان تحریکات سے کوسوں دور
ہے۔ لہذا ضرورت ہے کہ جلد ایک رائل کمیشن مقرر کیا جائے، جو کامل تحقیقات کر کے ایک ایسا نظام العمل
پیش کرے، جو ملکی حالات اور ضروریات کے لحاظ سے موزوں ہو۔

## معائنہ مدارس

دوپہر کے اجلاس میں جو کنہیا لال صاحب رازدان ایم۔ اے انسپکٹر مدارس گوالیار کی صدارت
میں ہوا، دلچسپ تقریریں ہوئیں، اور گرم مباحثہ چھڑ گیا۔ عنوان زیر بحث "معائنہ مدارس" تھا۔ معائنہ مدارس
کے خلاف بولنے والوں کی تعداد بکثرت تھی، اور موافق بولنے والے بمشکل دو نکلے۔ مخالفین نے سارا کچا چٹھا
کھول کر رکھ دیا ساری تقریروں کا ماحصل یہ تھا کہ معائنہ کے اغراض و مقاصد فوت ہو رہے ہیں۔ مدرسہ کی
کارگزاری یا عدم کارگزاری کا مدار محض شخصی رائے اور افسر کی خوشنودی اور اس کے افتاد طبیعت پر
ہے۔ کوئی ظاہری صفائی اور مدرسہ کے ٹیم ٹام پر خوش ہو کر اچھی رپورٹ لکھ دیتا ہے، تو کوئی معائنہ کی
تقریب میں اسی جلسہ کی صدارت کرنا چاہتا ہے۔ ایسے بھی انسپکٹر موجود ہیں جو اپنی رائے کے آگے کسی کی
چلنے نہیں دیتے۔ لہجہ درشت انداز بیان تحکمانہ ہوتا ہے، اور طلبا کی موجودگی میں مدرسین سے الجھ پڑنے
میں تامل نہیں کرتے اور ڈانٹ پھٹکار سے کام لیتے ہیں غرض کہ اس طرح کے معائنہ سے کبھی مدرسہ کی
اصلی حالت کا اندازہ نہیں ہوتا ایک مقرر نے اپنے ذاتی تجربات بیان کرتے ہوئے کہا کہ ایسے بھی
انسپکٹر مدارس موجود ہیں، جو معائنہ تو خاک بھی نہیں کرتے مگر کمروں کی چھت اور کونوں کا معائنہ کر کے

صرف کلرکی کے جائے ڈھونڈنکالتے ہیں۔ جوش تقریر میں مقرر نے کہا کہ کاش انسپکٹروں کی جماعت ہی دنیا سے مفقود ہوجاتی۔

مسٹر۔ کے ایس۔ وکیل۔ ایم۔ اے۔ ام۔ ای۔ ڈی۔ انسپکٹر مدارس دھارواڑ اور سلطان محی الدین صاحب ایم۔ اے۔ ایم ای ڈی۔ ڈپٹی۔ ڈائرکٹر میسور نے پرمغز تقریریں کیں اور شکوک دور کرنے میں نمایاں حصہ لیا۔ ان کی تقریروں کا لب لباب یہ ہے اس عہدہ کا نام ہی سرے سے غلط ہے۔ ہندوستان میں انسپکٹر کہتے ہیں مگر دیگر ممالک میں ڈائرکٹر کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ البتہ میسور میں یہ خوش گوار تبدیلی ضرور ہوی کہ اب انسپکٹر کو ڈپٹی ڈائرکٹر کے نام سے موسوم کیا جانے لگا ہے وہ بمنزلہ ایک مشیر یا ڈائرکٹر کے ہے۔ جس کا کام یہ ہے کہ مدرسہ کی اصلی حالت کا اندازہ لگائے اور مقامی حالات اور ضروریات سے واقف ہو۔ صدر مدرس اور اسٹاف مدرسہ سے خانگی طور پر گفتگو اور مشورت کرے، اور ان کی مشکلات کو حل کرنے میں مدد دے۔ انسپکٹر بمنزلہ داعی اور پیام بر کے ہے جو پیام تعلیم یورپ کے جدید تحقیقات اور تجربات ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچاتا ہے۔ آپ لوگوں نے انسپکٹر کا مسخ شدہ نمونہ پیش کیا ہے جو شاید قدیم زمانہ میں ملتا ہو، یا آپ لوگوں کے لڑکپن کے تخیل کا نتیجہ ہو غرض کہ یہ مباحثہ دلچسپ تھا جو تقریباً ڈھائی گھنٹہ تک ہوتا رہا بعد برخواست جلسہ شرکا ر کانفرنس کو ٹاٹا سائینس انسٹیٹیوٹ کا معائنہ کرایا گیا، اور سہ پہر میں نمائش کا افتتاح ہوا، جس کی روئداد علحدہ درج ہے۔

## جامعاتی تعلیم

تیسرے دن راؤبہادر ونکٹیش چار کی زیر صدارت جلسہ کی کارروائی کا آغاز ہوا۔ زیر بحث عنوان وو تعلیم یونیورسٹی تھا، جس میں متعدد سربرآوردہ اصحاب نے مثلاً پروفیسر پرنچ پائی، مسٹر نیٹسن، پروفیسر واڈیا اور مسٹر ہاشمی علی گڑھ وغیرہ نے حصہ لیا چونکہ یہ عنوان ہمارے مفید مطلب نہیں اس لئے ہم صرف اس قدر لکھنے پر اکتفا کرتے ہیں کہ عثمانیہ یونیورسٹی کا چرچہ اب ہر جگہ ہونے لگا ہے اور وثوق کے ساتھ زور دیا جا رہا ہے کہ ذریعہ تعلیم دیسی زبان ہونا چاہئے عثمانیہ یونیورسٹی کے مطبوعات کی نمائش سلیقے کے ساتھ ایک بڑے ہال میں کی گئی تھی مستند کتابوں کے ترجمے اردو زبان میں دیکھ کر شرکا ر کانفرنس متحیر نظر آتے تھے مسٹر ہاشمی نے علی گڈھ مسلم یونیورسٹی کا تعارف مناسب الفاظ میں کیا۔ صاحب موصوف کی رائے میں انگریزی کو ذریعہ تعلیم قرار دینے کی ذمہ داری بجا طور پر بجائے لارڈ میکالے کے راجہ رام موہن رائے پر عائد ہوتی ہے مسلم یونیورسٹی کے مقاصد کے بارے میں یہ کہا کہ محض ادیب پیدا کرنا اس کا مطمح نظر نہیں ہے بلکہ ہمیشہ سے اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ عملی انسان پیدا ہوں۔ علی گڈھ یونیورسٹی کی

ایک نمایاں خصوصیت انہوں نے یہ بیاں کی کہ اس کے دروازے ہمیشہ ہر مذہب و ملت کے طلبہ اور پروفیسروں کے لئے کھلے رہتے ہیں۔

فڈریشن کا اخیر اجلاس زیر صدارت سُبا راؤ صاحب ناظم تعلیمات بتاریخ ۳۰ دسمبر ۱۹۳۱ء منعقد ہوا۔ یہ جلسہ صرف تحریکات کے لئے مختص کر دیا گیا تھا۔ کارروائی شروع کرنے سے پیشتر سر آوردہ اشخاص کے پیام تہنیت و تبریک صدر منتخب نے سنائے، جن میں قابل ذکر یہ ہیں۔

ڈاکٹر پال مرسو پریسیڈنٹ ورلڈ فڈریشن آف ایجوکیشنل اسوسی ایشنز نیویارک، پروفیسر جی کے۔ دیوادھار صدر سرونٹ آف انڈیا سوسائٹی، ڈی۔ ان کرجی ٹریننگ کالج آگرہ وغیرہ۔

**تحریکات منظورہ کانفرنس**

پہلی تحریک کے ذریعہ مولوی سید ظہور علی صاحب کے انتقال پر اظہار رنج اور افسوس کیا گیا۔ اس کے بعد کی تحریکات بتقریب سلور جوبلی سرا بندرا ناتھ ٹیگور اور بتقریب سترہویں سالگرہ پنڈت مدن موہن مالویہ باتفاق آرا پاس ہوئیں۔ باقی رزولیوشن درج ذیل ہے۔

کانفرنس ہذا ریلوی بورڈ سے استدعا کرتی ہے کہ مدرسین کو جب وہ باغراض تعلیمی سفر کریں رعایتی ٹکٹ عطا کرے۔

کانفرنس ہذا سفارش کرتی ہے کہ ہندوستان کی جامعات ادبی تعلیم سے زیادہ شعبہ ٹکنالوجی کی جانب توجہ کریں۔

کانفرنس ہذا میں طے پایا کہ مدارس اور کالجوں میں طلبہ کی جسمانی نشو و نما کا زیادہ لحاظ کیا جائے۔

کانفرنس کی رائے میں پیشہ مدرسی کی اہمیت کے مدنظر قرین انصاف ہے کہ مختلف تعلیمی اداروں میں تنخواہوں کا امتیاز اٹھا دیا جائے۔

کانفرنس ہذا ان انقلابی جرائم کو حقارت کی نظر سے دیکھتی ہے۔ جس کے مرتکب طلبہ ہوئے ہیں اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ تعلیمی اداروں کے نیک نام پر اس قسم کا بدنما دھبہ نہ لگنے پائے۔

کانفرنس کی رائے میں اب وقت آگیا ہے کہ مدارس فوقانیہ اور کالجوں میں ذریعہ تعلیم ملکی زبان میں ہو۔

جہاں تک کہ اس تحریک کا تعلق مدارس فوقانیہ سے تھا، سب نے باتفاق آرا منظور کر لیا، مگر اعلیٰ تعلیم کے بارے میں شدید اختلاف رہا۔ اور گرم مباحثہ چھڑ گیا۔ مگر اس تحریک کا دوسرا

جزو بھی بغلبہ آرا منظور ہوا۔ تحریکات کے پیش اور منظور ہونے کے بعد سکریٹری معتمد آل انڈیا فڈریشن آف ٹیچرس اسوسی ایشنز کانپور نے استقبالی کمیٹی اور رکارکنان کانفرنس کا شکریہ ادا کیا۔ ٹیچرس اسوسی ایشن پنجاب نے سال آیندہ فڈریشن کا اجلاس بمقام لاہور منعقد کرنے کی دعوت دی تھی جو منظور کی گئی پھر صدر جلسہ نے کامیابی کانفرنس کے متعلق اپنی رائے ظاہر کی جس کے بعد اجلاس برخواست ہوا۔

**دوسری مصروفیتیں اور دلچسپیاں**

استقبالی کمیٹی نے نمایندگان کانفرنس کی دلچسپی کے انتظامات بھی معقول کئے تھے۔ کانفرنس کے دوسرے دن ٹاٹا سائنس اسٹیٹوٹ بنگلور کا معائنہ کرایا گیا جو بلحاظ اہمیت قابل دید ہے۔

متواتر دو دن ۶ بجے سے ۸ بجے تک موسیقی کا انتظام زیر نگرانی مس لزارس کیا گیا تھا۔ دیتی ولاس اسٹیٹوٹ کے طلبہ اور زنانہ انٹرمیڈیٹ کالج کے طالبات نے شرکائے کانفرنس کو کانسرٹ سے محظوظ کیا۔ "خلیفہ بغداد" سے چند سین انگریزی میں دکھائے پھر کالج آرکسٹرا نے نغمہ سرائی کی۔ رتناولی کا سین سنسکرت میں کیا گیا۔ پھر تمام رضاکاروں نے مشترکہ طور پر حصہ لیا اور مادر ہند کی ستایش میں گائے ہوئے حاضرین جلسہ طلبہ اور طالبات کی اداکاری اور ترنم سے مسرور ہوئے۔

ختم کانفرنس کے بعد میسور کا سفر کیا گیا۔ راستے میں جتنے تاریخی اور اہم مقامات پڑے ان کے دیکھنے کا انتظام بھی تھا۔ مثلاً آبشار سیوا سمدرم الکٹرک پاور ہاؤس اور سیرنگ پٹن وغیرہ آبشار کا منظر جس کے پانی سے برقی قوت پیدا کی جاتی ہے اور برقی خزانہ کا منظر خوش نما ہے۔ جو مشین پاور ہاؤس میں کام کر رہی ہے ان کے معائنہ سے انسانی سرگرمیوں کی عظمت کا پتہ چلتا ہے۔ یہاں سے ۱۰۰ میل تک برقی رو پہونچائی جاتی ہے جس کی خالص آمدنی دو لاکھ روپئے سرنگ پٹن میں بجز مقبرہ (حیدر علی و ٹیپو سلطان مدفون ہیں) اور دولت دریا باغ کے کوئی عمارت شاندار نہیں ہے باقی تمام شہر کھنڈر بن چکا ہے میسور کے مشہور مقامات شامنڈی ہل راجہ صاحب کا محل موہن بیلیس اور چڑیا خانہ قابل دید ہیں میسور سے ۱۲ میل پر ایک زبردست بند کے ذریعہ دریا کا پانی روکا گیا ہے۔ یہ تالاب کرشنا راج ساگر کے نام سے موسوم ہے جس سے ملک کے کافی حصہ کو نہروں کے ذریعہ سیراب کیا ہے۔

عبدالنور صدیقی

# آل انڈیا نمائش تعلیمی بنگلور

آل انڈیا نمائش تعلیمی کا انتظام آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرس اسوسی ایشنز کی استقبالی کمیٹی نے وسیع پیمانے پر بمقام بنگلور کیا تھا جس کا افتتاح بمقام مشن ہائی اسکول بسوناگڈی بنگلور، دیوان بہادر سر کے۔ پی۔ پٹناچیٹی نے کیا۔ فیڈریشن کے نمائندے اور شہر کے ممتاز اشخاص بوقت افتتاح موجود تھے اس موقع پر صاحب موصوف نے حسب ذیل تقریر کی۔

**دیوان بہادر سر کے پٹناچیٹی**

مجھے اس امر سے مسرت ہے کہ میں اس وقت آپ لوگوں کے ساتھ موجود ہوں جب معتمد صاحب نے افتتاح نمائش کے لئے مجھے مدعو کیا تو مجھے اس کا اندازہ نہ تھا کہ میں کس قسم کی ذمہ داری اپنے سر لے رہا ہوں لیکن نرم الفاظ نے مجھ پر اثر کیا اور میں بلا سوچے سمجھے اس اہم ذمہ داری کے لئے تیار ہوگیا۔ نمائش کے افتتاح کے لئے سب سے موزوں شخص ناظم تعلیمات تھے مگر سر رامن کی عدم موجودگی کے باعث کانفرنس کی رہنمائی کا اہم فریضہ ان کے تفویض ہوا تو کمیٹی نے مجھ جیسے دیرینہ سال بڈھے کو جو مدتیں گذریں از کار رفتہ ہوچکا تھا۔ اور گوشۂ تنہائی کے لئے وقف تھا، ڈھونڈ نکالا۔ بڈھے آدمی بھی کبھی کام دے جاتے ہیں۔ مجھے اس وقت نئی پود سے مل کر بڑی خوشی ہوئی جس کی ترقی پر ہندوستان کے مستقبل کا مدار ہے۔ تعلیم بڑا ہی وسیع مضمون ہے۔ اس کی وسعت کا اندازہ اس قسم کی تعلیمی نمائش سے کیا جاسکتا ہے۔ اور اس سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ قوم کے ہر چھوٹے یا بڑے طبقہ کی ترقی کے لئے کیا کیا جارہا ہے؟۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوجاتا ہے کہ پانی کہاں مرتا ہے۔ اور ہماری کمزوریاں کیا ہیں۔

تعلیم انسان کو انسان بناتی ہے سوال یہ ہے کہ کیا ہمیں اپنی تعلیم کے صحیح نمونے مل رہے ہیں؟ ڈیڑھ صدی کی تعلیمی جد و جہد کے بعد بھی بمشکل ۵۔ فی صدی اشخاص تعلیم یافتہ ہوسکے بقول ایک قدیم فیلسوف کہ حکومت کا استحکام اس کے نوجوانوں سے ہے۔ فی زمانہ ہم نے تو یاس انگیز اور قنوطیت آمیز چیخ پکار ہی سنی کہ ہمکو... تعلیم سے نقصان ہی پہونچا۔ اس حیثیت سے کہ ہم نے ایسا پست طبقہ پیدا کر دیا جو اپنے بقاے حیات کی کوشش آپ نہیں کرسکتا۔ ہماری تعلیم سے

بلاشبہ سربرآوردہ مرد اور سربرآوردہ خواتین پیدا ہوں۔ اس لحاظ سے تو ہم نہیں کہہ سکتے کہ ہمارا نظام تعلیم ناکام رہا۔ ہم اپنے گرد و پیش علمی چہل پہل ضرور دیکھتے ہیں اور ہم ترقی اور بلند پروازیوں کے آثار نتیجہ کے طور پر مشاہدہ کر رہے ہیں۔ اس کے باوجود ہم یہ بجا طور پر کہہ سکتے ہیں کہ ہمارے نظام تعلیم سے عملی انسان پیدا ہو رہے ہیں۔ تعلیم کا اثر جیسا کہ وثوق کے ساتھ کہا جاتا ہے یہ ہونا چاہئے کہ دماغ کو دولت علم سے مالا مال کر دے، اور ہاتھ کو عملی کام کے لئے جنبش میں لے آئے۔ اگر یہی معیار قائم رکھا جائے تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہمارے ملک میں اس کے آثار ناپید ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ تعلیم کا مقصد سیرت سازی بھی ہونا چاہئے لیکن تنہا یہی مقصد کافی نہیں۔ انسانی تعلیم کا اہم جز عمل ہے میں لفظ عمل پر خاص طور سے زور دے رہا ہوں کیونکہ عمل بے علم انسان کی حیات عملی میں سراسر ناکامی کا مترادف ہے۔ اس قسم کے نمائشوں کی قدر و قیمت خاص ہے۔ ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ذہن کیا تصور کر سکتا ہے اور ہاتھ کیا کام انجام دے سکتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ جو کچھ یہاں موجود ہے اس سے آنکھوں کو بھی سکھ نصیب ہوگا۔ اگر کوئی چیز ملک کی اصلاح کرتی ہے تو وہ تعلیم ہے تعلیمی مقاصد اور زاویہ نظر میں تبدیلی کی ضرورت ہے مجھے یقین ہے کہ آپ کی کانفرنس میں اس تبدیلی پر زور دیا گیا ہوگا۔ میں اپنے ناچیز خیالات کو جو اصلاح کے بارے میں ہیں مختصراً عرض کرونگا۔

۱۔ موجودہ اوسط تعداد مدارس میں اضافہ ہو۔ اور ٹرینڈ مدرسین کی تعداد میں بیشی ہونا چاہئے۔ پیشہ معلمی کے لئے مستورات کو ترجیح دیجائے کیونکہ تہذیب یافتہ ممالک میں عورتوں کی دو تہائی تعداد ایسی ہے جنہیں بچوں کی تربیت اور پرداخت کا خلقی طور پر مذاق ہونا چاہیے۔

خاص مدارس اندھوں، بہروں، اور ناقص القویٰ کے لئے قائم جائیں اور فنی تعلیم کا وسیع پیمانے پر انتظام ہو۔ تیمارداری اور مبادیات اصول طب کی تعلیم مدارس میں دیجائے۔

مدرسہ کے کام کے بارہ میں خصوصاً طبقہ تحتانیہ میں بچے کی زندگی مدرسہ کے اندر یا مدرسے باہر آپس میں گہرا تعلق رکھے اور تعلیم کتابی نہیں بلکہ عملی ہو۔ نیز نصاب کے تقریباً ہر مضمون کی تعلیم میں مدرس ایسے آلات اور تجربوں سے کام لے، جن سے طلبا واقف ہوں۔

مدرسہ کا اثر اور نفوذ طالب علم کے جملہ مشاغل اور دلچسپیوں پر چھایا رہے۔ مدرسہ کی تعلیم بچوں کو سکھائے کہ وہ اپنے دماغ اور ہاتھ دونوں کو کام میں لائیں اور کام اور کھیل دونوں کی قدر جان لیں۔

مجھے آپ جیسے ماہرین تعلیم کے سامنے جو ہندوستان کے ہر گوشہ اور چپے سے یہاں جمع ہوئے ہیں زبان کھولنے کی مہارت کہاں اور نہ مجھے اس بات پر زور دینے کی ضرورت ہے کہ تعلیم کے ذریعہ انسان کی عملی زندگی کو کیسے ترقی دیجا سکتی ہے بچوں کی تربیت کامیابی کے ساتھ اسی وقت ہوسکتی ہے جبکہ طلبا کے نفسیات سے واقفیت ہوجائے۔ مدرس کا کام ہے کہ بچوں کی خصوصیات اوران کی جبلت کو ترقی دے۔ رُوسو، سب سے پہلا شخص ہے جس نے زیادہ توجہ بچہ پر دی اور فطرتی طریقہ تعلیم کوان کے حسب حال قرار دیا۔ پتا لوزی نے اسی بنیاد پر نئی عمارت کھڑی کردی اور فروبل نے اسے تکمیل کو پہونچایا۔ ان ماہران فن کے اصول پر کام کرنے کے لئے خصوصاً چھوٹے بچوں کے حق میں نعمت غیر مترقبہ ہے۔ ہندوستانی عورتیں آج وہ نہیں رہیں جو کل تھیں اور مستقبل قریب میں وہ تعلیم اور تنظیم میں بہتر طریقہ پر حصہ لیں گی۔ ہندوستانی عورتیں قوم کے آگے اس سے بہتر کیا تحفہ پیش کرسکتی ہیں کہ نونہالان ملک کی تعلیم و تربیت اپنے ہاتھ میں لیں اور ہندوستان کی عظمت کو چار چاند لگادیں۔

اس تقریر کے بعد جلسہ برخاست ہوا، اور حاضرین نمائش کے کمروں میں داخل ہوئے۔ آٹھ کمروں میں تقریباً چار ہزار اشیا رنمائش سلیقہ کے ساتھ رکھی گئی تھیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے

۱۔ اشیار نمائش طبقۂ تحتانیہ،

۲۔ تعلیم جدید۔ (مانٹی سوری سسٹم ڈالٹن پلین) پراجکٹ میتھڈ، سیا فور سگنلنگ اوراندھوں بہروں کی تعلیم،

۳۔ فنون لطیفہ۔

۴۔ تعلیم نسوان۔

۵۔ فنی تعلیم۔

۶۔ جسمانی تربیت۔

۷۔ بچوں کی بیکاری کے شغلے۔

۸۔ بچوں کی تعلیم۔

اس نمائش میں ۱۲۵ مدارس نے حصہ لیا جن میں سے صرف ۳۵ مدارس ریاست میسور کے تھے۔ گو باہر سے نمائش کی چیزیں بہت کم آئیں مگر اشیار نمائش تعلیم کے تمام مختلف شعبوں اور پہلوؤں سے تعلق رکھتی تھیں۔ چن پٹنم۔ (میسور) کا چوبی کام نہایت عمدہ تھا، مال دیلی اور رمیلاپور کی

چیزیں بھی قابل تعریف تھیں۔ چونکہ یہ کام سرکاری مدارس کے صنعتی شعبہ کا تیار کیا ہوا تھا اس اعتبار سے ہر طرح قابل داد وستائش ہے۔

نمائش کے علاوہ ہندوستان کے مشہور کتب فروشوں نے بھی بک اسٹالس قائم کئے تھے جس کے لئے انٹرمیڈیٹ کالج کے چھ کمرے مختص تھے۔

عبدالنور صدیقی۔

# ذیلی جلسے

متعلقہ اجلاس ہفتم آل انڈیا فیڈریشن آف ٹیچرس اسوسی ایشنز

فیڈریشن کے عام جلسوں کے ساتھ ساتھ چار ذیلی جلسے بھی منعقد کئے گئے۔ چونکہ دونوں اجلاس ایک ہی وقت میں ہوتے تھے۔ اس لئے شرکا کانفرنس کا دونوں جگہ رہنا ناممکن تھا۔ پچھلے سال آل ایشیا کانفرنس میں بھی یہی دشواری پیش آئی۔ اگر مضامین کی کثرت ہے تو کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ بجائے تین دن کے کانفرنس چار دن رکھی جائے تاکہ شرکا کانفرنس تمام جلسوں میں شریک ہوکر مستفید ہوسکیں۔ ان جلسوں میں بھی اہم مضامین پڑھے گئے۔ شائقین کی دلچسپی اور استفادہ کے خاطر چند مضامین کا ضروری حصہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

**ذہنی نقص** ڈاکٹر فرینک نورَنہا سپرنٹنڈنٹ ذہنی شفاخانہ بنگلور نے اس عنوان کی بحث کرتے ہوئے زور دیا کہ "ناقص القوای کی نگرانی حفاظت اور تعلیم کا معقول انتظام کرنے کی ضرورت ہے۔ اب وقت آگیا ہے کہ پبلک اس سرد مہری کو بالائے طاق رکھ کر خاص طور پر ملتفت ہو جائے۔ اور جدید طریقے ناقص اور مردہ قوی کو ابھارنے اور جلا دینے کے لئے استعمال کرے، اب ذہنی نقص کے دریافت کرنے اور ان کے علاج کرنے کے نئے نئے طریقے ایجاد ہو چکے ہیں۔ پبلک کو اس طرف رجوع ہوجانا چاہیئے۔ تاکہ قوم کا ایک ایسا طبقہ جو محض بے کار ہے کارآمد بن جائے۔

اس معاملہ میں افسوس ہے کہ کوئی منظم کوشش نہیں ہورہی ہے۔ اور نہ مجلس مقننہ ہی ایسے

تدابیر اختیار کر رہی ہے جس سے اس کا سدباب ہو سکے۔ خاص طور پر نوعمر مجرمین young Delinquent قابل لحاظ ہیں جن کے جرائم کی اصلی وجہ بیشتر کوئی نہ کوئی ذہنی نقص ہوتا ہے۔ نوعمری کی خطائیں اُن کی آوارگی اور آوارہ گردی عام ہے۔ مگر اس سے پبلک کی بے پروائی محض خطرناک ہے۔

اس قسم کی کوئی تربیت گاہ ان کی نگرانی اور تربیت کے لئے نہ ہونے سے ان اولیاء کی بے چینی اور پریشانی کا کیا حال ہوگا، جن پر بدقسمتی سے ناقص القوای بچوں کا بار ہے۔ ایسی صورتیں جہاں تک ہمارا خیال ہے اس سے کہیں زیادہ ہیں۔

معمولی قسم کے ناقص القوای طلبہ کا صحیح القوئی کے ساتھ تعلیم پانا جیسا کہ آج کل ہو رہا ہے حد درجہ نامناسب ہے۔ اس کا ارتفاع اچھے اور ناقص القوی دونوں کی خاطر جلد ہو جانا چاہئے، جن طلبہ میں معمولی سا نقص ہو ان کی اصلاح اور تربیت ہو سکتی ہے۔ مگر خاص طریقہ پر اور خاص خاص اساتذہ کی نگرانی میں موجودہ طریقہ جس سے دونوں قسم کے طلبہ ایک ہی لاٹھی سے ہانکے جاتے ہیں بے حد مُضر اور تضیع وقت ہے۔

میں کانفرنس سے پرزور اپیل کرتا ہوں کہ اس آوارہ گردی اور آوارگی کے خطرہ کو دُور کرنے کی متحدہ کوشش کی جائے گی تاکہ ان نظر سے گرے ہوئے اور حقیر افراد کو نجات مل سکے اور اقتصادی حیثیت سے قوم پر جو بار ہے اس کا ازالہ بھی ہو جائے۔

**مدارس ثانویہ میں فنی تعلیم** مسٹر ڈی آر مدہول کر (دہاڑواڑ) نے اس عنوان پر مندرجۂ ذیل خیالات کا اظہار فرمایا۔

غیر تعلیمی حلقوں میں فنی تعلیم کے رواج دینے پر یہ باور کیا جاتا ہے کہ بس اقتصادی حیثیت سے طلبہ کو کوئی محتاجی نہیں رہے گی اور وہ آیندہ زندگی میں بے فکر ہو جائیں گے جب یہ مقصد حاصل ہوتا ہوا انہیں دیکھتے ہیں تو مایوس ہو جاتے ہیں۔ دماغی تربیت کے حامی اس کی مذمت کرتے ہوئے یہ کہتے ہیں کہ فنی تعلیم کے رائج کرنے سے طلبہ پر خواہ مخواہ بار پڑتا ہے۔ اور ان کی دماغی تربیت خاطرخواہ نہیں ہوتی۔

ماہرین تعلیم کو ان دونوں سے اختلاف ہے۔ ان کی رائے میں کامل دماغی نشو و نما کے لئے فنی تعلیم ضروری ہے۔ ڈاکٹر سیگم، ڈاکٹر مانٹی سوری اور فردبل کے تجربات سے ثابت ہوتا ہے کہ دماغی قوت اور حرکی مشاغل Motor Activity میں گہرا ربط اور تعلق ہے

اسی لئے ماہرین تعلیم فنی تعلیم کو رواج دینا چاہتے ہیں۔

اس کے علاوہ فنی تربیت سے طالب علم خود کو پہچانتا ہی جو اور کسی پیشہ کی صلاحیت یا عدم صلاحیت کو معلوم کر لیتا ہے محنت کے کام اُسے ذلیل نہیں معلوم ہوتے اور اس سے اہل حرفہ کے بارے میں جو بدگمانی ہے۔ دوُر ہو جائے گی۔ مدرسہ میں مشاغل کی تبدیلی اور دلچسپی پیدا ہو جائے گی نیز مدرسہ اور سوسائٹی میں باہمی ربط بھی قائم ہوگا۔ سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ فرصت کے اوقات میں طلبہ کسی نہ کسی مشغلے میں مصروف رہنے کے عادی ہو جائیں گے۔

**ذہنی پیمائش اور چند تجربے** مسٹر این ایس۔ این شاستری ایم۔ ای (میسور) نے اپنے مضمون میں دو دلچسپ تجربوں کا ذکر کیا جو قارئین کی دلچسپی کی خاطر درج ذیل ہے۔

پچاس طلبہ کو سولہ تصویریں مع ان کے عنوان کے دکھائی گئیں اور سائیکو گیلوانومیٹر کے ذریعہ طلبہ کے تاثر کی پیمائش کی گئی۔ سب سے زیادہ تحتانیہ جماعات کے طلبہ نے تصویروں سے دلچسپی ظاہر کی اور عنوان کی جانب بہت کم متوجہ ہوئے۔ بخلاف اس کے چھٹے درجہ (اس۔ ال سی کلاس) کے لڑکے نمایاں طور پر عنوان کی جانب مائل ہوئے۔ صاحب موصوف کی رائے میں تیرہ سال کے سن میں اس قسم کی تبدیلی ہوتی ہے۔ اور طلبہ بجائے تصویر کے عنوان کی جانب توجہ کرنے لگتے ہیں۔

مضمون کا دوسرا حصہ ایک دوسرے تجربے سے متعلق ہے اس کے ذریعہ سے تجربہ کیا گیا کہ مادری زبان اور غیر زبان میں کسی چیز کے پیش کرنے سے جذبات میں کس درجہ کا فرق ہوگا۔ دو انگریزی شعرا کی مشہور نظمیں اور ان کا کنڑی ترجمہ پیش کیا گیا۔ ان کے پیش کرنے کے بعد جو ہیجان جذبات میں ہوا۔ وہ سائیکو گیلوانومیٹر کی مدد سے نوٹ کر لیا گیا مجموعی طور پر جذبات کا جس قدر ہیجان ہوا اس سے نتائج متخرج کئے گئے۔ دیسی زبان میں نمایاں طور پر جوش تھا اور انگریزی میں بہت ہی کم۔ پس جہاں تک جذبات کو اُکسانے اور ان کے تربیت کا تعلق ہے، دیسی زبان کو مفید طریقے پر ذریعہ تعلیم بنایا جا سکتا ہے۔

**ہندوستانی مدارس میں معیار انگریزی** از را۔ ایس ونکٹ رامن (چتور) کیا انگریزی کا معیار گھٹ گیا ہے؟ انگریزی لکھنے کی قابلیت (قطع نظر انگریزی بولنے اور سمجھنے کی قابلیت کے) ایک حد تک کم ہو چکی ہے لیکن ہمیں غور کرنا چاہیے کہ پہلے انگریزی کی تعلیم صرف ایک طبقہ تک محدود تھی اب سوسائٹی کے مختلف طبقوں میں اس کا اثر ہے۔ معیار کے گھٹنے کے اسباب یہ ہیں

عدم توجہی اور منافرت کے احساسات عام ہو چکے ہیں۔ دیسی زبانوں کو رواج دیا جا رہا ہے، مدارس ثانویہ میں انگریزی کے نصاب کا کوئی خاص مقصد نہیں ہے۔ اور انگریزی تعلیم کی تنظیم بھی با قاعدہ نہیں ہے۔

اصلاح کے لئے چند مشورے بھی دیئے جاتے ہیں۔ کتب کے انتخاب میں احتیاط کی ضرورت ہے طلبہ کی ذاتی کوشش کو ابھارا جائے اور سب سے زیادہ اہم یہ ہے کہ ہندوستانی مدارس کے لئے انسٹیٹیوٹ آف ریسرچ قائم کیا جائے تاکہ انگریزی تعلیم کی بہتر تنظیم ہو سکے۔

**اندھوں کی تعلیم اور مدرس** از۔ بی۔ ان۔ دی راؤ (دیوریکھو) ہر شخص مدرس نہیں ہو سکتا ہے۔ اگر شاذ ونادر کسی ناواقف مدرس کو کامیابی نصیب ہو تو اسے اتفاقی یا استثنائی صورت سمجھنا چاہئے۔ ایسی چند مثالوں سے بعض انانیت پسند مدرسین بھی پیدا ہو گئے ہیں جو اپنے کو ہمہ داں سمجھنے لگے ہیں جن کی ذات سے طلبہ پر مضر اثرات مترتب ہو رہے ہیں جب تندرست اور صحیح القویٰ طلبہ پر اس قسم کے مدرسین کا اچھا اثر نہیں پڑتا تو اندھے لڑکوں کی تربیت کا جو کچھ بھی حشر غیر تربیت یافتہ مدرسین کے ہاتھوں ہو کم ہے۔ لہذا میں سخت احتجاج کرتا ہوں کہ اندھے اور بہرے لڑکے کسی طرح ان مدرسین کے سپرد نہ کئے جائیں جو اس خاص کام سے واقف نہ ہوں۔

اندھے لڑکے کی کیا تعریف ہے؟ اس میں اور صحیح القویٰ لڑکے کے ذہنی طریقۂ عمل میں کیا فرق ہے؟ صحیح القویٰ لڑکے Normal child کے حواس خمسہ اچھی حالت میں ہوتے ہیں اور حواس کا عمل بھی ٹھیک ہوتا ہے۔ نیز دماغی مرکز صحیح طریقے پر مہیج کو قبول کرتے ہیں۔ بخلاف اس کے اندھا لڑکا ہمیشہ بصارت سے محروم رہتا ہے اور باقی حواس کی غیر معمولی ترقی سے بصارت کا بدل ہو جاتا ہے۔ فی الحقیقت بدل تو نہیں ہوتا گر چونکہ اسے ضرورتاً باقی حواس کو کام میں لانا پڑتا ہے۔ اس لئے ان کے استعمال میں غیر معمولی صحت انہیں حاصل ہو جاتی ہے۔ اس غیر معمولی صحت کی تعبیر اس طرح کی جا سکتی ہے جیسے کثرت کار اور مشق سے لوہار کو مہارت ہو جاتی ہے اور وہ لوہے کو ٹھوک پیٹ کر جب چاہتا ہے ڈھال لیتا ہے۔ یا ایک نقاش کی تیز نظر یا گانے والے کے تیز کان کو لیا جائے کہ وہ ایک نظر میں تصویر کی تفصیلات پر حاوی ہو جاتے ہیں یا تھوڑی سی توجہ میں گانے کی کسی خاص سر یا لے پر قدرت حاصل کر لیتے ہیں۔ بس یہی حال اندھوں کے حواس کا ہے۔

یہ کہنا کہ اندھوں کے دماغ کا وہ حصہ جس سے حس باصرہ کا تعلق ہے، مردہ یا ضائع ہو جاتا ہے۔ بالکل غلط ہے۔ ہاں بصارت کا آنا حصہ یا اور دوسرے حصے جو اس سے قریبی

تعلق رکھتے ہیں۔ ترقی نہیں کرتے یا یوں کہا جائے کہ زنگ آلود ہوجاتے ہیں۔ ان حصوں کا استعمال موقوف ہوجاتا ہے مگر وہ ماؤف نہیں ہوتے۔ حالیہ تحقیقات کی رو سے اس نظریہ کا بطلان ہوتا ہے کہ دماغ کے مختلف قطعات صرف متعلقہ آلات حس سے ہی تہیج میں آسکتے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ کوئی آلہ حس دماغ کے کسی حصہ کو متاثر کرسکتا ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ دماغ کے قطعات بصری اور اس کی متعلقہ قوتیں لامسہ حس اور حس بصری سے ترقی اور نمو پاسکتی ہیں۔ لہذا اندھے یا بہرے لڑکے کو تعلیم دی جاسکتی ہے لیکن کسی قدر دقت اور خاص نگرانی سے۔ اس اعتبار سے اندھے یا بہرے لڑکے کو ناقص القویٰ نہ کہنا چاہئے۔ وہ اندھا یا بہرا جیسی کچھ صورت ہو ضرور رہے۔

میں ادھر عرض کرچکا ہوں کہ اندھے لڑکے کے قطعات دماغ باوجودیکہ بصارت مفقود ہے مہیج قبول کرسکتے ہیں۔ اور ان سے کام لیا جاسکتا ہے تو اس سے ثابت ہوا کہ اندھوں کی تعلیم بھی خاطر خواہ ہوسکتی ہے۔ (باقی دارد)

عبدالنور صدیقی

# شذرات

**جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ بانسواڑہ** بتاریخ ۲۸ بہمن ۱۳۴۱ف روز جمعہ مدرسہ تحتانیہ بانسواڑہ میں زیر صدارت جناب مولوی مرزا ابراہیم علسگ بی اے بی ٹی ناظر تعلیمات ضلع نظام آباد ایک تعلیمی جلسہ ہوا جس میں مدرسہ تحتانیہ میں کورومدارس بوکلفنڈ ڈرکی ویشائی مٹھ لنٹہ بانسواڑہ کے مدرس صاحبین معہ اسٹاف وطلبہ کے شریک تھے۔ مسٹر بیو دتاتری راؤ مددگار مدرسہ ہذا نے ایک نمونہ کا سبق مضمون حساب مطحات چاردیواروں کا رقبہ ا پر دیا جو بحیثیت مجموعی کامیاب رہا۔

بعد ازاں فٹ بال ٹیم بانسواڑہ بیرکور کے درمیان جناب ڈاکٹر صاحب بانسواڑہ کے امپائری میں میاچ ہوا۔ اس مقابلہ میں دونوں ٹیمیں مساوی رہیں۔ اس لئے اس میاچ کے جیتنے والی پارٹی کے لئے منجانب مدرسہ بانسواڑہ جو پیتلی شیلڈ رکھی گئی تھی تقسیم نہ ہو سکی اور یہ میاچ آیندہ کے لئے ملتوی کر دیا گیا جو بعد رمضان منعقد ہوگا۔

یہاں کے ہمدرد سیٹھ یارلہ سچا تلوسا ہونے آیندہ اس میاچ کو ٹورنمنٹ کی شکل دینے کی خواہش ظاہر فرمائی اور تحریری وعدہ فرمایا ہے کہ اس ٹورنمنٹ کے جیتنے والوں کو ایک چاندی کی شیلڈ دونگا۔

اس ٹورنمنٹ میں جملہ مدارس تعلقہ بودہن کو شرکت کا موقع دیا جائیگا اور یہ ٹورنمنٹ۔۔

فٹ بال ٹورنمنٹ بانسواڑہ

کے نام سے موسوم ہوگا

**روئداد جلسہ سالگرہ مبارک** جلسہ سالگرہ مبارک سلطان دکن زیر صدارت مسٹر وینکٹ راؤ صاحب مقدم پولیس بتاریخ ۱۱ ردی ۱۳۴۱ف بروز پنجشنبہ منعقد ہوا۔ بعد حمد وثنا جلسہ کی کارروائی شروع ہوئی جملہ باشندگان وطلبہ مدرسہ تحتانیہ قصبہ چمن چوڑ تعلقہ چنچولی ضلع گلبرگہ شریف شریک جلسہ تھے۔ مدرسہ وصحن مدرسہ کو رنگین کاغذ ونقشہ جات سے آراستہ کر کے جدید نصاب کے بموجب دستی مشاغل کے اشیاء و دیگر مصنوعی چیزوں سے مختصر نمائش کا بھی انتظام کیا گیا تھا جس سے

سوداگر مسٹر سرینواس راؤ صاحب منشی بیہ ونارائن راؤ صاحب پٹواری کریم نگر سلطان دکن کی اوصاف و انتظام ملکی و بیدار مغزی پر پرتاثیر تقریریں کیں۔ بعدازاں چند طلبار انجمن مدرسہ نے اوصاف سلطانی بیان کرتے ہوئے۔ قرض کی خرابی پر تاثیر ڈرامہ تبلایا سینری اور طلبار کا کام دیکھنے کے قابل تھا۔ اور کمسن لڑکیوں نے "دیہات کی صفائی" پر مکالمہ کیا جس سے حاضرین جلسہ پر گہرا اثر پڑا۔ اس کے بعد صدر مدرس صاحب نے خسرو دکن کے اوصاف و آصفجاہی خاندان کے مختصر تاریخی حالات بیان کرتے ہوئے مولوی محمد ابراہیم صاحب عفو کی مرتبہ دعائیہ نظم پڑھی۔ تمام حاضرین جلسہ نے جوش مسرت میں آمین آمین کی صدائیں بلند کیں جس سے جلسہ میں ایک خاص پرلطف کیفیت پیدا ہوی۔ جناب صدرنشین صاحب نے رعایا پر ولی نعمت کے حقوق و اوصاف سلطانی پر تقریر کی اور اپنے دست مبارک سے طلبار مدرسہ کو انعامات تقسیم فرمائے۔ صدارتی تقریر کے ختم پر صدر مدرس صاحب مدرسۂ ہذا نے جناب صدرنشین صاحب معززین حاضرین جلسہ شکریہ ادا کیا۔ جلسہ ٹھیک ۹ بجے شب بعد دعا اعلیحضرت شہریار دکن و شہزادگان بلند اقبال کی ترقی عمر و اقبال جاہ و جلال برخاست ہوا۔ اور معزز مہمانوں کو چائے و پان سے تواضع کی گئی

**جلسہ سالگرہ مبارک**

تقریب سالگرہ مبارک مدرسہ وسطانیہ مچھلیگاؤں کا سالانہ جلسہ، مورخہ سنہ ۱۳۴۱ ف بروز پنجشنبہ بمقام آفیسرس کلب منعقد ہوا۔ کلب رنگا رنگ کی جھنڈیوں سے آراستہ کیا گیا تھا۔ صبح میں لڑکوں نے پرچم آصفی کو سلامی دی۔ دن میں مختلف اسپورٹس ہوے جن کا سلسلہ پانچ بجے تک جاری رہا۔ پانچ بجے بصدارت جناب عبدالمجید خانصاحب جلسہ منعقد ہوا۔ جلسہ کی ابتدا بھجن سے ہوی۔ سب سے پہلے تین لڑکوں نے انگریزی مکالمہ کی شکل میں جلسہ کا مکمل پروگرام پیش کیا۔ پھر چھوٹے بچوں نے نہایت دلکش لہجہ میں نظمیں پڑھیں۔ اور کئی مکالمے کئے جن میں دو خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ایک ورزش جسمانی کے متعلق تھا۔ اور دوسرا سالگرہ مبارک کے متعلق۔ جس کو دوم و سوم کے سات لڑکوں نے کیا۔ اس وقت بارش شروع ہوجانے کی وجہ سے نظام العمل دوسرے دن کے لئے ملتوی کرنا پڑا۔ دوسرے روز صبح میں نو بجے پھر جلسہ منعقد ہوا آج دو نہایت موثر ڈرامے کئے گئے ایک ار دو ڈرامہ سودخواری کے متعلق تھا۔ اس کو عدالتی کارروائی کی صورت میں لڑکوں نے پیش کیا۔ مدعی و مدعی علیہ، ان کے وکلار اور حاکم عدالت کا سین قابل دید تھا۔ دوسرا مرہٹی ڈراما شراب خواری کی مذمت میں تھا۔ اس کی ایکٹنگ نے پبلک کو متحیر کردیا۔ شراب خواری کی کثرت کی وجہ سے ایک شخص کا بیمار رہنا۔ مریض کے مرض کی تشخیص۔

ڈاکٹر اور وید کی بحث شاستری اور راو روید کی گل فشانیاں نہایت پر اثر منظر تھا۔ اس کے بعد مولوی
سراج الدین صاحب اور مسٹر کھنڈے راؤ صاحب مدرسین نے سالگرہ مبارک اور عہد ہمایونی کے
متعلق اپنے خیالات کا اظہار فرمایا۔ آخر میں جناب صدر صاحب مدرسہ نے صدر جلسہ و حاضرین کا
شکریہ ادا کرتے ہوئے بیان کیا کہ آج دُہری خوشی کا دن ہے یعنی شاہ ذیجاہ کی سالگرہ اور شہزادگان
اعظم جاہ و معظم جاہ کی شادیاں۔ جلسہ گیارہ بجے برخاست ہوا۔

اس کے بعد فٹ بال میچ ہوا۔ بارہ بجے دوسرے کھیل بوجہ نماز جمعہ ملتوی کئے گئے۔
تین بجے سے پھر دوسرا فٹ بال میچ ہوا۔ چار بجے ایک دلچسپ فٹ بال کا کھیل ہوا جس میں ایک طرف
طلبار اور دوسری طرف مدرسین اور دیگر حضرات تھے۔ انہیں دونوں پارٹیوں میں رسہ کشی بھی ہوئی

ایک نمائش بھی ترتیب دی گئی تھی جس میں مدرسہ کے طلبار کی تیار کردہ چیزیں تھیں نیز
مدرسہ نسوان کے کروشیا و ڈرائنگ کے کام بھی تھے۔ پانچ بجے نمائش کو حاضرین نے ملاحظہ فرمایا اور
بہت خوش ہوئے۔ ساڑھے پانچ بجے مدرسہ کا سالانہ جلسہ بصدارت جناب رشید الدین صاحب
بی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی منصف منعقد ہوا۔ سب سے پہلے جناب انوار حسین صاحب بی۔ اے۔ صدر
مدرس مدرسہ نے مدرسہ کی رپورٹ پڑھی جس میں تعداد طلبار کی کمی پر اظہار افسوس کیا۔ اور اس کے
اسباب بتلا کر پبلک سے ان کو دور کرنے کی اپیل کی۔ اس کے بعد ایک طالب علم امجد علی خاں۔
(ششم) نے "میرا مقصد زندگی" پر پر اثر تقریر کی۔ مسٹر دگڑو راؤ مدرس مدرسہ نے "مقصد تعلیم" پر
اور مولوی محمد رضا صاحب مدرس مدرسہ نے "مدرسہ اور طلبار کے سرپرست" پر مضامین پڑھے
جناب ماسٹر کلکرنی صاحب نے "طلبار کی صحت" پر تقریر فرمائی۔ جناب صدر جلسہ نے طلبار کو انعامات
تقسیم فرمائے۔ آخر میں آپ نے دلچسپ تقریر فرمائی۔ خاتمہ پر جناب صدر مدرس صاحب مدرسہ نے
صدر جلسہ و حاضرین کا شکریہ ادا کیا۔

دوسرے روز مدرسہ میں بچوں کو شیرینی تقسیم کی گئی۔ اور مدارس نسوان میں نمائش کی چیزوں
کے انعامات کے ساتھ تقسیم چائے بھجوائی گئی۔ اس طرح پر یہ پُرمسرت تقریب ختم ہوئی۔

**مدرسہ لنگسگور میں بوائے اسکوٹ کا پہلا جلسہ**

بتاریخ ۲۴ ر آذر ۱۳۴۱ف جمعہ کے دن چار بجے شام کو جناب کپتان
لیو نارڈ مین او۔ بی۔ ای۔ ایم۔ اے۔ اسپیشل آفیسر محکمہ کندیگی باؤلیات
و معدنیات کی صدارت میں تحریک بوائے اسکوٹ کا پہلا جلسہ منعقد ہوا
جمیع اولیائے طلبار معززین او راجگان گجل گنٹہ۔ آدبال و آنا مولاؤ

و مقامی عہدہ داران عدالت و محکمہ کندیدگی باولیات و محکمہ محققین طبقات الارض موجود تھے اکثر وبیشتر وکلاء صاحبین نے بھی جلسہ کو کامیاب بنانے میں حصہ لیا تھا۔

مدرسہ کی سرکاری عمارت جھنڈیوں سے آراستہ وپیراستہ کی گئی تھی نشست کا انتظام معقول تھا۔ مدرسہ ہذا کے لکچر حال میں صدر صاحب کا اجلاس قائم کیا گیا تھا۔ دیواروں پر نقشہ آویزاں تھے اور انگریزی میں خوش نما حروف میں سلامتی شاہ دکن کے دعائیہ جملے چسپاں کئے گئے تھے۔ جلسہ کا آغاز "خضر کی عمر ہو تجھ کو عطا بخت سکندر ہو" کی دعائیہ نظم کے ساتھ عمل میں آیا۔ محترم صدر وجمیع حاضرین انتہاے خاموشی کے ساتھ ایستادہ تھے ختم دعا پر تمام اصحاب اپنی اپنی نشستوں پر جا بیٹھے۔

صدر نشین صاحب کے کرسی صدارت پر جلوہ افروز ہونے کے بعد صدر مدرس صاحب مختصر تقریر کے ساتھ جناب صدر کی خدمت میں پھولوں کا ہار پیش کیا۔ کیاپٹن لیونا ڈومن صاحب نے اظہار مسرت کے ساتھ قبول فرمایا۔ جناب صدر صاحب نے اسکوٹ ایسوسی ایشن کے نسبت تمہیدی ارشادات کے بعد فرمایا کہ مدرسہ ہذا کے ہیڈ ماسٹر صاحب تحریک مذکور کو آپ کے سامنے اردو میں پیش کریں گے چنانچہ صاحب موصوف کے ارشاد کے مطابق جناب مولوی محمد جیلانی صاحب بی۔ اے۔ ہیڈ ماسٹر مدرسہ وسطانیہ لنگگور نے اسکوٹس اور اسکوٹنگ کے عنوان پر جامع اور مانع تقریر کے ذریعہ حاضرین کو بتایا کہ اسکوٹینگ کی غایت انسان میں اعلیٰ ترین اخلاق حسنہ کو راسخ کرنا ہے۔ اسکوٹینگ ایک ایسا کھیل ہے جس میں بڑا بھائی اپنے چھوٹے بھائی کو مصروف رکھ کر اس میں اوصاف حسنہ پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ طلبار کی اخلاقی جسمانی و دماغی نشو ونما کی ضمانت اسکوٹینگ کی تعلیم و تربیت میں مضمر ہے۔ اقبال کا یہ پیام کہ۔

ہوس نے کردیا ہے ٹکڑے ٹکڑے نوع انساں کو
اخوت کا بیاں ہوجا محبت کی زباں ہوجا
مصاف زندگی میں سیرت فولاد پیدا کر
شبستان محبت میں حریر و پرنیاں ہوجا

اسکوٹس اور اسکوٹینگ کی تعلیم کا دائرہ عمل ہے۔

اسکوٹ ملک ومالک کا بہی خواہ اور سچا وفادار ہوتا ہے۔ بزرگوں کی تعظیم اور پٹرول لیڈر کی عظمت اچھی طرح سمجھتا ہے۔ فرمانبرداری اس کا عین فرض ہے ایثار و ہمدردی

اس کی طبیعت کے جزو لاینفک ہیں۔ بنی نوع انسان اور ہر جاندار کے ساتھ اس کا رحم و کرم وابستہ ہے۔ بے نیازی کے ساتھ خادم الناس کہلانے کا مستحق ہوتا ہے استعانت اس کا وظیفۂ حیات ہے اسکوٹس ہمیشہ تیار باش کے اصول پر اخلاقی جسمانی و دماغی لحاظ سے خدمت کے لئے خود کو تیار و مستعد رکھتا ہے ذاتی وقار و خودداری کا حامل ہوتا ہے۔

خوش مزاجی و زندہ دلی کو وہ زندگی کے لئے ضروری سمجھتا ہے ہمیشہ مصیبتوں اور گوناگون آفتوں کا مقابلہ انتہای بشاشت خوش مزاجی و زندہ دلی سے کرتا ہے۔ بقول ڈاکٹر اقبال کے اسکوٹ یہ سمجھتا ہے کہ زندہ دل وہی ہستیاں ہوتی ہیں۔ جو جفا طلبی سے کبھی نہیں بہاگتی ہیں۔

به کیش زنده دلاں زندگی جفا طلبی است
سفر به کعبه نکردم که راه بے خطر است

اخوت و موانست کے جذبات کی پیدائش اسکوٹنگ کی تعلیم پر مبنی ہے غرض طلبہ میں اس مبارک تحریک کے ذریعہ قوت برداشت پیدا کی جاتی ہے کہ اس عرصۂ جد و جہد میں اس کارزار حیات میں گامزن ہوکر مختلف صعوبتوں و تکالیف پر غلبہ حاصل کرکے اپنی زندگی کو کامیاب بنائیں مذہبی عقائد و قدیم رسوم کی پابندی سے اسکوٹ کبھی گریز نہیں کرتا۔ اس مبارک و مسعود تحریک کے ذریعہ عالمگیر برادری قائم ہوسکتی ہے۔ اور اتحاد و اتفاق کی بنیاد مستحکم طور سے رکھی جاسکتی ہے سلسلہ تقریر کو جاری رکھتے ہوے صاحب موصوف نے دیہاتی اسکوٹس کے فرائض کو تبلایا کہ وہ اپنے قریہ کی صفائی اور گلیوں کی جاروب کشی ؟ میں حصہ لیتے ہیں۔ اپنے پڑوسی کسان کے خار وار کشگر کو جس میں جانور رکھے جاتے ہیں۔ نکال کر دیوار اٹھاتے ہیں بوقت ہیضہ و طاعون صفائی و ٹیکا اندازی کے انتظامات اور بیماروں کو فوری طبی امداد پہونچانے میں مستعد رہتے ہیں۔

اپنے قریہ کے مدرسہ کو آباد کرتے اور اپنی بہن و چھوٹے بھائیوں کی تعلیم و تربیت میں کافی حصہ لیتے ہیں دیہات کے ان پڑھ اور غیر تعلیم یافتہ لوگوں کو اخبار وغیرہ پڑھ کر سناتے ہیں غرض دیہاتی اسکوٹس کی اس قسم کی مصروفیت ان کے والدین۔ اعزا اور اہل دہ کی اخلاقی حالت میں ایسا تحیر خیز انقلاب پیدا کرتی ہے کہ وہ بھی ان کا ہاتھ بٹانے میں تیار ہوجاتے ہیں اور ملک و مالک کی خدمت میں ہمہ تن منہمک ہوتے ہیں۔ اس مختصر تقریر کے بعد آپ نے حاضرین و اولیاے طلبار کو مخاطب کرتے ہوے فرمایا کہ سر بیڈن پاول کی اس مبارک تحریک کو

چاردانگ عالم میں ہردلعزیزی حاصل ہے اور ہر ملک نے انتہائے مسرت کے ساتھ اپنی تعلیمی دائرہ میں اس کو رواج دیا ہے اس لئے باشندگان لنگسگور بھی اسکوٹنگ کی صدا پر لبیک کہنے کے لئے تیار ہونگے ختم تقریر سے پہلے امداد و اعانت کی ضرورت کو ظاہر کرتے ہوئے جناب ہیڈ ماسٹر صاحب نے حاضرین سے درخواست کی کہ وہ ضروریات اسکوٹس کی فراہمی میں دلی ہمدردی سے حصہ لیں ہیڈ ماسٹر صاحب کی تقریر ختم ہونے کے بعد وکلا صاحبین نے بھی اپنی تقریر سے بوائے اسکوٹ ایسوسی ایشن کی تحریک کا خیر مقدم کیا۔ بعد از اں جناب عبدالمجید صاحب بی۔اے بی جی انجینرز راعت کی تحریک سے ٹروپ کمیٹی کی تنظیم عمل میں آئی۔ عالیجناب کیاپٹن لیونارڈمن صاحب اس کے سرپرست قرار دئے گئے۔ اور جناب مسٹر الیاس قریشی منصف عدالت لنگسگور صدر تجویز کئے گئے جناب سید کلیم اللہ صاحب قادری ایم۔ایس۔سی۔ایچ۔سی۔یس دوم تعلقدار ڈویژن لنگسگور جناب راجہ صاحب اُدیال جناب جاگیردار صاحبان گنجل گٹہ آنا ہور نائب صدر قرار دئے گئے۔

## اراکین ٹروپ

۱۔ مولوی محمد جیلانی صاحب۔ بی۔اے ہیڈ ماسٹر وسطانیہ لنگسگور
۲۔ مولوی خلیل الرحمٰن صاحب پیشکار تحصیل لنگسگور۔
۳۔ پنڈت وینکٹ راؤ صاحب وکیل لنگسگور۔
۴۔ پنڈت سوامی راؤ صاحب دیسپانڈے کرڈکل۔
۵۔ مولوی سید امیر احمد صاحب وکیل۔
۶۔ مولوی امین خانصاحب وکیل۔
۷۔ ڈاکٹر متھا۔
۸۔ پنڈت کے وینکٹ راؤ صاحب وکیل چھاونی۔

نامزد شدہ اراکین کا اعلان کئے جانے کے بعد جناب کیاپٹن لیونارڈمن صاحب نے پچاس روپیہ کا گرانقدر عطیہ اسکوٹس کی تیاری لباس کے لئے عطا فرمایا۔ جس کا جناب ہیڈ ماسٹر صاحب نے ادائے شکریہ کے بعد حاضرین میں اعلان کیا۔ گنجل گٹہ کے راجہ صاحب نے بھی پچاس روپیہ کا وعدہ فرمایا اور جناب مولوی سید الیاس قریشی صاحب منصف عدالت لنگسگور نے (عـــہ) کا عطیہ معاونت میں پیش کیا۔ اور مسٹر مہادیوی تند نے دس روپیہ عطا کئے ان کا رروائیوں

ختم پر صدر صاحب کی تحریک پر ہیڈ ماسٹر صاحب نے ٹروپ کمیٹی کے اراکین کے فرائض کو انگریزی سے ترجمہ کر کے پیش کیا۔ صدر صاحب کی اختتامی تقریر کے بعد طلبا نے ترانہ سکوٹس کو خاص پر کیف طرز میں پڑھا ختم پر جناب محمد جیلانی صاحب بی۔ اے۔ ہیڈ ماسٹر مدرسہ ہذا نے جمیع حاضرین وعہدہ داران مقامی و جناب کپتان لیونارڈ من صاحب کا شکریہ انگریزی و اردو میں مختصر الفاظ میں فرماتے ہوئے اس مصرعہ پر ختم کیا۔ ع

شکر خدمت ہائے تو چنداں کہ نعمت ہائے تو

ان کارروائیوں کے بعد جلسہ برخواست ہوا۔ کپتان لیونارڈ من صاحب کی روانگی کے وقت مسٹر ونکٹ راؤ ہیجب اسکوٹ ماسٹر نے اسکوٹس کی سلامی کے بعد انگریزی میں نعرۂ مسرت بلند کیا۔

**قیام اسکاؤٹنگ ٹروپ بمدرسہ وسطانیہ کوڑنگل**

بتاریخ ۹ بہمن ۱۳۴۱ف بوقت سہ پہر مدرسہ وسطانیہ گوڑنگل میں جلسہ قیام اسکاؤٹنگ ٹروپ منعقد ہوا جناب مولوی خورشید علی خان صاحب دوم تعلقدار گلبرگہ نے جو سلسلہ دورہ تشریف فرما تھے جلسہ کی صدارت فرمائی حاضرین میں حکام مقامی جاگیرداران وکلا و شرفا اور رعایائے بستی نے کامل دلچسپی سے شرکت فرما کر جلسہ کی کامیابی اور رونق میں اضافہ فرمایا۔ جناب مولوی سید کرامت علی صاحب بی۔ ایم۔ اے (علیگ) صدر مدرسہ کی تحریک اور مولوی سید محمد صاحب ندوی معتمد انجمن اساتذہ کی تائید سے جناب مولوی خورشید علی خان صاحب دوم تعلقدار نے شکریہ کے ساتھ کرسی صدارت کو زینت بخشی۔ تلاوت قرآنی اور عثمانی جھنڈے کے آگے قومی اور کشافی ترانوں کے بعد مولوی سخاوت مرزا صاحب بی اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ اسکاوٹ ٹرینڈ مددگار مدرسہ نے ایک بسیط عالمانہ پر مغز تقریر سے اس عالمگیر انسان ساز تحریک کی تاریخ افادا اور اہمیت کو حاضرین پر واضح فرمایا۔

اور مولوی سید محمد سعید صاحب معتمد اور جناب مولوی سید کرامت علی صاحب صدر کے تقریروں کے بعد محترم صدر جلسہ نے فاضلانہ وسیع النظری اور جامعیت کے ساتھ اس تحریک کے مالہٗ وما علیہ پر روشنی ڈالی اور فرمایا کہ عالمگیر اخوت ومساوات انسانی اور مذہب اعلیٰ بنوع انسانی کو پہونچانے کی یہ تحریک واحد ذمہ دار ہے موجودہ دور کی یہی وہ مبارک تحریک ہے۔ جس نے امتیاز عصبیت اور تفریق مذہبی کو مٹا کر ہر صنف انسانی کو ایک رشتہ میں منسلک کر دیا ہے

یہ کوتاہ نظری ہوگی اگر اس کو مذہبی تحریک سمجھا جائے

فیوض و برکات عہد عثمانی کے اظہار کے بعد شاہ جمجاہ اور شاہزادگان ہمایوں خصال اور شہزادیان خجستہ خصال کی دعاء عمر و اقبال پر جناب صدر جلسہ نے تقریر ختم فرمائی اور جناب صدر مدرسہ نے شکریہ ادا فرمایا۔ الائچی پان سے تواضع کے بعد بازیگاہ مدرسہ پر شام تک حاضرین نے کھیل کا معائنہ فرما کر طلبا کی حوصلہ افزائی فرمائی اور جناب نواب صاحب معز نے غیر مستطیع طلبہ کی امداد کے لئے [illegible] روپیہ مرحمت فرمائے۔

**جلسہ مبارکباد بمدرسہ وسطانیہ تعلقہ چنچولی ضلع گلبرگہ شریف**

بتاریخ یکم رجب المرجب ۱۳۵۰ھ بروز پنجشنبہ ٹھیک بوقت ۹ ساعت صبح جلسہ کی کارروائی شروع ہوی مدرسہ کے بالمقابل بازیگاہ کے میدان میں مقامی عہدہ داران وکلاء و معززین و طلبہ جمع تھے بازیگاہ کے میدان سے ملحقہ سڑک پر ایک سرخ کپڑے کی کمان بنی ہوی تھی جس پر انگریزی زبان میں نمایاں طور سے لکھا گیا تھا "(خدا ہمارے بادشاہ کو سلامت رکھے) میدان میں داخل ہونے کے لئے وسط میں نہایت خوبصورت و شاندار سفید کاغذ کی کمان بنائی گئی تھی جس پر (ہماری سلطنت پھلے پھولے)" "خدا ہمارے بادشاہ جمجاہ کو خوش رکھے" اور دعائیہ جملے انگریزی میں لکھے گئے تھے سارا میدان رنگا رنگ کی بیرقوں سے بوقلموں بنایا گیا تھا۔ میدان کے جنوب میں دو بڑے شامیانے ایستادہ کئے گئے تھے آخری حصہ پر ڈراموں کے لئے اسٹیج بنایا گیا تھا۔ عین بیچ میں پرچم آصفی لہلہا رہا تھا جمعیت پولیس اور اسکاوٹ مدرسہ دعروب نے سلامی دی بندوقین سرکیں پھر طلبہ نے پرچم آصفی پر پھول نچھاور کئے طلبۂ اسکاوٹ نے دعا پڑھی سلطان العلوم تاجدار دکن خلد اللہ ملکہٗ اور شاہزادگان بلند اقبال کے لئے چیرز دیئے شیرنی تقسیم کی گئی ٹھیک گیارہ بجے جلسہ برخواست ہوا

جلسہ ثانی کی کارروائی ٹھیک چار بجے شام سے شروع ہوی صدر مدرس صاحب مدرسۂ ہذا نے ایک مختصر اور جامع تقریر میں حضرت سلطان العلوم خلد اللہ ملکہٗ کے اوصاف بیان کرتے ہوئے عہد میمنت مہد کے فیوض اور برکات بیان کئے اور فرمایا آج کا دن دو حیثیت سے مبارک دن ہے ایک تو یہ کہ جلالت مآب شاہ دکن کی پیدائش کا یوم مسعود اور ہمارے بادشاہ ذیجاہ کے عزیز شاہزادگان حضرت اعظم جاہ بہادر ولی عہد و حضرت معظم جاہ بہادر کے عقد کا پھر آپ نے تحریک پیش کی کہ جناب مولوی سید محمد نیاز علی صاحب تحصیلدار کی صدارت سے آج سالگرہ مبارک کی تقریب منائی جائے۔ اور کل شہزادگان بلند اقبال کے عقد مسعود کی خوشی منائی جائے۔

مولوی میر جعفر علی صاحب مددگار مدرسہ ہٰذا نے اس تحریک کی تائید کی۔

ٹھیک پانچ بجے طلبہ مدرسۂ ہٰذا اور دیگر مدارس کے طلبا کے مدارس کے اسپورٹس ختم ہوتے ہی نماز مغرب کے لئے وقفہ دیا گیا۔ اور بعد کا اسپورٹس کے کامیاب طلبا کو انعامات تقسیم کئے گئے۔ ز ان بعد طلبا ، مدرسہ نے ایک اردو ڈراما (جہالت کا انجام) جو نہایت ہی نتیجہ خیز تھا کیا اور اختتام ڈرامہ پر باران رحمت کا نزول ہوا اور جلسہ کی کارروائی ختم ہوی۔

دوسرے روز شام کے ساڑھے پانچ بجے جلسہ کا آغاز ہوا طلبہ مدرسہ نے زندہ بادشاہ دکن کی نظم پڑھی اس کے بعد کنڑی میں دو طلبہ مدرسہ نے ہارمونیم پر نہایت خوش الحانی سے دعائیہ نظم گائی مدرسہ ہٰذا کے دو طالب علموں نے کنڑی اور مرہٹی میں نتیجہ خیز ڈرامہ کئے اور انگریزی میں دو طلبا نے مکالمہ کیا بعد ازاں صدر مدرس صاحب نے ڈراموں کے نتیجہ پر نہایت موثر و موقتی تقریر فرمائی۔

معزز صدر نشین نے اپنی تقریر میں سلطان العلوم خلد اللہ ملکہ کے اوصاف حمیدہ اور زریں کارنامے تفصیل سے بیان فرمائے۔ صدر محترم نے حضور اقدس و اعلیٰ کی درازی عمر و اقبال و شاہزادگان بلند اقبال کی عمر و والیی ملک برار کے لئے دعا فرمائی تمام حاضرین نے سرو قد آمین کہی جس سے فضا آسمان میں گونج پیدا ہوی۔

## روئیداد جشن چہل سالہ جوبلی فوقانیہ عثمانیہ نلگنڈہ ۱۳۴۸ف

مدرسہ فوقانیہ نلگنڈہ کی چہل سالہ جوبلی کا جشن مدرسہ کی تاریخ میں ایک اہم بالشان یادگار رہے گا کیونکہ وہ بہت تزک و احتشام اور کامیابی کے ساتھ بتاریخ ۱۴ اربہمن ۱۳۴۱ف منایا گیا۔ اس موقع کے لئے عمارت مدرسہ میدان بازی گاہ کی آرائش و زیبایش کے علاوہ خاص طور پر نمایش ٹورنمنٹ اور ڈرامہ کے بھی انتظامات کئے گئے تھے۔ نمایش کے لئے عمارت مدرسہ کا درمیانی وسیع ھال مختص کیا گیا تھا جس میں ڈرائنگ ، سوزن کاری ، دستکاری ، نجاری آلات تعلیم اور کنڈر گارٹن کے بہترین نمونے قرینے سے میزوں پر سجائے گئے تھے ڈرائنگ میں سب سے بہتر کام فوقانیہ نلگنڈہ کے طلبا کا تھا جو مولوی محبوب علی خانصاحب سینیر ڈرائنگ ماسٹر کی شبانہ روز ممنون کا نتیجہ تھا۔ دستکاری میں عمارت مدرسہ کا نمونہ جس کو یٰسین خان طالب علم جماعت پنجم نے اپنے قابل استاد مولوی احمد مرزا صاحب جونیر ڈرائنگ ماسٹر کی نگرانی میں متوسے سے تیار کیا تھا قابل ستایش تھا طلبا ، انجمن اصلاح المسلمین کی سینگ کی بنی ہوی قلمیں انجمن اسلامیہ کلپاک جاگیر بہادر الملک

کی نجاری کا سامان، مولوی احمد شریف صاحب صدر پرائمری اسکول نلگنڈہ کے کنڈرگارٹن کے نمونے بھی بہت عمدہ تھے۔

فٹ بال ٹورنمنٹ کے میاچس ۶ بہمن سے ۱۱ بہمن تک ہوتے رہے جس میں صوبہ میدک کی سینیر وجونیر او مقامی خانگی ٹیمیں بھی شریک تھیں۔ ۱۲ بہمن کو فائنل مقابلہ ہوا مسرت وحیرت کی بات ہے کہ سینیر وجونیر دونوں ٹیموں میں مدرسہ نلگنڈہ ہی کی ٹیمیں کامیاب رہیں۔

جمعہ کے دن نماز کے بعد ہی سے میدان بازیگاہ میں بہت چہل پہل نظر آ رہی تھی سیکڑوں اشخاص جوق جوق چلے آ رہے تھے حتی کہ سارا میدان بازیگاہ جن میں نشستوں کا معقول انتظام تھا عہدہ داران مقامی معززین بستی اور پبلک سے کھچا کھچ بھر گیا۔ ٹھیک تین بجے جناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات صوبہ میدک نے تمام عہدہ داران و وکلائے مقامی کیساتھ جس میں عالیجناب اول تعلقدار صاحب ضلع بھی شریک تھے نمایش گاہ کا افتتاح فرمایا بعدازاں اس کے مختلف اسپورٹس شروع ہوے۔ اور نماز عصر کے لئے وقفہ ہوگیا۔

نماز کے بعد جشن کا پھر پروگرام شروع ہوا۔ عالیجناب مولوی محمد فیض الدین صاحب ایم اے بیرسٹر ایٹ لا نے کرسی صدارت کو رونق بخشی بوائے اسکوٹس نے اپنے کرتب دکھلائے۔ پھر نماز مغرب کے بعد مدرسہ کے کمسن بچوں نے حمد۔ نعت اور بھجن گائے۔ صدر مدرسہ نے اپنی مبسوط و پر مغز رپورٹ سنائی جس میں مدرسہ کی ہر قسم کی تدریجی ترقی اور اپنے قابل مددگاروں کی کارگزاری پر روشنی ڈالی گئی تھی ختم رپورٹ پر صدر نشین جلسہ نے بہت ہی مدلل و پرجوش تقریر فرمائی اور پبلک کو متوجہ کرتے ہوے فرمایا کہ یہ مدرسہ میرے صوبہ کا ماڈل اسکول ہے یہاں کے صدر اور اساتذہ بہت قابل اور ان کی کارگزاری لائق مبارکباد ہے تقریر صدارت کے بعد طلبا میں بہت دیر تک اسناد۔ انعامات اور تمغہ جات کی تقسیم ہوتی رہی اور پھر تھیٹر کے اسٹیج پر جس کو مولوی غلام جیلانی احمد صاحب ایم اے مدرس انگریزی اور محمد مومن علی صاحب مدرس اردو و انگریزی نے اپنے شاگردوں کیساتھ بڑی محنت وسعی کے ساتھ تیار کیا تھا۔ چار کمسن بچوں نے خوش اخلاقی سے متعلق انگریزی میں مکالمہ کیا پھر مولوی مرزا مہدی علی بیگ صاحب مددگار اور مولوی محمد مولنا صاحب مددگار اور مولوی غلام حسین صاحب فوقی نے اپنی اردو اور فارسی نظمیں پڑھیں جس کی سامعین نے بہت بہت داد دی۔

اس کے بعد اولاً شیکسپیر کا ڈرامہ مرچنٹ آف وینس شروع ہوا جس کو میٹرک کے طلبہ نے نہایت صفائی دکامیابی کے ساتھ ختم کیا اور پھر پانچ کمسن وخوش گلو طلبا نے ساز کا ساتھ دیتے ہوے ترانہ حمد گایا۔ اس کے بعد اردو ڈرامہ "وطن پرست وملک فروش" شروع ہوا اس میں بھی

ایکٹر مدرسہ ہی کے طلبہ تھے اردو انگریزی دونوں ڈراموں کے ایکٹر اپنے موزوں لباس میں اس خوش اسلوبی کے ساتھ ایکٹ کر رہے تھے کہ پبلک بار بار چیرز دیتی رہی۔ ڈرامہ کے ختم پر محمد مومن علی صاحب نے تھیٹر کی جانب سے تمام حاضرین جلسہ کی قدر افزائی کا شکریہ ادا کیا اور جلسہ برخاست ہوگیا عہدہ داران صاحبان اور معززین بستی اور پبلک ڈرامہ ہی کی توصیف کے تذکرے کرتے ہوئے رخصت ہونے لگی بہرکیف رات کے دس بجے تک تمام میدان بازیگاہ جو ایک کثیر اجتماع سے بھرا ہوا تھا خالی ہوگیا لیکن صدر مدرسہ و مدرسین اپنے خاص یونیفارم میں اور رضاکار طلبا اپنے سینوں پر سنہرے چمکتے ہوئے بیاجیز لگائے پھر بھی مصروف بکار نظر آتے رہے۔ جو صدر مدرسہ و اساتذہ اور استادوں شاگردوں کے پرخلوص اتحاد و محنت کا قابل دید نظارہ تھا۔

**مولوی سید ظہور علی صاحب مرحوم**

یہ خبر افسوس کے ساتھ سنی جائے گی کہ بتاریخ ۲۷ دی ۱۳۴۱ف روز مولوی سید ظہور علی صاحب بی۔اے، بی۔ٹی۔ پرنسپال مدرسہ دارالعلوم بلدہ نے مختصر علالت کے بعد اچانک حرکت قلب بند ہوجانے سے انتقال فرمایا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ مرحوم نہایت لائق و متبحر فاضل تھے اور انگریزی زبان میں کامل دستگاہ رکھتے تھے مدرسہ وسطانیہ رزیڈنسی کے نہایت مشہور صدر مدرس تھے اور عرصہ دراز تک صوبہ اورنگ آبادی کی صدر مہتممی تعلیمات کے فرائض انجام دیتے رہے۔ راست بازی اور صداقت شعاری میں فقید المثال تھے مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے کی عدم موجودگی بوجہ سفر انگلستان کے زمانہ میں آپ نے صدر مہتممی تعلیمات بلدہ کی منصرمانہ خدمت نہایت محنت اور ہردلعزیزی کے ساتھ انجام دی۔ بڑے خوش مزاج اور خوش خلق تھے۔ ان کے اجلاس سے روتا ہوا آدمی ہنستا ہوا باہر آتا۔ اور ناامیدوں کے دلوں میں نئی امنگ پیدا ہوجاتی۔ اصول کے بڑے پابند تھے ساتھ ہی رحم دل اور ہمدرد تھے ان کے ماتحت اور طلبا کے دلوں میں جو محبت اور جگہ مرحوم کے لئے تھی اس کی نظیر مشکل سے مل سکتی ہے۔ حق یہ ہے مرحوم نمونہ کے مدرس اور نمونہ کے صدر مدرس تھے۔ آپ نے رسالہ ٹیچر کی ادارت بھی کچھ روز تک خوش اسلوبی کے ساتھ انجام دی انجمن اساتذہ کے پرجوش حامی اور نائب صدر تھے۔ مرحوم کی وفات نے سررشتہ تعلیمات کو ایک پرانے تجربہ کار اور لائق صدر مدرس کی خدمات سے محروم کردیا ہے۔ ہماری دعا ہے کہ خدا مرحوم کو غریق رحمت کرے اور ان کے پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔

# تنقید و تبصرہ

**نو پیشہ مدرس** ریاست حیدرآباد میں ابھی تک تمام مدرسین تعلیم المعلمین سے بہرہ اندوز نہیں ہیں اور ان کو مدرسہ میں ضبط قائم رکھنے اور اسباق کو ہر دل عزیز بنانے میں مصائب سے دو چار ہونا پڑتا ہے۔ اکثر ان کے اسباق رائیگاں جاتے ہیں۔ اس مبحث پر ضخیم کتابیں ہیں۔ جن کا خرید کر پڑھنا دشواری سے خالی نہیں۔ بہر طرہ یہ ہے کہ مصطلحات علمیہ کی بھرمار رہے جو کم علم مدرسین کو پریشان کردیتی ہیں چارنا چار اپنے ارادہ کو خیرباد کہنا پڑتا ہے۔ اس دشواری کو محسوس کرکے مولوی عبدالنور صاحب صدیقی و مولوی عبدالشکور صاحب نے امریکہ کے ماہر فن جے ایس۔ ڈیویا صاحب کی چھوٹی سی کتاب وی ینگ ٹیچرس پرائمر کا ترجمہ فرمایا ہے۔ ترجمہ سیدھا سادہا اور اصل کتاب سے بھی زیادہ سلیس ہے۔ قابل مترجمین نے کوشش فرمائی ہے کہ حتی الامکان مصطلحات علمیہ سے پرہیز کیا جائے۔ تاکہ اس کے مطالعہ سے ہر کس وناکس فائدہ اٹھا سکے۔ مدرسین کو زیادہ تر دشواری قیام ضبط و ترتیب سوالات و استعمال تختۂ سیاہ و تیاری اسباق و توضیح اسباق میں پڑتی ہے۔ مصنف ان دشواریوں سے واقف ہے۔ وہ خود عرصہ تک مدرس کے فرائض انجام دے چکا ہے اس کو طرح طرح کے طلبہ سے سابقہ پڑا ہے۔ اور وہ جانتا ہے کہ کس طرح ایک جماعت کے مختلف المزاج متعلمین پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ اس نے اپنے تجربات کے لب لباب سے اس مختصر مگر جامع کتاب کو زینت بخشی ہے اور صرف ضروری امور کی توضیح کی ہے۔ معمولی وسطحی امور کے جانب متوجہ نہیں ہوا ہے۔ بہرحال اس کتاب کے مطالعہ سے جملہ نو پیشہ مدرسین کما حقہٗ متمتع ہوسکتے ہیں۔ پرانے مدرس بھی اپنے کتابی علم و تجربہ کا تقابل کرکے فائدہ اٹھاسکتے ہیں۔

عمدہ چکنے کاغذ پر طبع کی گئی ہے تختی $\frac{20 \times 30}{8}$ ہے

مکتبہ ابراہیمیہ یا سید عبدالقادر تاجر کتب حیدرآباد سے طلب کی جاسکتی ہے قیمت سکۂ عثمانیہ ۸ / ر

(وحید)

basis were ably pointed out by Mr. N. S. Subba Rao, M. A. (Cantab.), Director of Public Instruction, Mysore, in the Presidential Address which he delivered at the Seventh Annual Conference of the All-India Federation of the Teachers' Association, held at Bangalore last December. As Mr. Subba Rao is not merely an educationist but an eminent economist, he can claim to speak with authority on the question of vocational and technical education. He says:—

"In Western countries where economic conditions are more developed and the range of occupations is far larger than in India, the problem is one of adjusting the output of schools and colleges to the requirements of industry and commerce. In India the task is a heavier one. The economic life of the country has to be properly surveyed and its own development planned and regulated before the educational system can be adapted to its requirements. As things are, it will be wasteful to scatter technical institutions all over the country without relating them to the actual requirements of industry and commerce. The task calls for co-operation between leaders of industry, students of economics and educationists."



and resulted in the re-appearance of his old complaint—diabetes—to which he succumbed after a brief illness. So great was his love for his school—the Darululoom High School—that he continued to attend to his duties as Principal of that institution even during his illness and did not avail himself of leave until he was removed to hospital. He was 52 years of age at the time of his death and had put in nearly 25 years of service. He leaves behind him a widow and six daughters, to whom we extend our heartfelt sympathy in their bereavement.

## Vocational Education in India.

THERE is perhaps no aspect of Indian education which is now-a-days discussed more than vocational education. The importance which this question has assumed in recent years is largely due to the increasing volume of unemployment among the educated classes in the country. It is generally felt that hitherto we have devoted far too much attention to literary education and for too little attention to vocational education. But it is a mistake to imagine that the problem of unemployment can be solved by merely increasing the number of vocational and technical institutions. In this connection, it is instructive to study the principles on which the Central, Industrial and Commercial Schools of England and the Continuation, Trade and Commercial Schools of Germany are organised. The economic conditions in both those countries are well developed, and the system of vocational and technical education is carefully adjusted to those conditions. Secondly there is an efficient system of apprenticeship in England as well as in Germany. Thirdly, in both the countries even full-time vocational and technical schools maintain close touch with employers, so that the boys and girls who leave these schools do not generally experience any difficulty in finding work.

The difficulties that lie in the way of organising vocational and technical education in India on a sound

## Editorial Notes.

### THE LATE MR. SYED ZAHOOR ALI.

THE Hyderabad Teachers' Association and its organ *The Hyderabad Teacher* have suffered a heavy loss by the sad death of Mr. Syed Zahoor Ali, which occured on the 1st December, 1931. He was the Vice-President of the Association, and during the absence of Mr. Syed Ali Akbar last year, he discharged with conspicuous ability the duties of President as well as of the Chief Editor of *The Hyderabad Teacher*. The success of the Fifth Annual Conference of the Hyderabad Teachers' Association held last year and of the Educational Exhibition, which was organised along with the Conference, was due very largely to his efforts.

We have published elsewhere a brief sketch of the late Mr. Zahoor Ali's character and career from the pen of one who knew him intimately. This issue also contains the full text of the paper on "The Head-Master," which he read at the last conference of the Hyderabad Teachers' Association. This address, written in his own inimitable style, reflects the spirited and practical character of its author and contains many valuable suggestions based on his long experience as a head-master. The late Mr. Zahoor Ali's life was one of loyal and devoted service to the Education Department. His moral purity, plain living and plain speaking, kindness, sympathy and impartiality combined with a keen sense of duty and strong common sense, his love of reading and his versatility and, last but not least, his youthful spirit and sense of humour—all these qualities made him a successful and popular head-master and won for him the respect and affection of all those with whom he came into contact. The unusually hard work which he did last year in order to justify his selection as Acting Divisional Inspector of the Head-Quarters Division told on his health

عام تعلیم کی جانب بہت کم توجہ کی گئی اور اس معاملہ میں پبلک کو اپنے حال پر چھوڑ دیا گیا باوجودیکہ ثانوی تعلیم کو وقتاً فوقتاً ترقی دی گئی۔ مگر تحتانی تعلیم سے وہی غفلت رہی دراں حالیکہ متعدد تعلیمی کمیشنوں نے سفارش کی جسے گورنمنٹ کی تائید بھی حاصل رہے۔

۱۹۱۱ء میں اس تحریک کو مزید تائید اس وجہ سے حاصل ہوئی کہ مسٹر گوکھلے آنجہانی نے مجلس مقننہ میں تحتانی تعلیم کا مسودہ پیش کیا اس وقت سے تحتانی تعلیم کا قانون برٹش انڈیا اور ہندوستان کے دیگر حصص میں اس مقصد کی اشاعت اور ترقی کیلئے وقتاً فوقتاً پاس ہوا بعض دیسی ریاستیں اس معاملہ میں برٹش انڈیا سے کہیں آگے تھیں چنانچہ بڑودہ کی رپورٹ سے ظاہر ہے کہ ۱۹۰۶ء تا ۱۹۰۷ء بڑودہ کی نشاۃ ثانیہ کا سال ہے کیونکہ اسی سال ملک کے طول و عرض میں جبری مفت تعلیم عام کر دی گئی۔

تحتانی تعلیم کے قانون کی نوعیت کچھ اس قسم کے نقص لئے ہوئے تھی۔ کہ تعلیم کو عام کرنے میں مانع ہوئی۔ انتظامی اور مالی مشکلات نے بھی جبری تعلیم کے نفاذ کو ناممکن بنا دیا۔ اس طرح یہ خطرناک قومی پستی عام جہالت کی صورت میں سارے ملک پر ڈیڑھ صدی تک چھائی رہی۔ نہیں معلوم کب تک اس مالی پستی کا سلسلہ جاری رہے گا، اور فرزندان ملک تعلیم کی نعمت سے بہرہ اندوز ہوئے بغیر کب تک خودرو گھاس کی طرح نشوونما پاتے رہیں گے۔ غرض کہ جہل کا گھٹا ٹوپ اندھیرا ہمارے ملک پر چھایا ہوا ہے۔ اور ہر طرف بے علمی کا دور دورہ ہے جس کا لازمی نتیجہ جسمانی اور اخلاقی پستی اقتصادی اور سماجی پستی ہر جگہ عام ہے

وفاق ہند میں جیسے جیسے حقوق ملتے جائیں گے، رائے عامہ کو وقعت حاصل ہوتے جائے گی اور رائے دہندگان کے اثر و اقتدار میں بشرطیکہ انہیں شہریت کے حقوق اچھی طرح انجام دینے ہوں معتد بہ اضافہ ہونا چاہئیے ہم یہ سمجھنے سے قاصر ہیں کہ جب تک کہ تیزی کے ساتھ رائے دہندگان میں روشن خیالی پیدا نہ ہو اور تحتانی تعلیم فوراً جبری اور عام نہ کر دی جائے تو یہ چیز آخر کیسے حاصل ہوگی؟ اس سلسلہ میں ہم ایک ممتاز انگریز ماہر تعلیم کی رائے درج کرتے ہیں۔

"سوشلزم کے نہ رکنے والے سیلاب میں دیسی ریاستوں کا بچاؤ اس طرح ہو سکتا ہے کہ ابتدائی مدارس کو صحیح اصول پر چلایا جائے اور عوام کی تربیت پر قابو حاصل کر کے انھیں زندگی کے صحیح راستے پر لگا دیا جائے۔"

ریاست بیکانیر کے ناظم تعلیمات مسٹر ام۔ ام ورما لکھتے ہیں کہ جبری تعلیم کا قانون ناقص ہے پبلک کو خاصی آزادی حاصل ہے قانون لازمی اور جبری ہونا چاہئیے تا کہ تھوڑے عرصہ میں ملک کے طول و عرض میں عمومیت کے ساتھ تعلیم رائج ہو جائے۔ گورنمنٹ اخراجات کا ۵۰ فیصد حصہ دے اور یہ رقم مقامی حکام کی تحویل اور اختیار میں رہے تعلیمی ٹکس بھی عائد ہونا چاہئیے جسے نہایت خندہ

پیشانی کے ساتھ پبلک برداشت کرے۔

ٹکس کے ضمن میں۔ مس۔ آر بی۔ پال سینٹ جانس انگلش ہائی اسکول برما لکھتی ہیں کہ گورنمنٹ سے شد و مد کے ساتھ استدعا کی جائے کہ انکم ٹکس کا ⅓ حصہ جبری تعلیم کے لئے مختص کر دے۔

جبری تعلیم کے نفاذ کی فوری ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے ہماری رائے میں اس کی ضرورت ہے کہ تحتانی تعلیم مفت کر دی جائے۔ اور ضروری چیزیں نادار طلبہ کو مفت ملیں۔

ضروری قانون نافذ کیا جائے تاکہ ناگہانی مشکلات کا جو آگے چل کر پیدا ہوں گی' انسداد ہو جائے ذمہ دار حکومت کا یہ فریضہ ہے کہ اس قومی تعمیر کے شعبہ کے لئے روپیہ کا بھی انتظام کرے۔ مقامی حکومتوں پر اس ذمہ داری کو منتقل کرتے ہوئے۔ ضرورت ہے کہ مالی حالت کو بھی اطمینان بخش کر دیا جائے۔

اس معاملہ میں گورنمنٹ کی بے اعتنائی پر تنقید کرتے ہوئے ہم اپنے وزرائے تعلیمات کی عدم توجہی پر بھی افسوس کرتے ہیں ہمارا یہ مقصد نہیں کہ اعلیٰ تعلیم کی اہمیت کو کسی طرح کم کیا جائے مگر ہمیں یہ کہتے ہیں۔ تامل بھی نہیں کہ اعلیٰ اور ثانوی تعلیم پر جن کا تعلق معدودے چند طلبہ سے ہے زیادہ توجہ دی گئی۔ اور لکھو کھا افراد کی تعلیم میں سرد مہری سے کام لیا گیا۔ اس معاملہ میں پبلک کی یاس انگیز عدم توجہی بھی قابل درگذر نہیں اعلیٰ تعلیم پر بلاتفریق مذہب و ملت بے غل و غش روپیہ بطور امداد ملتا ہے۔ مگر تحتانی تعلیم جیسے مبارک مقصد پر کوئی آنہ بھی رقم نہیں دیتا۔ جس کا کم سے کم ذکر ہی کیا جاسکے

**نگرانی**

تحتانی تعلیم بالکلیہ پبلک کے ہاتھ میں رہے۔ بلحاظ زبان ایسے بورڈ قائم کئے جائیں جو پوری نگرانی رکھیں اور ان کا انتخاب ہر تیسرے سال ہوا کرے۔ اس خصوص میں ڈاکٹر پٹیل اسسٹنٹ کمشنر تعلیمات بڑودہ لکھتے ہیں کہ ریاست کی طرف سے تجربہ کیا گیا اور تحتانی تعلیم لوکل بورڈ کی نگرانی میں رکھی گئی۔ مگر اس میں سخت ناکامی ہوئی۔ لہذا ضرورت ہے کہ تحتانی تعلیم کافی مدت تک گورنمنٹ کی نگرانی میں رہے۔

**عمارت مدارس**

تاوقتیکہ کافی رقم کا انتظام نہ ہو مدارس کی عمارت کا مسئلہ یوں حل کیا جاسکتا ہے کہ ہر گاؤں یا قصبہ عمارت مدرسہ کے اخراجات برداشت کرے۔ قصبہ کا زمیندار زمین مفت دے اور دیہاتیوں کی امداد سے عمارت تعمیر کرائے۔ اس کے اخراجات کا تناسب یہ رہے کہ گورنمنٹ دو حصہ لوکل بورڈ دو حصہ اور مقامی پبلک ایک حصہ دے۔ اہل دہ کو یہ سمجھا دیا جائے کہ خیرات کا بہترین مصرف یہ ہے کہ روپیہ تعلیم میں صرف ہو قیمتی فرنیچر کی فوراً ہی ضرورت نہیں' کام شروع کرنے کے لئے چٹائی سے کام لیا جاسکتا ہے۔

**مدرسین کی ٹریننگ اور معاوضہ** باوجودیکہ برٹش انڈیا کے بعض صوبوں اور دیسی ریاستوں مثلاً بڑودہ ٹرونکور کوچن اور میسور میں ابتدائی مدارس تیزی کے ساتھ قائم ہو رہے ہیں مگر کوئی منظم کوششیں مدرسین کی بہتر ٹریننگ اور ان کے معقول معاوضہ کے لئے نہیں کی جا رہی ہیں۔ اس طرح بلحاظ کیفیت تحتانی تعلیم میں انحطاط کا سلسلہ جاری ہے جن کا نتیجہ یہ ہے کہ بجائے ترقی کے تنزل کے آثار نمایاں ہو رہے ہیں۔ لہذا ضرورت ہے کہ مدرسین کی ٹریننگ کے لئے سہولتیں بہم پہونچائی جائیں۔ اور تربیت گاہوں میں ضرورت کے لحاظ سے اضافہ ہو نیز تحتانیہ مدارس بہت اچھے تربیت یافتہ اور اہل مدرس کی نگرانی میں ہوں۔

مولوی سید ظہور علی صاحب مرحوم منصرم صدر مہتمم تعلیمات نے یہ رائے دی کہ "تحتانیہ مدارس کے مدرسین میٹرک ٹرینڈ ہوں۔ اور مڈل ٹرینڈ سے تو کسی طرح کم نہیں۔ وہ پوری تنخواہ پر ٹریننگ کے لئے بھیجے جائیں اور سفر خرچ آمد و رفت کا دیا جائے۔ ہر ضلع میں تحتانیہ مدارس کے مدرسین کی ایک کانفرنس ہو تاکہ ان کی معلومات تازہ رہیں۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو گرما کی چھٹی میں ریفرشر کورس کا انتظام ہو۔"

مدارس تحتانیہ کے مدرسین کی تنخواہیں۔ ان کے کام کی اہمیت اور ذمہ داری کے لحاظ سے بہت کم ہیں۔ تاوقتیکہ ان کی قوت لایموت اور ان کے متعلقین کا معقول انتظام نہ ہو ان سے یہ توقع رکھنا کہ وہ ہر طالب علم کا فرداً فرداً خیال کریں گے بے سود ہے۔ تحتانی تعلیم کو ترقی دینے کے لئے ہم یہ بھی ضروری سمجھتے ہیں کہ جماعت صغیر کے لئے استانیاں مقرر کی جائیں۔ تربیت یافتہ استانیوں کی ضرورت نہ صرف طالبات بلکہ طلبہ کے لئے بھی ہے۔ صنف نازک کو طبعاً سزائے جسمانی سے نفرت ہوتی ہے۔ اس لئے طلبہ اُن کی شفقانہ نگرانی میں زیادہ مستفید ہو سکیں گے۔ اس لحاظ سے تعلیم نسواں کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ بحالت موجودہ ہندوستانی بیواؤں کی زندگی محض بے کار اور رائگاں جا رہی ہیں۔ ان کی خدمات کو حاصل کرنے کا ذریعہ تعلیم سے بہتر اور کیا ہو سکتا ہے۔

**طبی معائنہ** یہ مسئلہ بھی افسران متعلقہ کو متوجہ کئے ہوئے ہے۔ مگر کوئی باقاعدہ کوشش نہیں ہوئی طبی معائنہ سال میں ایک دو مرتبہ کر کے اولیائے طلبہ کو اطلاعی کارڈ بھیج دینے سے کوئی مقصد حاصل نہیں ہو سکتا معائنہ کئی مرتبہ ہوں۔ اور علاج کیا جانا ضروری ہے مختلف مقامات پر شفاخانے طلبہ کے لئے کھولے جائیں ہلت آفیسر اور ڈاکٹروں وغیرہ کی سب کمیٹی ہر مہینے مقرر کی جائے۔ غریب طلبہ کے لئے جنھیں پیٹ بھر کھانا نصیب نہیں ہوتا۔ کوئی ہلکی غذا کا انتظام وقفہ میں ہونا چاہئے۔

**معائنہ مدارس** تحتانیہ مدارس کے معقول معائنہ اور نگرانی کی سخت ضرورت ہے کم لیاقت اور کم تنخواہ یاب عملہ سے تحتانیہ مدارس کا معائنہ فوراً مسدود کیا جائے۔ فی الوقت سب انسپکٹر سے اوپر کوئی عہدہ دار تحتانیہ مدارس کے معائنہ کو کسر شان سمجھتا ہے۔ ہماری رائے میں بہترین افراد تحتانیہ مدارس کے معائنہ کے لئے مختص کئے جائیں۔

**دیہی کتب خانہ** گشتی کتب خانہ اور بے بی سینما ہر قصبہ میں بھیجی جائیں۔ تاکہ ناخواندہ اشخاص میں ان کے ذریعہ سے روشن خیالی پیدا کی جاسکے۔ جو دلچسپی ان کے ذریعہ سے پیدا ہوگی اور جو فوائد دیسی زبان سے حاصل ہوں گے۔ اس سے تمام مخالفت اور مغائرت دُور ہوجائے گی۔

**جبری تعلیم کی انتہائی عُمر** جبری تعلیم کی انتہائی عمر وہی ہونا چاہئے جو کارخانوں میں کم سے کم رکھی گئی ہے یعنے بارہ سال بمبئی کی مجلس مقننہ میں ایک بل پیش کیا گیا ہے، جس کی رو سے قانون تعلیم تحتانیہ میں حسبہٗ ترمیم کی جا رہی ہے۔

**میجک لینٹرن** ہر مقامی حکومت کا یہ خوش گوار اور مبارک فریضہ ہونا چاہئے کہ ہر قریہ میں طلسمی فانوس کا مفت انتظام کرے۔ یہ کام ایسا ہی نیک ہونا چاہئے جیسے کہ مدرسہ کا قائم کرنا سوشل سرویس لیگ، پُسرنس سوسائٹی اور وائی ام سی۔ اے جیسی انجمنیں اس کام کو اور وسعت دیں۔

خانگی کمپنیوں کو بھی چاہئے کہ اپنے فائدہ کے ساتھ ساتھ یہ بھی ملحوظ رکھیں کہ سینما کے ذریعہ عوام کی تعلیم ہو۔ اگر بولتے فلم اور سینما دیہات کے لئے زیادہ قیمتی متصور ہوں تو طلسمی فانوس سے اچھی طرح کام لیا جاسکتا ہے۔ اس کے اخراجات بھی کچھ زیادہ نہیں ہیں۔ اور نہ اس کے لئے عملہ کی ضرورت ہے۔ قصبہ کے مدرس سے یہ کام بآسانی لیا جاسکتا ہے۔

**طالبات کی تعلیم** ہماری لڑکیاں تعلیم سے بالکل بے بہرہ ہیں۔ ان کی شادی جلد کردی جاتی ہے اور وہ ایسے سن میں مائیں بن جاتی ہیں جب کہ انھیں مدارس میں زیر تعلیم ہونا چاہئے تھا۔ اُن کے جہل سے قطع نظر نہ اُن کو سینا آتا ہے، نہ گانا ہی جانتی ہیں۔ اور نہ ڈرائینگ سے واقف ہیں واقعہ یہ ہے کہ وہ امور خانہ داری سے واقف ہوئے اور زیور علم سے آراستہ ہوئے بغیر صاحب خانہ بنادی جاتی ہیں۔ ایسی ماؤں سے جو جہل کی تاریکی میں گھری ہوئی ہوں، کیسے توقع کی جاسکتی ہے کہ وہ اپنے بچوں کی تربیت کرسکیں گی۔

**اوقات مدرسہ**

ہارٹوگ کمیٹی نے موسمی ضروریات کے اعتبار سے اوقات میں ردوبدل پسند نہیں کیا کمیٹی کی رائے میں چھوٹے بچوں کے لئے دن کا وقت گذارنے کے لئے اگر کوئی بہتر جگہ ہوسکتی ہے تو وہ عمارت مدرسہ ہے۔ ایسے ابتدائی مدارس جس میں ایک ہی مدرس کام کرے کامیاب ثابت نہیں ہوئے۔ مگر چونکہ ۶۰ فی صد مدارس اسی قسم کے ہیں۔ لہذا ہم اس طریقہ کو فی الحال مسدود نہیں کر سکتے ہیں۔

**مدت تعلیم اور نصاب**

تحتانی تعلیم کے نصاب نامہ میں جن مضامین کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے وہ صرف تین یعنے لکھنا پڑھنا اور حساب ہیں ایک حد تک جغرافیہ اور تاریخ کو بھی اہمیت دی جاتی ہے۔ ابتدائی سائنس کی تعلیم حالانکہ نصاب نامہ کا ایک جزو ہے باقاعدہ نہیں ہوتی یہی مضمون ڈرائنگ اور زراعت کا بھی یہی حال ہے۔ غرض کہ موجودہ نصاب بہت ہی پرانا ہے گھریلو صنعتوں اور عملی شعبوں سے سخت بے رخی سے کام لیا جا رہا ہے طلبہ کو فقط پڑھنا لکھنا اور حساب سکھایا جاتا ہے، یعنے تعلیم محض کتابی ہوتی ہے جس کا تعلق محض حافظہ سے ہے حواس کی تربیت مشاہدہ اور تخیل کی ترقی یکسر نظر انداز کی جا رہی ہے۔ تحتانی تعلیم کی مدت بجائے ۴ سال کے ۷ سال ہونی چاہیئے۔

ذیل میں تحتانی تعلیم کے نصاب کا خاکہ پیش کیا جاتا ہے جس میں ضروری ردوبدل مقامی ضروریات کے لحاظ سے ہونا چاہیئے۔

(۱) سیاست مدن اور اخلاق — (۲) حساب — (۳) تاریخ — (۴) موسیقی — (۵) تربیت جسمانی (بشمول جمناسٹک) — (۶) ڈرائنگ اور پینٹنگ — (۷) باغبانی اور زراعت — (۸) دستی مشاغل اور مقامی گھریلو صنعتیں — (۹) تربیت اخلاق یا امور خانہ داری اور سائنس — (۱۰) دیسی زبان — (۱۱) جغرافیہ — (۱۲) ابتدائی سائنس —

نصاب نامہ خاصہ لچکدار ہو تاکہ مقامی حالات کے لحاظ سے حسب حال ضروری تفصیل کا انتخاب ہوسکے درسی کتب بچوں کے نقطہ نظر سے لکھی جائیں جو ان کے فہم و استعداد کے مطابق ہو۔

**تحتانی تعلیم کا جبری نفاذ**

باوجودیکہ جبری نفاذ کی ضرورت ہر جگہ تسلیم کر لی گئی ہے مگر ابھی پوری طرح جبری نفاذ عمل میں نہیں آیا۔ سب سے زیادہ کامیابی پنجاب میں ہوئی بعض ریاستوں نے بہت کافی پیش قدمی کی ہے۔ مگر اب بھی بہت پیچھے ہیں کوئی اسکیم جبری تعلیم کی کامیاب نہیں ہوسکتی تاوقتیکہ سرمایہ وافر نہ ہو اس کا انتظام ایک حد تک حکومت کرے اور کچھ ٹیکس کے ذریعہ ہو۔ اس کے علاوہ مقامی ذرائع سے کہ سرمایہ فراہم کیا جائے

عبدالنور صدیقی

# ذیلی جلسے

اس عنوان کے تحت حیدرآباد ٹیچر کی پچھلی اشاعت میں وفاق مدرسین ہند کی سالانہ کانفرنس منعقدہ بنگلور کے اہم مضامین اور مباحث کا خلاصہ پیش کیا جاچکا ہے باقی مضامین کا لب لباب قارئین حیدرآباد ٹیچر کی دلچسپی کی خاطر اس اشاعت میں بھی پیش کیا جاتا ہے سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو حیدرآباد ٹیچر جلد ۶ شمارہ ۲۔

## فطرت اطفال اور اُن کی ضرورتیں

مس ام اے۔ رابنس بنگلور نے بحوالہ جی اسٹینلی ہال کہا کہ موجودہ زندگی کی ہماہمی میں اگر ہمیں اپنی تہذیب و شائستگی دکلچر) کو آگے چلانا ہو تو بجز اس کے اور کوئی ذریعہ نہیں ہے کہ طفلی کے صحیح اور فطری ضروریات کا علم حاصل کیا جائے۔ یہ ہم پر لازم ہے کہ دَورِ طفلی کو سمجھیں، اس کی ضروریات کو معین کریں پھر ویسا انتظام عمل میں لائیں۔

فطرت اطفال بے حد پر فریب ہے۔ ہر لڑکا ایک ایسا فرد ہے جس میں استعداد اور صلاحیت ہے، خواہشات ہیں تمنائیں ہیں اور انکا اپنا ذوق ہے۔ اگر جماعت میں ۵ لڑکے ہوں تو کوئی ایک بھی کسی ایک اصول یا قاعدہ کے تحت کام نہیں کرے گا۔ جو شخص اس کا دعوی کرے کہ میں نفس اطفال کے ہیر پھیر سے واقف ہوں تو یہ دعوی غلط ہوگا بخلاف اس کے فطرت اطفال نے سب کو بے وقوف بنا رکھا ہے۔

ایسی حالت میں فطرت اطفال کو سمجھنے کا کیا طریقہ ہونا چاہئے؟ طریقہ یہ ہے کہ مطالعہ کرنے والا اپنے کو بچوں کی سطح پر لے آئے۔ بچوں کی جبلت ان کے تقاضائے فطری کو پورا کرتی ہے۔ وہ کب کھائیں کب سوئیں اور کب کھیلیں ان کی زندگی کی تین اہم چیزیں ہیں جس کی تکمیل جبلت کے ذریعہ سے ہوتی ہے۔ بڑوں کی جانب سے ان کے نظام العمل میں مداخلت ہو تو وہ اس کو کم و بیش محسوس کرتے اور بڑوں سے سرکشی بھی کرنے لگتے ہیں وہ مداخلت بیجا سے بچنے کی خواہش میں حیلہ سے کام لینا شروع کردیتے ہیں بغرض کہ بچے کیا ہیں چھلاوا ہیں کبھی ہنس پڑے تو کبھی رو دئیے۔ اور بھی بہت سی باتیں ان کے متعلق کہی جاسکتی ہیں۔ اگر یہی دو باتیں اور ان سے جو پیچیدگیاں پیدا

ہوتی ہیں پیش نظر رہیں اور ان کے معاملات کو ہمدردی، سمجھ اور خندہ پیشانی سے دیکھا جائے تو دورِ طفلی کی بہت ہی اہم ضروریات پوری ہوں گی۔

**تربیت اطفال** اس رجگناوہن صاحب سید اپیٹ نے اس عنوان کے تحت اپنے خیالات یوں ظاہر کئے کہ بچوں کی تعلیم کا مسئلہ نہ صرف اولیائے طلبہ بلکہ ماہرین فن کو بھی متوجہ کئے ہوئے ہے تعلیم اصل میں بمصداق "اطلبو العلم من المہد الی اللحد" گہوارے سے شروع ہوتی ہے۔ اب تک بزرگ خاندان بچوں کی تعلیم کا خیال رکھتے تھے مگر اب ایسی ہستیوں کی تعداد بہت گھٹ گئی ہے۔ ماں اور باپ گو دل سے اپنی اولاد کو چاہتے ہیں مگر انہیں اس قدر وقت نہیں ملتا کہ اپنے بچوں کی تعلیم اور تربیت کے لئے وقت دے سکیں

چھوٹے بچوں کی تعلیم کا مسئلہ اب ایسا نہیں رہا کہ ہر کس و ناکس بلا معلومات حاصل کئے رائے زنی کر سکے کیونکہ علمی حیثیت سے اس خصوص میں کافی تحقیق ہو چکی ہے معمولی خاندان کے بچوں کی نگرانی دوسروں کے ہاتھ میں ہونا چاہیے۔ ان کے لئے نرسری اسکول نعمت غیر مترقبہ ہوں گے اگر طفولیت کے دور میں تعلیم سے دلچسپی پیدا کی گئی تو نرسری اسکول سے آگے تحتانیہ مدارس میں بھی تعلیم جاری رکھنے کا شوق پیدا ہو جائے گا۔ اس طرح تحتانی تعلیم میں بلحاظ کیفیت اور کمیت ترقی ہوگی۔

چھوٹے بچوں کی تعلیم کے بعض مثالیں گھروں میں بھی ملتی ہیں۔ مثلاً لوریاں اور قصے وغیرہ ضرورت ہے کہ ایسی قصوں اور لوریوں کو جمع کر کے منظم کر دیا جائے۔ ۵ سال سے کم عمر کے طلبہ کے لئے شفقی جماعتیں ٹریننگ اسکول اور کالجوں میں قائم کی جائیں تاکہ مشاہدہ اور تجربہ کا کافی موقع مل سکے۔ نرسری کلاسوں کو، جو صحیح اصول پر چلائے جا رہے ہوں تسلیم کیا جائے اور جو لوگ سوشل سرویس وغیرہ میں کام کر رہے ہوں ان کی حوصلہ افزائی کی جائے۔

**طالبات کے لئے تعلیم خانہ داری** چونکہ ہندوستانی تہذیب قصبات اور دیہات کی معاشرت کا نتیجہ ہے اور ہندوستان کی آبادی بھی زیادہ تر دیہی ہے اس لئے ہمارا تعلیمی مقصد بھی یہی ہونا چاہیے۔ اہل شہر کی ضروریات کے مقابلہ میں اہل دہ کی ضروریات کو نصاب نامہ میں ترجیح دی جائے۔ نظام تعلیم کی ترتیب میں بچوں کے لئے زراعتی پہلو پر اور لڑکیوں کے لئے امور خانہ داری پر زور دیا جائے ہماری موجودہ پریشانیاں اور مصائب، ہمارا دکھ درد، بچوں کی کثرت اموات اور وضع حمل کے سلسلہ میں غریب ماؤں کی قبل از وقت موت وغیرہ یہ سب روشن خیالی اور تعلیم خانہ داری کے فقدان کا نتیجہ ہیں۔ اس لئے ہر لڑکی کو خواہ اس کا تعلق اعلیٰ طبقہ سے

یا ادنیٰ سے امور خانہ داری کی تعلیم حاصل کرنا چاہئے طالبات کے موجودہ نصاب میں امور خانہ داری جیسے لازمی جز کا اضافہ ہو۔ جو پکوان دھلائی رنگائی، سوزن کاری، خیاطی، صفائی مکان وغیرہ پر مشتمل ہو۔ اس کے علاوہ نگہد اشت اطفال گھر کا حساب کتاب، تیمارداری اور جسمانی صفائی وغیرہ جیسے اہم مضامین کا بھی اضافہ ہونا چاہئے۔ چونکہ ننانوے فیصد طالبات ثانوی اور فوقانی تعلیم کے بعد بے جا رسم ورواج کے باعث تعلیم کو خیرباد کہتی ہیں اور امور خانہ داری ہی ان کی زندگی کا مشغلہ ہے۔ اس لئے سخت ضرورت ہے کہ طالبات کی عملی تربیت کا انتظام جلد سے جلد کر دیا جائے۔ تاکہ مدرسہ کی تعلیم کے ساتھ وہ اس قابل بھی ہو جائیں۔ کہ آیندہ زندگی میں اپنے جسمانی دماغی، اخلاقی اور عملی قوائے خوابیدہ کو جگا کر کامیاب زندگی بسر کر سکیں۔ ایسے لائحہ عمل پر زور دینے کی ضرورت ایسے زمانہ میں تحصیل حاصل ہے جب کہ قومیت کے تشکیل کے ذرائع زیر غور ہیں۔ قومی ترقی کی رفتار کو دھیما کر کے نہ حکومت اور نہ مصلحان قوم اس اہم مسئلہ کو نظر انداز کر سکتے ہیں (منہج کمار پا میسور)

## شباب کے خواب

خواب محض اتفاقی یا بے نتیجہ چیز نہیں ہے۔ وہ دیکھنے والے کی شخصیت کا ایک جزو ہے فرویڈ کا اختلاف یہ ہے کہ لاشعوری کیفیت اگر بالکلیہ نہیں تو ایک حد تک ضرور دبے ہوئے۔ شہوانی خواہشات اور رجحانات پر مشتمل ہے اس طرح خواب کی ترکیب شہوانی ہوی۔ نفسیات کے دوسرے ماہر اس نظریہ کو نہیں مانتے ہیں۔

خواب قوم کے افکار وخیالات کو ظاہر کرتے ہیں (جنگ) وہ ذہنی کشمکش کا نتیجہ ہیں۔ مکڈوگل کا خیال ہے کہ بیداری کے خیالات کو نیند کی حالت میں دیکھنے کا نام خواب ہے۔ خواب کا تجزیہ کرنے والے ماہر اس نظریہ کو قبول کرتے ہیں۔

نوجوانوں کے خواب سے خوف، عدم تیقن اور فکر ظاہر ہوتی ہے بہتیرے نوجوانوں کے خواب سے جب کہ وہ نئے دور میں قدم رکھتے ہیں، دہشت ظاہر ہوتی ہے ہوا میں اڑنے کے خواب دیکھے جاتے ہیں۔ اور ان سے تخیل کی نگری میں بھاگ نکلنے کی کوشش بھی ظاہر ہوتی ہے ایسی حالت میں ضرورت ہے کہ بڑے بڈھے جو معاملات کو سمجھتے ہوں شفقانہ انداز میں نوجوانوں کی رہبری کریں۔ اس کے لئے تھوڑی بہت علمی تحقیق اور معلومات کی ضرورت ہے۔ خواب کی شہوانی ترکیب سن بلوغ کے بعد کے زمانہ میں زیادہ ظاہر ہوتی ہے (وی۔ ستھیو دہاڑواڑ)

## تعلیم نسواں کے نصاب کی دوگونہ نوعیت

کچھ عرصہ پیشتر شادی کے لئے ہر جگہ تعلیم یافتہ لڑکیوں کی مانگ تھی۔ اب تعلیم یافتہ لڑکیوں کی خواہش کرتے ہوئے

(*) ...... BIFURCATION کا مفہوم ادا کر دیا گیا ہے)

لوگ ڈرتے ہیں۔ اس پر غور کرنے کے بعد یہ نتیجہ نکلا کہ لڑکے اور لڑکیوں دونوں کے لئے دو قسم کی تعلیم کی ضرورت ہے تاکہ آیندہ زندگی میں وہ ناکام نہ رہیں۔ تقریباً ½ لڑکیوں کے لئے خانہ داری کی تعلیم و تربیت ضروری ہے جن لڑکیوں کی مالی اور دماغی حالت نیز دوسرے حالات موافق ہوں وہ لڑکوں کی طرح آگے تعلیم جاری رکھیں بصورت ثانی ضروری تعلیم کے ساتھ امور خانہ داری میں بھیں طاق کردیا جائے۔ اس لئے دو قسم کے نصاب کی ضرورت طالبات کے لئے شدید ہے۔

**تعلیم ریاضی کا اعلیٰ مقصد** ریاضی کی تعلیم جیسی کہ ہمارے مدارس اور کالجوں میں ہورہی ہے اسکا مقصد فائدہ رسانی یا جلب منفعت ہے ریاضی کا مقصد جب تک وسیع اور تہذیب و شائستگی (کلچر) کا حامل نہ ہو فائدہ بخش نہ ہوگا۔ ریاضی کی تعلیم سے انتہائی عدل و انصاف کی صنعت جس میں کوئی لگاؤ ذاتیات کا نہو، بہتر اور موثر طریقہ پر پیدا ہوتی ہے۔ ریاضی کا مدرس اپنے شاگردوں کو بتائے کہ ریاضی دان کا ذہن کیسے کام کرتا ہے، اس کے تخیلات کی کیا نوعیت ہوتی ہے اور جمالیاتی احساس کیسا ہوتا ہے۔ اس کے شاگرد گیلیلو کے قول کو سمجھیں کہ قدرت کا عظیم الشان کارنامہ ریاضی کی زبان میں لکھا گیا ہے۔ وہ یہ محسوس کریں کہ ریاضی ہی ایسا فن ہے جو ہمیں غور و فکر کرنا سکھاتا ہے۔ اور یہی فن حصول علم میں مشعل ہدایت کا کام دیتا ہے جدید تحقیقات اور انکشافات سے کافی طور پر ثابت ہوچکا ہے کہ کائنات کی داغ و بیل ڈالنے والا سب سے بڑا ریاضی دان ہے۔ ریاضی کی کوئی تعلیم اس وقت تک مکمل نہیں ہوسکتی جب تک کہ طلبہ میں یہ ذوق پیدا نہ ہو کہ تاریخ ریاضی کے مطالعہ سے بلند خیالی پیدا ہوتی ہے۔

(مسٹر کرشنا سوامی)

**تعلیم ڈرائنگ ہندوستانی مدارس میں** ہمارا مقصد یہ ہے کہ ڈرائنگ کا ایک ایسا دلچسپ اور مفید نصاب تیار کیا جائے جس سے صحیح معنوں میں ترقی ہو اور طلبہ میں اس کے سیکھنے سے مسرت اور جوش پیدا ہو۔

(۱) ڈرائنگ سکھلانے کا یہ مقصد ہے کہ طلبہ کو کاغذ پر مختلف شکلیں پیش کرنا آجائے اس کی ضرورت انھیں آیندہ زندگی میں ہوگی۔

(۲) صحیح مشاہدہ کرنے کی عادت ڈالی جائے۔ نقاشی کی مشق میں ہاتھ کی مہارت کی اتنی ضرورت نہیں ہے جتنی کہ مشاہدہ کی۔

(۳) تعلیم ڈرائنگ کا بڑا مقصد یہ ہے کہ بچوں کو اپنی اختراعی قوت کے اظہار کا موقع

ہندوستانی مدارس میں تعلیم ڈرائنگ کی اس حیثیت کو نظر انداز کیا جا رہا ہے۔

(مس۔اے۔اس۔ہلیر مدراس)

**تحتانی تعلیم کا مقصد اور اس کے طریقہ**

تحتانی تعلیم کا مقصد صاف طور سے معین ہونا چاہئے جس سے ہر لڑکا مفید شہری بن سکے۔ اس کی سیرت اچھی ہو اور وہ بآسانی تحریر یا تقریر کے ذریعہ تبادلہ خیالات کر سکے۔ اپنی تندرستی کا اسے خیال ہو اور سیر و تفریح کی قدر و قیمت جانے۔ اس کے علاوہ وہ عملی انسان ہو تحتانی تعلیم کا وسیع مقصد یہ ہوگا کہ طلبہ کی شخصیت کو با مقصد بنائے یہ نہیں کہ وہ بے مقصد خود کار automatism آلہ بنا رہے۔

ہندوستانی مدارس میں جو ناقص طریقے رائج ہیں اُن کی اصلاح کے لئے مندرجہ ذیل مشورے دئے جاتے ہیں۔

۱۔ طلبہ کے فطری رجحانات کے مطابق کام کیا جائے۔

۲۔ ہر لڑکے کی شخصیت کی وقعت کی جائے۔

۳۔ ہر لڑکے کو اس کا موقع دیا جائے کہ مدرسہ کے کام میں وہ اپنا کوئی مقصد یا نصب العین تجویز کرے۔

۴۔ طلبہ کی مدد کی جائے کہ وہ مدرسہ ہی سے زندگی کے کاروبار میں عملی حصہ لینا شروع کردیں

۵۔ تلاش حق، مطالعہ اور آزادی کے معاملہ میں ان کی رہبری ہو۔

۶۔ وہ زمانہ آگیا کہ جور اُستاد بہ زمہر پدر کے مقولہ پر کام کیا جائے۔ جماعت میں استاد کے مشفقانہ برتاؤ کی ضرورت ہے۔

۷۔ طریقہ تعلیم وغیرہ کے لئے مدرسین کو با قاعدہ علمی تحقیقات کا موقع دیا جائے۔

ڈاکٹر میسن اول کاٹ۔ ویلور۔

عبدالنور صدیقی

# بڑودہ کے کتب خانے

از نیوٹن موہن دت ۔ اف ۔ ال ۔ اے کیوریٹر اسٹیٹ لائبریریز

طبقہ تحتانیہ کی تعلیم کے ہر پہلو سے وہی شخص کما حقہٗ واقف ہو سکتا ہے جو کتب خانہ کا دلدادہ اور مطالعہ کا عادی ہو حصول علم (لکھنا پڑھنا) کے لئے عوام کا خیال یہ ہے کہ قوائے ذہنی کام میں لائے جائیں۔ چنانچہ جس نتیجہ پر وہ پہنچے ہیں۔ یہ ہے کہ حصول علم کا ذریعہ کتب ہیں ایک تہذیب یافتہ حکومت غور و فکر کے بعد اس نتیجہ پر پہونچتی ہے کہ جب حصول علم کے لئے کافی ذخیرہ موجود ہے اور نیز ہر شخص جو کتب کے مطالعہ سے اپنی ذات اور ابنائے جنس کو مستفید کرنا چاہے۔ وہ بلا کسی مزید وقت کے مستفید کر سکتا ہے۔ اگر وہ اس امر کی کوشش کرے کہ اس کے برادران وطن علم سے بہرہ ور ہوں تو اس پر لازم ہوگا کہ ذخیرہ کتب کو کام میں لائے۔ ورنہ اس کا فعل جرم نہیں تو صریح غلطی ضرور ہوگی۔

**موجودہ تعلیم کا نصب العین** کتب خانوں کی ترقی کا مسئلہ اپنے اندر خاص اہمیت رکھتا ہے تعلیم کے نظر کرتے ایک زبردست کام کی تکمیل کرے گا اور اس کا حل کہیں زیادہ فائدہ بخش ہوگا بہ لحاظ ان فوائد کے جو بحالت موجودہ کتب خانہ کے استعمال سے حاصل ہو رہے ہیں تعلیم یافتہ حضرات اس امر کی سعی بلیغ کر رہے ہیں کہ تعلیم حقیقی معنی میں موجودہ حالت سے کہیں بہتر ہو۔

**مدرس کی ضروریات** اگر ایک مدرس بلحاظ قوت گویائی صرف ایک بولتا ہوا گراما فون نہیں ہے بلکہ طلبہ کی علمی زندگی پر حقیقی طور پر اثر انداز ہونا چاہتا ہے تو اس کا فرلضیہ ہوگا کہ اپنی زندگی کی چار دیواری میں مثل ایک مشعل کے روشن رہے اور اپنے اقوال و افعال سے عوام میں تالیف قلوب کرتا رہے۔ اس اہم کام کی تکمیل کے لئے اس کو ایک عمدہ کتب خانہ کی ضرورت ہے جہاں وہ کتب تعلیم و تربیت کا مطالعہ کر سکے اور ان کو مشعل ہدایت بنائے۔ یہ کتب نصاب تعلیم سے جدا تو ہوں مگر بچوں کی دلچسپی سے خالی نہ ہوں۔

ہز ہائینس مہاراجہ بہادر گائیکواڑ نے جب عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی تو آپ نے

پہلے اپنے ملک اور اپنی عزیز رعایا کی فلاح و بہبود کی خاطر تعلیم کو لازمی کیا۔ اس روشن ضمیر والی ریاست نے ملک کے بعض مخصوص حصوں میں جبری تعلیم کی بنا رڈالی جس کا لازمی نتیجہ یہ نکلا کہ چند ہی سال میں سارے ملک میں تعلیم عام ہوگئی۔ پھر یہ معلوم کرکے کہ نونہالان ملک کا کثیر حصہ ہنوز تعلیم سے بے بہرہ ہے جس کے سبب ان کی عمر و دولت ضائع ہو رہی ہے تو فکر دامن گیر ہوئی کہ اس مسئلہ کے حل کرنے کی ممکنہ کوشش کی جائے۔ چنانچہ سفر امریکہ (من ابتدائے ۱۹۰۶ء لغایتہ ۱۹۱۰ء) کے زمانہ میں آپ نے اس مسئلہ کا حل دریافت فرمالیا۔ تعلیمی دلچسپی کی خاطر آپ نے حکم دیا کہ ملک میں کتب خانوں کو رواج دیا جائے اور مغربی ممالک کی طرح علمی ذوق و شوق کے لئے منظر عام پر لائے جائیں۔ چنانچہ ۱۹۰۶ء میں سرکاری امداد سے قصبوں اور دیہات میں عامتہ الناس کے لئے کتب خانے کھولے گئے۔

**ملکی کتب خانوں کا رواج** حکومت کی امداد و اعانت کی بدولت پانچ سال کے قلیل عرصہ میں کتب خانوں کی تعداد ۴۲ سے ۷۴۴ تک پہنچ گئی جن کا تعلق راست حکومت سے ہے۔ سال گذشتہ ان کا سرمایہ ۵۵۰۵۵ روپئے تھا اس کے علاوہ ۳۲،۲۰۰ روپیہ کتب خانوں کو بطور امداد ملتا ہے۔

**ملکی شاخ کتب خانہ** اندرون ملک کتب خانوں کی شاخیں گشتی کتب خانہ کے نام سے موسوم ہیں۔ ان گشتی کتب خانوں میں کتب کی تعداد ۸۰،۰۰۰ تک پہنچ گئی ہے جن کے منجملہ سال گذشتہ ۶۷،۵ کتب اضلاع کے مختلف حصص میں تقسیم کی گئیں۔ ان گشتی کتب خانوں کے لئے لکڑی کے صندوق نہایت مضبوط بنے ہوئے ہوتے ہیں جن میں ۱۵ سے لے کر ۴۰ تک کتب رکھی جاتی ہیں۔ ان کی تقسیم ہر کتب خانے۔ مدرسہ۔ کارخانے۔ اور دوسرے مطالعہ گھروں میں بہ توسط مہتمم کتب خانہ کی جاتی ہے۔ جو اپنے مرکزی علاقہ کا ہر طرح ذمہ دار ہوتا ہے بعض کتب مثلاً متعلقہ زراعت یا اناث وغیرہ یا دوسری خاص کتب مصنفہ ٹیگور یا اور کتابیں کسی خاص حصہ ملک کی مخصوص ضروریات پوری کرنے کے لئے ہوں تقسیم کی جاتی ہیں۔

**ہدایتی سکشن** دوسرا حصہ ہدایتی سکشن کا ہے جس کا کام یہ ہے کہ مختلف اضلاع میں سینی میٹو گراف اور میجک لینٹرن کے ذریعہ غیر تعلیم یافتہ اشخاص کی رہنمائی کرے ابھی حال کا ذکر ہے کہ یہ جماعت سیانیٹری کمشنر کے تحت کر دی گئی ہے اور اس کا کام یہ قرار پایا ہے کہ خاص تجاویز کے تحت قصبوں کے حکام کے ساتھ اتحاد عمل کرکے سر رشتہ حفظان

جات کی تجاویز کو کامیاب بنائے

**دیہات اور قریوں کے کتب خانے**

ملکی کتب خانوں کی شاخوں کا انتظام اور مناسب تقسیم کا مسئلہ نہایت اہم ہے جب کسی حلقہ میں ایک سو یا تین سو یا سات سو رقم جمع ہو جاتی ہے تو اس محصلہ رقم کے برابر حکومت اس کی امداد کرتی ہے اور اس قدر رقم کمیٹی کے ارکان کی جانب سے بطور اعانت دی جاتی ہے بعض مواقع پر محکمۂ صفائی کی طرف سے بھی ایسی رقومات جمع کرکے کتب خانوں کو تقسیم کی جاتی ہیں۔ اگر کسی کتب خانہ کو مطالعہ گھر کی ضرورت پڑتی ہے تو اس صورت میں مشخصہ رقم کا تیسرا حصہ ادا کیا جاتا ہے اور باقی رقم حکومت اور کمیٹی کے خزانے میں جمع کردی جاتی ہے جس کے بعد مقامی کمیٹی نئے قریہ کیلئے ۲۵ روپیوں میں ان کتب کا ذخیرہ خرید سکتی ہے جو ایک سو روپیہ کی مالیت سے کسی طرح کم نہیں ہوتا اور مابقی رقم کی پابجائی حکومت کی جانب سے ہوا کرتی ہے

**دیہی کتب خانوں کے انتظامات**

حکومت کی جانب سے اس قدر فیاضی کے بعد عوام بہ رضا و رغبت تعلیم و تربیت حاصل کر رہے ہیں۔ ریاست کے موجودہ ۵۴ قصبوں اور ۶۹۸ قریوں میں عوام کے لئے کتب خانے قائم کئے گئے ہیں۔ جن میں کتب کی مجموعی تعداد ۶۰،۷،۲،۰و۵ ہے اور گشتی کتب خانوں میں تعداد کتب ۲۷۹و۶ او ۳ تک پہنچ گئی ہے۔ ان کتب خانوں میں مطالعہ کنندگان کی تعداد ۸۰۷و۶۲ ہے۔ ۱۹۶ ایسے دار المطالعے قائم کئے گئے ہیں جن میں صرف رسالے اور اخبار ہی آتے ہیں۔ ان کتب خانوں کا انتظام ایک کمیٹی کے ذریعہ عمل میں آتا ہے جس کا انتخاب چندہ دہندگان کی جانب سے ہوا کرتا ہے۔ یہ کمیٹی حسب قواعد مقررہ چندہ جمع کرتی اور فارمس کی خانہ پری کے بعد باضابطہ روئیداد مرتب کرکے صدر مرکز پر روانہ کرتی ہے کمیٹی مذکور صرف اپنی حدود کی حد تک کام نہیں کرتی بلکہ دیگر کتب خانوں کی متعلقہ کمیٹیوں کی بھی ممکنہ امداد کرتی اور عوام میں علمی اور عملی ترغیب و تشویق پیدا کرتی ہے۔ ملکی اخبار جو شایع ہوتے ہیں ان میں نئی تالیف یا تصنیف کردہ کتب کی فہرستیں چھپتی ہیں۔ جن میں نئے قواعد وضوابط بھی درج ہوتے ہیں۔ چنانچہ حالیہ شایع شدہ فہرست میں ۸۰۰۰ بہترین گجراتی کتب کا اندراج ہے۔ یہ کتب ان طلبہ کی تالیف یا تصنیف ہیں جنہوں نے امتحانی مقابلوں میں نمایاں کامیابی حاصل کی ہے۔

دوسرا اہم کام جو اس کمیٹی نے اپنے ذمہ لیا ہے وہ اتحاد پیدا کرنا ہے چنانچہ اسی

اتحاد کا نتیجہ چندہ کی فراہمی ہے جو ملک کے عرض و طول میں وصول کیا جاتا ہے نیز کارکنان و معتمدین کتب خانہ موسم بارش میں اور دوسرے موقعوں پر جملہ کار پردازان کتب خانہ کے ساتھ شہر بڑودہ میں جمع ہو کر تبادلہ خیالات اور اہم معاملات پر غور کرتے ہیں۔

سررشتہ تعلیمات نے حال میں ایک مختصر نصاب بدیں خیال تیار کیا کہ ملک و قوم کی اعانت کرنے والے اور اپنے مدارس میں اعزازی حیثیت سے کتب خانے کے کام انجام دینے والے اس کی مدد سے اپنے حلقہ میں مفید ثابت ہوں اور مفوضہ کام عمدگی سے انجام دیں۔

سنہ ۱۹۲۵ء میں ایک جلسہ مع نمائش تعلیمی منجانب صدر انجمن کتب خانہ منعقد ہوا جس کے پانچ سال تک سالانہ جلسے برابر ہوتے رہے جو ملک کی ترقی کے لئے نہایت مفید ثابت ہوئے نتیجہ یہ نکلا کہ دیگر انجمنیں بھی کافی تعداد میں کتب خرید نے لگیں اور ان کے سرپرستوں اور اراکین کی تعداد میں اضافہ ہوتا گیا۔ یہاں تک کہ اب بیرونی علاقوں سے بھی انھیں امداد مل رہی ہے۔

**مزید کارروائیاں** موجودہ ترقی کو دیکھ کر ہز ہائینس مہاراجہ بہادر کا خیال ہے کہ ہر قصبہ میں ایک عام کتب خانہ ہر تحتانیہ مدرسہ میں قائم کیا جائے تاکہ ذکور و اناث مساوی طور پر استفادہ کریں اور یہ کتب خانہ روزانہ بارہ گھنٹے کھلے رہیں اور تقریباً ۲۰۰ اخبار ان کے نام جاری کئے جائیں۔ بازی گاہ اطفال روزانہ پانچ یا چھ گھنٹوں تک کھلی رہیں البتہ خاص تعطیلات اور اتوار کے موقعہ پر انہیں بند رکھا جائے ان کتب خانوں کے لئے ۹۲،۴۴۹ کتب مہیا کی گئی ہیں جن میں انگریزی زبان کی ۲،۰۰۰ ۵ اور باقی گجراتی اور مرہٹی کی ہیں۔ سنہ ۱۹۳۹ء میں ۱۴،۷ ۱۳ اور کتب ۵۲۲ ۴۹ مطالعہ کنندگاں میں بغرض مطالعہ تقسیم کی گئیں جس پر ملک بجا طور پر فخر کر سکتا ہے۔ ان مطالعہ کنندگان میں ۹۲۸ ا مدارس اور کالج کے طلبہ اور طالبات ہیں جو اپنے لائق اساتذہ کی رہنمائی سے اہم مضامین کتب سے فائدہ اٹھاتی ہیں۔ مطالعہ کنندگان کو انتخاب کتب کا کافی موقع دیا جاتا ہے۔ شہر بڑودہ کے قابل اساتذہ نے عملی طور پر حصہ لے کر ملک کے ہونہار طلبہ کو بہت کچھ فائدہ پہنچایا ہے۔ میٹرک سے اوپر کی جماعتوں کے طلبہ انگریزی ناولوں کا مطالعہ زیادہ کرتے ہیں جس سے نہ صرف ان کی معلومات میں اضافہ ہوا ہے بلکہ حالیہ اور مروجہ زبان انگریزی سے بخوبی آشنا ہو گئے ہیں اس لئے کہ ایسی دلچسپ کتب کا مطالعہ ان کے اخلاق پر نصابی کتب سے کہیں بڑھ کر اثر انداز ہوا اور ان کے خیالات کو کافی وسعت بخشا ہے ان کتب خانوں میں مذکورہ کتب کے علاوہ لغات

اور سوانح حیات عام معلومات کی خاطر فراہم کی گئی ہیں۔ تاکہ اساتذہ ان کی مدد سے نہ صرف مدارس و کالجوں کے طلبہ کی رہنمائی کر سکیں بلکہ پیشہ وروں کی بھی۔ اراکین انجمن کتب خانہ سے استفسار کرنے پر وہ اپنی ترقی کا راز ظاہر کرنے کے لئے ہمیشہ تیار رہتے ہیں۔ غیر معمولی ترقی کی ایک خاص وجہ یہ ہے کہ نئے اخبار اور رسالے جو جاری ہوتے ہیں ان کی تقسیم کا نہایت معقول انتظام کیا گیا ہے۔

**کتب خانہ اناث** کتب خانہ ماہلا ( Mahila ) جو بڑودہ میں خاص کر عورتوں کے لئے قائم کیا گیا ہے پُر شوق مرجع عام ہے جہاں روزانہ متعدد اخبار آتے ہیں اور جہاں سال گذشتہ صدر مرکز سے بغرض مطالعہ ۲۲۰۰۰ کتب مستعار طلب کی گئی تھیں

**بازی گاہ طالبات** یہ ایک وسیع اور ہوا دار ہال ہے جو خوشنما تصاویر اور نقشوں سے آراستہ کیا گیا ہے۔ اس میں انگریزی اور ملکی زبان کی عمدہ کتب موجود رہتی ہیں۔ ان کتب کے علاوہ مختلف سامان کھیل و تماشہ باجے اور پیشہ وروں کے آلات چوبی و آہنی وغیرہ موجود رہتے ہیں۔ تقریباً ۶۰ یا ۷۰ طالبات روزانہ اس بازی گاہ سے فائدہ اٹھاتی ہیں یہاں کی مہتممہ ایک تعلیم یافتہ ملکی عورت ہے جو اپنے دیرینہ تجربہ کی بنا پر موزوں و منتخب اشیاء و کتب کا ذخیرہ رکھتی ہے تاکہ کم سن و مختلف عمروں کی لڑکیاں ان سے خاطر خواہ فائدہ اٹھائیں مبتدی حروف تہجی اور الفاظ بنانا تصاویر نقشوں اور دیگر ذرایع سے سیکھتی ہیں۔ انہیں شوق دلانے کے لئے چھوٹی اور خوشنما اشیاء و کتب دکھلائی جاتی ہیں۔ تاکہ ان میں حصول علم و ہنر کی رغبت پیدا ہو جس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ طلبہ اور طالبات کا علمی شوق برابر ترقی کرتا جا رہا ہے اور وہ مدرسہ یا کالج چھوڑنے کے بعد بھی اپنے مطالعہ کے سلسلے کو کتب خانہ میں ہو یا گھر پر برابر جاری رکھتے ہیں۔

**تصنیف و تالیف** یہ انجمن تصنیف و تالیف کا کام بھی نہایت عمدگی سے کر رہی ہے چنانچہ ہزارہا سنسکرت کتب جمع کی گئی ہیں۔ اور تالیف وغیرہ کا سلسلہ بسرپرستی ڈاکٹر بی بھٹاچاریہ پی ایچ۔ ڈی۔ جن کے تحت کئی قابل افراد ہیں، جاری ہے۔

**انجمن کی مصروفیتیں** صدر مرکزی انجمن کتب خانہ نے اپنا کام صرف ریاست بڑودہ کی حد تک ہی محدود نہیں رکھا ہے بلکہ وہ سارے ہندوستان میں اس قسم کے کتب خانوں کو رواج دینا چاہتی ہے اس کا خیال ہے کہ سارے ہند میں جہاں کہیں تعلیمی نمایش و کتب خانہ

کا افتتاح ہوا اس سے اتحاد پیدا کرے چنانچہ ۱۹۲۴ء میں برٹش امپائر اگزبیش جو شہر ویمبلی میں منعقد ہوی تھی۔ اس میں ریاست بڑودہ نے نمایندگی کی۔ اس کے علاوہ ۱۹۲۹ء میں شہر روما میں جو بین الاقوامی کتب خانہ کا افتتاح' آل ورلڈ کانفرنس آف لائبریریز کے نام سے ہوا تھا۔ اس میں بھی اس نے شرکت کی۔

رزاق منور

(مدرسہ وسطانیہ اردو شریف)

# اردو مضمون نویسی

اکثر دیکھا گیا ہے کہ مدارس میں انگریزی مضمون نویسی کی طرح اردو مضمون نویسی کی تعلیم عمدہ اور باقاعدہ طریقہ پر نہیں دی جاتی۔ اس لئے امتحان کے موقع پر اکثر طلبہ پریشان نظر آتے ہیں اور نہایت معمولی مضمون بھی نہیں لکھ سکتے لہذا صدر مدرس صاحبان کی توجہ اس جانب مبذول کرنے کے لئے ذیل میں چند تجاویز پیش کی جاتی ہیں۔ اگر مدارس میں ان تجاویز پر عمل کیا جائے تو قوی امید ہے کہ بہت جلد یہ کمزوری دور ہوگی اور طلبہ اپنا مافی الضمیر بہ آسانی ادا کرنے کے قابل ہو جائینگے

۱۔ مضمون نگار بنانے کے لئے طلبہ کو ان امور پر کاربند رکھنا ضروری ہے۔

ا۔ بہترین مستند اور مسلم الثبوت مصنفین و مولفین کی علمی اور ادبی کتابوں کا گہرا مطالعہ کرانا۔

ب۔ لائق اور خوش بیان مقررین کی تقاریر سنانا۔

ج۔ اور اپنے طرز تحریر کی کافی مشق کرانا۔

۲۔ مضامین لکھاتے وقت حسب ذیل امور ضرور پیش نظر رہیں۔

ا۔ مضمون نگاری کے مطلب و مفہوم اور فوائد کو طلبہ کے ذہن نشین کرایا جائے۔

ب۔ اقسام مضامین و حصص مضمون بخوبی تبلائے جائیں۔

ج۔ طرز مضمون نگاری ذہن نشین کرنے کے لئے الفاظ کی بندش اور ان کا صحیح استعمال۔

خوبی عبارت اور تقسیم فقرات وجملات اور تسلسل مضمون قائم رکھنے کے طریقے تبلائے جائیں۔

د۔ ہر عنوان پر مضمون لکھانے سے قبل طلبہ کے خیالات معلوم کئے جائیں بعد ازاں اساتذہ صاحبان اپنے بلند تر خیالات سے طلبہ کو مستفید فرمائیں۔

۵۔ ہر قسم مضمون اور جزوی ضرورت کے لئے چند مضامین بطور نمونہ لکھائے جائیں۔

(۳) اولاً محسوس ( Concrete ) اور ثانیاً مجرد ( abstract ) عنوانات پر مضامین لکھائے جائیں۔

۴۔ مضمون نگاری کے لئے قواعد کے اہم نکات مثلاً "نے" کے استعمال کے قواعد اور الفاظ کی تذکیر و تانیث اور روزمرہ و محاورہ کے رموز تبلائے جائیں۔

۵۔ وقت نامہ ( Time table ) میں مضمون نگاری کے لئے ہر جماعت میں ہفتہ میں کم سے کم ایک روز دیا جائے۔

۶۔ مضمون نگاری کے وقت تختہ سیاہ کا استعمال اس طرح کیا جائے۔

ا۔ طلبائے جماعت سے مجموعی طور پر عنوان زیر بحث پر خیالات فراہم کر کے تختہ سیاہ پر اشارے لکھے جائیں۔

ب۔ اشاروں کے ذریعہ مضمون کا ایک خاکہ تیار کیا جائے۔

ج۔ اس خاکہ سے مضمون تیار کر کے دکھایا جائے۔

د۔ لکھے ہوئے مضامین کی تصحیح کے بعد طلبہ کی خاص خاص غلطیاں تختہ سیاہ پر تبلا کر طلبہ ہی کی مدد سے اصلاح کی جائے اور آئندہ ایسی غلطیوں سے باز رہنے کی تاکید کی جائے۔

۷۔ ثانوی جماعتوں کی مضمون نگاری کے لئے حسب ذیل عنوان تجویز کئے جاتے ہیں۔ اس قسم کے دوسرے مضامین لکھانا یا اُن عنوانات میں سے حسب ضرورت انتخاب کر لینا اساتذہ صاحبان کی صوابدید پر منحصر ہے مگر اس قدر مضامین ضرور لکھائے جائیں جس سے کافی مشق ہو جائے گی۔ کیونکہ مشق و مہارت ہی کامیاب مضمون نگاری کا راز ہے۔

## مضامین مجوزہ یہ ہیں

۱۔ خطوط رسان۔ (۲) غلامی کے نقصانات۔ (۳) استقلال کی عظمت۔ (۴) تہذیب شائستگی۔ (۵) اوقات فرصت کیسے گذارے جائیں۔ (۶) تعطیل کیونکر گذاری جائے۔ (۷) گھر کے

باہر کھیلوں کی اہمیت ۔ (۸) کسی باغ وغیرہ کی سیر۔ (۹) سالانہ تقسیم انعامات کی اہمیت (۱۰) اپنے ہمراہ موسم گرما گزارنے کے لئے ایک دوست کو دعوت۔ (۱۱) اس کا جواب ۔ (۱۲) تبادلہ موسم کی حکمت (۱۳) جانوروں پر مہربانی (۱۴) صحت جسمانی اور حفظان صحت ۔ (۱۵) انتظام و ضبط کے فضائل (۱۶) عادت (۱۷) العاب کا انتخاب (۱۸) تحفۂ سالگرہ کے ملنے کا اظہار۔

(۱۹) فرائض شناسی (۲۰) خوش اطواری (۲۱) سچائی ۔ (۲۲) کسی نظم کا بیان (۲۳) بیکاری کے نقصانات (۲۴) ملازمت کی خرابیاں (۲۵) صنعت و حرفت کی اہمیت (۲۶) شہری زندگی کے فوائد و نقصانات ۔ (۲۷) انتخاب کتب (۲۸) ذوق کتب بینی (۲۹) تاریخ کے فوائد ۔

(۳۰) تعلیم جغرافیہ کے فوائد ۔ (۳۱) کسی شہر کا بیان (۳۲) مسلمان یا ہندوؤں کی متبرک تقاریب کا بیان (۳۳) کسی تعلیم گاہ کا بیان (۳۴) زندہ دلی ۔ (۳۵) خود غرضی ۔ (۳۶) جلسۂ تقسیم اسناد

(۳۷) گھریلو زندگی (۳۸) پسندیدہ جانور ۔ (۳۹) اطاعت گذاری ۔ (۴۰) ترکاریوں کا بیان

(۴۱) سینما کے فوائد و نقصانات ۔ (۴۲) ناول بینی کے فوائد و نقصانات ۔ (۴۳) کسی تاریخی مقام کا معائنہ (۴۴) تعلیمی سفر کے فوائد ۔ (۴۵) طالب علمانہ زندگی (۴۶) علم کی پیاس ۔

(۴۷) تحریک کشافہ کے فوائد (۴۸) تعصب کے نقصانات (۴۹) اخبار بینی ۔ (۵۰) چاندنی رات (۵۱) قوس قزح ۔ (۵۲) صبح کا سماں (۵۳) حب الوطنی ۔ (۵۴) قومی خدمت

(۵۵) ہمدردی ۔ (۵۶) تاریخی ہیرو ۔ (۵۷) سویرے جاگنا ۔ (۵۸) کتب خانہ آصفیہ ۔

(۵۹) مادری زبان میں تعلیم دینے کے فوائد ۔ (۶۰) برکات عہد عثمانی ۔

عبدالسلام ذکی (عثمانیہ)

## ۲۲

# والدین کی کانفرنس

اساتذہ کی حیثیت سے اگر ہم بچوں کی تعلیم کو اہم سمجھتے ہیں تو پہلے اس کا احساس ہمیں خود کرنا چاہیے اور پھر والدین کو اس کا اچھی طرح احساس کرا دینا چاہیئے۔ والدین کی کانفرنس میں ہمیں ان سے اپیل کرنی چاہیئے تعلیم کی اہمیت کے احساس سے قطع نظر بچوں کے متعلق دوسرے بہت سے ایسے امور ہیں جن کے متعلق والدین کو مطلع کرنا اور ان کا مشورہ لینا بہت ضروری ہوجاتا ہے اس لئے ایسی کانفرنس کا انعقاد یا مدرسہ میں "روز والدین" منانے سے ہمارا یہ مقصد حاصل ہوجاتا ہے، تعلیمی پستی کے موجودہ دور میں ہمارے ملک میں اس بات کی بہت ضرورت ہے، تعلیم کی آیندہ تنظیم میں اساتذہ کو پورا پورا بار اٹھانے کے واسطے تیار ہوجانا چاہیئے۔ اور اس کے واسطے اگر اساتذہ والدین کے تجربات سے بھی فائدہ اٹھائیں تو بہت مفید ہوگا۔ والدین کی کانفرنس میں اساتذہ اپنی ذمہ داری اور فرائض کی اہمیت سے جو بچوں کی تعلیم کے باعث پیدا ہوگئی ہے والدین کو باخبر کریں گے۔ پیشہ مدرسی کی تقدیس کا احساس کرائیں گے اور نیز اساتذہ کی مادی اور رقمی امداد کی جانب توجہ دلائیں گے کہ اس کی اساتذہ کو بہت زیادہ حاجت ہے۔ تعلیمی حکمت عملی کی آیندہ تشکیل کا انحصار زیادہ تر والدین کے کندھوں پر ہے کہ والدین تعلیمی اداروں کے اراکین، مجلس اعلیٰ اور کونسلوں کے ممبر مجلس صفائی۔ لوکل فنڈ۔ بلدیہ، باب حکومت اور دیگر انجمنوں کے ممبر ہیں۔ اساتذہ کی حمایت اور جانب داری کرنا، ان کی طرف سے لڑنا اور مدرس کی قابل وقعت حیثیت کو پھر قائم کرنا جو کسی زمانہ میں اسے حاصل تھی۔ والدین کا خوش گوار فریضہ ہونا چاہیئے۔ تغیر کے آثار نمایاں ہیں۔ انقلاب ہوا چاہتا ہے آسمان سے سیاہ بادل صاف ہوگئے۔ اور یہ کچھ دن کی بات ہے کہ اساتذہ کی دلی تمنا بر آئے۔ اس لئے اساتذہ کو چاہیئے کہ زمانہ کا ساتھ دیں۔ تعلیمی جد وجہد میں وہ تغیر و تبدیلی کے اسباب پیدا کریں، "روز والدین" کے انعقاد سے خود بھی فائدہ اٹھائیں اور ملک کو بھی فائدہ پہونچائیں۔

اس مضمون میں یہ دکھانا مقصود ہے کہ "روز والدین" کی تنظیم کن اصولوں پر او

کس طرح کی جائے اور والدین سے مدرسہ میں اپنے بچوں کو تعلیم دلانے کے متعلق کس طرح اپیل کی جائے۔ ہمیں تین باتوں کی اشاعت کرنی چاہیئے۔

۱۔ بچوں کی تعلیم۔
۲۔ مدرسہ اور گھر کی تربیت
۳۔ تعلیم بالغان۔

اس کانفرنس یا "روزِ والدین" کے انعقاد کا مناسب موقع سال تعلیمی کے آغاز کا وقت ہے جب والدین اپنے بچوں کے داخلہ کے واسطے یا ان کی ترقی کے بارے میں کہنے سننے آتے ہیں۔ چونکہ اکثر والدین ناخواندہ ہوتے ہیں۔ اور مکان پر اپنے بچوں کو امداد نہیں پہونچا سکتے لہذا ان کو نیک مشورہ دینا اور ایک حد تک خود ان کی تفہیم کرنا ہمارے فرائض کا اہم جزو ہونا چاہیئے۔ اس سلسلہ میں تعلیم بالغان کی تجویز کا خاکہ پیش کرنا بے محل نہ ہوگا۔

## اعلان جلسہ

ہم سب کو طالب علموں کی استعداد کی کمی اور طریق تعلیم کے نقص کا احساس ہے، ہم مانتے ہیں کہ انتظام اور طریق کار میں خرابیاں ہیں۔ مگر سب سے اہم اور بنیادی اصلاح جس کی ضرورت ہے بچپن ہی سے بچہ کی تعلیم کا آغاز ہے یہ تربیت لازمی و لابدی ہے۔ اساتذہ خود بھی بغیر والدین کے اتحاد باہمی کے کوئی اصلاح نہیں کر سکتے۔ اس لئے اس کانفرنس کی غرض و غایت اساتذہ اور والدین میں اتحاد پیدا کرنا ہے کہ یہ بچوں کی عمدہ تعلیم کے واسطے لازمی ہے۔ تمام والدین اور دیگر حضرات جو بچوں کی تعلیم میں دلچسپی رکھتے ہیں، مستورات اور بیبیاں جن کو تعلیم نسواں سے دلچسپی ہے۔ نیز دیگر اصحاب شوق سے شریک جلسہ ہو سکتے ہیں، تشریف فرمائی نہایت قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھی جائے گی اور بانیان جلسہ ممنون احسان ہوں گے۔

نوٹ۔ مدرسہ میں بچوں کے کام اور آلات تعلیمی کی نمائش ہوگی۔

یہ اعلان مقامی زبان میں ہونا چاہیئے۔ اور مدرسہ میں پڑھنے والے بچوں کے ذریعہ والدین تک پہونچا دیا جائے۔ اس کے علاوہ کانفرنس کے انعقاد کی تشہیر بستی میں اور قرب و جوار میں ہر ممکن طریقہ پر کی جائے۔

## آغاز

ہم مدرسین کے لئے یہ امر بہت ہی خوشی کا باعث ہے کہ ہم اپنے سامنے آج یہاں والدین کا کثیر مجمع دیکھ رہے ہیں۔ آپ حضرات اس مدرسہ میں مدرسین کے ناچیز خیالات سننے اور ان کے صلاح ومشورہ پر غور کرنے کے واسطے زحمت فرما کر تشریف لائے ہیں۔ یہاں آپ کی موجودگی سے یہ یقین ہوتا ہے کہ جس شوق سے آپ آئے ہیں۔ اسی شوق سے آپ مدرس کی آواز پر لبیک کہیں گے کہ یہ آواز اصل میں اس بچہ کی آواز ہے جو کل کے روز قوم کا ایک فرد ہوگا۔ آپ کی یہاں تشریف آوری سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ وقت ضرورت مدرسین کی امداد واعانت سے آپ دریغ نہیں فرماتے، بلکہ ہر ممکنہ سعی فرماتے ہیں۔ شرکت جلسہ کے باعث آپ نے اپنے ذاتی اور سرکاری کاموں میں کچھ نہ کچھ ہرج کیا ہے مگر اس سے آپ نے بچہ کی، مدرسہ کی مدرسین کی اور پوری قوم کی بہت بڑی خدمت انجام دی ہے، نیز خاص طور پر پیشہ معلمی کی عزت وتوقیر میں بہت اضافہ فرمایا ہے۔ وہ مشورے جو آپ کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے چاہے کیسے ہی معمولی کیوں نہ ہوں ہمیں یقین ہے کہ آپ ضرور ان کو اسی جوش سے سماعت فرمائیں گے جس جوش سے وہ آپ کی خدمت میں عرض کئے جائیں گے۔ مدرسین کی مشکلات حل کرنے میں آپ حتی الامکان کوشش فرمائیں گے۔ اس کا مقصد یہ نہیں ہے آپ پر کسی مزید ذمہ واری کا بار ڈالا جائے۔ اور اپنی ذمہ داری کو کم کیا جائے۔ مدرسین کی تقریروں سے آپ پر خود واضح ہوجائے گا کہ موجودہ حالات کے تحت ان کی ذمہ واریوں میں کس قدر اضافہ ہوگیا ہے، تین نہایت اہم مسائل ہیں جن پر آپ کی توجہ مبذول ہونی چاہئے۔ اول بچہ کی تعلیم کا مسئلہ دوم مدرسہ کی تعلیم اور گھر کی تربیت اور سوم ناخواندہ بالغان کی تعلیم بچوں کی تعلیم کے عنوان کے تحت ہم کو تعلیم کی ضرورت اور اس کے لئے آلات وغیرہ پر غور کرنا ہوگا۔

یہاں صرف ایسی چند ضروری باتیں درج کی جاتی ہیں۔ جن کے متعلق والدین کو غور کرنا چاہئے یا جن پر اساتذہ کو ان سے گفتگو کرنی چاہئے۔ اور جو پرچہ کی شکل میں والدین کو تقسیم کردیا جائے۔

### پرچہ نمبر (۱) بچہ کی تعلیم

ایک قومی مسئلہ ہے۔

بچہ کے جسم اور روح دونوں ہیں۔

بچہ نسل انسانی کا تخم ہے۔

پھر وہ اس کے جسم کی پرورش ہی کیوں کی جائے اس کے دماغ کو بھی کیوں نہ تقویت پہونچائی جائے۔

فطرت بہترین معلم ہے۔

ایسا ماحول پیدا کیا جائے جو تعلیم کے واسطے بہتر ہو علم کے دروازے کھولو۔ علم کے متعدد دروازے ہیں۔

## (۱) ادراک

جنبش و حرکت اظہار مطلب اور کھیل کود میں آزادی۔

### سامان کی ضرورت

خاندان کے واسطے سامان ضروری ہے۔

جو رقم سامان میں لگائی جائے۔ برباد نہیں ہوتی سامان سے تحصیل علم کا موقع ملتا ہے۔

سامان کے ذریعہ اوراک، رگ و پٹھے اور اعضا میں تقویت پہونچتی ہے۔

بچوں کا حق ہے کہ والدین مناسب تعلیم دلائیں۔ والدین اس حق اور مطالبہ کو نہایت لطف و عنایت قبول کریں۔

## (۲) نقل کرنے کی قوت

"پیدایش کے بعد سے بچہ والدین کی نقل کرتا ہے اور کئی سال نمو اور بالیدگی کا انحصار بالکل اسی پر ہوتا ہے"۔

مہاتما گاندھی

والدین کو چاہیے کہ اچھی مثال قائم کریں۔

غلیظ باتیں نہ کریں۔

سب سے ہمدردی کا اظہار کریں۔

سب بچوں سے محبت کرو۔

اچھی اور پاک عادتیں ڈالو۔

انسان حیوان درخت اور پودے سب سے مہربانی کا برتاؤ کرو۔

کھلی ہوا میں ورزش اور تازہ ہوا میں چہل قدمی۔

## ۳۔ عادتیں۔

(۱) صفائی۔ (۲) باقاعدگی۔ (۳) سادگی۔ (۴) اعتدال۔ (۵) خوش مزاجی (۶) غلطی کا

اعتراف کرنا۔ (۷) سچ بولنا (۸) بزرگوں کی اطاعت۔ (۹) سب کی محبت۔ (۱۰) کام کا شوق (۱۱) فطرت کے حسن کا احساس (۱۲) خدا کی محبت و عبادت (۱۳) روز کا معمول۔ (۱۴) لین دین۔ (۱۵) جرأت۔ (۱۶) اپنی مدد آپ کرنا۔ (۱۷) استقلال۔

جو بات تیز فہمی اور سمجھ سے حاصل نہ ہو سکتی ہو۔ استقلال کے ساتھ محنت کی جائے تو بڑی حد تک حاصل ہو سکتی ہے۔

## ۴۔ عادت پختہ کرنے کے ذرایع

(۱) مثال (۲) اچھے مشورے۔ بچے کی طبیعت اثر پذیر ہوتی ہے۔ اس لئے خراب تحریک سے باز رہنا چاہیئے۔ (۳) ہمت افزائی۔ (۴) دلچسپی۔ دلچسپی پیدا کرنا خود دلچسپی لینا۔ (۵) دہرانا بار بار مشق کرنے اور کسی چیز کو دہرانے سے وہ چیز مکمل طور پر آجاتی ہے (۶) قدردانی۔ (۷) سزا میں حد درجہ تخفیف۔ (۸) ناواجب خوف دلانے یا حد سے زیادہ تعریف کرنے سے باز رہو۔ (۹) لالچ دلانے سے باز رہو۔ (۱۰) جب مناسب ہو بحث بھی کرو۔ (۱۱) مذہبی پابندی نماز پڑھنا وغیرہ (۱۲) تھوڑی تکلیف یا معمولی چوٹ کا احساس نہ کرنا۔

## ۵۔ تجسس

عجیب چیزوں کا جمع کرنا؛ تصویر کی کتابیں درختوں کی پتیاں اور ٹپہ کے ٹکٹ جمع کرکے البم بنانا۔ پودے لگانا۔ پرندے، اور جانور پالنا۔

## (۶) حافظہ

بچوں کے گیت مذہبی دعائیں۔ قصے۔

## ۷۔ صحت

دوڑنا۔ چلنا، اچھل کود کرنا وغیرہ۔

خاص خاص مشقیں ایسے طلبہ کے لئے لازمی خیال کی گئی ہیں جو کوزہ پشت ہوں یا پیٹ آگے نکال کر چلتے ہوں کیا باقاعدہ اور متواتر مشق کی جائے تو یہ خامی دور نہیں ہو سکتی کھڑے ہونے، بیٹھنے، لکھنے۔ پڑھنے وغیرہ کا درست اور صحیح طریقہ سکھانا چاہیئے۔

## ۸۔ کیا یہ کوئی نئی بات ہے؟

نہیں ہرگز نہیں۔ ہمارے آباو اجداد سب اس کی مشق کرتے ہیں۔ وہ اصول سے واقف نہ ہوں عملاً واقف ضرور تھے۔ مگر ہمیں ان باتوں کی فرصت نہیں" مستورات کہتی ہیں

ہمیں حد سے زیادہ کام ہے۔ مگر یہ لوگ اس سے واقف نہیں کہ وقت پر ذرا سی بات بہت سی مصیبتوں سے بچاتی ہے۔ کسی کے بچہ پیدا ہوتا ہے تو بڑی بڑی خوشیاں منائی جاتی ہیں اسے پالنے اور پرورش کرنے میں بھی طرح طرح کی تکلیفیں برداشت کی جاتی ہیں۔ مگر کیا یہ ہمارا اولین فرض نہیں ہونا چاہئے کہ اسے تعلیم بھی دلائیں والدین کو ذیل کی باتوں پر غور کرنا چاہئے۔

(۱) میرے بچہ کے لئے اس چیز کا فائدہ کیا ہے؟

(۲) میں اپنے بچہ کے لئے اس میز کو کیسے کام میں لاؤں؟

(۳) فلاں خیال بچہ تک پہونچانے کا بہترین اور آسان طریقہ کیا ہے؟

"ہم کو یہ وہم ہے کہ بچہ اپنی عمر کے پانچ سال میں کچھ نہیں سیکھتا" (مہاتما گاندھی)

اس لئے، تعلیم کا آغاز بچپنے سے ہی ہونا چاہئے۔

آزادی اور رہبری اپنے اپنے موقع پر ہو ضبط جب ضروری ہو بہت احتیاط کے ساتھ قائم کیا جائے۔

## ۹۔ قومی مسئلہ

تعلیم کی موجودہ خرابی کا احساس اساتذہ اور والدین دونوں کو ہے۔

(۱) اساتذہ کو چاہئے اس خرابی کا حل سوچیں اور والدین کو چاہئے اساتذہ کی امداد سے دریغ نہ کریں۔

(۲) والدین کو چاہئے کہ تعلیم کی قدر کریں اور حصول علم کے طریقے معلوم کریں۔

(۳) والدین کو یہ بھی چاہئے کہ جو اہم خدمت اور بڑی امانت اساتذہ کے سپرد کی گئی ہے اس کا خیال رکھیں اور اساتذہ کے بے انتہا ذمہ داریوں کو پوری طرح محسوس کریں۔

(۴) بچوں کی تعلیم اگر باقاعدہ طور پر جاری رکھی جائے تو ابتدائی مدارس کا نصاب تعلیم بہت کچھ گھٹ جاتا ہے۔

(۵) اساتذہ کو اس سے بڑی مدد ملے گی۔

(۶) تعلیم صرف دماغ ہی کو مصروف رکھنا نہیں ہے بلکہ ہاتھ پاؤں اور دل کو بھی کام کام میں لگائے رکھنے کا نام تعلیم ہے۔

(۷) والدین کو چاہئے اس پر بھی سنجیدگی سے غور کریں کہ لبا اوقات والدین کو نہیے

بچوں کی خاطر کھانے پینے اور سونے کو خیر باد کہدینا پڑتا ہے اس لئے بچہ کا غور سے مطالعہ کرو اس کی فطرت معلوم کرو۔ اپنے طریقے خاص حالات کے مطابق و موافق بنالو۔

(۸)۔ لکھنا پڑھنا اور حساب کرنا بچوں کو گیت، کہانی اور کھیل کود کے ذریعہ سکھایا جاسکتا ہے۔ اور ایسی صورت میں کیا یہ لازم نہیں کہ شیر خوار بچوں کے مدارس اور "بالک گھر" کی جانب توجہ کی جائے۔

(۹)۔ جو لوگ اس جانب توجہ کریں ان کا نصب العین یہ ہونا چاہئے کہ "آؤ ہم اپنی زندگی بچوں کے ساتھ اور بچوں کی خاطر وقف کردیں"

دوسری اشیار جو بچوں کی تعلیم میں درکار ہیں حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ فہرست اشیار | پرچہ نمبر ۲۔ |
| ۲۔ اشیار کا طریقہ استعمال | پرچہ نمبر ۳ |
| ۳۔ حمد مناجات نظمیں اور قصے کہانیاں۔ | ؍؍ ؍؍ ۴ |
| ۴۔ تفصیل کار ـــ عمل اور اندراج کا | ؍؍ ؍؍ ۵ |
| ۵۔ مکان پر تربیت کے لئے ضروری اشیار | ؍؍ ؍؍ ۶ |
| ۶۔ اچھی اور نیک عادتوں کا تختہ | ؍؍ ؍؍ ۷ |
| ۷۔ کتب برائے مطالعہ | ؍؍ ؍؍ ۸ |

(۰)

ان معلومات کے قطع نظر جن عنوانات کے تحت پرچہ جات اور رسائل سے بہم پہونچائی جائیں گی۔ بعض دوسری صورتیں بھی والدین کے غور و فکر کے واسطے پیش کی جاسکتی ہیں۔

بیش قیمت آلات تعلیمی کی فہرست بنا کر والدین کو پریشان کرنا مقصود نہیں ذرا سی ہمت کی جائے تو

شکل نمبر

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |
| o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o | o |

بعض چیزیں آسانی سے بن سکتی ہیں۔ دو سادہ آلات جو نہایت ارزان ہیں نمونتاً پیش کیے جاتے ہیں۔ شکل نمبر ا بچوں کو اعداد سکھانے کا تختہ ہے بنانے کا طریقہ اور قیمت درج ذیل ہے

(۱) مقوہ یا کاغذ ۲۰ × ۱۰

(۲) یا ایک کے اوپر ایک کاغذ لگاؤ۔ اور جیسا کہ نمونہ میں بنایا گیا ہے سوراخ کر دو اس کے نیچے رنگین کاغذ لگا دو۔

۳۔ یا دو دھنے کی لکڑی استعمال کرو ایک قسم کی نئے (سروا یا سرکنڈا) دریاؤں اور نہروں کے کنارے بکثرت پایا جاتا ہے۔ دو دو انچ لمبے ٹکڑے کاٹ لو اور جیسا کہ اوپر بتایا گیا ہے تاگہ میں باندھ لو اور ایک تختہ میں کیلے ٹھوک کر ان کے ذریعہ لٹکا دو جیسا کہ خاکہ میں بتایا گیا ہے۔

شکل نمبر ۲




## آلات تعلیمی کا استعمال

بچوں کو آزادی سے کھیلنے دو جو جی میں آئے کرتے رہیں۔ پھر تختہ پر دانہ اور بیج چننا سکھاؤ سوراخوں میں دانے ڈالکر ان کو گننا سکھاؤ۔ اس طرح سو تک گنتی اور جمع تفریق ضرب تقسیم کے قاعدہ آسانی سے سکھائے جا سکتے ہیں۔ دانوں کا چوکھٹا بھی تیار کیا جا سکتا ہے۔

(۱) کسی پرانی تصویر یا سلیٹ کا چوکھٹا لو۔

(۲) تار کے دس ٹکڑے چوکھٹے کے مساوی سب برابر برابر کاٹ لو۔
(۳) رنگ برنگ کے سو دانے لو۔ اور یہ چوکھٹا اس طرح بناؤ کہ جو بچہ استعمال کرے وہ آسانی سے ساتھ تار الگ کرے۔ اور دانے ڈالکر پھر ٹھیک کرلے یہ ترکیب اس وجہ سے بھی سہل ہے کہ اگر استعمال میں کوئی دانہ ٹوٹ جائے تو پھر اس کی جگہ دوسرا ڈال لیا جائے

## آلات تعلیمی کے فوائد

(۱) اگر یہ تسلیم ہے کہ بچہ کی تعلیم پانچ سال کی عمر سے نہیں بلکہ بچپن سے شروع ہوجانی چاہئے تو ان آلات کا ہر گھر میں رہنا ضروری ہے۔
۲۔ یہ نہایت ارزان اور ساتھ ہی تعلیمی اغراض کے لئے بہت کارآمد ہیں۔
۳۔ استاد یا والدین کی ذرا بھی مدد ہو تو بچہ اپنے آپ تعلیم حاصل کرسکتا ہے۔ اُسے چیزوں کے چھونے اور خود برتنے اور استعمال کرنے سے خوشی ہوتی ہے۔ ان آلات سے دیہاتوں میں بھی عملی اور ٹھوس تعلیم ممکن ہے
الف۔ بچہ دانوں کو سوراخوں میں ڈالے نتیجہ معلوم کرے۔ اور چاہے تو کاغذ پر لکھے
ب۔ یہ سلسلہ دوسرے دن بھی جاری رہے۔ اور پھر ایک مرتبہ دیکھ لے کہ نتیجہ وہی ہے جو کل نکلا تھا۔
ج۔ اس طرح خود ہی ٹیبل بنائے اور یاد کرے۔
(۴) سب سے بڑا مقصد بچوں کی قوت حافظ کو تقویت پہونچانا ہے اس لئے آج کل مدارس کے بچوں میں حافظہ کی قوت بہت کمزور ہوتی ہے۔
۵۔ بچوں کی کثیر تعداد سال اول کے ختم پر مدرسہ ترک کردیتی ہے۔
یہ طریقے جو اوپر بیان کئے گئے اگر ان کے مطابق تعلیم دیجائے تو اول تو بچہ کو دلچسپی ہوگی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ جو والدین اپنے بچوں کو کھیل میں ان آلات کا استعمال کرتے ہوئے دیکھیں گے ان کے دلوں پر گہرا نقش پڑ جائے گا۔ یہ سب باتیں تعلیمی فضا کو بہتر بنانے اور بچوں کو تعلیمی سہولت بہم پہونچانے میں بہت ممد و معاون ہوں گی۔
اس لئے سامان اور تعلیمی آلات کی ضرورت ناگزیر ہے۔ اس ضمن میں ہم خاص و عام سب لوگ جو چاہیں تجربے کرسکتے ہیں۔ اور موقع محل کے لحاظ سے مناسب آلات وضع و ایجاد کرسکتے ہیں۔ اس طرح تعلیم اطفال جیسے زبردست قومی مسئلہ کی اہمیت اور ابتدائی تعلیم سے

اس کے راست تعلق کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔

ذیل کے خاکہ جات سے ثابت ہوگا کہ اعداد گننے اور جمع کرنے کا تعلق خاص آلات تعلیمی کے بغیر بھی آسانی سے پیدا کیا جا سکتا ہے۔ پھول پتیاں گول اور چوکور اینٹیں استعمال کی جائیں تو بہت کارآمد ہونگی۔ بعض دفعہ چہل قدمی کے وقت ان باتوں پر بچوں سے گفتگو کرنی چاہئے کیا اس طرح کھیل کھیل میں ان کی تعلیم نہیں ہوتی؟ اس پر غور فکر کرنی چاہئے جو لوگ تعلیم اطفال میں دلچسپی لیتے ہیں۔ ان کو یہ سب باتیں فائدہ مند ثابت ہوں گی۔ مقوہ لکڑی کے ٹکڑے، کپڑے کی کترن رنگین کاغذ اور ایسی ہی دوسری چیزیں بہت کارآمد ہیں۔ اس لئے مندرجہ ذیل اشیا جمع کی جائیں تو مفید ہوں گی۔

(۱) دیاسلائی کی پرانی ڈبیاں۔

(۲) صابون کے ڈبے۔

(۳) پرانے مقوے جس سے چیزیں بندھ کر آتی ہیں۔













(۴) مقوے کے پرانے ڈبے۔

(۵) جلاہوں کا مقوہ

(۶) ادویات کی شیشیوں کے محفوظ رکھنے میں جو پٹھا اور مقوہ استعمال ہوتا ہے

یہ لکھتے وقت میرے ذہن میں غریب امیر اور اوسط درجے کے لوگوں کے بچے ہیں ضرورت ایجاد کی ماں ہے۔ یہ بات یہاں صادق آتی ہے۔ دوسری جگہ شاید ہی چسپاں ہوتی ہو یہ خیال نہیں کرنا چاہیئے کہ ہم نے کوئی بڑی اختراع یا ایجاد کی ہے ہاں اس بات سے دلی اطمینان ہوتا ہے کہ ہم نے آلات تعلیمی کی قیمت سے بچنے کی کوشش کی ہے اور یہ چیز ہر نیک خیال مدرس اور بہت سے والدین کے لئے سنگ راہ ثابت ہوتی ہے تعلیم اطفال کی تربیت و تنظیم اور با اصول طریقوں پر رائج کرنے کے واسطے کمر ہمت چست کر لینی چاہیئے۔ اس میں زمین آسمان کے قلابے ملانے کی حاجت نہیں بلکہ گرد و پیش کی چیزوں سے بھی موجودہ صورت حال میں انقلاب پیدا کیا جا سکتا ہے اور اساس تعلیم نہایت مستحکم کی جا سکتی ہے۔

مجھے یقین ہے کہ اگر وہ اساتذہ جو دست کاری اور دستی مشاغل کی خاص تعلیم جو تربیت حاصل کر چکے ہیں اس مسئلہ پر سنجیدگی کے ساتھ غور کریں تو آلات تعلیمی بہت ارزاں قیمت پر فروخت ہونے لگیں گے۔ اس سے ان کو اور ان کے بچوں کو منفعت حاصل ہوگی بلکہ ہزار ہا والدین کو عظیم الشان فائدہ ہوگا اور تمام ملک ان کا ممنون احسان ہوگا۔ امید کہ اس آواز پر صدائے لبیک بلند ہوگی نجاری کے متعلق جدید اور فنی معلومات کی وجہ سے آلات تعلیمی کے اختراع میں انہیں بہت سہولت ہے تعلیم اطفال کی اہمیت اور مسئلہ تعلیم سے اس کے تعلق کی بابت جس قدر واقفیت ان اساتذہ کو ہوگی اس قدر توجہ آلات تعلیمی بنانے کے لئے کی جائے گی۔ اس لئے در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست۔

## اچھی عادتوں کا نقشہ

پرچہ نمبر ۲

میری رائے میں ایک نقشہ اچھی عادتوں کا دیوار پر آویزاں کر دینا چاہیئے جس پر ہماری نگاہ پڑتی رہے۔ اور بچوں کو یاد دلاتے رہیں بلکہ بغیر بتائے خود بھی بچہ انہیں دیکھے اور اپنی اصلاح کا دھیان رکھے۔ اس طرح بچہ اچھی عادتیں اختیار کرے گا۔ اور ہماری توقعات کے مطابق کام کرے گا۔ اس میں شک نہیں کہ متواتر مشق کئے بغیر کسی کام کی عادت نہیں پڑتی مگر اس تختہ سے ترغیب و تحریص ضرور ہوگی۔

۱۔ صبح سویرے اٹھو۔
۲۔ اپنا بستر خود ٹھیک کرو۔
۳۔ ضرورت سے فارغ ہو کر ہاتھ منہ دھوؤ۔ دانت اور آنکھیں خوب صاف کرو۔
۴۔ خدا کی عبادت کرو۔
۵۔ جو میسر آئے صبر و شکر کے ساتھ کھاؤ۔
۶۔ کھیلو کودو لکھو پڑھو۔
۷۔ نہاؤ۔ ہمیشہ صاف ستھرے رہو۔
۸۔ کھاؤ مگر غذا ادھر ادھر مت گراؤ۔
۹۔ "اور" "اور" کا تقاضہ حرص و لالچ کی علامت ہے۔
۱۰۔ بڑوں کا کہنا مانو۔
۱۱۔ چیزوں کی خوبی پر غور کرو۔ ان کو حفاظت سے رکھو۔ توڑنا پھوڑنا گناہ ہے۔
۱۲۔ اپنی غلطی کا اقرار کرلو۔
۱۳۔ ذرا سا جھگڑا بڑا ہو جاتا ہے۔
۱۴۔ اپنے کام کا خیال رکھو والدین کے کام میں مدد دو۔
۱۵۔ فقیروں پر رحم کھاؤ۔ ان کو خیرات دو۔
۱۶۔ عبادت کے اوقات کی پابندی کرو۔
۱۷۔ ان باتوں پر عمل کرے تو خدا تم سے خوش ہوگا۔

**نوٹ** ۔ ان سب باتوں پر ایک ہی دن میں عمل کرنا بچہ کے واسطے ممکن نہیں۔ مگر خدا سے التجا کرتے ہیں بچہ کو بڑی قوت حاصل ہوتی ہے" ان باتوں پر عمل کرنے سے خدا تم سے خوش ہوگا۔ بچہ کو حیات تازہ بخشتا ہے اور اس کے اعمال و افعال میں بھروسہ پیدا ہوتا ہے۔

عبدالجبار سبحانی
مددگار فوقانیہ عثمانیہ
نامپلی

# سادہ کسر سکھانے کے طریقے

عام زبان میں کسی چیز کی کسر سے مراد اس چیز کا ایک حصہ یا جزو ہوتی ہے لیکن ریاضی میں عموماً اعداد استعمال ہوتے ہیں۔ اس لئے ان اعداد کے لحاظ سے اس کی تعریف یہ ہوگی کہ کسی عدد کے کسر سے مراد اسی عدد کا ایک حصہ ہے مثلاً $\frac{1}{2}$ ، $\frac{1}{4}$ ، $\frac{2}{3}$ وغیرہ۔ ان اعداد کو عام زبان میں نصف، چوتھائی، دو تہائی وغیرہ کہا جاتا ہے۔ یعنے اگر ہم کسی شئے کو مختلف اور مساوی حصوں میں تقسیم کریں تو ان حصوں میں سے ہر ایک حصہ اس اصلی شئے کے کسر کہلائے گا۔ اور اسی طریقہ سے اگر ہم کسی ایک عدد کو مختلف اعداد پر مساوی طور سے تقسیم کریں تو ان میں سے بھی ہر ایک عدد اس عدد کا ضعف یا حصہ کہلائے گا۔ ان مختلف حصوں کو جس طریقے سے چاہیں لے سکتے ہیں۔ مثلاً ان میں سے ہر ایک حصہ علحدہ علحدہ یا چند یا سب بہ یک وقت بھی لئے جا سکتے ہیں۔ فرض کرو کہ ہم ایک نارنگی میں سے چند قاش لینا چاہیں۔ اور ہمیں یہ معلوم ہے کہ اس نارنگی میں ۱۲ قاش ہیں تو اس لحاظ سے ہم جتنے بھی قاش چاہیں یعنے ایک، دو، تین یا ۱۲ کے ۱۲ قاش لے سکتے ہیں۔ مثلاً ان ۱۲ قاشوں میں سے صرف ۷ قاش لے گئیں تو اس حصہ کو جو ہم نے لیا ہے ریاضی میں حسب ذیل طریقہ سے لکھا جاتا ہے۔ $\frac{7}{12}$ ، اس سے وہی منشا ظاہر ہوتا ہے جو اوپر بیان کیا گیا ہے یعنے ایک چیز ۱۲ حصوں پر مشتمل تھی۔ اس میں سے ۷ حصے لئے گئے۔ اس علامت کو ریاضی میں کسر کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ اس میں تین چیزیں ضروری ہیں۔ (۱) بڑا عدد۔ (۲) عرضی خط۔ (۳) بڑے عدد کا حصہ یا جزو۔

بڑا عدد۔ یہ ایک عدد ہوتا ہے۔ جس کے حصے کرنا مطلوب ہو۔ اس بڑے عدد کے اوپر ایک خط کھینچ دیا جاتا ہے۔ جسے عرضی خط کہتے ہیں۔ (۳) اس خط کے اوپر وہ ہندسہ یا عدد لکھا جاتا ہے۔ جو اس بڑے عدد میں سے لیا گیا ہے۔ اب اس کامل ترتیب کو کسر کہتے ہیں مثلاً $\frac{7}{12}$ اس میں ۱۲ بڑا عدد ہے، ۷ اس کے حصے ہیں۔ اور ان دونوں کے درمیان جو خط واقع ہے اسے عرضی خط کہتے ہیں۔

نوٹ۔ طلبہ کو زیادہ ذہن نشین کرانے کے لئے اس قسم کی مختلف مثالیں زبانی حل کروائی جائیں

ایک آنہ کو ۱۲ مساوی حصوں میں تقسیم کیا جائے تو اس کا ہر ایک حصہ پائی کہلاتا ہے
اس کے ایک حصہ یعنے پائی کو $\frac{1}{12}$ کی علامت سے بھی ظاہر کرتے ہیں۔ اس سے یہی مطلب نکلتا ہے
کہ ایک شئے ۱۲ حصوں پر مشتمل تھی، اس میں کا ایک حصہ لیا گیا ہے۔ اس قدر طویل عبارت کو حساب کی
مفید و مختصر علامت $\frac{1}{12}$ سے ظاہر کرتے ہیں۔ اسی طریقے سے اور اشیا میں بھی اپنی علامتوں سے
کام لیا جاتا ہے یعنے اگر ہمیں۔ ایک روپیے کے چوتھائی حصے یا ایک سیر کے چھٹے حصے کا اظہار کرنا
مقصود ہو تو ریاضی میں $\frac{1}{4}$ روپیہ اور $\frac{1}{6}$ سیر کی علامتوں سے ظاہر کر دیں گے۔ ان علامتوں کا
بھی وہی مطلب ہے جو عبارت کا ہے۔ وہ اس طرح کہ ایک روپیہ کے ۴ حصے اور ایک سیر کے
چھ مساوی حصے کئے گئے اور ان میں سے ایک ایک حصہ لیا گیا۔



شکل نمبر (۱) مربع شکل ہے۔ اگر اس شکل کو تین مساوی حصوں میں
تقسیم کیا جائے تو ان حصوں میں سے ہر ایک حصہ کل مربع کا $\frac{1}{3}$
ہوگا اس لئے اس شکل کے ہر ایک حصہ کو $\frac{1}{3}$ سے ظاہر کرتے ہیں
اب اس لحاظ سے اس شکل سے ہم ایک حصہ یا دو حصے یا تینوں
حصے لے سکتے ہیں۔ اگر ایک حصہ لیں تو اس سے یہ مطلب ہوگا کہ
ہم نے کل کا $\frac{1}{3}$ لیا، اور اگر دو حصے لیں تو دو حصے ایسے لئے جن میں سے ہر ایک $\frac{1}{3}$ ہے یعنے ہم نے
$\frac{1}{3}+\frac{1}{3}$ یعنے $\frac{2}{3}$ لیا، اگر تینوں حصے لے لیں تو ہم نے $\frac{1}{3}+\frac{1}{3}+\frac{1}{3}$ یعنے تین ایسے حصے لئے جن
میں سے ہر ایک کل کا $\frac{1}{3}$ تھا، جس کا یہ مطلب ہوا کہ ہم نے کل شکل حاصل کر لی۔

اسی مطلب کو ریاضی کی علامتوں میں $\frac{1}{3}+\frac{1}{3}+\frac{1}{3}=\frac{3}{3}=1$ سے ظاہر کرتے ہیں۔
ان اعداد کو جو عرضی خط کے نیچے لکھے جاتے ہیں۔ نسب نما کہتے ہیں۔ اور جو اس خط کے
اوپر ہوں وہ شمار کنندہ کہلاتے ہیں مثلاً $\frac{1}{4}$ میں ۴ نسب نما اور ۱ شمار کنندہ ہے۔ ایسے علامتوں کے پڑھنے میں شمار کنندہ
عدد پہلے اس کے بعد عرضی خط (بٹے)، اور بعد میں نسب نما پڑھتے ہیں۔ مثلاً $\frac{3}{4}$ کو تین بٹے چار پڑھتے ہیں۔

کسرات کو آپس میں جمع یا تفریق بھی کیا جاتا ہے لیکن ان ہی کسرات کو آپس میں جمع یا
تفریق کرتے ہیں جو ایک ہی مقدار کی ہوں۔ مقدار سے جو مطلب ہے وہ ذرا تفصیلی طور پر بعد میں بتایا جائیگا
اب فی الحال یہ ذہن نشین کر لینا کافی ہوگا کہ ایک ہی نسب نما کے کسروں کی جمع یا تفریق اسی طرح
کرنی چاہئے جیسی کہ سادہ اعداد کی۔ مثلاً۔

$\frac{5}{9}+\frac{4}{9}$، $\frac{7}{11}+\frac{4}{11}$، $\frac{12}{12}-\frac{5}{12}$ وغیرہ

اسی قسم کے سوالات طلبہ سے حل کروائے جائیں۔ یہ بات ملحوظ رہے کہ نسب نما مشترک نہ لکھا جائے۔ مثلاً

$$\frac{8 - 8 + 6}{12}$$

یہ طریقہ طلبہ کے لئے مضرت رساں ثابت ہوگا۔

جب مختلف کسروں کے نسب نما ایک ہی ہوں تو ایسی صورت میں جمع یا تفریق کا عمل صرف ان کے شمارکنندوں کے ساتھ ہی ہوگا۔ مثلاً۔

$$\frac{2}{3} + \frac{1}{3} + \frac{1}{3} - \frac{2}{3} = \frac{2}{3}$$

اس عمل سے ظاہر ہے کہ ایک ہی نسب نما کے کسروں میں ہم نے جمع و تفریق کا عمل محض ان کے شمارکنندوں ہی کی حد تک رکھا اور اس کے حاصل کے نیچے انہی نسب نماؤں سے ایک نسب نما لکھدیا۔ حسب بالا مثال کو ایک ہی مقدار کی کسریں کہتے ہیں۔ کیونکہ ان کے نسب نما ایک ہی یعنے ہم مقدار ہیں۔ اور ایسی کسریں کہ جن کے نسب نما ایک ہی مقدار کے نہیں ہوتے ان کے لئے یہ امر کارگر نہ ہوگا۔ بلکہ ان مختلف مقادیر کے کسروں کو ایک ہی مقدار میں تبدیل کرکے عمل کرنا ہوگا۔ اس چیز کو ہم شکل نمبر(۱) سے واضح کریں گے۔ یہ ایک مربع شکل ہے اس کے عین وسط میں سے۔ ایک سیدھا عمودی (الف۔ ب) خط کھینچا گیا ہے جو اس شکل کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے اور دوسرا آڑا (افقی خط ج د) کھینچا گیا ہے۔ جو اس شکل کے چار مساوی حصے کرتا ہے۔ اس شکل کو کھینچکر طلبہ سے دریافت کیا جائے کہ خانہ نمبر۴ اس کل مربع کا کونسا حصہ ہے۔ ظاہر ہے کہ خانہ مذکور کل مربع کا $\frac{1}{4}$ یا پاؤ ہے۔ کیونکہ یہ دونوں خطوط مل کر اس مربع کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کرتے ہیں جن میں سے ایک حصہ خانہ (۴) بھی ہے اس لئے خانہ نمبر ۴ ان چار حصوں میں کا ایک حصہ یعنے $\frac{1}{4}$ ہے۔ یہ ہم یہ دیکھ چکے ہیں کہ عمودی خط اب سے اس مربع کے دو مساوی حصے ہوگئے جو خانہ (۲ و ۴) اور خانہ (۱ و ۳) تھے۔

شکل نمبر ۱

نمبر(۱) نمبر(۲)

نمبر۳ نمبر۴

لیکن پھر افقی خط ج د کھینچنے سے ان دو حصوں کے اور دو مساوی حصے ہوگئے یعنے ان نصف حصوں کے بھی نصف کئے گئے (یعنی ان کا بھی نصف کیا گیا) اور ہم کا بھی جس سے خانہ ۳ و ۴ حاصل ہوئے خانہ

۲ و ۳ علی الترتیب خانہ ل و م کے نصف ہیں۔ خانہ ل خود نصف ہے کل مربع کا یعنے خانہ ل $\frac{1}{2}$ ہے کل مربع کا اور خانہ م $\frac{1}{2}$ ہے کل مربع کا اور اس طریقہ سے خانہ ۴ نصف ہے م کا اور ہم جانتے ہیں۔ کہ خانہ نمبر ۴ کل مربع کا $\frac{1}{4}$ ہے اس لئے اگر ہم م میں سے (جو خود نصف ہے کل مربع کا) اس خانہ ۴ کو نکال دیں تو باقی خانہ (۲ بھی کل مربع کا $\frac{1}{4}$ ہوگا۔ اس عبارت کو ریاضی میں $\frac{1}{2} - \frac{1}{4} = \frac{1}{4}$ سے ظاہر کرتے ہیں۔ اس کے بعد یہ سمجھا دینا کافی ہوگا کہ کسی عدد یا شئے کے نصف میں اس کی دو چوتھائیاں شریک ہوتی ہیں۔ اب ہم نے جو اوپر کی مثال میں سے $\frac{1}{4}$ خارج کر دیا ہے۔ تو اس کا عمل حسب ذیل طریقہ سے زیادہ آسانی کے ساتھ ذہن نشین ہو سکتا ہے یعنے نصف مساوی ہے دو چوتھائیوں کے مجموعہ کے ($\frac{1}{4} + \frac{1}{4}$) اس میں سے ایک چوتھائی ($\frac{1}{4}$) خارج کر دیا گیا۔ یعنی ($\frac{1}{4} + \frac{1}{4} - \frac{1}{4} = \frac{1}{4}$) یعنی باایک چوتھائی حصہ باقی رہے گا۔ اب اس نصف کو جس کو ($\frac{1}{4} + \frac{1}{4}$) سے ظاہر کیا گیا ہے اس کو $\frac{1}{2}$ سے بھی ظاہر کرتے ہیں۔ اس لئے اس کا عمل اب اس طرح ہوگا $\frac{1}{2} - \frac{1}{4} = \frac{1}{4}$)

$\frac{1}{2}$، $\frac{1}{4}$ سے واضح ہے کہ ان کسروں کے نسب نما ایک ہی نہیں بلکہ مختلف ہیں۔ اس لئے ایسے کسروں کو جمع یا تفریق کرنے میں ان کسروں کے نسب نماؤں کو ایک ہی عام صورت میں۔ (جن کی مقدار وہی ہو) تبدیل کرنا پڑتا ہے۔ ہم دیکھ چکے ہیں کہ $\frac{1}{2}$ مساوی ہوتا ہے۔ دو چوتھائیوں یعنے $\frac{2}{4}$ کے کیونکہ کسی عدد کے ۴ حصے کئے گئے اور اس کے نصف سے لئے گئے تو یہ مساوی ہوگا۔ $\frac{2}{4}$ کے اسی طریقہ سے اور بھی متعدد کسرات ہو سکتے ہیں۔ مثلاً $\frac{3}{6}$، $\frac{4}{8}$، $\frac{5}{10}$ وغیرہ وغیرہ۔

ایسے کسرات سے ظاہر ہے کہ ان کے نسب نما ان کے شمار کنندوں کے دوگنے ہوتے ہیں۔ شکل ۳ میں مربع کے ۶ مساوی حصے کئے گئے ہیں۔

شکل ۳



اس لئے اس میں کا ہر ایک حصہ اس مربع کا $\frac{1}{6}$ ہوگا۔ چونکہ افقی خط اس مربع کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے اس لئے اس نصف حصہ کو کل مربع کا $\frac{1}{2}$ یا $\frac{3}{6}$ کہیں گے۔ کیونکہ کل مربع میں ۶ حصے ہیں۔ اور اس کے نصف میں تین حصے ہیں اس لئے اس نصف حصہ کو کل مربع کا $\frac{1}{2}$ یا $\frac{3}{6}$ بھی کہہ سکتے ہیں۔ اگر اس نصف حصہ میں سے (کہ جو تین مساوی حصوں پر منقسم ہے) ایک حصہ خارج کر دیا جائے تو باقی $\frac{2}{6}$ رہیگا کیونکہ اس مربع کا نصف حصہ = $\frac{3}{6}$ اس $\frac{3}{6}$ میں سے $\frac{1}{6}$ تفریق کر دیا گیا۔ یعنی $\frac{3}{6} - \frac{1}{6} = \frac{2}{6}$ باقی بچے گا۔ ریاضی میں

اختصار کی خاطر حسب ذیل طریقہ بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ یعنی $\frac{1}{2} - \frac{1}{6} = \frac{2}{6}$

کسروں کی جمع یا تفریق میں جن کے نسب نما مختلف ہوں ہمیشہ اس بات کا خیال رہے کہ ایسے کسروں کو ایک ہی مقدار کی کسروں میں یعنے جن کے نسب نما بھی ایک ہی ہوں تبدیل کر لینا مناسب ہوگا۔ مثلاً

$\frac{1}{2} + \frac{1}{4}$، $\frac{1}{3} + \frac{1}{6}$، $\frac{1}{6} - \frac{1}{12}$، $\frac{1}{4} + \frac{1}{8} - \frac{1}{12}$۔

**نوٹ۔** طلبا کو ایسے سوالات پر کافی مشق ہونی چاہیے۔ اور یہ بات کافی طور پر ذہن نشین ہونی چاہیئے کہ $\frac{1}{3} + \frac{1}{6}$، $\frac{2}{9}$ یا $\frac{2}{18}$ کے ہرگز ہرگز مساوی نہیں ہوتے۔

جمع یا تفریق کا عمل ایک ہی قسم کی چیزوں پر ہو سکتا ہے۔ مثلاً ہم دس سنگتروں میں سے ۴ سنگترے لے سکتے ہیں یا اس میں اور دو سنگترے بھی ملا سکتے ہیں لیکن ہم کسی صورت میں بھی ان دس سنگتروں میں سے ۴ آم یا اور کوئی تعداد غیر جنس کی نہیں نکال سکتے یا اور واضح طور پر یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ ایک گلہ میں ۱۰۰ بھیڑیں ہیں ان میں سے ہم جتنی چاہیں نکال سکتے ہیں یا ان میں جتنی چاہیں اضافہ کر سکتے ہیں۔ لیکن برخلاف اس کے اگر ہم سے یہ کہا جائے کہ اس گلہ میں سے ۲ یا ۴ شیر تفریق کیجئے تو کیا یہ ممکن ہے؟ ہرگز نہیں کیونکہ جس جنس کی اشیاء ہونگی اسی جنس کی شئے اس میں جمع یا اس میں سے تفریق کیجا سکے گی۔ یہی حال کسروں کا بھی ہے مثلاً $\frac{1}{3}$، $\frac{1}{4}$، $\frac{1}{6}$ کو اگر جمع کرنے کو دیا جائے تو ان تمام کسرات کو ایک ہی مقدار کی کسروں میں منتقل کر لینا ہوگا۔ ان کی عام صورت یہ ہوگی۔ $\frac{4}{12}$، $\frac{3}{12}$، $\frac{2}{12}$، ان کسروں میں سب کے نسب نما ایک ہی مقدار کے ہیں۔ اب ان کسروں کا حاصل جمع وہی ہے جو $\frac{1}{3}$، $\frac{1}{4}$، $\frac{1}{6}$ X کا ہے۔ اس لئے $\frac{4}{12} + \frac{3}{12} + \frac{2}{12} = \frac{9}{12}$ ایسے کسروں میں وہی عمل ہوگا جو آگے بیان کیا جا چکا ہے اسمیں نسب نما ۱۲ اس لئے بنایا گیا ہے کہ ۳، ۴، ۶ سے صحیح اعداد سے تقسیم ہونیوالا چھوٹے سے چھوٹا عدد صرف ۱۲ ہی ہو سکتا ہے یوں تو ۳، ۴، ۶ سے تقسیم ہونے والے اور بھی کئی اعداد ہو سکتے ہیں۔

مثلاً ۲۴، ۴۸، وغیرہ مگر ایسے اعداد میں سے وہی عدد لیا جاتا ہے۔ جو سب سے چھوٹا ہو کیونکہ بڑا عدد لینے سے پھر دوبارہ اس کو مختصر کرنا پڑے گا۔ اور اس کے اختصار سے وہی چیز حاصل ہوگی۔ جو چھوٹے سے چھوٹے عدد سے حاصل ہوتی ہے مثال کے طور پر ہم ذیل کے کسروں پر غور کریں گے۔

$\frac{1}{3}$، $\frac{1}{4}$، $\frac{1}{6}$ کو جمع کرنے سے ہمیں $\frac{9}{12}$ حاصل ہوا تھا جب کہ ۱۲ کو چھوٹا عدد فرض کر لیا گیا تھا۔ اب ہم ۲۴ لے کر دیکھیں گے اگر ۲۴ لیں تو کسر کی شکل حسب ذیل ہو گی۔

$$\frac{8}{24} + \frac{6}{24} + \frac{4}{24} = \frac{18}{24}$$

اب اس کو مختصر کرنے سے وہی $\frac{9}{12}$ حاصل ہوتا ہے جو ۱۲ کو فرض کر کے حل کرنے سے حاصل ہوا تھا۔ ایک ایسا عدد جو مختلف علیحدہ اعداد سے تقسیم ہو سکے ان اعداد کا مشترک ذو اضعاف کہلاتا ہے خصوصاً ایسے کسروں کو سوال میں ایسا عدد جو چھوٹے سے چھوٹا ہو لیا جاتا ہے، جس کو مشترک ذو اضعاف اقل کہتے ہیں۔

مشترک ذو اضعاف اقل معلوم کرنے کا آسان طریقہ حسب ذیل ہوگا۔ مثلاً ۲، ۳، ۴، ۶، ۸، ۱۲، ۱۶، ۲۴، کا ذو اضعاف اقل مطلوب ہو تو ہمیں سب سے پہلے یہ غور کرنا چاہیئے کہ وہ اعداد جو چار سے پورے پورے تقسیم ہو جائیں وہ یقیناً ۲ سے بھی تقسیم ہوں گے۔

مثلاً ۱۲، ۱۶، ۲۰، وغیرہ یہ اعداد چونکہ ۴ سے تقسیم ہو سکتے ہیں اس لئے یہ ۲ سے بھی تقسیم ہو جائیں گے اور علیٰ ہٰذا جو عدد ۶ سے تقسیم ہو وہ ۳ سے بھی تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ اس لئے ایسے سوالات میں سہولت کی خاطر ان اعداد کو جو دوسرے کے وفق ہوں خارج کر دینے سے کوئی ہرج نہ ہوگا۔ ان کو خارج کر دینے کے بعد بقیہ اعداد کا مشترک ذو اضعاف اقل نکالنا چاہیئے جب سوال بالا میں خارج ہونے والے اعداد ۲، ۳، ۴، ۶، ۸، ۱۲، ہیں بقیہ اعداد ۱۶، اور ۲۴ ہیں۔ اور یہ اعداد ایسے ہیں کہ ان کا مشترک ذو اضعاف اقل وہی ہوگا جو ان تمام خارج شدہ اعداد کا ہے یعنی حاصل شدہ مشترک ذو اضعاف اقل ان تمام خارج شدہ اعداد سے بھی پوری طرح تقسیم ہوگا۔ اب ہمیں دیکھنا یہ ہے کہ ان کا ذو اضعاف اقل کیا ہوگا۔ آیا ان کے ایسے اجزا بھی معلوم کئے جا سکتے ہیں یا نہیں جو آپس میں مشترک ہوں یا کوئی ایسا عدد معلوم کیا جا سکتا ہے جو ان دونوں پر علیحدہ علیحدہ پورا پورا تقسیم ہو سکے۔

۲، ۴، ۸، یہ اعداد ایسے ہیں کہ اگر ان سے ان اعداد (۱۶، ۲۴) کو تقسیم کیا جائے تو پوری پوری طرح تقسیم ہو جائیں گے۔ اگر ہم ۱۶۔ اور ۲۴ کو ۸ سے تقسیم کریں تو ہمیں علی الترتیب ۲ اور ۳ حاصل ہوں گے۔

۲ × ۸ = ۱۶ اور ۳ × ۸ = ۲۴ ۔

اس مساوات سے ظاہر ہے کہ ۸ ایک ایسا عدد ہے جو دونوں میں مشترک ہے
یعنی ۱۶ کے دو اجزائے ضربی حاصل ہوئے ۔ ایک ۸ اور دوسرا ۲۔ اسی طریقہ سے ۲۴
کے بھی دو اجزائے ضربی پہلا ۸ اور دوسرا ۳ ہوئے ان اجزائے ضربی میں ظاہر ہے کہ
۸ دونوں میں مشترک ہے۔ اس مشترک کو نکال کر پہلے سے ۲۔ اور دوسرے سے ۳ لئے گئے
اب ان تینوں کو آپس میں ضرب دینے سے حاصل ضرب مطلوبہ مشترک ذو اضعاف اقل ہوگا۔

اس لئے مطلوبہ مشترک ذو اضعاف اقل = ۸ × ۲ × ۳ = ۴۸ ۔

یہ ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد ہے جو ان تمام اعداد میں سے ہر ایک پر پورا تقسیم ہو سکتا
ہے جب کبھی مختلف اعداد کا مشترک ذو اضعاف نکالنا مقصود ہو تو یہی کہا جاتا ہے کہ ان
اعداد کا مشترک جز ضربی لے لیا جاتا ہے اور بقیہ ایسے اعداد لیتے ہیں۔ جو آپس میں مشترک نہ
ہوں اس کے بعد ان کو آپس میں ضرب دے لیتے ہیں۔ ان کا حاصل ضرب مطلوبہ مشترک
ذو اضعاف اقل ہوگا۔ مثال کے طور پر ۶، ۱۵، ۲۱، ۲۷ کا مشترک ذو اضعاف اقل نکالنا
ہو تو حسب ذیل عمل کریں گے یعنے ان کے اجزائے ضربی علی الترتیب معلوم کریں گے جو
مساوی ہیں ۲ × ۳، ۳ × ۵، ۳ × ۷، ۳ × ۳ × ۳

اس میں سے مشترک عدد نکال لیا گیا جو ۳ ہے بقیہ اعداد ۲، ۵، ۷، ۳ × ۳ بچے
اس لئے مطلوبہ مشترک ذو اضعاف اقل ان سب کا حاصل ضرب ہو جائے گا۔ یعنی۔

۳ × ۲ × ۵ × ۷ × ۳ × ۳ = ۳ × ۲ × ۵ × ۷ × ۹ = ۱۸۹۰

اکثر دفعہ ایسے سوالات کا عمل حسب ذیل طریقہ سے بھی ہوتا ہے مثلاً
۴، ۱۸، ۲۷، ۳۰ کا مشترک ذو اضعاف اقل مطلوب ہو تو ان کے بھی مشترک اجزائے
ضربی معلوم کر لینا چاہئے۔ ظاہر ہے کہ ان میں صرف ۲ ہی ایسا عدد ہے جو سب میں مشترک
ہے اس لئے ان اعداد کو ۲ سے تقسیم کر دینا چاہئے۔

۲ | ۴، ۱۸، ۲۷، ۳۰
  | ۲، ۹، ۲۷، ۱۵

ظاہر ہے کہ اب ان میں ۹ وفق ہے ۲۷ کا یعنی جو عدد ۲۷ سے تقسیم ہو سکتا ہے وہ ۹
سے بھی ضرور تقسیم ہوگا اس لئے ۹ کو خارج کر دیا گیا۔ خارج کرنے کے بعد بقیہ اعداد ۲، ۲۷،

۱۵ بچ رہیں گے ان کا مشترک جزو ضربی ۳ ہوگا۔ اس لئے ۳ سے تقسیم کرنے سے عمل حسب ذیل ہوگا۔

$$3 \,\underline{|\; 6،\; 15،\; 27}$$
$$2،\; 5،\; 9$$

اس سے واضح ہے کہ ان اعداد کے مشترک اجزائے ضربی ۲ و ۳ تھے۔ اور دوسرے اجزاء ۲، ۹، ۵ ہیں۔ اس لئے مطلوبہ مشترک ذو اضعاف اقل

$2 \times 3 \times 2 \times 5 \times 9 = 540$ ہوگا۔

یہاں اس بات کا خیال رکھنا ضروری ہے کہ طلبا غیر ضروری اعداد کے خارج کرنے سے محفوظ رہیں۔ ورنہ سوال غلط ہوجائے گا۔

اس کے بعد ہمیں طلبا سے یہ توقع رکھنی چاہئے کہ وہ $\frac{?}{12}$ کو $\frac{1}{2}$ سمجھیں جیسا کہ $\frac{1}{2} = \frac{6}{12}$ کے ہم دیکھ چکے ہیں کہ $\frac{1}{2} = \frac{6}{12}$ اگر ہم اس نئے نسب نما کو پہلے کے نما سے تقسیم کردیں تو حاصل وہی آئے گا۔ جو اس نئے کسر کا شمار کنندہ ہے۔

اور $\frac{2}{3} = \frac{4}{6}$ میں بھی وہی شکل ہے لیکن کچھ فرق بھی ضرور ہے۔ وہ یہ کہ پہلی کسر کا شمار کنندہ ایک نہیں بلکہ ۲ ہے۔

اگر ہمارے پاس $\frac{1}{2}$ ہو اور ہم یہ چاہیں کہ ۶ کے ساتھ ہم مقدار کسر (نسب نما میں) حاصل کریں تو ہم ۶ کو ۳ سے تقسیم کریں گے اور ہمارا شمار کنندہ اس نئی کسر کا وہی عدد ہوگا۔ جو ۶ کو ۳ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوا یعنی ۲۔ اس لئے نئی کسر = $\frac{2}{6}$

ان تمام امور کو مدنظر رکھکر ہم یہ نتیجہ اخذ کرسکتے ہیں کہ جب کسی کسر کا شمار کنندہ معلوم کرنا ہو جبکہ اس کا نسب نما دیدیا جائے اور ایک دوسری ہم مقدار کسر کے مساوی ہو تو ہم اس نئے نسب نما کو پہلے کے نسب نما سے تقسیم کریں گے۔ اور حاصل کو اس پہلے کے شمار کنندہ سے ضرب دیں گے۔ حاصل ضرب اس نئے کسر کا شمار کنندہ ہوگا۔ مثلاً

ایک کسر ایسی معلوم کرو کہ جس کا نسب نما ۲۴ ہو اور وہ کسر مساوی ہو $\frac{3}{4}$ کے ایسی صورت میں ہم ۲۴ کو ۴ سے تقسیم کریں گے جس سے ہمیں ۶ حاصل ہوگا۔ اب اس ۶ سے پہلے کے شمار کنندہ یعنی ۳ کو ضرب دیں گے تو $6 \times 3 = 18$ حاصل ہوگا جو نئی کسر کا شمار کنندہ ہوگا۔ اور نسب نما مساوی ہے ۲۴ اس لئے کسر = $\frac{18}{24}$

اب ہم ہر طریقے کے کسروں کو حسب بالا طریقوں سے جمع یا تفریق کر سکتے ہیں مثلاً

$\frac{7}{10} + \frac{6}{8} + \frac{12}{25} + \frac{14}{16}$ کو جمع کرو۔

اس میں سب سے پہلے ہمیں نسب نماؤں کا مشترک ذو اضعاف اقل نکالنا ہوگا۔

مشترک ذو اضعاف اقل نسب نماؤں کا = $5 \,|\, \underline{10،\ 8،\ 25،\ 16}$

$2،\ 8،\ 5،\ 16$

اس لئے $5 \times 5 \times 16 = 400$

اب اس عدد کو ۱۰ سے تقسیم کرکے حاصل کو ۷ سے ضرب دیں گے اور اسی طریقہ سے سب کو مثلاً

$\frac{7}{28}$ سے $\frac{7 \times 40}{400} = \frac{280}{400}$

$\frac{6}{8}$ سے $\frac{6 \times 50}{400} = \frac{300}{400}$

$\frac{12}{25}$ سے $\frac{12 \times 16}{400} = \frac{192}{400}$

$\frac{14}{16}$ سے $\frac{14 \times 25}{400} = \frac{350}{400}$

اب چونکہ ان تمام کسروں میں نسب نما ایک ہی ہے اس لئے ان کے جمع کرنے کے لئے صرف ان کے شمار کنندوں کا جمع کر لینا کافی ہوگا یعنی:-

$280 + 300 + 192 + 350 = \frac{1122}{400}$

تفریق کا عمل بھی بالکل اسی طریقہ سے ہوگا اسی قسم کے کافی سوالات (چند جمع اور چند تفریق کے) طلبہ سے حل کروائے جائیں۔ یہ مدرس کی مرضی پر منحصر ہے کہ وہ کتاب میں سے حل کروائیں یا خود ساختہ سوالات دیں جبتک کہ طلبا اس پر کافی مہارت نہ حاصل کرلیں اس سے آگے بڑھنا محض تضیع اوقات طلبہ و مدرس ہے (خود)

وجیہ الدین
مدرسہ سلطانیہ شاہ گنج حیدرآباد

# شذرات

عالیجناب مولانا حبیب الرحمن خانصاحب شیروانی المخاطب بہ نواب صدر یار جنگ بہادر سابق صدر الصدور حیدر آباد کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ حیدر آباد کا بچہ بچہ صاحب ممدوح سے واقف ہے۔ اشاعت اسلام اور تعلیم نسواں کے جلسہ کی صدارت بمقام جالندھر فرماتے ہوے جو گراں بہا خیالات کا اظہار فرمایا، اس کا ضروری اقتباس درج ذیل ہے یقین ہے کہ نواب صاحب ممدوح کے ارشادات مشعل ہدایت کا کام دیں گے۔

**تعلیم نسواں مذہبی نقطہ نظر سے**

ملک کے جس گوشہ کی طرف آپ کان لگائیں گے تعلیم نسواں کا غلغلہ ملکہ شور سامعہ نواز ہوگا۔ اس بلند آہنگی میں جو دوسرا سُر ملا ہوا ہوگا وہ پردہ کی مذمت اور اس پر لعنت ہوگی۔ اس شور کو سن کر ایک اجنبی خوش ہوگا۔ کہ ہماری قوم تعلیم نسواں کے لئے کس قدر بیتاب ہے لیکن جب آپ اس میدان میں آئیں گے جہاں اقوال کی جانچ افعال سے ہوتی ہے دعوے دلیل سے جانچے جاتے ہیں۔ تو آپ کو جلد محسوس ہو جائے گا کہ وہ دور کے ڈھول تھے جو آپ نے سنے تھے ملک کے عرض و طول میں شاید ایک ہی مدرسہ نظر آئے وہ بھی ایسا کہ ابتدائی درجہ میں ہے، ان درس گاہوں کے منتہمیں سے آپ جب درد دل دریافت کریں گے تو پائیں گے کہ کس مپرسی کے شکوہ کے سوا ان کے پاس دوسرا مفہوم نہیں قوم کی بے پروائی سے مجبور ہو کر سرکاری مدد پر بھروسہ کرتے ہیں۔ سرکاری امداد وہ پابندیاں ساتھ لاتی ہے جو سلطنت کے مصالح اور ملک کے حالات کے لحاظ سے وضع کی گئی ہیں۔ اور جن کا نتیجہ وہ تعلیم ہے جس کا نقشہ ابھی آپ کی نظر سے گذرا ہے۔

اب اصل سوال پر غور کرنا چاہئے کیا یہی وہ بے معنی تعلیم ہے جس کو ہمیں طبقہ نسواں میں رائج کرنا چاہئے؟ دوسرا سوال مردوں نے اس تعلیم سے علمی و عملی کیا فلاح پائی ہے جو مستورات کو حاصل ہوگی۔

ان سوالوں کا جواب ایک اور صرف ایک ہے وہ یہ ہے کہ اس تعلیم کی بدولت طبقۂ نسواں شرافت اور مذہب کی پیدا کردہ ان صفات کو کھو بیٹھے گا جو صدیوں کی روایت اور پابندی کے بعد ان میں آج بھی مردوں سے زیادہ تاباں و درخشاں ہیں وہ کیا ہیں۔ حیا و عفت مذہب کی عظمت، عزیزوں کی محبت، ایثار یعنے اپنی راحت و مسرت دولت خلاصۂ کل یہ کہ اپنی ہستی کو دوسروں کی بہبود و بہتری پر قربان کر دینا، اس کی خاطر مٹا دینا ضبط نفس یعنے دنیا کے شور و شر سے متاثر ہو کر بیخود نہ ہو جانا وغیرہ وغیرہ۔

لیکن ان انمول جواہر کو کھو کر جو اوصاف طبقہ موصوفہ حاصل کرے گا وہ پوت اور کانچ کی خوش نمائی تو ضرور دکھا سکیں گی اصل قدر و قیمت سے عاری ہوں گی۔

ہمارے دوستوں کا سارا زور تخیل و کلام پردہ کی عظمت پر صرف ہو رہا ہے میں کہتا ہوں کہ پردہ ایک ذریعہ ہے ان صفات کے قائم رکھنے کا جو اوپر مذکور ہوا ہے۔ اگر پردہ نے ان صفات کو قائم رکھا تو تم نہیں کہہ سکتے کہ وہ طبقہ مستورات کے لئے مضر تھا۔ اب اگر ان اوصاف کو محفوظ رکھکر پردہ اٹھا سکتے ہو بے تکلف دور کر دو لیکن دعوی حفاظت کرنے سے پہلے اپنی قوت حفاظت کا اندازہ کر لو تم خود اپنی حفاظت کیا کر رہے ہو۔ دعوی ہے آزادی کا، پھنسے ہوے ہو غلام کے دل ل میں اور غضب یہ کہ اس کو محسوس بھی نہیں کر سکتے غیروں کی ہر ادا پر فریفتہ ہو شکل میں، صورت میں، نشست و برخاست میں تخیل میں، عمل میں، دوسروں کی نقل ہی ہمارے لئے سرمایۂ ناز ہے اپنی ہر چیز سے ہر صفت سے بے زاری ہے شرمساری ہے۔ معلوم نہیں آزادی کا یہ مفہوم کہاں محقق ہوا! یورپ والوں کی عادتیں ان کے فیشن غرض جملہ زندگی کے لوازمے نتیجہ ہیں، ان کی دولت کے، ان کی ترقی علمی و عملی کے ملکی ضرورتوں کے ملکی آب و ہوا کے ہمارے لئے صرف ان کی تقلید کافی ہے ضرورت عدم ضرورت کی بحث نہیں۔ خلاصہ کلام یہ ہے کہ طبقۂ نسواں کی تعلیم کی بابت دو خیال نہیں ہو سکتے۔ ان کو زندہ رہنا ہے تو علم حاصل کرنا چاہئے اور اتنا حاصل کرنا چاہئے جتنا وہ حاصل کر سکتی ہیں۔ عالم نہیں فاضل نہیں۔ اس سے بھی بڑھکر علامہ و حکیم نہیں اور ایسی نہیں کہ نہ صرف قوم و ملک ملکہ دنیا ان کے علم و فضل پر فخر کرے مگر لازم ہے کہ حقیقی تعلیم سے فیض یاب ہوں جس میں علمی مذہبی قومی اور ملکی روح ہو نام کی بے مغز تعلیم نہ ہو۔

جیسا کہ میں نے اوپر عرض کیا مدرسہ بنات المسلمین کی عزت میرے دل میں اپنی بنا

پیدا ہوی کہ مجھ کو اس کی کیفیت سے دریافت ہوا کہ اس کے بانی محض نام ونمایش کے جویا نہیں بلکہ لڑکیوں کو وہ تعلیم دینا چاہتے ہیں جس میں اسلامی اور قومی روایات کا عنصر غالب ہو اور جس کو پڑھ کر لڑکیاں عالم بننے کے ساتھ مسلمان بھی رہیں نام کی نہیں حقیقی اور سچی مسلمان

آخر میں خود طبقۂ نسوان کی خدمت میں میری مخلصانہ گزارش ہے اور وہ یہ ہے کہ آپ میں جو اوصاف حیا وعصمت ایثار مذہب کے احترام اور عزیزوں پر جاں نثاری کے ہیں وہ صدیوں کی جانکاہی اور دل سوزی سے پیدا ہوے ہیں۔ آپ کی ماؤں اور نانیوں کی امانت آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ صرف یہی نہیں اسلام کی وراثت ہے ملک اور قوم کی عزت ہے انکی حفاظت آپکا اولین فرض ہے جو سیلاب فیشن اور ہوا پرستی کا اٹھا ہے اس کے مقابلے میں نسوانی استقلال کے ساتھ ثابت قدم رہنا ایسا واقعہ ہوگا جس کو صدیوں تک تاریخ یاد رکھے گی اور آپ کی ہمتوں پر آفریں کہے گی۔

جو بیرونی دنیا کے سبز باغ آپ کو دکھاے جا رہے ہیں۔ اُن میں ایک مسلم خاتون کے لئے ہرگز وہ پھل پھول نہیں ہیں جن پر صفات بالا قربان کر دی جائیں اس کی کھلی ہوی دلیل وہ زندگی ہے جو سب کچھ کھو کر ہمارے مردوں نے حاصل فرمائی ہے اور جس کی مختصر کیفیت اوپر عرض کر چکا ہوں۔

خدا کرے کہ میری التجا کامیاب ہو۔ سامعہ خراشی کی معذرت ختم کلام ہے۔

**جلسہ سالانہ مدرسہ فوقانیہ انگریزی چادرگھاٹ**

بتاریخ ۵ امرداد ۱۳۴۱ف مدرسہ فوقانیہ چادرگھاٹ کا سالانہ جلسہ بصدارت جناب نواب اکبر یار جنگ بہادر معتمد کوتوالی تعلیمات عدالت و امور عامہ منعقد ہوا۔ مسٹر محمد مارماڈیوک پکتھال پرنسپل نے مدرسہ کی سالانہ رپورٹ پڑھی جس میں صاحب موصوف نے یہ ظاہر فرمایا کہ مدرسہ نے نہ صرف تعلیمی حیثیت سے بلکہ گیمس میں بھی نمایاں ترقی کی ہے مسٹر پکتھال کی تقریر کے اختتام پر انگریزی اور اردو میں طلبہ کا تقریری مقابلہ ہوا جنا۔ نواب اکبر یار جنگ بہادر نے طلبہ کو انعامات تقسیم کرنے کے بعد ایک پرمغز تقریر فرمائی جس میں صاحب موصوف نے طلبہ کو نصیحت کی کہ علم کو علم کے لئے حاصل کرنا چاہئے اور علم حاصل کر کے "انسان بننے کی کوشش کرنی چاہئے"۔ صاحب موصوف نے فرمایا کہ جو کتابیں طلبہ کو بطور انعام دی گئی ہیں۔ ان میں دو کتابوں کے عنوان نہایت سبق آموز ہیں یعنی

A Gateway to Books
Eyes and No Eyes

مدرسہ اور کالج کا نصاب ختم کرنے یا ڈگری حاصل کرنے سے تعلیم کی تکمیل نہیں ہوتی ہے بلکہ اس سے صرف علم کا دروازہ کھل جاتا ہے۔ دوسری کتاب کے یہ معنی نہیں ہیں کہ بعض اشخاص کو آنکھیں ہوتی ہیں۔ اور بعض کو نہیں۔ آنکھیں سب کو ہیں۔
لیکن اُن کے ساتھ دل و دماغ کی بھی ضرورت ہوتی ہے تب ہی ہم جیسا کہ چاہیے دیکھ سکتے ہیں۔

**جلسہ تقسیم انعامات مدرسہ تحتانیہ سرپور**

تاریخ ۲۰ اردی بہشت ۱۳۴۱ف بوقت ۵ بجے دن مدرسہ ہذا میں ایک جلسہ زیر صدارت عالیجناب سید ابو تراب صاحب بی اے (علیگ) تحصیلدار تعلقہ سرپور ترتیب دیا گیا تھا جس میں مقامی حکام و اولیا ر طلبہ و شرفاء تعلقہ شریک تھے۔ صدر صاحب جلسہ کرسی صدارت پر رونق افروز ہونے کے بعد پھولوں کے ہار پہنائے گئے اور قرأت کلام پاک اور حمد و نعت سے جلسہ کا آغاز ہوا۔ طلبائے مدرسہ نے بیتیں نظمیں خوش الحانی کے ساتھ سنائیں۔ مدرسین مدرسہ نے اردو اور تلنگی میں موثر تقریریں کیں۔ بچوں کا مکالمہ نہایت ہی دلچسپ رہا۔
عالیجناب صدر صاحب نے (۲۲) تمغے جو متفرق کھیلوں میں طلبہ نے حاصل کئے تھے۔ تقسیم فرمائے۔ اور مکالمہ اردو میں سراج الاسلام خاں طالب علم جماعت دوم کو اپنی جانب سے ایک تمغہ اسی وقت عنایت فرمایا اس کے علاوہ صدر صاحب ممدوح نے مدرسہ کے غریب و نادار طلبہ کے لئے مبلغ (صمہ) روپیہ اور اسپورٹس کے لئے مبلغ (صمہ) روپیے مرحمت فرمائے جس کا مدرسہ ہذا بے حد ممنون و شکرگزار ہے ختم جلسہ کے بعد معزز مہمانوں کی خاطر تواضع چاء وغیرہ سے کی گئی۔

**جلسہ گورنمنٹ مدرسہ تحتانیہ لکشٹی پیٹھ**

سال حال نظارت درجہ اول ضلع چینور تعلقہ آصف آباد میں گورنمنٹ کا انعقاد عمل میں آیا جس کے فائنل اسپورٹس ۳۰ رفروردی ۱۳۴۱ف سے یکم اردی بہشت ۱۳۴۱ف تک بمقام لکشٹی پیٹھ ہوئے۔
۲۸ فروردی ۱۳۴۱ف کی شام ہی سے مدارس حلقہ ہذا کے بہتیرے طلبہ اپنے اپنے اساتذہ کی نگرانی میں حاضر ہوئے طلبہ کے مجمع کثیر سے لکشٹی پیٹھ میں خاصی رونق اور چہل پہل تھی

مسلسل تین دن تک صبح و شام ملکی کھیلوں کا مقابلہ ہوتا رہا۔ کلب کا وسیع میدان معززین و تماشہ بین حضرات سے ہر وقت پُر رہتا تھا۔

تیسرے دن شام کے ۴ ½ بجے سید احمد صاحب صدر مدرس نکلشٹی پیٹھ و معتمد ٹورنمنٹ کی تحریک اور مولوی محمد عبدالجبار صاحب صدر مدرس اندارم کی تائید پر جناب مولوی محمد عبید اللہ صاحب کاظمی تحصیلدار نے کرسی صدارت کو زینت بخشی اور تقسیم انعامات کا جلسہ حمد باری تعالیٰ سے آغاز ہوا۔ پھر مولوی شیخ ناظم علی صاحب مددگار مدرسہ نکلشٹی پیٹھ نے علم و ورزش کے فوائد بتاتے ہوئے ایک مدلل مضمون پڑھا۔ اور مسٹر سمدر الہ راملو صاحب مدرس مدرسہ موصوف نے تلنگی میں تقریر کی۔ جناب رام کشن راؤ صاحب ناظر حلقہ ہذا نے بہت سارے ضروریات مدرسہ کی نشاندہی کرتے ہوئے صدرنشین صاحب کی توجہ بحیثیت تحصیلدار مبذول کرائی اس کے بعد جناب صدرنشین صاحب نے شکریہ ادا کرتے ہوئے اختتامی تقریر فرمائی اور دست مبارک سے اعزازی تمغہ طلبہ کو عطا کئے۔ انعامات وغیرہ کے لئے جناب صدرنشین صاحب نے مبلغ (۱۵ عہ) روپیہ سکہ عثمانیہ سے امداد فرمائی۔ ایک خاص اعزازی تمغہ جناب کرمارا ؤ صاحب متعلقہ آفیسر آبپاشی نے سب سے بہتر کھلاڑی کے لئے عطا فرمایا۔ جو عبدالمجید نامی طالب العلم نے حاصل کیا۔ جلسہ نہایت کامیابی کے ساتھ اعلیحضرت بندگانعالی اور شہزادگان بلند اقبال و شہزادیان فرخندہ فال کی ترقی عمر و دولت و اقبال و جاہ کی دعا پر ختم ہوا۔ معززین و حاضرین کی تواضع چائے و پان سے کی گئی۔ اور طلبہ میں شیرینی تقسیم ہوئی۔

**افتتاح عمارت سرکاری مدرسہ وسطانیہ گوشہ محل بلدہ**

بتاریخ ۲ اردی بہشت ۱۳۴۱ف ۹ بجے صبح جلسہ افتتاح عمارت جدید مدرسہ وسطانیہ گوشہ محل سرکار عالی واقع نظام شاہی روڈ منعقد ہوا مقررہ وقت سے پہلے ہی ارکان مدرسہ مذکور جدید عمارت میں مصروف انتظام تھے۔ معزز مہمانوں اور اولیاء طلبہ کی بروقت تشریف آوری سے حاضرین جلسہ کی تعداد معقول تھی۔ تحریک صدارت کے لئے مولوی سید علی صاحب ایم۔ اے کنٹب صدر مہتمم صاحب تعلیمات بلدہ کا اسم گرامی بالاتفاق تجویز کیا گیا۔ مولوی عبدالرؤف صاحب وکیل ہائیکورٹ نے تحریک صدارت کے ضمن میں جلسہ کی نوعیت کا لحاظ کرتے ہوئے عالیجناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات بلدہ کی ذات ستودہ صفات کو نہایت موزوں تبلایا اور فرمایا کہ ان کی شخصیت

محتاج تعارف نہیں۔ مدارس وسطانیہ اور فوقانیہ کی حد تک جو روزافزوں ترقی خاص شہر حیدرآباد میں دیکھی جارہی ہے وہ انھیں کی کوشش بلیغ کا ثمر ہے۔ یہ بڑی خوش قسمتی ہے کہ اس جلسہ کی صدارت کے لئے اُن کے مقابلہ میں کوئی اور بہتر انتخاب بحالت موجودہ نہیں کیا جاسکتا۔ شمس الدین محمد عثمان صاحب۔ مددگار مدرسہ نے تحریک صدارت کا خیر مقدم کرتے ہوئے منجانب مدرسہ تائید کی اور کہا کہ انجمن اساتذہ کا قیام اغراض و مقاصد تعلیم کی زبانی اور تحریری اشاعت سید علی اکبر صاحب کے دم قدم سے وابستہ رہی ہے علاوہ ازیں موصوف نے یورپ کے ممالک کی سیاحت فرمائی اور وہاں کے تجربات و مشاہدات بچشم خود دیکھنے کے بعد رسالہ ٹیچر کے اوراق میں بیش بہا تعلیمی مضامین وقتاً فوقتاً طبع فرماکے اہل ملک کی بڑی خدمت انجام دی۔ پس یہ فریضہ نہایت خوش آیند معلوم ہوتا ہے کہ صدق دل سے تحریک صدارت کی تائید کیجائے اور منجانب مدرسہ اس امر کی استدعا بھی بے محل نہ ہوگی۔ اگر اس موقع پر حالیہ سفر یورپ کے جدید اور تازہ علمی تحریکات سے مدرسین کو بہرہ ور ہونے کا شرف عطا کیا جائے۔ تاکہ ایک بگڑے ہوئے ملک کی نظام معاشرت کی ذہنی جسمانی اور اخلاقی اصلاح تعلیم کے ذریعہ اس قدر دشوار تر ہے جس میں عمر اور وقت کا بہترین حصہ مدرسین کو صرف کرنا پڑرہا ہے منتخب صدرنشین نے حاضرین جلسہ کے پرمسرت نعرہ ہائے تحسین کے ساتھ اپنے فرائض سے سبکدوشی حاصل کرنے کے لئے کرسی صدارت کو زینت بخشی۔

حسب نظام العمل محترم صدر صاحب کی تحریک پر جلسہ کی ابتداء قرآت سے ہوئی جس کو مولوی سید فرید بادشاہ صاحب مددگار مدرسہ نے مناسب اور دلنشین آواز میں مجمع کے روبرو ادا کیا بعد ازاں مولوی عبدالحکیم صاحب مدرس نے ایک دلکش اور دلآویز نظم موقع کے مناسبت سے پڑھی جس کو حاضرین جلسہ نے نہایت توجہ اور دلچسپی کے ساتھ سنا۔ اس کے بعد مولوی شیخ علی حسین صاحب بی اے بی ٹی۔ صدر مدرس مدرسہ نے اعلیحضرت سلطان العلوم موجودہ فرمانروائے ملک دکن کے دور ہمایونی کی تعلیمی ترقیوں کا ذکر کرتے ہوئے ہر مدرسہ کے لئے ایک خاص عمارت کا ہونا لازمی قرار دیا۔ اور مدرسہ وسطانیہ گوشہ محل کی اس خصوص میں خوش قسمتی پر فخر و مباہات کا اظہار کیا اختتام تقریر میں مسٹر موصوف نے فرمایا کہ اس عمارت کی تعمیر خاص کر ناظم صاحب تعلیمات اور صدر محترم ہی کی کوششوں سے

معرض وجود میں آئی ہے آخر میں صدر صاحب مدرسہ نے صدر نشین صاحب جلسہ سے مدرسہ کے افتتاح کی استدعا کی۔

محترم صدر نشین صاحب نے اپنی تقریر کے آغاز میں تحریک و تائید صدارت کی نسبت موزوں اور غیر موزونیت کے بارہ میں اپنی ہیچمدانی کا اظہار کرتے ہوے عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات کا ذکر فرمایا جن کی صدارت کے لئے یہ جلسہ خاص طور پر مناسب تھا۔ مگر ان کی مصروفیتوں کے مدنظر عدم شرکت پر اظہار افسوس کے ساتھ موصوف کی دلچسپی اور تعلق خاطر کا اظہار کیا جو انھیں عملہ مدارس کے لئے سرکاری عمارت مہیا کرنے میں رہتا ہے۔ اپنے انتخاب صدارت جلسہ کے لئے صدر نشین صاحب نے حاضرین جلسہ کے روبرو شکریہ ادا کیا اور سابق صدر مہتمم صاحب تعلیمات بلدہ مولوی سید آغا حسین صاحب مرحوم کا حوالہ دیتے ہوئے یہ فرمایا کہ ان کا قول صادق ہوتا نظر آتا ہے جب کہ قرب وجوار کی آبادی کا لحاظ کرکے ایک مدرسہ فوقانیہ کی ضرورت ہوگی سلسلہ تقریر کو جاری رکھتے ہوئے صدر نشین صاحب نے بیان کیا کہ دس سال قبل سررشتہ تعلیمات نے اس عمارت کو جس میں سجن لال کی گرنی تھی خرید تھا۔ موجودہ مدرسہ کے روزافزوں ضروریات کو دیکھکر مرحوم صدر مہتمم صاحب تعلیمات بلدہ کے توقعات کے پورا ہونے کا امکان بتلایا اور کہا کہ ایک وسیع عمارت کی ضرورت دن بدن ناگزیر ہوتی جارہی ہے جس میں موجودہ مدرسہ وسطانیہ کو فوقانیہ کے درجہ تک پہونچادیا جائے۔

تعلیمی ترقی پر روشنی ڈالتے ہوئے۔ اس مدرسہ کی ایک اہم خصوصیت یہ بیان کی کہ اساتذہ مدرسہ ہر وقت یکجہتی اور باہمی اشتراک عمل سے کام کرتے ہیں دوسرے یہ کہ اولیا و سرپرست طلبہ مدرسے کے کاموں میں دلچسپی لیتے رہتے ہیں اولیائے طلبہ اور مدرسین کے باہمی اتحاد عمل کا ذکر کرتے ہوے محترم صدر نشین صاحب نے یورپین ممالک کے عام لوگوں کی تعلیمی جد وجہد کو بیان فرمایا خصوصاً ملک جرمنی میں طلبہ کے والدین مدرسہ کے کاموں میں مدرسین کا ہاتھ بٹاتے ہیں۔

آخر میں دعا اور شکریہ کے بعد جلسہ تقریباً دس بجے ختم ہوا بعد ختم جلسہ محترم صدر صاحب اور دیگر حاضرین جلسہ نے جدید عمارت کا معائنہ فرمایا۔ اور اس تقریب میں طلباء مدرسہ کو اس روز تعطیل دی گئی۔

**مدرسہ وسطانیہ لنگسگور میں کیمپ فائر**

بتقریب تشریف آوری عالیجناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات صوبہ گلبرگہ شریف بتاریخ ۷ ار اردی بہشت ۱۳۴۱ ف بروز پنجشنبہ مظاہرہ اسکوٹنگ اور شب میں کیامپ فیر پیش کیا گیا مدرسہ کی عمارت اور اس کا ماحول رنگ برنگ کی جھنڈیوں سے آراستہ کیا گیا تھا۔

مختلف طریقوں سے اسکاوٹس نے ڈرل اور دریائی ساحل کے کنارے جھونپڑی سازی کا مظاہرہ کیا اور اسکوٹس کی دوسری جماعت نے فسٹ ایڈ کا کام عملی طور پر پیش کیا اس کے علاوہ مختلف کھیلوں کے مظاہرہ ہوئے۔ اختتام سے پہلے قومی ترانہ ہوا۔ بعد میں اسٹیٹ فلیگ کی سلامی عمل میں آئی کیامپ فیر میں شرکت کی درخواست عالیجناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات صوبہ گلبرگہ شریف کی خدمت میں پیش کرنے کے بعد نعرہ مسرت کے ساتھ برخاست عمل میں آئی۔

دن بھر کی مصروفیت کے باوجود عالیجناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات صوبہ گلبرگہ شریف بہ ہمراہی جناب دوم تعلقدار صاحب حلقہ لنگسگور کیمپ فائر کے ملاحظہ کے لئے شب میں تشریف فرما تھے۔ بعض وکیل صاحبین اور معززین بھی شریک جلسہ تھے اور اسکوٹس نے مختلف لباس میں نمودار ہو کر مختلف کام کئے۔ بعض دلچسپ مکالمہ بھی ہوئے۔ کیاپٹن لیونرڈ من جو ہندوستان کے اسکوٹ کے سرپرست و حامی ہیں ان کی نقل کی گئی۔ جو بڑی دلچسپ اور تفنن آمیز تھی۔ بعض نے دھنگر اور پٹیل کی نقل کو نہایت دلچسپ ظرافت انگیز پیرایہ میں ادا کیا ختم مظاہرہ پر اسکوٹس نے اکھٹے ہو کر سریلی آوازمیں قومی ترانوں کو الاپا کیامپ فیر کے اختتام پر مولوی محمد جیلانی صاحب بی۔ اے۔ صدر مدرس نے اپنی تقریر میں اسکوٹس کے چند قابل تحسین کارناموں کو پیش کیا اور یہ بتلایا کہ اسکوٹنگ کی مبارک تحریک کو عالمگیر ہر دلعزیزی حاصل کئے ہوئے بیس سال ہوتے ہیں لیکن مدرسہ ہذا میں اس تحریک کا آغاز ہو کر بیس ہفتہ بھی نہیں ہوئے لیکن بڑی خوشی کی بات ہے کہ ہمارے اسکوٹس میں خاص جوش ہمدردی و موانست کے جذبات پیدا ہو رہے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ مصیبت کے موقع پر اسکوٹس اپنی جان پر کھیلنے سے دریغ نہیں کرتے ہیں۔ چنانچہ محمد یوسف نامی اسکوٹ نے تالاب کے کنارے خطرناک راستہ پر جب گھیل کے جھکنے سے بنڈی والا بنڈی کے نیچے آرہا تھا۔ اپنی ذاتی کوشش و جسارت اور ہمدردی کو کام میں لا کر ہلاک ہوتے ہوئے

آدمی کی جان بچائی جس سے اس کے بائیں کولہے پر سخت چوٹ آئی بے نیازی کے ساتھ اس
ہنڈی والے کو گھر پہنچا دیا جب معاوضہ پیش کیا گیا تو نیکی اپنا معاوضہ آپ ہے سمجھ کر اس
نے قبول کرنے سے انکار کیا ۔

مدرسہ ہذا کے اسکوٹس نے جناب صوبہ دار صاحب و مسٹر بنی معتمد مال کے تشریف
آوری کے موقع پر پیشوائی کی خدمت ادا کیں اور اپنے کام کا مظاہرہ کیا ۔ آبشار جلدرگ
پر جناب کیپٹن لیونرڈ من صاحب کی معیت میں کرائسٹ کیمپ کے موقع پر اسکوٹس نے دربانی
و سنتری کے خدمات ادا کرنے کو بھی مستحسن سمجھا ۔ آخیر میں ہیڈ ماسٹر صاحب نے عالیجناب
صدر مہتمم صاحب تعلیمات و جناب ڈویژن صاحب کی تکلیف فرمائی کا شکریہ ادا کیا ۔

بعد ازاں عالیجناب مولوی سید حسین صاحب صدر مہتمم تعلیمات سمت گلبرگہ
نے جمیع اسکوٹس و حاضرین کو مخاطب فرماتے ہوئے اسکوٹنگ کے اغراض و مقاصد پر جامع
و مانع تقریر فرمائی ۔ آپ نے یہ بتایا کہ یہ کوئی جدید تحریک نہیں ہے ۔ ہمدردی و موانست کی
تعلیم و تلقین زمانہ قدیم سے انسانی اداروں میں ہوتی چلی آئی ہے لیکن مختلف ناموں سے
یہ تحریک یاد کئے جانے کی وجہ سے اس کی قدامت کا پتہ نہیں چلتا ہے ۔ سر بیڈن پاول
کی یہ مبارک تحریک سارے عالم میں اپنی برادری کو قائم کرتی ہے ۔ بلا امتیاز مذہب و
ملت ایک مشرقی اسکوٹ دوسرے مغربی اسکوٹ کا بھائی ہے ۔ اس تحریک کا حقیقی منشا
یہ ہے کہ ایک انسان دوسرے کے کام آئے اس طریقے سے دیئے سے دیا سلگتا ہے یعنی اخوت
و ہمدردی شیوۂ حیات ہو ۔ اپنے سلسلہ تقریر کو جاری رکھتے ہوئے عالیجناب صدر مہتمم صاحب نے
اسکوٹ ماسٹر مسٹر حبیب اور جمیع اسکوٹس کے کارہائے نمایاں پر مسرت کا اظہار فرمایا
اور ہیڈ ماسٹر صاحب کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے اسکوٹس کو بیانڈ عطا کرنے کا
وعدہ فرمایا ۔ بعد ازاں اسکوٹس نے اپنے بلند آہنگیوں سے نعرۂ مسرت بلند کیا اور جلسہ
برخاست ہوا ۔

**جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ کنٹرمیوشن**

جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ کنٹرمیوشن موضع کولور تعلقہ یادگیر ضلع گلبرگہ شریف
تاریخ ۵ ماہ اسفندار ۱۳۴۱ ف روز جمعہ زیر صدارت جناب سوامی
سرما وڈیا ڈیا صاحب بوقت سہ پہر بمقام فٹ بال گراونڈ منعقد
ہوا ۔ جس میں علاوہ اولیائے طلبہ و دیگر معززین اطراف و اکناف

کے آدمیوں کا مجمع کثیر تھا۔ گراونڈ کو رنگارنگ کی جھنڈیوں سے سجا کر پر لطف بنایا گیا تھا۔ مدرسہ ہذا کی عثمانیہ اور ستوار کی خانگی ٹیم کے مابین میاچ تھا جس میں مدرسہ ہذا کی ٹیم دو گیم سے سبقت لے گئی۔ اس کے بعد شیخ علی صاحب صدر مدرسہ کی تحریک اور مسٹر شنکر یا صاحب مدگار کی تائید پر مسٹر سوامی جی نے کرسی صدارت کو زینت بخشا جلسہ کا آغاز حمد باری تعالی سے کیا گیا۔ ازاں بعد شیخ حسن اور بوراجیا تلمیذان مدرسہ نے اردو و کنڑی میں علم اور وقت پر مضمون پڑھے۔ من بعد صدر صاحب مدرسہ نے اول الذکر عنوان پر تقریر کرتے ہوئے حاضرین کو توجہ و ترغیب دلائی۔ اور بعد ازاں جناب صدر نشین صاحب نے بھی عنوان بالا پر بالکنڑی نہایت پر اثر و دلپذیر تقریر فرماتے ہوئے تحصیل علم کا شوق دلایا۔ اور جناب ساہو بوراجیا صاحب نے حاضرین کا فوٹو کھچوا کر جلسہ کی رونق کو دوبالا فرمایا۔

اختتام پر جناب صدر نشین صاحب اور معززین جلسہ کا شکریہ ادا کرتے ہوئے پھولوں کی ہار پہنائے گئے اور قریب مغرب جلسہ برخاست ہوا۔

**ماس ڈرل** جناب سید محمد ہادی صاحب ناظم بائی اسکاوٹ نے اس سال بتاریخ ۲۴ مارچ ۳۲ء شام کے ۵ بجے بمقام سٹی پولیس گراونڈ مدرسہ کے طلبہ کی ماس ڈرل کا انتظام نہایت ہی وسیع اور اعلی پیمانے پر کیا تھا۔ اس کی غرض و غایت یہ تھی کہ اُن طلبہ کو جو اسپورٹس میں شریک ہونے سے رکتے ہیں اور جن کی طبیعت میں جھجک ہے شرکت کا موقع دیا جائے۔ تقریباً تیرہ سو طلبہ نے زیر کمان وفادار خانصاحب اجتماعی ورزش میں حصہ لیا جو نہایت ہی شاندار اور کامیاب تھا۔ حاضرین جلسہ اور عالی جناب نواب اکبر یار جنگ بہادر معتمد تعلیمات نے ڈرل ملاحظہ فرما کر پسندیدگی کا اظہار فرمایا۔ پانچ جج ڈرل کے دوران میں یہ دیکھتے رہے کہ کس مدرسہ کے طلبہ ہم آہنگی اور صحت کے ساتھ کام کر رہے ہیں۔ ڈرل کے اختتام پر فوقانیہ نام پلی کو شیلڈ کا مستحق قرار دیا گیا۔

نظام العمل کا دوسرا حصہ خصوصی کرتب کے لئے مختص تھا۔ اس میں مدرسہ وسطانیہ رزیڈنسی کا مظاہرہ سب سے بہتر طے پایا اور اسی مدرسہ کو کپ عطا کیا گیا۔

اس کے بعد مسٹر سید محمد ہادی نے تقریر کی اور ماس ڈرل کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا کہ نواب لطف الدولہ بہادر کو ریاست کے طلبہ کی جسمانی ترقی سے گہری دلچسپی ہے ممدوح الشان نے محض ترغیب اور تشویق کی خاطر یہ خوشنما چیلنج شیلڈ اور کپ

عنایت فرمایا ہے۔ اس گراں بہا عطیہ کے لئے بصمیم قلب شکریہ ادا کرتے ہوئے مقرر نے بازی گاہ کی اہمیت بتائی اور عالیجناب معتمد صاحب تعلیمات سے استدعا کی کہ اس کے حصول کے لئے ضروری امداد فرمائیں۔

آخر میں نواب اکبر یار جنگ بہادر نے انعامات تقسیم فرمائے۔

**سالانہ اسپورٹس طلبائے مدارس** بتاریخ ۳ و ۴ مارچ ۳۲ء گوشہ محل کے حوض میں منعقد کئے گئے۔ نوسو طلبائے کالج اور مدارس نے اس میں حصہ لیا پچھلے سال کے مقابلہ میں سال حال نمایاں طور پر ترقی ہوی۔ نظام کالج اور چادر گھاٹ ہائی اسکول کے طلبہ کئی شرطوں میں کامیاب رہے اور انہی دونوں مدارس کو چیمپن شپ کے کپ بھی ملے۔

مدرسین کی ریلے ریس بہت دلچسپ اور کامیاب رہی گو اس شرط کا اضافہ اسی سال کیا گیا مگر ۱۲۔ مدارس کے مدرسین نے اس میں حصہ لیا۔ ہرچند ویسلین مشین ہائی اسکول کے مدرسین نے مقابلہ خوب ہی کیا مگر کامیابی کا سہرا نظام کالج کی ٹیم کے سر رہا۔

شرطوں کے اختتام پر مسٹر سید محمد ہادی معتمد عمومی نے تقریر کی اور ان عہدہ داروں کا شکریہ ادا کیا جنہوں نے ضروری امداد و اعانت سے دریغ نہ فرمایا۔ آخر میں نواب معین الدولہ بہادر نے جو شرطوں کا معائنہ بکمال دلچسپی وانہماک فرماتے رہے جیتنے والے طلبہ کو انعام تقسیم فرمائے۔

اسپورٹس کے انتظامات تشفی بخش تھے اور تماشبینوں کا مجمع بھی بخوبی ضبط میں رہا۔

---

# اشتہار

## اردو اکادمی جامعہ ملیہ ۔ دہلی

جامعہ ملیہ کے مقاصد میں علمی تحقیق اور اشاعت علوم ایک بہت اہم مقصد ہے اس کا جو وسیع اور مکمل نظام ارباب جامعہ کے پیش نظر ہے اسے عمل میں لانا فی الحال ممکن نہیں اس کے لئے بہتر زمانے کا انتظار ہے جو بہت جلد آنے والا ہے ۔ مگر اس انتظار میں ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے رہنا مناسب نہیں اس لئے جو کچھ تھوڑی بہت علمی خدمت اسوقت ہوسکتی ہے وہ کی جا رہی ہے

جامعہ کی اردو اکادمی کے مختصر قواعد ارباب علم کی خدمت میں پیش کئے جاتے ہیں اور ان سے درخواست کی جاتی ہے کہ اکادمی کے رکن بنیں اور اس کے منتظمین کی ہمت افزائی فرمائیں اس ذریعے سے انھیں بڑی آسانی ملے اردو کی بہترین نئی کتابیں پہنچ جایا کریں گی اور ایک مفید ادارے کی مدد بھی ہوجائیگی

(ڈاکٹر) سید عابد حسین ایم اے ۔ پی ایچ ۔ ڈی ۔ ناظم اردو اکادمی جامعہ ملیہ اسلامیہ

## مختصر قواعد

۱ ۔ جامعہ ملیہ کا شعبہ تصنیف و تالیف "اردو اکادمی" کہلاتا ہے ۔ ۲ ۔ اردو اکادمی کا مقصد یہ ہے کہ اردو زبان میں مختلف علوم و فنون پر مستند کتابیں لکھوا کے یا دوسری زبانوں سے ترجمہ کرا کے شائع کرے ۳ ۔ اکادمی ہندوستان کی ان علمی انجمنوں اور ناشروں کے ساتھ اتحاد عمل رکھتی ہے ۔ جو اردو زبان کی خدمت کر رہے ہیں ۔ اور ان کی قابل قدر کتابوں کی اشاعت میں حسب مقدور مدد کرتی ہے ۴ ۔ اکادمی کی طرف سے ایک علمی رسالہ "پیام تعلیم" شائع ہوتا ہے ۔ ۵ ۔ اکادمی کے رکن وہ حضرات ہو سکتے ہیں جو چوبیس روپے سالانہ پیشگی ادا کریں یا اگر کسی وجہ سے یکمشت للعہ ادا کرنا ممکن نہ ہو تو ارکان کی سہولت کیلئے یہ صورت بھی ہوسکتی ہے کہ یہ رقم کم از کم چھ چھ روپیوں کی چار قسطوں میں ہر سہ ماہی کے شروع میں ادا کر دی جائے ۔ ۶ ۔ ارکان کی خدمت میں ہر سال چوبیس روپئے کی کتابیں پیش کی جائیں گی اور جامعہ اور پیام تعلیم" جن کا مجموعی چندہ ساڑھے سات روپئے سالانہ ہے بلاقیمت نذر کئے جائیں گے ۔ ۷ ۔ ارکان کو سال کے شروع میں اکادمی کی مجوزہ مطبوعات کی فہرست بھیجدیا کریگی اور جب کوئی کتاب چھپ کر تیار ہوئی تو فوراً ان کی خدمت میں روانہ کر دی جائے گی ۸ ۔ اس کے علاوہ ان کتابوں کی فہرست بھی بھیجی جائیگی جو دوسری علمی انجمنوں اور مختلف ناشرں کی طرف سے شائع ہونے والی ہیں اور ارکان سے درخواست کی جائے گی کہ ان میں سے اچھی کتابیں منتخب فرمالیں جو اردو اکادمی کی کتابوں کے ساتھ ملکر چوبیس روپئے سے زیادہ کی نہ ہوں یہ کتابیں بھی جس وقت وصول ہونگی فوراً ارکان کی خدمت میں روانہ کی جائیں گی

جو صاحب ان شرائط پر اکادمی کے رکن بننا پسند فرمالیں وہ ناظم اکادمی کو اپنے نام اور پورے پتے سے مطلع فرمادیں

thing else as is often the case. It is here that religion, by bringing to bear the deeper forces of life on the problem, can be an invaluable ally. Further, if we are to preserve the equilibrium between thought and action, it is also necessary to create situations for the exercise of the good or altruistic idea. It is so easy to be good in intention only. Goodness must be wrought into character and action and it is to this end we must apply our efforts. Situations can be thought out whereby the ideal it is desired to inculcate can find expression. To take one instance from classic school literature the Head in "Tom Brown's School Days" decides to give wayward Tom the responsibility of looking after little Arthur, thus bringing help to a weaker pupil in the way it was needed and at the same time saving Tom to his better self. Such situations both individual and in a more social way often developing into extra-mural activities will be a great help towards achieving the end aimed at.

The value of unconscious influences, both in the home and in the school is also emphasised by Mr. Rahman who deplores the example the boy often gets in his home which by contrast must confuse his moral sense. The School can only correct this by doing what is, after all, one of its main objects, viz., turning out better parents for the next generation. As regards the school influence, that complex intangible thing we call the "tone" or "ethos" of a school, every effort should be made to develop it. Schools in India have not given sufficient time and thought to this very necessary factor in school life and much more could be done to encourage it. It is astonishing how a boy responds to his environment in this way. He adopts the school attitude and method of viewing things often unconsciously and in six months one has known a boy quite changed as a result of it. In this connection we would refer readers to an article by Dr. Krishnayya in our last issue which contains valuable suggestions on this subject.

## Editorial

One of the most striking and hopeful aspects of Education to-day is the fact that many schools are reaching out towards a larger social interpretation of their task. Statesmen also are realising, as never before, the silent yet powerful shaping influence of the school in the life of the nation. To formulate a high individual and social ideal is comparatively easy, but it is harder to leave individualism behind in practice. It is the understanding of the real nature of the problem and definite action that is wanted and in this respect it seems to us that the article by Mr. M. A. Rahman on "This Character Formation Business" goes to the heart of the problem.

As his title implies, there is any amount of lip-service to the ideal of character formation and citizenship as constituting the chief aim of the schools. But he points out, in the last analysis, all pay tribute to the successful man, often irrespective of the moral issues involved, and it is this that vitiates much of our effort and tends to give an atmosphere of unreality to the whole process of moral instruction. To the pupil it seems to be the "sentimental ethics of unsuccessful strangers."

Dr. Littleton, late Head Master of Eton, in one of his books also calls attention to the same thing. He says when talking with parents over the future of their boys, all invariably state, that they want their sons to be turned out good men. On his enquiring what is exactly meant by the term "good," it transpires that what they really want is for the world to *think them good*—a vastly different thing. It is success that is the real desideratum. This then is the real problem, to get our criterion right,—to see that goodness is valued for its own sake, and not construed in terms of some-

inaccuracies. The future India is to be the resultant of all the healthy forces leading to co-operation and goodwill between the various communities and also of the sum-total of all that was and is best in the cultures of the different races inhabiting this vast country of ours. Then again the point that we are world-citizens should be emphasised. Great stress ought equally to be laid on the fact of the unification of the world. An earnest teacher will find from this book some help in this direction also.

We are, therefore, of opinion that the book will be eminently useful both to the teachers and the taught in all the High Schools where English is the medium of instruction in History. Its moderate price and nice get-up should add to its popularity.

G. A. C.

---

*All India Education Bulletin of All India Federation of Teachers' Association*, February, 1932, Edited by D. P. Khattry, B. A., L. T., Honorary Secretary, All India Federation of Teachers' Associations, Price 6 Annas.

We congratulate Mr. Khattry on bringing out this useful and interesting Bulletin, which, besides giving his Report for 1931, contains the full texts of the Reports of the All India Compulsory Primary Education Committee and the Text Book Committee. An Urdu translation of ~~the~~ important portion of the Bulletin appears in our Urdu Section.

*Editor.*

---

The second part of Mr. Jabbar's article on Manual Training will appear in our next issue.

*Editor.*

quotation the source of which is not mentioned. The reader is still left in doubt regarding the probability of the incident. If the cell was really 18 ft. square, could it possibly hold 146 prisoners? Some further light could have been thrown on the incident. Estimates of the characters and the achievements of great rulers like Harsha, Mohamad Tuglak, Akbar, Aurangzeb and Shivajee have been judiciously made. While discussing the significance of the religious experiments of Akbar the Great, the author says: "After issuing the 'Infallible Decree' in 1579....................he showed a positive hatred for Mohamedanism. He forbade even naming of children after Mohamed the prophet." (page 225). We differ from such a view of Akbar's eclecticism which arose not from hatred, but out of his deep conviction that 'There is good in every creed; let us adopt what is good and discard the remainder.' Col. Malleson in this connection rightly observes,, "He declared himself to be the interpreter of the religion of which the Prophet had been the messenger in the sense of teaching its higher truths, the truths of beneficence, of toleration and equal justice." To us it seems as though the great Emperor was the first propounder of the benign principle of Hindu-Muslim Unity, the significance of which is as great to-day as it was in the days of the 'Moghul' rule.

Another noteworthy feature of the book is that such subjects as the growth of Indian Nationalism, the conditions of the Indians in South Africa, Minto-Morley and Montagu-Chelmsford Reforms, the Non-Co-operation Movement and the Round Table Conference have been very sympathetically and justly treated. We are glad that Prof. Iyengar has, on the whole, steered the ship clear and safe out of the Scylla of prejudice and the Charbydis of exaggeration.

When judged from the stand-point of a teacher also, the book is bound to prove useful. In this a teacher, will find ample material for widening the student's outlook. It also contains the revised versions of some historical fallacies and

However, in this book, which has been 'prepared according to the Madras S. S. L. C. Syllabus' Professor Iyengar has made a fairly successful attempt to give balanced attention to the various essential elements of Indian History. He makes a rapid but excellent survey of the times commencing from the pre-Aryan period and ending with the epoch-making events of the Viceroyalty of Lord Irwin, such as the Ghandi-Irwin Pact and the Round Table Conference. Nor has the geographical back-ground been neglected. Historical maps have been inserted in their proper places. The cultural and the economic aspects of the different epochs have also been briefly dealt with in the form of foot-notes. The learned author has taken full advantage of the recent researches in the field of archaeology. There are references to the existence of the rich Sumerian Colonies in the Indus valley, which is borne out by the recent evcavations at Mohenjo, Daro and Harappa. But for the limitations imposed by the H. S. L. C. Syllabus, greater space would no doubt, have been assigned to the criticisms based on the original sources of history. In one or two places, a little more of elucidation would have been quite welcome. On page 200 of the book in giving a description of the battle of 'Talikota', the place is referred to as 'Talikota' or 'Rakhas Tagadi.' On pages 196 and 201 that battle is spoken of merely as the *Battle of Talikota.* Now the researches of scholars like Mr. Patwardhan, Mr. Chandorkar and Father Herras have made it abundantly clear that the appellation of Talikota is wrong and it should be named 'Rakhas Tagadi' as the battle was really fought at these two villages, south of the Krishna river, and not at Talikota, which is 5 miles to the north of this river. Ferishta mentions that the same battle was fought a Bhogapur or Bayapur. Under these circumstances, the correct appellation could have been explained in the form of a foot-note at least. Again on page 304 a few intelligent queries regarding the Black Hole Tragedy have been raised, and the answers are given in a

جن سے ان حروف کا صحیح استعمال انھیں معلوم ہو جائے۔ ان قاعدوں کے لئے "المنجد" عربی لغت مطبوعہ بیروت کے مقدمہ کا مطالعہ اساتذہ کے لئے مفید ہوگا۔ یہ ایک مستند عربی لغت ہے جسے بیروت کے کیا تھلک پریس نے جدید طرز پر مکمل کر کے شائع کیا ہے۔

(۲) اسی طرح طلبا کو الف اور ی کے تلفظ اور ان کے استعمال کا باہمی فرق اچھی طرح ذہن نشین کرایا جائے۔ ایسی مثالیں بھی پیش کی جائیں جہاں الف یا ی لکھنے یا پڑھنے میں پوشیدہ ہوا کرتے ہیں۔ اس قسم کے استعمال وغیرہ کی نسبت چند آسان قاعدے بنا کر طلبا کو بتلائے جائیں۔ عربی الفاظ کے ہجوں اور تلفظ کی نسبت مدرس کو ڈبلیو۔ رائٹ کی قواعد عربی Grammar of Arabic Language حصہ اول طبع سوم میں کافی مواد مل سکتا ہے۔

(۳) عام طور پر عربی خط میں طرز تحریر کے نقطہ نظر سے چند خاص غلطیاں پائی جاتی ہیں۔ اور اکثر عربی کے عالم فاضل بھی اپنی لاپروائی کی وجہ سے عموماً ایسی غلطیاں کر جاتے ہیں اس لئے اساتذہ کا فرض ہے کہ ایسی غلطیوں کی ایک فہرست تیار کریں اور جب طلبا میں ان باتوں کے سمجھنے کی صلاحیت پیدا ہو جائے تو انھیں ان غلطیوں سے بخوبی واقف کرایا جائے۔

(۴) اردو اور فارسی میں عربی الفاظ کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ ایسے الفاظ ان زبانوں میں اگرچہ اپنی اصلی حالت میں لکھے جاتے ہیں مگر ان کا تلفظ اکثر و بیشتر بدل جاتا ہے۔ ایسے عربی الفاظ بہت ہی کم ہیں جن کا طرز تحریر دوسری زبانوں میں صاف طور پر بدل گیا ہو اور ان کے معنوں میں بھی فرق آگیا ہو۔ مثلاً عربی لفظ "ارادۃ" کو لیجئے یہ لفظ اردو اور فارسی میں دو طریقوں سے لکھا جاتا ہے یعنی "ارادہ" اور "ارادت" اور ان دونوں کے معنوں میں بھی فرق ہے۔ مگر عربی میں ایسا نہیں ہوتا عام طور پر مادری زبان اردو ہونے کی وجہ سے طلبا عربی الفاظ کو اردو رسم خط میں لکھنے کے عادی ہو جاتے ہیں۔ اس لئے صرف انہیں عربی اور اردو میں ان الفاظ کے رسم خط کے فرق کو سمجھانے سے کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ بلکہ اساتذہ طلبا کی اس عادت کو چھڑانے کے لئے سخت محنت کریں اور انھیں یہ باتیں اسی وقت بتلائی جائیں جب کہ ان میں ان باتوں کو سمجھنے کی کافی صلاحیت پیدا ہو گئی ہو۔

(۵) عربی کے ایسے بہت سے الفاظ بھی اردو اور فارسی میں مستعمل ہیں جو ان زبانوں میں دو طریقوں سے لکھے جاتے ہیں۔ عربی طرز تحریر کے اصول پر یا اردو فارسی رسم خط کے مطابق۔ اس لئے طلبا کو بتلایا جائے کہ ایسے الفاظ کو اردو یا فارسی رسم خط میں لکھنے کی بجائے عربی طرز تحریر کے اصول پر لکھا کریں۔ ایسا کرنے میں انھیں کچھ ایسی زیادہ دقت نہیں محسوس ہوگی۔

(الف) قواعد اور زبان کے متعلق عام معلومات کے لئے حسب ذیل ہدایات مفید ثابت ہونگے

(۱) عربی definite & indefinite articles کا استعمال ہمارے طلبہ کے لئے کسی قدر مشکل ہوتا ہے اس لئے ابتدا ہی میں طلبا کو ان کا استعمال اچھی طرح سمجھایا جائے اور ان کے استعمال کی مشق کافی طور پر کرائی جائے۔

(۲) دوسری سامی Semitic زبانوں کی طرح عربی میں بہت سے ایسے چھوٹے چھوٹے جملے ہوتے ہیں جو بغیر فعل کے بنتے ہیں۔ فعل کی تمثیلات Paradigms سمجھانے سے پہلے طلبا کو اس قسم کے جملے بتلائے جائیں۔ تھوڑی سی مشق کے بعد وہ اس قابل ہو جائیں گے کہ اس قسم کے جملے خود بنا سکیں جن میں فعل کی امداد کی ضرورت نہیں ہوتی۔

(۳) متذکرہ بالا جملوں کے ساتھ ساتھ طلبا کو جمع سالم کے عام طریقے بتلائے جائیں۔ اس کے بعد جمع مکسر کے۔ لیکن جمع مکسر کے قاعدے طلبا کے لئے نہایت مشکل ہوتے ہیں اس لئے سب قاعدے جلد جلد ختم کرنے کی کوشش نہ کی جائے بلکہ سہولت کے ساتھ بتدریج ان قاعدوں سے طلبا کو واقف کرایا جائے۔

(۴) جمع کے قاعدے بتلانے کے بعد تثنیہ کے قاعدے بتلائے جائیں۔

(۵) عربی زبان میں تذکیر و تانیث بنانے کے قاعدے بہت آسان ہوتے ہیں۔ اس لئے ابتدائی جماعتوں ہی میں طلبا ان سے بخوبی واقف کرائے جا سکتے ہیں۔ مگر تذکیر و تانیث کے عام قاعدوں کے مستثنیات کو ان کی استعداد کا لحاظ کرتے ہوئے رفتہ رفتہ تھوڑے تھوڑے کر کے سمجھایا جائے۔

(۶) اعداد صفتی و ذاتی عموماً ابتدا میں نہیں بتلائے جاتے۔ ابتدا ہی سے ان کے استعمال کی مشق کرائی جائے۔ ہاں قواعد کے لحاظ سے ان کے استعمال کے مواقع آگے چل کر بتلائے جا سکتے ہیں۔

اگر متذکرہ بالا ہدایت پر عمل کیا جائے تو یقین ہے کہ طلبا مختصر جملوں کو سمجھنے کے قابل ہو جائیں گے۔ اور ایسے الفاظ کو بھی مختصر جملوں میں استعمال کر سکیں گے جو انھوں نے پڑھے ہیں۔ اس منزل پر پہنچنے کے بعد مدرس ان قاعدوں کا ایک دفعہ اعادہ کرے جو اب تک پڑھائے گئے ہیں۔ اس کے بعد ذیل کے بتائے ہوئے سلسلے پر عمل پیرا ہو تو بہتر ہے۔

(۱) ضمائر منفصل بتلائے جائیں اور طلبا کو ضمائر منفصل جملوں میں استعمال کرنے کے طریقوں سے بخوبی واقف کرایا جائے۔ انھیں صرف وہی ضمائری سابقے Pronominal suffixes بتلائے جائیں جو اسم کی مختلف قسموں کے ساتھ استعمال کئے جاتے ہیں اس کام کے لئے مدرس سبق

کی تیاری اچھی طرح کرلیا کرے اور کافی مقدار میں مشق بہم پہنچائے ۔لیکن وہ ضمائری سابقے نہ بتلائے جائیں جو افعال کے ساتھ آتے ہیں جب طالب علم افعال کی گردان سیکھ لیں گے تو وہ بہ آسانی ان سے خود واقف ہوجائیں گے ۔اس وقت مدرس کا یہ فرض ہے کہ افعالی سابقوں اور اسمی سابقوں کا مقابلہ کرکے انھیں ان دونوں کے باہمی فرق سے بخوبی واقف کرائے ۔

(۲) ضمائر کا بیان ختم کرنے کے بعد صفت کا بیان شروع کیا جائے ۔واحد وجمع مذکر و مونث کے ساتھ صفت کے استعمال کا طریقہ بتلایا جائے ۔اور اس کے ساتھ ساتھ تنہیٹا Articles "ال" اور "عن" کا استعمال بھی اب مزید وضاحت کے ساتھ بتلایا جائے ۔اور چھوٹے چھوٹے اسمیہ جملوں کے ذریعے ان کے استعمال کی کافی مشق کرائی جائے ۔اس کے بعد حروف ربط Prepositions حروف عطف اور ضمائر اشارہ کے استعمال کے طریقے حسب ضرورت طلبا کی استعداد کا بغور اندازہ کرتے ہوئے بتلاتے جائیں لیکن حروف ربط کا نحومی اثر جو ان جملوں پر پڑتا ہے اسے تفصیل سے بتانے کی ابھی چنداں ضرورت نہیں ۔اس اثر کو صرف اسی قدر واضح کیا جائے جس کی ضرورت ناگزیر ہوتی ہے ۔

(۳) فعل ۔فعل کے بیان کا آغاز فعل ثلاثی زمانہ ماضی Triliteral verb in Past tense سے کیا جائے ۔مضارع اور امر Imperative کا بیان متعاقب بتلایا جائے افعال ثلاثی کے پہلے سبق کے لئے جو فعل استعمال کیا جائے اس میں ایسے حروف نہ آنے پائیں جن کا تلفظ طلبا کے لئے مشکل ہو ۔پوری گردان Paradigm وقت واحد میں نہ بتلائی جائے بلکہ مختلف صیغے چھوٹے چھوٹے جملوں میں منتخبہ فعل کے ساتھ بتلائے جائیں ۔اس طرح بتدریج تمثیلی جملوں کے ذریعے گردان کو ختم کیا جائے تاکہ طلبا بہ آسانی اس گردان سے واقف ہوجائیں جو قواعد کی کتاب میں درج ہوتی ہے ۔اس موقع پر مادری زبان میں ایسے جملے عربی ترجمے کے لئے دئیے جائیں جن میں اسی فعل کے مختلف صیغے استعمال کئے گئے ہوں ۔اس کے بعد چند اور فعل دے کر طلبا سے عربی میں ان کی گردان بنوائی جائے اور مختلف جملوں میں استعمال کرایا جائے ۔گر ہر سبق میں مدرس کی یہ کوشش رہے کہ طلبا حتی الامکان نئے الفاظ سیکھتے جائیں تاکہ ان کے حافظے میں الفاظ کا کافی ذخیرہ جمع ہوتا جائے ۔فعل ثلاثی زمانہ ماضی کے بعد auxiliary verb کا بیان شروع کیا جائے ۔اس کے ساتھ طلبا کو چند ضروری فعل نہی بنانے کے طریقے اور کلمات استفہام سکھائے جائیں ۔اس طرح طلبا کو استفہامیہ و فعل نہی کے جملے بنانا آجائے گا فعل ثلاثی ماضی کا بیان اس طرح ختم کرنے کے بعد مضارع کا بیان شروع کیا جائے اور اس بیان کو بھی اسی طرح ختم کیا جائے جس طرح کے ماضی کے بیان کو ختم کیا گیا ہے ۔مضارع کے بعد

امر کا بیان شروع کیا جائے۔ اسم فاعل اور اسم مفعول فعل متعدی معروف کے ساتھ بتلائے جائیں۔ پھر اسم مصدر سمجھایا جائے۔ اور اسی ترتیب کے ساتھ جس طرح کے متعدی معروف کو سمجھایا گیا ہے متعدی مجہول بھی سمجھایا جائے اس کے بعد ابھی فعل کی بعض مشکل قسمیں باقی رہتی ہیں مثلاً (۱) افعال ناقص مع تعلیلات (۲) مختلف ابواب افعال۔ پہلے صرف وہی افعال ناقص بتلائے جائیں جن میں بہت کم تعلیلات آتی ہوں۔ اور انھیں بھی اوپر بتلائے ہوئے طریقے پر تمثیلی جملوں کے ذریعے سمجھایا جائے اور پرانے طریقے کی طویل گردانوں کو رٹانے سے احتراز کیا جائے۔

(۳) افعال ثلاثی کی صوت کے vocalization لحاظ سے پانچ مختلف شکلیں ہو سکتی ہیں اور یہ عمل صرف چند خاص الفاظ کی حد تک محدود ہے۔ چونکہ اس قسم کی تبدیلیاں ہندوستانی یا غیر سامی زبانوں میں مروج نہیں ہیں اس لئے مدرس طلبا کو عربی زبان کی اس نادر خصوصیت سے بخوبی واقف کرائے۔

**ب ابواب افعال**

افعال ثلاثی کے تقریباً ۱۵ ابواب بتلائے جاتے ہیں۔ لیکن اس میں سے صرف ۱۱ یا ۱۲ ابواب اہم ہیں۔ پھر ہر ایک باب کی جدا خاصیتیں Properties ہوتی ہیں اساتذہ عموماً ان خاصیتوں کو رٹاتے ہیں۔ اس طرح طالب علموں کو بہت کم اس بات سے واقف ہونے کا موقع ملتا ہے کہ باب کی کیا اہمیت ہوتی ہے اور خاصیت کا کیا مفہوم ہے۔ اور مدرسین جب طلبا سے زبانی یاد کرنے کے متعلق اطمینان کر لیتے ہیں تو سمجھ جاتے ہیں کہ طلبا نے انھیں اچھی طرح سمجھ لیا ہے۔ چونکہ یہ طریقہ مفید نہیں ہے اس لئے مثالوں کے ذریعے ابواب اور خاصیتوں کو واضح کیا جائے۔ اس کی آسان صورت یہ ہے کہ پہلے مدرس فارسی اور انگریزی سے جملے منتخب کر کے ان زبانوں کی فعل کی گردانوں کے باہمی فرق کو واضح کرے اس کے بعد عربی افعال کے ابواب اور خاصیتوں کو مثالوں کے ذریعے طلبا کے ذہن نشین کرایا جائے۔ اس موقع پر دیسی زبان کے ایسے جملے منتخب کر کے جن میں فعل کے ابواب کی مختلف صورتیں آئی ہوں عربی میں ترجمہ کرنے کے لئے دئیے جائیں۔ اس کے بعد انھیں وہ قاعدے بتلائے جائیں جن کے وجہ سے فعل کی صورتیں بدلتی جاتی ہیں۔

افعال رباعی quadriliteral کے تین باب ہیں ان کو بھی بتلائے ہوئے طریقے پر ختم کیا جائے۔ فعل ناقص irregular verb کا بیان عربی صرف میں بہت مشکل سمجھا جاتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ قدیم صرفیوں نے اس کو سلیس بنانے کی کوشش نہیں کی ہے۔ اس لئے افعال ناقص کے قاعدوں کو مدرسین حتی الامکان آسان بنا کر پیش کرنے کی کوشش کرے اس طرح بہت سے غیر ضروری تعلیلات کے قاعدوں سے نجات مل جائے گی۔

**س۔ اسمائے افعال** Nouns derived from verbs عربی میں دو قسم کے اسم ہوتے ہیں۔ (۱) اسم Noun Substantive (۲) اسمائے افعال یعنی وہ اسم جو فعل سے بنائے جاتے ہیں۔ اسم کا بیان پہلے پڑھایا جائے۔ لیکن اسمائے افعال طلبا کو فعل کا بیان ختم ہونے کے بعد بتلائے جائیں۔

**د۔ حروف ربط** Prepositions عربی میں حروف ربط اہم خصوصیت رکھتے ہیں۔ جس طرح فعل کی مختلف صورتوں میں بعض وقت ذراسی تبدیلی کی وجہ سے معنوں میں خاص فرق ہوجاتا ہے۔ اسی طرح حروف ربط بھی فعل کے ساتھ مل کر اس کے معنوں میں خاص فرق پیدا کر دیتے ہیں۔ اس قسم کا استعمال زیادہ تر محاورات پر منحصر ہے فرہنگ سے اس قسم کے استعمال کے متعلق کافی مواد مل سکتا ہے۔

**ج۔ نحو** صرف کی تعلیم اچھی طرح ختم ہونے کے بعد نحو کی تعلیم شروع ہونی چاہیئے۔ نحوی قاعدوں کو بھی صرف کے قاعدوں کی طرح بتلاتے ہوئے طریقہ پر مثالوں کے ذریعہ طلبا کے ذہن نشین کرائے جائیں۔

**نصاب درسیہ** Course of Study اگرچہ مدرس کو مقررہ نصاب کی پابندی لازمی ہوتی ہے لیکن مدرس کو اختیار ہے کہ وہ اپنے طلبا کی استعداد کا ٹھیک اندازہ کرتے ہوئے اپنے طریقے پر نصاب کو ختم کرتا جائے۔ ہمارے مدارس کے لئے شام و مصر کے مدارس کی درسیہ کتابوں کو نصاب میں داخل کیا جائے تو بہتر ہوگا۔ اس وجہ سے کہ وہاں کی بعض درسیہ کتب ایسی ہیں جو ہمارے مدارس کے لئے بھی مفید ثابت ہوں گی۔

ابتدائی جماعتوں میں ایسی کتابیں رکھی جائیں جن میں پوری عبارت معرب ہو اور اعراب واضح طور پر پڑھے جاسکتے ہوں۔ جب طلبا کچھ عربی میں ترقی کرلیں تو اس کے بعد ایسی کتابیں نصاب میں رکھی جائیں جن میں آسان عبارت پر اعراب کا التزام نہ ہو۔ اس سے یہ فائدہ ہوگا کہ طلبا نحوی تعلیم حاصل کئے بغیر عربی عبارت صحیح پڑھنے کے عادی ہوتے جائیں گے۔ اور اعلیٰ جماعتوں میں پہنچنے کے بعد جب وہ صرف و نحو کے قاعدوں سے واقف ہوجائیں گے تو اعراب کی نسبت بہت آسانی پیش آئے گی۔ جماعت ہائے فوقانیہ میں ایسی کتابیں استعمال کی جائیں جن میں صرف وہی الفاظ معرب ہوں جن کے معرب نہ ہونے کی وجہ سے ان کے معنی کی نسبت اشتباہ کا اندیشہ ہوتا ہو اور باقی سب عبارت بلا اعراب ہو۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ فوقانیہ کی امتحانی جماعتوں میں اعراب نہ دی ہوئی عبارت کو صحیح اصول پر پڑھنا بھی نصاب میں داخل سمجھا جاتا ہے۔

ترجمے اور مضمون نویسی کی مشق بھی ضروری ہے۔ ترجمے کے لئے اُردو سے عربی یا عربی سے اُردو میں ترجمہ کرنے کی مشق کرائی جائے۔

**لغت اور اس کا استعمال** چونکہ عربی لغات ماخذ کے اصول پر مرتب کی جاتی ہیں۔ اس وجہ سے طلبا کے لئے لغت کا استعمال آسان کام نہیں ہوتا جب تک طالب علم عربی صرف سے اچھی طرح واقف نہ ہو لغت کا استعمال نہیں کرسکتا۔ اس لئے طالب علم کو لغت استعمال کرنے کی اس وقت اجازت دی جائے جب کہ اس نے صرف کا بیان بخوبی ختم کرلیا ہو۔

عربی میں دو قسم کی لغات پائی جاتی ہیں۔ ایک تو وہ جو فرہنگ کہلاتی ہے۔ دوسری وہ جو جدید طریقہ پر حروف تہجی کے لحاظ سے مرتب کی گئی ہیں۔ بہ نسبت اولذکر کے موخر الذکر طلبا کے لئے مفید ہوتی ہیں جب طلبا میں لغت استعمال کرنے کی کافی صلاحیت پیدا ہوجائے تو وہ فرہنگ بھی استعمال کرسکتے ہیں مخفی نہ رہے کہ جامعہ میں داخل ہونے سے پہلے طلبا فرہنگ استعمال کرنے کے قابل ہوجائیں۔

ہمارے مدارس میں اکثر یہ دیکھا جاتا ہے کہ طلبا مشکل الفاظ کے معنیٰ استاد سے پوچھ کر درسیہ کتابوں میں سطروں کے درمیان لکھ لیا کرتے ہیں۔ یہ نہایت مذموم طریقہ ہے۔ اس لئے مدرس طلبا کو ہدایت کرے کہ وہ مشکل الفاظ کی حسب ضرورت ایک فہرست تیار کریں۔ اور اس کے بعد وہ ان سے الفاظ کے ماخذ دریافت کرے۔ جب طالب علم کو ہر ایک لفظ کا ماخذ معلوم ہوجائے تو وہ لغت کے ذریعے معنیٰ معلوم کرکے ہر ایک لفظ کے محاذی لکھتا جائے۔ پھر مدرس اس فہرست پر سرسری نظر ڈال کر غلطیوں کو درست کرلیا کرے۔ اگرچہ یہ ذرا دقت طلب کام ہے مگر ایک فرض شناس مدرس اگر ذرا سی محنت برداشت کرلے تو طلبا میں اس مشق کی نسبت کافی دلچسپی پیدا ہوجائے گی۔ اور یہ دلچسپی طالب علم کے لئے آئندہ بہت مفید ثابت ہوگی اور وہ صرف میں اچھی مہارت پیدا کرلے گا۔

ہندوستانی طلبا اکثر عربی الفاظ کو غلط معنوں میں استعمال کرتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اردو اور فارسی میں بہت سے عربی الفاظ داخل ہوگئے ہیں۔ مگر ان زبانوں میں یہ الفاظ اصلی معنیٰ نہیں رکھتے بلکہ اصطلاحی۔ لیکن طلبا ان الفاظ کو عربی عبارت میں اصطلاحی معنوں میں استعمال کرتے ہیں جس کی وجہ سے عبارت اکثر بے معنیٰ ہوجاتی ہے۔ بعض وقت طلبا اردو یا فارسی محاوروں کا عربی میں لفظی ترجمہ کردیتے ہیں جس کی وجہ سے اصلی مفہوم فوت ہوجاتا ہے۔ اس لئے مدرس طلبا کو اس قسم کی غلطیوں کی نسبت کافی ہدایت دیا کرے تاکہ اُن کی عربی عبارت عربی خصوصیات سے مبرا نہ ہو۔

ہمارے خیال میں حسب ذیل کتب کے مطالعہ سے ہمارے طریقہ کی کافی وضاحت ہوسکتی ہے

اور یوں بھی ان کا مطالعہ عربی کے اساتذہ کے لئے مفید ثابت ہوگا۔

## ۱۔ درسیہ کتب

(۱) مرقات الجنی از Cheikho مطبوعہ بیروت (۲) مجانی الادب از Cheikho مطبوعہ بیروت

(۳) سلاسل القرا مطبوعہ قاہرہ (۴) القراۃ الراشدہ از محمد عبید مطبوعہ قاہرہ

(۵) The Phonetics of Arabic by Gairdner London عربی صوتیات کے مطالعے کے لئے مفید کتاب ہے۔

## ب۔ قواعد و مضمون

(۱) Arabic Grammar by Thacker جمیل الدین صاحب فاروقی حیدرآبادی نے اس کا اردو ترجمہ بھی کیا ہے۔

(۲) مبادی العربیہ چار حصے از R. Shartuni مطبوعہ کیاتھلک پریس بیروت

(۳) Arabic Grammar by Wright Cambridge

(۴) النحو الوضیہ از مصطفیٰ امین مطبوعہ قاہرہ (۵) تمرینۃ الطلاب صرف نحو از شرطونی مطبوعہ قاہرہ

(۶) درجات الانشار از Nagib Habaqa مطبوعہ کیاتھلک پریس بیروت

(۷) الشہابۃ الثاقب فی صنعت الکاتب از Said ash Shartuni مطبوعہ کیاتھلک پریس بیروت

## ج۔ لغات

(۱) الفرائد الدریہ از J. G. Hava مطبوعہ کیاتھلک پریس بیروت

(۲) المنجد Almunjid از L. Maluf کیاتھلک پریس بیروت

(۳) اقرب الموارد از Rashid esh Shartuni مطبوعہ کیاتھلک پریس بیروت

(۴) لسان العرب مطبوعہ قاہرہ (۵) تاج العروس مطبوعہ قاہرہ فقط

مرتبہ غلام جیلانی وسطانیہ شاہ گنج

# تعلیمی ڈرائنگ

مندرجہ ذیل تصویریں جو چھوٹے لڑکوں کے لئے ہیں چند سیدھے صاف خطوط اور نقطوں سے

بن جاتی ہیں کہیں کوئی پیچ و خم یا دشواری ان کے تیار کرنے میں نہیں ہے تعلیمی ڈرائینگ کا یہی مقصد ہے کہ بلا تضیع وقت محض چند خطوط کے ذریعہ طلبہ کو اشیا کا تصور دلایا جائے قصہ گوئی یا ادب کی تعلیم میں مدرس ان سے کام لے سکتا ہے اس کے علاوہ ڈرائینگ ماسٹر اور مدرس دستی مشاغل طلبہ سے اس قسم کی تصاویر بھی تیار کرا سکتے ہیں یا Stick laying سٹکوں کے ذریعہ سے طلبہ کو نہایت ہی دلچسپ اور مفید کام میں مصروف رکھا جا سکتا ہے۔

مدارس میں عام طور پر آلات تعلیمی کے نہ ہونے کی چیخ و پکار سنی جاتی ہے اساتذہ صاحبان تھوڑی بہت دلچسپی لیں تو بیشتر آلات اور نقشہ وغیرہ بآسانی خود تیار کر سکتے ہیں۔ قارئین نیچر اس کے امکانات پر قلم اٹھائیں اور مشورہ دیں تو یقیناً فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔

(ادارہ)



# تعلیمی تفریح

عالیجناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و ضلع اطراف بلدہ نے بتاریخ ۵ ۲ بہمن سنہ ۱۳۴۱ف روز سہ شنبہ مدرسہ ہذا کا اچانک معائنہ فرمایا اور اس موقع پر جناب مولوی نظیر حسین شریف صاحب ناظر مدارس بلدہ بھی ہمراہ تھے۔ معائنہ کے دوران میں عالیجناب صدر مہتمم صاحب نے دریافت فرمایا کہ کیا پھر کبھی طلبہ کو تعلیمی تفریح کرائی گئی تھی۔ عرض کیا گیا کہ سنہ ۳۶ف کی تعلیمی تفریح کے بعد پھر تفریح کا کوئی موقع نہیں ملا کیونکہ ہر سال طاعون اور وبائی امراض پھوٹ پڑے تھے۔ اس سال آب و ہوا صاف ہے۔ عالیجناب ممدوح نے ارشاد فرمایا کہ اس سال بچوں کو تعلیمی تفریح کرائی جائے۔ چنانچہ باتباع ارشاد گرامی اساتذہ صاحبان مدرسہ کی کمیٹی بنی اور پروگرام تیار کیا گیا کہ مدرسہ سے نکل کر پہلے فلٹر بیڈ آصف نگر چلیں۔ اس کے بعد قطب شاہی گنبدوں کو جائیں۔ یہ پرانی عظمتوں کی یادگار ہے اور یہیں تاریخی مواد آسانی سے مشاہدہ میں آسکتا ہے۔ ان گنبدوں میں آرام کرنے والی ہستیوں کی کہانیاں سننے کے بعد جو نقوش بچوں کے دل و دماغ پر مرتسم ہوں گے وہ کبھی نہیں مٹیں گے۔ یہاں دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد قلعہ گولکنڈہ کی سیر کریں۔ یہ وہ مقام ہے کہ جس کی شہرت نے ارباب ذوق و بصیرت کے دلوں میں دیکھنے کی تمنا پیدا کی اور لوگ دور دور سے اس کے دیکھنے کو چلے آتے ہیں۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد زمانہ حاضرہ کے مشہور تالاب عثمان ساگر اور حمایت ساگر کا معائنہ کریں اور واپسی میں میر عالم کا تالاب دیکھتے ہوئے گھر پہونچ جائیں۔

**بیش بہا ہدایات** عالیجناب صدر مہتمم صاحب نے اس معاملہ میں بہت زیادہ دلچسپی لی اور ہر کام میں بڑی امداد فرمائی۔ جناب ہی کی ہدایتوں و رہنمائی میں تعلیمی تفریح کی دشوار گزار منزل آسانی سے طے ہو گئی۔ اس موقع پر وقتاً فوقتاً جو ہدایات فرمائی جاتی رہی ہیں۔ وہ ذیل میں عرض کی جاتی ہیں۔

۱۔ (۵۰) فیصدی یا اس سے زیادہ طلبہ تعلیمی تفریح کیلئے تیار ہوں تو اس روز مدرسہ بند کیا جائے اور اگر اس سے کم ہوں تو ایک وقت مدرسہ رکھکر تعلیم دیجائے اور بعد کے نصف دن میں مدرسہ بند کر کے تعلیمی تفریح کرائی جائے۔

۲۔ تعلیمی تفریح کے لئے یہ ضروری نہیں کہ دور کے مقامات ہی کو لے جایا جائے۔ باغ عام کی نمائش گاہ اور چمن افضل گنج کی تفریح کرائی جا سکتی ہے۔ یہاں بھی بہت سے کام کے باتیں ملیں گی۔ نیچر اسٹڈی کے لئے اس سے بہتر مقام نہیں ہو سکتا۔

۳۔ مدرسین اس تفریح میں جو کچھ بتانا چاہتے ہیں اس کے لئے پہلے ہی سے خود تیار ہو جائیں اور اس مقام کے متعلق جملہ معلومات سے واقف ہو کر جائیں۔

۴۔ طلبہ کو تیار رہنا چاہئے یعنے یہ کہ ان کے ساتھ کاغذ اور قلم رہے۔

۵۔ طلبہ سے کام لیا جائے۔ مدرس صرف ان کی رہبری کرتا رہے۔ اس سے ان میں خود تحقیق کرنے کا مادہ پیدا ہو جائے گا۔ اور جو بات وہ اپنے طور پر حاصل کریں گے وہ ہمیشہ یاد رہے گی۔

ان ہدایات کی روشنی میں بچوں کی تفریح کرائی گئی۔

۳۰ رفروردی ۱۳۴۱ف روز پنجشنبہ کو مدرسہ صبح ۸ بجے سے رکھا گیا اور دو گھنٹے تک تعلیم دی گئی۔ روانگی اس کے بعد موٹروں میں پہلے خورد ونوش کا سامان قرینہ سے رکھا گیا۔ اور پھر چلنے والے طلبہ کو بٹھایا گیا باقی طلبہ کو مکان جانے کی اجازت دی گئی۔ مدرسہ سے ساڑھے دس بجے روانہ ہوئے جس وقت ہم مدرسہ سے روانہ ہو رہے تھے اولیا طلبہ بھی موجود تھے ان کو اس انتظام اور بچوں کی حفاظت کا کامل اطمینان ہو گیا۔

فلٹر بیڈ پونے گیارہ بجے فلٹر ہاوس آصف نگر پہونچے۔ جناب مولوی سید عبد العزیز صاحب انچارج آفسر ہمارے انتظار میں تھے۔ یہاں بچوں کے تین فریق کئے گئے۔ اس ترتیب کے ساتھ ہر چیز کا معائنہ کرایا گیا۔ پہلے وہاں گئے جہاں عثمان ساگر کا پانی نہر کے ذریعہ داخل ہو رہا ہے اور اس نہر پر ایک پائپ لے جایا گیا ہے جس میں متعدد سوراخ ہیں۔ ان میں سے پھٹکری جو برقی قوت سے پہنچائی جا رہی ہے بہتے پانی پر گرتی ہے۔ اس سے معمولی طور پر پانی صاف ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد اس سے ملحق خوبصورت سنگ بستہ عمارت میں پہونچے۔ اس میں ایک چھوٹا سا حوض ہے جو سطح زمین سے تقریباً ایک گز اونچا ہے۔ اور آئینہ سے ڈھکا ہوا ہے۔ اس میں اندر کی حالت صاف دکھائی دے رہی ہے۔ یہی وہ جگہ ہے جہاں پھٹکری حل ہونے کے بعد جمع کر کے مشین کے ذریعہ باہر بھیجی جاتی ہے اور اسی کمرہ میں ایک میٹر بھی لگا ہوا ہے اس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ کس قدر پانی باہر بھیجا گیا۔ اس کے بعد سیڑھیاں چڑھ کر اوپر کے حصے میں داخل ہوئے وہاں متعدد حوض ہیں جن میں سے صرف دو حوض میں پھٹکری بھری پڑی تھی۔ اور باقی حوض خالی تھے۔ اور وہاں سے جب باہر آئے تو تین بہت بڑے حوض پانی سے بھرے پڑے ملے۔ یہ وہی پانی ہے جو پھٹکری کی آمیزش کے بعد یہاں جمع کیا گیا ہے اس عمارت سے ذرا ہٹ کر ایک اور سنگ بستہ خوبصورت عمارت ہے۔ اس میں بارہ حوض مستطیل شکل کے بنے ہوئے ہیں جو سطح زمین سے تقریباً سات فٹ بلند ہیں۔ جا بجا سیڑھیاں لگا دی گئی ہیں ان کے ذریعہ نیچے آیا جا سکتا ہے۔ ان تمام حوضوں میں ریت بچھی ہوئی ہے اور ان میں ایک ایک فٹ

سے زیادہ پانی بھی ہے۔ ان میں سے ہر روز چھ حوض دھوے جاتے ہیں۔ یہاں قابل ذکر بات یہ ہے کہ جناب مولوی سید عبدالعزیز صاحب نے ایک حوض ہمارے سامنے دھلوا کر بتانے کے لئے رکھ چھوڑا تھا۔ اسی کمرہ میں ہوا کا ایک میٹر بھی لگا ہوا ہے۔ حوض دھونے سے پہلے مشین چالو کر کے اس میں ہوا بھری جاتی ہے۔ اور مقررہ مقدار تک پہونچنے پر مشین بند کر دیا جاتا ہے چنانچہ یہ عمل ہمارے سامنے کر کے دکھایا گیا۔

جن پائپ کے ذریعہ باہر کے حوضوں کا پانی اندر کے حوضوں میں داخل ہوتا ہے ان ہی پائپوں کے میٹر کے ذریعہ ہوا داخل کیجاتی ہے اور یہ پائپ حوض کے سطح پر ہوتا ہے اور اس سطح پر ریت بھی بچھی رہتی ہے اور ان حوضوں میں دو پائپ پانی خارج کرنے کے لئے لگا دیئے گئے ہیں۔ ایک سے غلیظ دوسرے سے صاف کیا ہوا پانی خارج ہوتا ہے۔ غرض پانی کی آمد کو بند کر کے ہوا کو چھوڑا گیا۔ اس سے ایک دم ریت کھولنے لگی۔ ریت اور پانی کی حرکت سے ایک قسم کی آواز پیدا ہوگئی۔ یہ عمل تقریباً دس بارہ منٹ تک ہوتا رہا۔ اس طریقہ عمل سے پانی غلیظ ہوگیا۔ اس کے بعد ہوا بند کر دی گئی۔ اس غلیظ پانی کو خارج کرنے کے لئے باہر کے حوض کا پانی جو پائپ کے ذریعہ اندر داخل ہوتا ہے اور جو تھوڑی دیر کے لئے روکدیا گیا تھا پھر جاری کر دیا گیا۔ اس سے سطح پر نیا پانی آکر جمع ہونے لگا تو یہ غلیظ پانی جو اوپر تھا خود باہر خارج ہوگیا۔ یہ دو فٹ غلیظ پانی تقریباً آدھ گھنٹہ تک خارج ہوجاتا ہے۔ اور اس کی جگہ دوسرا نیا پانی آجاتا ہے۔ اس طریقہ سے سطح پر کی ریت خود بخود صاف ہوجاتی ہے۔ ان تمام کاموں کو دیکھ کر طلبہ اور اساتذہ ششدر رہ گئے جب نیچے آئے تو اسی ہال میں ایک بٹیر دیکھا اور اس کے پاس کئی کلورین سے بھرے ہوئے آہنی بند بوتل رکھے ہوئے ہیں۔ ان میں سے ایک بوتل تار کے ذریعہ میٹر سے ملحق ہے۔ اور یہ میٹر سے کلورین مشین کے ذریعہ صاف شدہ پانی میں بہت ہی کم مقدار میں ملائی جاتی ہے۔ یہ عمل ۲۴ گھنٹے برابر ہوتا رہتا ہے۔ اس دوا کی تاثیر سے بہت چھوٹے چھوٹے کیڑے جو خوردبین کے بغیر نہیں دکھائی دے جاتے ہلاک ہوجاتے ہیں اور اس کی بو بہت ہی ناخوش گوار ہوتی ہے اس کے سونگھنے سے دم گھٹنے لگتا ہے۔ یہ دوا بہت ہی کم مقدار میں ملائی جاتی ہے جس سے پانی کا ذائقہ بدلنے نہیں پاتا۔ اور صحت کیلئے مضر بھی نہیں ہوتا

یہ دوا ملا ہوا پانی عمارت کے باہر ایک بہت بڑے زیر زمین حوض میں جمع کیا جاتا ہے۔ اس میں ہوا داخل ہونے کے لئے اس کی چھت پر جو سطح اس سے دو فٹ اونچی ہے متعدد چمنیاں لگی ہوئی ہیں اس سے ذرا ہٹ کر ایک اور رکھلا ہوا چھوٹا حوض ہے۔ اس میں پانی کا بہت بڑا پائپ آہنی زیر زمین حوض سے لایا گیا ہے اور اس پائپ سے اتنا ہی بڑا دوسرا آہنی پائپ جوڑ دیا گیا ہے۔ اس کے ذریعہ پانی شہر کو بھیجا جاتا ہے۔

جناب مولوی سید عبدالعزیز صاحب نے فرمایا کہ روزانہ تقریباً ایک کروڑ دس لاکھ گیالن پانی سپلائی

کیا جاتا ہے۔ اور یہاں ایک عملہ بھی ہے جو ۲۴ گھنٹے باری باری سے کام کرتا ہے۔ اور دو نگرانکار ہیں ایک دن میں اور دوسرے رات میں حاضر رہتے ہیں۔ اس کے سالانہ مصارف (۶۰) ہزار ہوتے ہیں۔

یہ وہ مقام ہے جہاں پانی آتا۔ جمع ہوتا۔ صاف کیا جاتا اور پھر باہر بھیجا جاتا ہے۔ مگر کہیں بھی پانی اور کیچڑ دیکھی نہیں گئی۔ ہر جگہ خشک اور پاک صاف اس قدر کہ طبیعت خوش ہو جاتی ہے۔ اور عمارت کے باہر حسن قرینہ اور باقاعدگی کے ساتھ چمن بندی کی گئی ہے۔ اس سے کارکنان فلٹر بیڈ کے حسن ذوق کا پتہ چلتا ہے۔

مولوی سید عبدالعزیز صاحب کے حسن اخلاق کا مدرسہ معترف ہے۔ آپ نے اپنا قیمتی وقت ضائع کر کے ہر ایک بات تفصیل کے ساتھ بتلائی اس کا مدرسہ ہذا پر بہت ہی اثر ہوا۔ اور مدرسہ جناب ممدوح کا خلوص دل کے ساتھ شکریہ ادا کرتا ہے۔

**قطب شاہی گنبدیں** ہمارا خیال تھا کہ ہم فلٹر بیڈ آصف نگر سے آدھ گھنٹہ میں فارغ ہو کر نکلیں گے۔ حوض صاف کرا کے دکھانے کی وجہ سے ایک گھنٹہ سے زیادہ وقت صرف ہو گیا یہاں سے ۱۱ بجکر ۵ منٹ پر نکلے اور ۱۰ منٹ میں گنبد ہائے قطب شاہی پہنچ گئے۔ قلعہ کی پلٹن کے ایک حوالدار رستم علی صاحب اور ایک سپاہی ہمارے لئے پہلے ہی سے آگئے تھے۔ یہاں بھی طلبہ کے تین فریق کر کے گنبدوں کا معائنہ شروع کیا گیا۔

ان گنبدوں کے معائنہ سے کوئی نئی بات معلوم نہیں ہوئی۔ کیونکہ ان میں کوئی تغیر نہیں ہوا بالکل ایسی حالت میں ہیں جو آج سے چھ سال پہلے تھی۔ لیکن اس عرصہ میں بہت سے نئے طلبہ اور اساتذہ مدرسہ میں آگئے اس لئے ان کا معائنہ کر لینا ان کے لئے اچھا ہوا۔

گو گنبدیں اسی ترتیب کے ساتھ نہیں بنی ہوئی ہیں جس ترتیب کے ساتھ بادشاہوں نے جلوس کیا۔ مگر بچوں کے ذہن نشین ہونے کے لئے بادشاہوں کی ترتیب کے لحاظ سے گنبدوں کا معائنہ کرایا گیا۔

۱۔ سلطان محمد قلی قطب شاہ:۔ جب سلطان محمد قلی قطب شاہ کی گنبد پر پہونچے جو قطب شاہی سلطنت کا بانی تھا تو بچوں کو اس کی ابتدائی حالات سے واقف کرایا گیا۔ اور یہ بھی بتایا گیا کہ اس نے کس طرح سلطنت بہمنی سے تعلق منقطع کر کے اپنی بادشاہی کا اعلان کر دیا اس کی گنبد بالکل معمولی ہے۔ اسمیں کوئی خاص تعمیری حسن کاری کو دخل نہیں ہے۔ البتہ تعویذ سنگ موسیٰ کی بنی ہوئی ہے جس پر قرآن مجید کے آیات کندہ ہیں۔ اور یہ بات یہاں خاص طور پر معلوم کرائی گئی کہ ہمارے بادشاہ ذیجاہ نواب میر عثمان علیخاں بہادر نے ان باقیات الصالحات کی داغ دوزی اور ترمیم کر کے ان پر کتبے لگا دئیے ہیں۔ اس گنبد کے دروازہ پر جو کتبہ نصب ہے اس میں سنہ ولادت ۸۹۰ھ جلوس ۹۰۶ھ اور انتقال ۹۵۰ھ درج ہے۔

۲۔ سلطان جمشید قلی قطب شاہ :۔ اس قطب شاہی خاندان کا یہ دوسرا بادشاہ ہے۔ کہتے ہیں کہ یہ بادشاہ اپنے والد سلطان محمد قلی قطب شاہ کی درازی عمر سے تنگ آگیا تھا اور حکومت کی آرزو میں اس نے اپنے والد کو قتل کرا دیا لیکن افسوس ہے کہ وہ خود بھی زیادہ دنوں سلطنت کرنے نہ پایا۔ ۹۵۰ھ کو تخت پر بیٹھا اور ۹۵۷ھ کو وفات پائی صرف سات سال اس نے حکومت کی اور سنہ جلوس اور وفات کی تاریخ کا کتبہ گنبد کے دروازے پر نصب کیا گیا ہے۔ اس کی گنبد تعمیری حسن کاری کا اچھا نمونہ ہے اور ماہرین آثار قدیمہ کو اس سے بہت کچھ مواد مل سکتا ہے۔

۳۔ سبحان قلی قطب شاہ :۔ اس کے بعد اس کا بیٹا سبحان قلی قطب شاہ بادشاہ ہوا۔ کیونکہ وہ کمسنی میں بادشاہ ہوا تھا اس لئے حکومت سیف خاں کے ہاتھ میں تھی۔ لیکن امرا سیف خاں کی حکومت سے ناراض تھے نتیجہ یہ ہوا کہ سبحان قلی قطب شاہ کو تخت سے اتار دیا گیا۔ یہ بھی ایک عجیب بدنصیب بادشاہ تھا کہ مورخین اس کو بادشاہوں کے سلسلہ میں شمار نہیں کرتے۔ یہی وجہ ہوگی کہ اس کے مزار پر کتبہ بھی نصب نہیں کیا گیا۔

۴۔ سلطان ابراہیم قلی قطب شاہ :۔ کمسن بادشاہ کو تخت سے اتار کے سلطان محمد قلی قطب شاہ کے دوسرے بیٹے ابراہیم قلی کو جو جمشید قلی قطب شاہ کا بھائی تھا تخت پر بٹھایا گیا۔ اس کو اپنے باپ کے ورثہ سے فیاضی اور نصفت پسندی ملی تھی۔ اس کے عہد کے کئی واقعات قابل ذکر ہیں۔

اتلی کوٹ کی لڑائی :۔ سلطنت بہمنی کے ٹکڑے ہونے سے پہلے ویجانگر کے راجہ بہمنی بادشاہوں سے لڑتے رہے۔ مگر ان کو کبھی فتح نصیب نہ ہوئی۔ جب بہمنی سلطنت کے ٹکڑے ٹکڑے ہو کر پانچ علحدہ خودمختار سلطنتیں قایم ہوگئیں تو ویجانگر کے راجاؤں نے ان کی پھوٹ اور نااتفاقی کو غنیمت سمجھا اور موقع سے فائدہ اٹھا کر علحدہ علحدہ ان پانچوں ریاستوں پر تاخت و تاراج شروع کر دی ان راجاؤں کی دست درازیوں سے تنگ آکر حسین نظام شاہ احمد نگر۔ علی عادل شاہ بیجاپور۔ علی برید شاہ بیدر اور ابراہیم قلی قطب شاہ گولکنڈہ آپس میں متحد ہو کر ویجانگر کے ساتھ ایک فیصلہ کن جنگ کرنے کے لیے آمادہ ہوگئے۔ ادھر بیجانگر کے راجہ نے بھی اپنی جرار فوج کے ساتھ دریائے کرشنا کے ایک جانب پڑاؤ ڈالا۔ اور اس طرح مورچہ بندی کر لی کہ دشمن کو سوائے دریا عبور کرنے کے کوئی چارہ نہ تھا۔ مگر اس کے باوجود متحدین نے ایک پوشیدہ راستہ معلوم کر لیا اور صبح ہوتے ہوتے تالی کوٹ کے مقام پر ایسا زبردست حملہ کیا کہ غافل راجہ کے سنبھلنے تک ہزاروں سپاہی کٹ کر ڈھیر ہوگئے۔ مگر ویجانگر کے جانبازوں نے بھی سنبھل کر ہمت اور استقلال کے ساتھ حملہ کو روکا اور پھر ایسا زبردست حملہ کیا کہ مسلمانوں کے قدم اکھڑنے کو تھے کہ راجہ کے مارے جانے کی خبر پہنچی اور راجہ کی فوج بدحواس ہو کر بھاگی متحدین نے اس کا تعاقب کیا اور دارالسلطنت ویجانگر میں داخل ہو کر جی کھول کر بدلا لیا۔

دارالسلطنت کو اس درجہ تاراج کیا کہ پھر پنپنا نصیب نہ ہوا۔

۲۔ ابراہیم قلی قطب شاہ نے عادل شاہی خاندان سے قرابت بھی پیدا کرلی۔

۳۔ اسی بادشاہ کے عہد میں تالاب حسین ساگر اور بہت سی دوسری عمارتیں تیار ہوئیں۔

۴۔ گنبد کے دروازہ پر جو کتبہ نصب کیا گیا ہے اس میں صرف سنہ جلوس ۹۵۷ھ اور وفات ۹۸۱ھ درج ہے۔

۵۔ محمد قلی قطب شاہ:۔ ابراہیم قلی قطب شاہ کا بیٹا تھا۔ اس کی گنبد وسعت۔ پاکیزگی و نفاست میں سب گنبدوں سے ممتاز ہے۔ اس کی چاروں طرف ایک وسیع چبوترہ کا جو اضافہ کیا گیا ہے اس سے اس کی شان بہت بڑھ گئی ہے۔ یہ چبوترہ دراصل ایک وسیع تہ خانہ کی چھت ہے۔ جس کے طول و عرض میں نہایت قرینہ کے ساتھ محراب بنے ہوئے ہیں۔ ان محرابوں کے اندر بالکل وسط میں اس بادشاہ کا اصل مزار ہے۔ یہ محراب اسی طرز پر بنے ہیں جو سٹی کالج کے بنے ہوئے ہیں۔ اس وسیع تہ خانہ کی چھت پر متعدد روشن دانیاں لگائی گئی ہیں۔ ان روشن دانیوں سے ہوا اور روشنی خوب آتی ہے۔ اس گنبد کے چبوترہ کا جنوبی حصہ احاطہ کی دیوار سے باہر ہوگیا ہے۔ اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ گنبد ایک میدان میں بنائی گئی ہے۔

اس بادشاہ نے بھی اپنے بہت سے کارنامے چھوڑے ہیں۔ اس نے کھوئے ہوئے علاقہ فتح کر کے اپنی سلطنت میں داخل کر لئے اور پرانا پل گلزار حوض مکہ مسجد۔ چار مینار اور چار کمانیں بنائیں۔ اور اس نے اپنی محبوبہ کے نام سے ۱۵۸۹ء میں موسیٰ ندی کے کنارے ایک شہر بھاگ نگر نام رکھا۔ اس کی رحم دلی کا یہ حال تھا کہ اپنے عہد حکومت میں کسی کو قتل کا حکم نہیں دیا۔ اس کی فیاضی بھی بے نظیر تھی جب کبھی اس کے محل کے سامنے کوئی برات گزرتی تو اپنی طرف سے دلہا دلہن کو جوڑے اور گھوڑے سے سرفراز کرتا۔ اس کی نیک نیتی کا یہ ثبوت ہے کہ اس کا خزانہ ہمیشہ بھرا رہا۔ اس کے مزار پر جو کتبہ نصب ہے اس پر سنہ جلوس ۹۸۷ھ اور سنہ وفات ۱۰۲۰ھ درج ہے۔ اسی پرفضا مقام پر ہم نے دوپہر کا کھانا کھایا۔

سلطان محمد قطب شاہ:۔ اس کی گنبد دوسری گنبدوں سے بڑی ہے۔ اس کے عہد حکومت میں سلطنت کو زوال آیا اور اس نے شہنشاہ ہندوستان کو خراج دینا قبول کر لیا۔ اس کا سنہ جلوس ۱۰۲۰ھ اور وفات ۱۰۳۵ھ درج ہے۔

سلطان عبداللہ قطب شاہ:۔ گیارہ سال کی عمر میں تخت پر بیٹھا اور ۴۸ سال حکومت کی اور انسٹھ سال کی عمر میں انتقال کیا۔ اسی کے عہد حکومت میں لنگر کی رسم پڑی۔ کہتے ہیں کہ ابتدائی زمانہ حکومت میں وہ ہاتھی پر سوار ہو کر شکار کو جا رہا تھا راستہ میں ہاتھی مست ہو کر فوج سے علٰحدہ ہوگیا۔ اور بادشاہ

کو جنگل میں لے بھاگا۔ بادشاہ کی والدہ حیات بخشی بیگم کو اطلاع ہوئی تو تمام ملازمین کو حکم دیدیا کہ بادشاہ و ہاتھی کی تلاش کریں۔ اور جابجا جنگل میں درختوں پر روٹی پانی کے برتن چھینکوں میں رکھوا دیئے۔ تاکہ بادشاہ کو بھوک اور پیاس کے وقت غذا اور پانی میسر آئے۔ اس انتظام کے علاوہ سید الشہدا حضرت امام حسین علیہ السلام کی جناب میں یہ نذر بھی مانی کہ اگر میرا بچہ بخیر و عافیت واپس آجائے تو محرم کے مہینے میں ہر سال حسینی علم کو لنگر بھجواؤں گی اور جب بادشاہ صحیح سلامت ہاتھی کے ساتھ واپس آیا تو شہر میں بڑی خوشیاں منائی گئیں اور اپنے اقرار کے مطابق لنگر بھجوائی۔ چنانچہ آج تک سرکار کی جانب سے لنگر بھجوائی جاتی ہے۔ اور ایک قابل ذکر واقعہ یہ ہے کہ اس بادشاہ نے اپنی ایک بیٹی کا اورنگ زیب کے بیٹے شہزادہ محمد سلطان کے ساتھ نکاح کر دیا۔

صرف یہ ایک ہی گنبد ہے کہ جس کے کتبہ پر تاریخ جلوس ۱۰۳۵ھ اور انتقال ۱۰۸۳ھ کے علاوہ تاریخ پیدائش ۱۰۲۴ھ بھی کندہ ہے۔

سلطان ابوالحسن تاناشاہ:۔ کہتے ہیں کہ سلطان عبداللہ قطب شاہ کی سب سے چھوٹی بیٹی کی سید سلطان کے ساتھ شادی قرار پائی اور رسومات شروع بھی ہوگئیں۔ بادشاہ کے بڑے داماد سید احمد نے عرض کیا کہ شہزادی کا عقد سید سلطان کے ساتھ اگر ہوگا تو میں اورنگ زیب کے پاس چلا جاؤں گا۔ بادشاہ اور امرا نے اس کو بہت سمجھایا مگر وہ برابر اپنی ہٹ پر قایم رہا۔ بادشاہ نے سید احمد کی خاطر شادی ملتوی کر دی۔ حیات بخشی بیگم نے اپنے بیٹے عبداللہ قطب شاہ سے کہا کہ ابوالحسن میرا قریبی رشتہ دار ہے اس کو اپنی دامادی میں لے لینا مناسب ہے۔ بادشاہ نے اپنی ماں کی رائے سے اتفاق کر لیا اور ابوالحسن کے ساتھ اپنی بیٹی کا عقد کر دیا۔ ابوالحسن قطب شاہی خاندان کا آخری تاجدار ہے۔ اس کی نزاکت اور نفاست کے پچاسوں قصے مشہور ہیں اس نے اپنی زندگی ہی میں اپنے لئے گنبد تیار کرنے کا حکم دیا۔ اس کے تیار ہونے سے قبل شہنشاہ عالمگیر نے گولکنڈہ فتح ہونے کے بعد اس کو گرفتار کر کے دولت آباد بھیجدیا۔ اور یہ بات بھی مشہور ہے کہ اس نے ۱۴ سال طفلی میں ۱۴ سال تحصیل علوم میں، ۱۴ سال سید راجو حسینی قتال کی خدمت میں بسر کئے اور ۱۴ سال جہانبانی کی اور ۱۴ سال قید و بند میں رہ کر ۱۲ ربیع الثانی ۱۱۱۲ھ روز پنجشنبہ کو انتقال کیا اور خلدآباد میں مدفون ہوا۔

**دیگر گنبدیں**۔ اس احاطہ میں بادشاہوں کی گنبدوں کے علاوہ اور بھی گنبدیں ہیں۔ ان کے مختصر حالات بھی عرض کئے جاتے ہیں۔

سلطان محمد امین:۔ سلطان ابراہیم قلی قطب شاہ کی گنبد کے متصل ان کے صاحبزادے سلطان محمد امین کی گنبد ہے۔ بلندی اور گھیر میں کچھ زیادہ بڑی نہیں ہے۔ اس کے اندر قبریں ہیں سلطان

محمد امین کی قبر پر سورہ اخلاص بخط کوفی کندہ ہے اور وہ طغرا نویسی کا بہترین نمونہ ہے۔ کتبہ پر سلطان محمد امین کی تاریخ وفات ۵ ارشعبان ۱۰۶۷ھ درج ہے۔

فاطمہ خانم:- سلطان عبد اللہ قطب شاہ کی گنبد کے روبرو اس کی بیٹی فاطمہ خانم کا مزار ہے اس کے تعویذ پر آیات عربی خط میں کندہ ہیں۔ اس کے مزار پر گنبد بنانے کے بجائے چار دیواری کا حصار کھینچ دیا گیا ہے۔

حیات بخشی بیگم:- یہ بیگم سلطان محمد قطب شاہ کی بی بی اور سلطان عبد اللہ قطب شاہ کی ماں تھی۔ اس کے مزار پر جو گنبد بنائی گئی ہے وہ دوسری گنبدوں سے بہتر ہے۔ اس کی مشرقی جانب سے بلدہ حیدرآباد کی بڑی بڑی عمارتیں مکہ مسجد اور چار مینار دکھائی دیتے ہیں۔ اکثر سیاح اس گنبد کی سیر سے لطف اٹھاتے ہیں۔ اسی بیگم کی بنائی ہوئی مسجد گنبد کی مغربی جانب واقع ہے۔

مرزا نظام الدین احمد:- گنبدوں کے احاطہ کے متصل ایک ناتمام گنبد ہے۔ اس میں جو کتبہ نصب کیا گیا ہے اس پر گنبد ناتمام مرزا نظام الدین احمد۔ تاریخ وفات ۲۶ صفر ۱۰۰۸ھ روز شنبہ کندہ ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تانا شاہ ابو الحسن کا ہم زلف تھا۔

**قلعہ گولکنڈہ** پروگرام کے لحاظ سے قلعہ گولکنڈہ پہونچے۔ گنبدوں سے ۲ بجکر ۴۲ منٹ پر روانہ ہوئے اور بنجارہ دروازہ سے قلعہ میں داخل ہوئے۔ دروازہ پر گولکنڈہ لانسرز کا پہرہ ہے۔ ۱۳۳۶ف میں قلعہ کی جو تفریح کی گئی تھی اس وقت "سنگم" کا معائنہ کر کے مکائی دروازہ سے داخل ہوئے تھے۔ قلعہ میں سب سے پہلے کٹورہ حوض ملا جو ایک مربع شکل میں بنایا گیا ہے۔ اور جس کا ایک ضلع تقریباً ۳۰۰ گز ہوگا۔ اب تو خشک ہے مگر اس زمانہ میں پانی سے بھرا ہوا ہوگا۔ اس کے بالکل وسط میں ایک ہشت کرہ ہے غالباً وہ فوارہ ہوگا۔ یہاں سے بالا حصار پہنچے۔ یہاں بھی قلعہ کی پلٹن کے حولدار گنیش سنگھ اور ایک سپاہی ہمارے منتظر تھے۔ مولوی محمد صدیق صاحب مددگار مدرسہ ہذا یہاں کے متوطن ہیں۔ ان کی موجودگی سے بڑا فائدہ پہنچا۔ مولوی صاحب یہاں کی چپہ چپہ زمین سے خوب واقف ہیں۔ مولوی صاحب نے یہاں کی ہر چیز نہایت وضاحت سے بتائی قریب میں مولوی صاحب ان تمام روایات کو گولکنڈہ کے عنوان سے رسالہ حیدرآباد ٹیچر میں ایک مضمون ہدیہ ناظرین کرنے والے ہیں۔ ۱۳۳۶ف میں جو چیزیں دیکھی گئی ہیں وہ امتداد زمانہ کی وجہ سے نیست و نابود ہوگئی ہیں اور جو کچھ بچ گئی ہیں وہ نہایت خراب خستہ حالت میں پائی گئیں ۔ اور ہر جگہ وحشت برس رہی ہے۔ طلبہ شاہی نشست گاہ پر پہنچنے تک زیادہ محظوظ نہیں ہوئے تھے۔

بالا حصار کے دروازہ میں داخل ہوتے ہی داہنے جانب ایک سہ منزلہ عمارت ملی۔ جو ہر طرف سے بند ہے۔ اس میں قدیم اسلحہ اور قدیم فتیل والی بندوقیں اور کچھ چرمی سامان اور دیگر اشیا رخور ونوش رکھی

ہوئی ہیں۔ یہاں سے کچھ فاصلہ پر پہاڑ کی چڑھائی شروع ہوتی ہے اور سیڑھیاں اس ترکیب سے بنائی گئی ہیں کہ تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر نشست گاہیں بنائی گئی ہیں تاکہ تھکے ماندے لوگ ان پر بیٹھ کر سستا سکیں۔ تقریباً نصف چڑھائی پر ایک مکان بنایا گیا ہے اس کی دہلیز کی بائیں میں سنگ موسیٰ کا ایک کتبہ ہے۔ اس پر صرف ۱۰۵۲ھ صاف پڑھا جاتا ہے۔ باقی حروف مٹ گئے ہیں۔ اس مکان کے متعلق یہ روایت مشہور ہے کہ یہ مکان دراصل انبار خانہ تھا جو سلطان عبداللہ قطب شاہ کے عہد میں جرات خاں کے اہتمام سے تیار کیا گیا تھا۔

اسی انبار خانہ کی چھت پر ایک مسجد بنائی گئی ہے جو قطب شاہی دور کی مساجد کا ایک مختصر اور اچھا نمونہ ہے۔ ابتدائی زمانہ میں مساجد سادہ اور پست مینار والی ہوتی تھیں لیکن دور آخر کی مساجد کے مینار نسبتاً بلند اور مسجد نقش و نگار سے آراستہ ہوتی ہے۔ اس دور کی تمام مساجد کے اندر محراب پر قطب شاہی دور کا امتیازی نشان "پنجہ" کندہ ہے۔

اسی مسجد سے کسی قدر فاصلہ پر ایک چٹان پر مہاکالی کی دیول ہے۔ یہاں ہر سال اساڑہ کے مہینے میں سات جاترا ہوتی ہیں۔ اس دیول کا مسجد کے عقب میں اور محلات شاہی کے اس قدر قریب اور نمایاں جگہ پانا اسلامی رواداری کا اس سے بہتر کوئی ثبوت نہیں ہو سکتا۔ اس کے قریب ایک تہ خانہ ہے جس پر ایک بہت بڑا ہال بنایا گیا ہے۔ اس حال کی چھت پر ایک منبر نما چبوترہ ہے اس کو شاہی تخت گاہ کہتے ہیں۔ بادشاہ ٹھنڈے وقت یہاں بیٹھکر تفریح کرتے تھے۔ طلبہ جب یہاں پہنچے تو بہت خوش ہوئے اور واقعی مقام ہی ایسا ہی پر لطف ہے۔ یہیں سے دور دور کی چیزیں صاف دکھائی دیتی ہیں۔

یہاں بچوں کو بتایا گیا کہ دائرہ افق کتنا بڑھ گیا ہے۔ افق کے گھٹنے اور بڑھنے کے ثابت کرنے کے لئے اس سے بہتر کوئی مقام نہیں ہو سکتا۔ یہاں سے عثمان ساگر۔ حمایت ساگر۔ تالاب میر عالم قصر فلک نما۔ مکہ مسجد۔ چار مینار۔ عثمانیہ عدالت العالیہ۔ عثمانیہ دواخانہ افضل گنج۔ تالاب حسین ساگر اور درگاہ حضرت حسین شاہ ولی ہتھیلی میں نظر آتے ہیں۔ یہ مقامات بتا کر طلبہ سے اسمات دریافت کئے گئے اور انہیں خندقیں بھی بتائی گئیں جو جا بجا ٹوٹ گئیں ہیں۔

واپسی میں اس تہ خانہ کو بھی دیکھا جس میں بعد راجلم کے تحصیلدار "رام داس" کو مقید کیا گیا تھا۔ کہتے ہیں کہ اس نے تحصیلداری کے زمانہ میں سرکاری رقم سے دیول بنائی تھی۔ اور حکومت کے گھمنڈ میں سرکش ہو گیا تھا۔ اس کو سرکشی کی یہ سزا دی گئی کہ اس کو یہاں قید کیا گیا۔

یہ بھی واقعہ مشہور ہے کہ رامچندر جی مہاراج نے اس کو غیب سے اتنی رقم دلائی کہ اس نے رقم

ادا کر کے قید سے رہائی پائی۔

اب قلعہ میں جا بجا پانی کے نل موجود ہیں۔ گزشتہ کی طرح ہم کو پانی کی تکلیف اٹھانی نہیں پڑی توقع ہے کہ پانی کے نل آجانے کی وجہ سے قلعہ کی آبادی میں اضافہ ہوجائے گا اور اس کی ویرانی و وحشت دور ہوجائے گی۔

**عثمان ساگر** تین بجکر ۴۰ منٹ پر قلعہ روانہ ہوئے اور چار بجے عثمان ساگر پہونچ گئے۔ یہ وقت طلبہ کے لئے نہایت موزوں تھا۔ دھوپ کی شدت بھی کم ہوگئی تھی اور تالاب میں ہر جگہ رونق و سہانا پن پیدا ہوگیا تھا۔ طلبہ بھی دن بھر کی سیر و تفریح سے تھک گئے تھے طبیعتوں میں فرحت و امنگ پیدا کرنے کے لئے اس سے بہتر کوئی مقام نہیں ہے تالاب کے اندر بند سے لگا ہوا ایک مختصر سا چمن ہے۔ اسمیں جا بجا نشستیں بنائی گئی ہیں۔ اور پانی کے حوض بھی ہیں۔ یہیں ذرا ہٹ کر بچوں کے واسطے جھولے بھی ڈالے گئے ہیں۔ بچوں کو ان سے لطف اٹھانے کے لئے چھوڑ دیا گیا اور مدرسین ان کی نگرانی کرتے رہے۔ بچے کھیل کود کر خوب چست چالاک ہوگئے اور ان کے چہروں پر بشاشت آگئی۔ آدھ گھنٹہ آرام کرنے کے بعد ان کے دو فریق کئے گئے اور ان کو اوپر بند پر لے جا کر تالاب کی سیر کرائی گئی طغیانی کے دروازے (تم) دکھائے گئے اور "تم" بنانے کی ضرورت اور اس کے فائدے بچوں کو سمجھائے گئے۔ ان سے بند کی لمبائی کا اندازہ دریافت کیا گیا۔ اور مشرقی حد پر جو محراب بنائے گئے ہیں اور جن سے پانی مقررہ سطح آب سے زیادہ ہونے کی صورت میں خود بخود خارج ہوتا ہے بتائے گئے۔

اور پھر وہاں سے واپس ہوکر بند کے شمالی حصہ پر پہنچے۔ یہاں بند سے لگا ہوا ایک نیم دائرہ حوض بنایا گیا ہے۔ اس حوض میں پانی داخل ہونے کے لئے مختلف سطحوں پر پائپ لگے ہوئے ہیں۔ اور ان پر جالدار ڈھکنے ہیں۔ تالاب میں پانی کی جو بھی سطح ہوگی اس کے لحاظ سے اس سطح کے پائپ کے ذریعہ پانی حوض میں داخل ہوگا اور یہ پانی نہر کے ذریعہ آصف نگر کے فلٹر بیڈ کو لایا گیا ہے۔ راستہ میں نہر بعض جگہ کھلی رکھی گئی ہے اس جگہ بند پر کتبہ نصب کیا گیا ہے جس میں تالاب کی تیاری کی تاریخ "ہو مبارک ملک کو عثماں ساگر" کندہ ہے۔ ان حروف میں طلاء بھر دیا گیا ہے۔

بند کی انتہائی شمالی حد پر ایک دو منزلہ عمارت تیار کی گئی ہے۔ اس میں اکثر بڑے بڑے عہدہ دار ٹھیرا کرتے ہیں۔ اور اس سے ذرا ہٹ کر ایک چھوٹا سا خوبصورت بنگلہ ہے جس سے مسافر بنگلہ کا کام لیا جاتا ہے۔

ان تمام چیزوں کے دیکھنے کے بعد پھر چمن میں آگئے تعلیمی سوالات کے ذریعہ تالاب کے

تیار کرنے کی وجہ اور اس کے فوائد بتائے گئے۔ بچوں نے حیرت اور استعجاب کے ساتھ یہ تمام باتیں سنیں۔ انہیں بتایا گیا کہ شہر میں موسیٰ ندی کے داخل ہونے سے پہلے قلعہ کے قریب اس میں ایک اور ندی آکر ملتی ہے۔ اس کو "عیسیٰ" یا ساکل ندی کہتے ہیں جو شاہ آباد ضلع اطراف بلدہ سے نکلتی ہے۔ جب کبھی بارش زیادہ ہوتی ہے تو ان ندیوں کو طغیانی ہو جاتی ہے اور شہر میں پانی گھس آتا ہے کئی مرتبہ طغیانی کا پانی شہر میں آگیا۔ مگر ستمبر ۱۹۰۸ء کی طغیانی سب سے بڑی تھی۔ اس وقت تم پیدا بھی نہیں ہوئے تھے۔ بہت سے لوگ اس طغیانی میں بہہ گئے اور ہزاروں مکانات گر پڑے۔ غرض طغیانی کیا تھی ایک قیامت تھی۔ جب کبھی یہ مصیبت یاد آجاتی ہے تو دل لرز جاتے ہیں۔

طغیانی کے بعد اعلیٰحضرت نواب میر محبوب علی خاں غفران مکان کی بارگاہ میں یہ مسئلہ پیش ہوا کہ شہر کو ہر وقت کی مصیبت سے بچانے کے لئے ان دونوں ندیوں پر تالاب بنا دیئے جائیں چنانچہ دیوان بہادر سر ویسویا انجنیر کو طلب کر کے ان دونوں تالاب کے نقشے تیار کرائے گئے۔ کہتے ہیں کہ حضرت غفران مکان ان تالابوں کی تیاری کا حکم دینے والے تھے کہ چند لوگوں کے عرض معروض کرنے پر اس تجویز کو ملتوی کر دیا گیا۔ کہتے ہیں کہ ان لوگوں نے حضرت غفران مکان سے عرض کیا تھا کہ اگر یہ تالاب تیار ہو جائیں تو شہر پر اس سے زیادہ مصیبت نازل ہوگی۔ اب تو خیر چھوٹے چھوٹے تالابوں کے ٹوٹ جانے کی وجہ سے اتنا پانی آیا تھا اگر جب یہ دونوں تالاب خدانخواستہ ٹوٹ جائیں تو سالم شہر بہہ جائے گا۔

سلا۱۹ء اعلیٰحضرت نواب میر عثمان علی خاں بہادر مسند نشین ہوئے تو یہ مسئلہ پھر اٹھایا گیا اور حضرت اقدس و اعلیٰ کے ملاحظہ میں پیش ہوا۔ آپ نے ان دونوں تالابوں کی تعمیر کی منظوری دیدی۔ آپ ہی نے اپنے دست مبارک سے ماہ رجب ۱۳۳۵ھ میں عثمان ساگر کا سنگ بنیاد رکھا۔ اور مشہور انجنیر سی ٹی ڈلال کی نگرانی میں یہ تالاب تیار ہوا۔ اس پر تقریباً ۶۵ لاکھ روپیہ صرف ہوئے ہیں۔

اس تالاب کے تیار ہونے سے قبل شہر کے لوگ حسین ساگر اور میر عالم کے تالاب کا پانی پیتے تھے سن ۱۳۳۰ف اور اس سے قبل دو تین سال سے برابر بارش نہیں ہو رہی تھی۔ اور یہ تالاب حسین ساگر و میر عالم خشک ہونے جا رہے تھے۔ تو سر رشتہ آبرسانی سے نل بند کر دیئے گئے۔ صرف دن میں دو مرتبہ صبح ۔ ۔ ۔ ایک اور شام میں ۴ سے ۶ تک نل کھولے جاتے تھے۔ اور اس وقت نل اتنی کثرت سے نہ تھے۔ وقت تھوڑا لوگوں کی کثرت کی وجہ سے ایک ایک گھڑا پانی ملنا مشکل ہو گیا تھا۔ اور جب عثمان ساگر تیار ہو چکا تو اس سے پینے کا پانی حاصل کرنے کا خیال ہوا اور مسٹر اسٹول برج کی نگرانی میں محکمہ آبرسانی

سے ایک وسیع اسکیم تقریباً (۷) لاکھ کی پیش ہوئی جو بارگاہ خسروی سے منظور فرمائی گئی۔

اب شہر کی گلی گلی میں نل لگائے گئے ہیں۔ اور پانی کی وہ تکلیف نہیں رہی۔ آصف نگر فلٹر بیڈ میں (۶۰) ہزار سالانہ خرچ سے پانی صاف کر کے ہم تک پہنچایا جاتا ہے۔ مگر افسوس ہے کہ ہم کو اس کی قدر نہیں۔ پانی بڑی بے دردی سے صرف کرتے ہیں۔

یہاں طلبہ جماعت ہائے دوم و سوم و چہارم کو اصطلاحات جغرافیہ مثلاً جھیل۔ راس۔ جزیرہ۔ جزیرہ نما۔ آبنائے اور خاکنائے۔ ساحل وغیرہ کا مشاہدہ کرایا گیا۔ اور یہاں بھی طلبہ سے اسمات دریافت کیئے گئے۔ جنگل کی آب و ہوا اور شہر کی آب و ہوا کا فرق بتایا گیا۔

اتنے عرصہ میں مسٹر لچھمیا اور مولوی محمد عبدالرحیم صاحب مدرسین مدرسہ نے تالاب کے ایک دوسرے حصہ میں چار تیار کر دی۔ یہاں سے ہم فارغ ہو کر وہاں پہونچے اور چائے نوشی کے بعد ٹھیک ۵ بجکر ۲ منٹ کو وہاں سے نکلے۔

**حمایت ساگر** ۵ بجکر ۳ منٹ پر یہاں پہونچے۔ چونکہ پروگرام کے لحاظ سے ۵ منٹ زیادہ ہو گئے تھے اور آفتاب بھی غروب ہو چکا تھا اس لئے یہاں اترنا مناسب نہیں معلوم ہوا۔ البتہ موٹروں کی رفتار بہت دھیمی کر دی گئی تھی۔ بند پر سے گزرتے ہوئے طغیانی کے دروازے بتائے گئے۔ اس کا بند عثمان ساگر کی بند سے کسی قدر طویل ہے۔ اور اس میں وہ پیچ و خم بھی نہیں ہے۔

**میر عالم تالاب** حمایت ساگر کا بند ختم ہوتے ہی موٹروں کی رفتار تیز کر دی گئی۔ ۶ بجے کے قریب میر عالم تالاب کے مغربی رخ پر پہنچے۔ اس وقت اچھی طرح شام ہو گئی تھی۔ تالاب کا منظر تاریکی میں دھندلا سا دکھائی دیتا تھا۔ تاہم بچوں کو معلوم ہو گیا کہ یہ میر عالم کا تالاب ہے۔

**واپسی** ۶ بجے ۲۰ منٹ پر مدرسہ پہونچے۔ یہاں بچوں کے والدین و سرپرست منتظر تھے۔ اور وہ اپنے بچوں کے خیر و عافیت کے ساتھ واپس آنے پر بہت خوش ہوئے۔ اور جن طلبہ کے سرپرست نہیں آئے تھے ان کو ملازمین کے ذریعہ گھر پہونچا دیا گیا اور بعض بچوں کو خود مدرسین نے اپنے ساتھ لے لیا۔ اور جاتے ہوئے ان کو گھر پہونچا دیا۔

اتنے بڑے پروگرام کو کامیاب بنانے میں مددگار صاحبان مدرسہ نے بڑی مدد فرمائی مولوی سید عبدالمہیمن صاحب اول مددگار نے اپنا کام نہایت خوبی سے انجام دیا۔ اور گنبد ہائے قطب شاہی کے معائنہ کرانے اور تاریخی معلومات ہم پہنچانے میں جو دلچسپی لی وہ قابل تعریف ہے۔ مولوی محمد صدیق صاحب نے قلعہ گولکنڈہ کی سیر میں کارآمد باتیں بتائیں۔ قلعہ کے باشندہ ہونے کی

وجہ سے آپ کی ذات سے مدرسہ کو بے حد فائدہ پہونچا۔ واقعہ یہ ہے کہ آپ کی باتوں سے طلبہ کو بہت لطف آیا مولوی عبدالقادر صاحب نے اپنی فطری خاموشی سے فائدہ اٹھا کر اپنے پروگرام کو اس خوبی سے انجام دیا کہ کسی کو کانوں کان خبر ہی نہ ہوئی۔ مولوی عمر بن علی صاحب جوان آدمی ہیں۔ اور یہاں کے حالات و مقامات سے واقف نہیں ہیں آپ نے طلبہ سے زیادہ مستعدی سے معلومات حاصل کرنے میں اور جا بجا اہم باتوں کو نوٹ کرنے میں دلچسپی لی۔ اور ساتھ ہی اس کے اپنے فرائض کو بھی انجام دیتے رہے۔ مسٹر کھمپیا نے جس خوبی سے ہندو طلباء کو قابو میں رکھا اور ان کے کھانے پینے میں مدد دی وہ ان ہی کا حق تھا۔ مولوی عبدالرحیم صاحب اسٹاف میں سب سے زیادہ سن رسیدہ ہیں۔ اگر آپ ساتھ نہ ہوتے تو بڑی بے لطفی ہوتی آپ کے تجربوں اور معلومات سے بہت سی باتیں آسان ہوگئیں۔ رحیم الدین چپراسی اور سید رحمٰن فراش نے بھی بڑی محنت کی اور کسی قسم کی شکایات کا موقع نہیں دیا۔ اتنے بڑے پروگرام کے امکانات کو مکمل کرنا اور اختتام کو پہنچانا اسٹاف ہی کے حسن تدبیر کا نتیجہ تھا۔ اگر کسی مدرسہ کے اسٹاف میں ایسے ہی شریف مدرس ہوں اور ان میں اتحاد و اتفاق ہو تو یہ کیا اس سے بڑے کام بھی انجام پا سکتے ہیں۔ اور اسی اتحاد و اتفاق کی بدولت مدرسہ ہذا ہمیشہ نیک نام رہا ہے۔

عالیجناب مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ کی مدرسہ ہذا پر ہمیشہ عنایت رہی ہے۔ چنانچہ بلدہ کے اور مدارس تحتانیہ کے مقابلہ میں اسی مدرسہ کو ۱۳۳۶ف میں تعلیمی تفریح کرانے کے لئے ارشاد فرمایا تھا۔ اور جب اس کی رپورٹ ملاحظہ میں گزرانی گئی تو دوسروں کی اطلاع کے لئے رسالہ حیدرآباد ٹیچر میں شائع فرمایا۔ اور ۲ بہمن ۱۳۴۲ف کو بہ حین معائنہ مدرسہ تعلیمی تفریح کرانے کے لئے ارشاد گرامی ہوا۔ اور اس کو کامیاب بنانے میں بطور خاص توجہ فرمائی۔ مدرسہ عالیجناب ممدوح کا بے حد ممنون ہے۔

۱۳۳۶ف میں تعلیمی تفریح کا مدرسہ ہذا سے ایک اچھا نمونہ پیش ہونے کے باوجود بلدہ کے کسی مدرسہ نے تعلیمی تفریح نہیں کی مدرسہ ہذا کے لئے بڑے فخر و مباہات کی بات ہے کہ عالیجناب صدر مہتمم صاحب نے چھ سال کے بعد بھی پھر اسی مدرسہ کو تعلیمی تفریح کے لئے پسند فرمایا۔

اس تعلیمی تفریح سے طلبہ اور خود ہم کو بہت سی نئی باتیں معلوم ہوئیں اور تعلیم بامشاہدہ کے ذریعہ طلبہ کے تصورات صاف اور درست ہوئے ان میں تحقیق کرنے اور اپنے طور پر معلومات حاصل کرنے کی صلاحیت پیدا ہوئی۔ آخر میں کمترین نہایت ادب سے عالیجناب مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ کی اس خاص کرم فرمائی کا دلی شکریہ ادا کرتا ہے۔ فقط

مرزا احمد علی بیگ صدر مدرس تحتانیہ معظم شاہی۔

# شکریہ

ہم مسٹر ڈی. بی بھوگلے صاحب بی. اے. بی ٹی مددگار مدرسہ فوقانیہ نامپلی کے شکرگزار ہیں کہ صاحب موصوف نے "طریقہ تعلیم ریاضی" پر ایک کتاب تصنیف کرکے اس کے حقوق طبع انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کو عنایت فرمائے۔

قارئین حیدرآباد ٹیچر مسٹر موصوف سے ناواقف نہیں ہیں۔ آپ سررشتہ تعلیمات کے دیرینہ ملازم اور پختہ کار مدرس ہیں تعلیم و تدریس سے ذاتی شغف اور خاص دلچسپی ہے اور کافی مدت تک ٹریننگ اسکول مدرسین بلدہ میں بھی کام کرچکے ہیں۔ نیز رسالہ ہذا کے انگریزی حصہ میں اکثر اپنے قیمتی خیالات اور تجربات سے پبلک کو مستفید فرماتے رہے۔ ریاضی آپ کا خاص مضمون ہے۔ مذکورۂ بالا تازہ تصنیف بیش بہا ہدایات اور عملی مشکلات کے حل سے مملو ہے جس کا مطالعہ ریاضی کے مدرسین کے لئے یقیناً سودمند ہوگا۔ انجمن اساتذہ بلدہ کی انتظامی کمیٹی نے یہ طے کیا ہے کہ پبلک کے فائدہ کی خاطر رسالہ ٹیچر میں اس کی اشاعت کی جائے۔ چنانچہ رسالہ ہذا کے آخر میں بطور ضمیمہ اس کی اشاعت کی جارہی ہے جس کا سلسلہ یقین ہے کہ کئی نمبروں میں رہے گا۔

ادارہ

---

# سیرت محمد علی

انشاءاللہ ۲۹ راکتوبر ۱۹۳۳ء کو شائع ہوگی

مولانا محمد علی کے ہزارہا معتقدوں اور انکی سیرت کے ہزارہا مشتاقوں کو یہ سنکر مسرت ہوگی کہ انکی سیرت نگاری کا کام ایک مختصر پیمانے پر ختم ہوچکا ہے اور اب مولانا عبدالماجد مدیر "سچ" مسودوں کی نظر ثانی کررہے ہیں۔ طباعت کا کام انشاءاللہ اگست سے شروع کردیا جائیگا! اور بانی جامعہ کی یہ سیرت انشاءاللہ یوم تاسیس جامعہ (۲۹ راکتوبر ۱۹۳۳ء) کو شائع ہوجائیگی قیمت غالباً تین روپیے ہوگی۔

خریداری کی تمام درخواستیں اسی وقت مندرجۂ ذیل پتہ پر بھیجدی جائیں۔ (مہتمم مکتبہ جامعہ دہلی)

# شذرات

**نظام العمل مرتبہ صدر مہتمم صاحب ورزش جسمانی۔** ذریعہ ہذا اطلاع کی جاتی ہے کہ سال حال فزیکل ایجوکیشن اور اتھلیٹک اسیوسی ایشن کی کارروائی پروگرام ذیل کے مطابق ہوگی۔

من ابتدائے جولائی لغایتہ فروری........ شاکراس فٹ بال ٹورنمنٹ (لیگ سسٹم)

من ابتدائے اگست تا سپٹمبر.......... معائنہ مدارس۔

من ابتدائے ۱۵ اکٹوبر تا نومبر........ کرکٹ ٹورنمنٹ۔

نومبر.......... اتھلیٹک اسپورٹس سالانہ

ڈسمبر.......... فزیکل نمائش مقابلہ

فروری ۱۹۳۳ء.......... ہاکی ٹورنمنٹ

**افتتاح ماڈل پرائمری اسکول بلدہ۔** ایک جدید مدرسہ موسومہ "ماڈل پرائمری اسکول" قائم کیا جارہا ہے جس میں جدید طریقہ تعلیم اور آلات کے لحاظ سے تعلیم کا انتظام ہوگا۔ اور جس کے لئے ایک تجربہ کار اور لائق یورپین صدر معلمہ کا انتخاب ہوا ہے جو کہ عنقریب انگلستان سے آنے والی ہیں۔ نیز جائداد اول مددگارہ مدرسہ مذکورہ پر ایک یورپ کی تعلیم یافتہ ملکی خاتون کا تقرر عمل میں آچکا ہے بقیہ جائداددں پر بھی لائق و ٹرینڈ معلمات کا تقرر زیر غور ہے۔ دفتر ہذا پر متعدد استفسارات اس مدرسہ کے متعلق وصول ہورہے ہیں لہٰذا ذریعہ ہذا عوام کی اطلاع کے لئے اعلان کیا جاتا ہے کہ ماڈل پرائمری اسکول کا افتتاح یکم شہریور ۱۳۴۲ف یوم پنجشنبہ کو مسز ولمنگ کے مکان واقع حیدرگوڑہ میں (جو کہ مدرسہ مذکور کے لئے کرایہ پر لیا جارہا ہے) کیا جائے گا۔ اور اسی تاریخ سے مدرسہ میں طلبہ کے داخلہ کا آغاز ہوگا۔ اس بارہ میں مزید معلومات دفتر ہذا سے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

اندرون چھ سال کے بچوں کی تعلیم کے لئے خاص انتظام ہوگا۔

**روئداد تعلیمی جلسہ مدرسہ تحتانیہ قصبہ ملی تعلقہ اندرلہ ضلع گلبرگہ شریف۔** بتاریخ ۱۱ اردی بہشت ۱۳۴۱ف مدرسہ ہذا کا جلسہ زیر صدارت عالیجناب مولوی سید معین الدین صاحب مہتمم تعلیمات ضلع گلبرگہ شریف منعقد ہوا۔ اولاً نمائش کا افتتاح ہوا جس میں طلبہ کا تیار کیا ہوا کام مثلاً ڈرائنگ، نقشے دستی مشاغل اور دستکاری کے مختلف نمونے نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ رکھے ہوئے تھے۔ اس کے علاوہ معائنہ بوم ورک

سے اولیا کو اپنے بچوں کے محنت و شوق کے صحیح اندازہ کا موقع دیا گیا تھا۔

اس کے بعد حمد و ثنا سے جلسہ کا آغاز ہوا۔ سرکار کی تعداد چھ سو سے زائد تھی۔ تقریباً دو گھنٹے تک مختلف عنوانات پر تقریریں ہوئیں۔ زاں بعد صدر جلسہ نے علم کے فضائل و خوبیوں پر فصیح و بلیغ تقریر و آخر میں معلومات کا اظہار فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ تقریباً دس سال سے مدرسہ تحتانیہ ملی کی حالت نہایت خراب و ابتر تھی۔ مجھے آج مدرسہ کی یہ روز افزوں ترقی دیکھ کر بیحد مسرت ہوئی۔ دیہات میں صنعت و حرفت و دستی مشاغل کی ایسی با اصول تعلیم اور طلبہ کے ساختہ خوشنما نمونہ جات کے معائنہ کا مجھے بہت کم اتفاق ہوا۔ مسرت کی بات ہے کہ مدرسہ ہذا کے غیر مستطیع و مفلوک و یتیم طلبہ کے لئے مقامی معزز رعایا کے چندہ سے درسی کتب وغیرہ کافی تعداد میں فراہم کی گئی ہیں۔ جو اساتذہ صاحبان کی خاص دلچسپی و تعلیمی شغف کا نتیجہ ہے۔

اس کے بعد کسان کی تعلیمی بدشوقی اور اس کی تردید میں کنڑی مکالمہ اور جہالت کے بڑے نتائج اور علم کے فضائل پر اردو نہایت دلچسپ ڈرامہ ہوا جس سے حاضرین بہت محظوظ و متاثر ہوئے جلسہ کے ختم پر صدر مدرس صاحب نے ضروریات تعلیمی و برکات عثمانی کو بیان کرتے ہوئے اعلیٰحضرت بندگانعالی متعالی و شہزادگان بلند اقبال و شہزادیاں فرخندہ فال کے ترقی عمر و اقبال کی دعا مانگی اور جلسہ دعا کے ساتھ برخاست ہوا۔

**سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ حیدرآباد۔** کانفرنس مذکور کا سالانہ جلسہ سال حال ۱۰، ۱۱ ر آبان ۱۳۴۱ ف کو بمقام سٹی کالج منعقد ہوگا حسب سابق نمائش تعلیمی کا انتظام بھی ہے۔

**روئداد جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ مپارم کلاں تعلقہ محبوب آباد ضلع ورنگل۔** مدرسہ ہذا کا سالانہ جلسہ تقسیم اسناد بتاریخ ۳۰ ر خورداد ۱۳۴۱ ف زیر صدارت عالیجناب جیورکشن راؤ صاحب سابق پٹیل تحصیل منعقد ہوا جس میں مقامی عہدہ داران دیہی و دیسکھ و دیشپانڈہ صاحبان وغیرہ جن کی تعداد تقریباً ڈیڑھ سو تھی شریک جلسہ ہوئے۔ جماعت چہارم کے دو طلبہ نے اردو و تلنگی میں حمد باری تعالیٰ سے جلسہ کا آغاز کیا۔ اور مدرسہ ہذا کے چند طلبہ نے نہایت مہارت پر مکالمہ کرکے حاضرین کو نہایت محظوظ کیا۔

مولوی رضا علی بیگ صاحب صدر مدرس، و مسٹر ٹی مرہر راؤ صاحب و مسٹر ٹی کریا صاحب و مسٹر وینکٹ راما چاری صاحب اساتذہ مدرسہ ہذا کو علم و ہنر پر نہایت دلپذیر تقریر کے بعد جناب صدر نشین صاحب جلسہ نے مقاصد و ترقی تعلیم پر مبسوط تقریر فرمائی اور بعد تقسیم انعامات اعلیٰحضرت بندگانعالی متعالی مد ظلہ العالی و صاحبزادگان بلند اقبال و صاحبزادیاں فرخندہ فال کی دعائے ترقی عمر و اقبال و ازدیاد جاہ و جلال پر جلسہ ختم ہوا۔

# تنقید

دی جرمن سکول سسٹم، مصنفۂ جناب سید علی اکبر صاحب ایم، اے کینٹب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ واطراف بلدہ طابع وناشر لانگ مینس گرین اینڈ کمپنی لمٹیڈ۔ یہ کتاب جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کی تازہ تصنیف ہے جو انگریزی زبان میں جرمانیہ کے موجودہ نظام پر بڑی شرح وبسط کے ساتھ پبلک کے سامنے پیش کی گئی ہے۔ جو علاوہ دیباچہ اور تقریظ وغیرہ کے تقریباً سوا دوسو صفحات پر مشتمل ہے۔

فاضل مصنف کی شخصیت تعارف سے مستغنی ہے، آپ کے علمی اور تعلیمی شغف کا چرچا ہندوستان سے نکل کر انگلستان میں بھی ہونے لگا ہے۔ چنانچہ رائٹ آنریبل لارڈ ایوسٹیس پرسی سابق پریذیڈنٹ بورڈ آف ایجوکیشن انگلستان اسی کتاب کی تقریظ فرماتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "مسٹر علی اکبر بحیثیت افسر و مبصر تعلیمات نہ صرف ہندوستان بلکہ انگلستان میں بھی شہرت رکھتے ہیں جہاں آپ نے سنہ ۱۹۲۷ء کی امپیریل ایجوکیشن کانفرنس منعقدہ لندن کی بحث وتمحیص اور اس کی کارروائیوں میں نمایاں طور پر حصہ لیا اور بیش بہا امداد دی"

فاضل مصنف کو اسی کانفرنس کے بعد جرمنی جانے کا موقع ملا۔ اگست سنہ ۱۹۲۷ء سے اپریل سنہ ۱۹۲۸ء تک آپ ضروری مواد حاصل فرماتے رہے اور اس کے بعد صاحبزادہ نواب صلابت جاہ بہادر کے یورپ کے سفر میں ساتھ رہنے اور جرمنی کے مدارس کا دوبارہ معائنہ کرنے کا موقع ملا۔ اس لحاظ سے زیر تنقید کتاب جدید العصری تحریکات اور تازہ معلومات سے پر ہے۔

جنگ عظیم سے پیشتر جرمنی کا نظام تعلیم وہاں کی مختلف ریاستوں کے اغراض اور ملکی ضروریات کو لئے ہوئے تھا اور اپنے قواعد وضوابط اور پابندیوں کے باعث طلبہ کی جولانی طبع اور انفرادی جوہر قابل کو ابھارنے میں ممد نہ تھا۔ لڑائی کے بعد ہی جرمنی نے دوسرا جنم لیا، اور مدارس خالص جمہوری اصول پر ایک سرے سے دوسرے سرے تک قایم ہوگئے۔ مصنف نے جنگ سے پیشتر کی تاریخ کا خاکہ پیش کرتے ہوئے واضح کیا ہے کہ کس طرح اب طلبہ کی اخلاقی تربیت کی جاتی ہے، اور ان کی مارل اسپرٹ کو سنوارا جا رہا ہے، نیز ان کی ذاتی اور ذہنی موزونیت اور ان کے جوہر قابل کو ابھار کر قومی خصائل پیدا کئے جا رہے ہیں، اور ان کے علاوہ بین الاقوام مصالحت اور مودت کے جذبہ کو اکسایا جا رہا ہے۔ جرمنی کا نصاب نہ خاصہ لچکدار ہے اور حیات انسانی کے ہر شعبہ اور اس کے

مختلف پہلوؤں اور جزئیات پر حاوی ہے۔ اس لحاظ سے وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ کسی ملک نے تعلیمی امور اور تعلیم کے مختلف پہلوؤں پر اتنا غور نہیں کیا جتنا کہ جرمنی نے۔

فاضل مصنف نے انہی امور اور دوسری خصوصیات کو دلاویزی اور عرق ریزی کے ساتھ پیش کیا ہے کسی نوعیت کا کوئی مدرسہ صاحب موصوف کی نظر سے نہ بچ سکا جس کا اندازہ فہرست مضامین سے ہو سکتا ہے۔

(۱) مدارس کا نظم و نسق (ان کی قسمیں اور معائنہ تعلیم بالغاں)

(۲) کنڈرگارٹن

(۳) ابتدائی مدارس (طریقہ تعلیم اور نصاب)

(۴) اکارڈن اسکول (باغبانی کا مدرسہ)

(۵) مدارس وسطانیہ (مختلف مضامین کا نصاب)

(۶) فنی مدارس (تجارتی مدارس، ٹکنکل اسکول وغیرہ)

(۷) ثانویہ مدارس (مقصد و اقسام مدارس، غیر ملکی زبانوں کی تعلیم کے مدارس، اصول تعلیم)

(۸) تعلیم انگریزی (مقصد تعلیم انگریزی، اس کا طریقہ تعلیم، درسی کتب، ہندوستان اور جرمنی میں انگریزی تعلیم کا مقصد)

(۹) تعلیم جغرافیہ و تاریخ (مقصد و طریقہ تعلیم، ہندوستان اور جرمنی میں)

(۱۰) تعلیم ریاضی اور نیچرل سائنس (نمایاں خط و خال، ہندوستانی مدارس میں ان کی تعلیم)

(۱۱) تعلیم ڈرائنگ اور موسیقی۔ (ہندوستان میں تعلیم ڈرائنگ کا مقصد)

(۱۲) طریقہ امتحان۔

(۱۳) تعلیم جسمانی (مقصد معلم ورزش جسمانی کی ٹریننگ کا انتظام، قومیت کی تشکیل میں اس کا حصہ)

(۱۴) تحریک نوجوانان (یوتھ موومنٹ، اقامت خانے وغیرہ)

(۱۵) صحت اطفال (نگہداشت، معائنہ طبی، ناقص القویٰ کے مدرسے)

(۱۶) مدرسین (انتظام ٹریننگ، معلمات کنڈرگارٹن مدرس کے اوقات مصروفیت اور ان کی تنخواہیں)

(۱۷) استخراج نتائج (ضمیمہ معہ درسیات)

یہ قابل قدر تصنیف بلحاظ سلاست زبان و معلومات اپنی نوعیت کی پہلی کتاب ہے، جس کا مطالعہ ہر ہندوستانی کے لئے مفید ہوگا۔ بڑی خوبی یہ ہے کہ جا بجا ہندوستانی حالات سے

مقابلہ کیا گیا ہے مثلاً تعلیم انگریزی، جغرافیہ و تاریخ، ریاضی و نیچرل سائنس وغیرہ کا مقصد جرمنی میں کیا اور ہندوستان میں کیا ہے۔

عرض کہ قابل مصنف نے کامیابی کے ساتھ واضح کر دیا ہے کہ اہل جرمانیہ بخوبی واقف ہیں کہ تعلیم کیا ہے اور اُسے کیا ہونا چاہیئے۔ نہ صرف یہی بلکہ اس کتاب کے مطالعہ سے بخوبی عیاں ہو جاتا ہے کہ اہل جرمانیہ کما حقہ جانتے ہیں کہ علم کی اہمیت حیات انسانی کے ہر شعبہ میں کیا ہے۔ غرض کہ زیر تنقید کتاب کا مطالعہ نہ صرف اہل دکن بلکہ اہل ہند کے لئے بھی مفید ہوگا۔ ہمیں امید ہے کہ یہ کتاب وقعت کی نظر سے دیکھی جائے گی۔ لکھائی چھپائی نہایت عمدہ اور کاغذ نفیس ہے۔ قیمت صرف ۸؍ کلدار ہے۔ ہندوستان کے عام مشہور کتب فروشوں سے طلب کی جا سکتی ہے۔

عبدالنور صدیقی

**میلاد النبی پراجکٹ۔** مدرسہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی نے جو سلسلہ اشاعت تعلیم کیا ہے اسکا مضمون سلسلہ نمبر (۲) موسوم بہ میلاد النبی پراجکٹ مرتبہ مولوی محمد عبدالغفار صاحب میں نے غور سے پڑھا۔ اس مضمون نے انسان کے زمانہ طفولیت کے قابل قدر جذبات کی کچھ متحرک تصویریں جو ملک و ملت کے سامنے پیش کی ہیں وہ صرف نگارخانہ جامعہ ملیہ کی قصیدہ خوانی نہیں ہے۔ بلکہ آغاز حیات انسانی کے بے لوث اور حقیقی جذبہ کا ایک مرقع ہے۔

اسمیں کوئی شک نہیں ہے کہ انسان کے صغیر سنی کا دماغ ایک ایسی جیتی جاگتی زمین ہے کہ جو تخم اسمیں بویا جاتا ہے وہ کبھی ضائع نہیں ہوتا۔ ۱۹۲۲ء میں جامعہ ملیہ نے جو علمی پودے نصب کئے تھے۔ یہ مضمون ان کے بارآوری کا ایک زندہ ثبوت ہے۔ بچوں کے اس پروجکٹ سے جو میلاد نبی کے متعلق قایم کیا ہے۔ ہمکو اوس سچے احساس کا پتہ چلتا ہے جو اساتذہ کے مذہب پاشیوں اور علم تراشیوں کے اونکے دل و دماغ میں پیدا کر دیا ہے۔ اصل یہ ہے کہ یہ مضمون تعلیم اطفال کس کیلئے ایک شمع ہدایت ہے جسکی روشنی میں بآسانی ہم یہ معلوم کر سکیں گے کہ بچوں کے دلوں میں کسطرح علمی دلچسپی پیدا ہو سکتی ہے۔

جامعہ موصوفہ نے صغیر السن بچوں کے دلوں میں جو احساس مذہبی پیدا کر دیا ہے۔ وہ ہر طرح سے لائق تحسین ہے۔ مذاکرہ پیغمبر کا شوق، دیار عرب و راہ حرم کا ذوق، معبود حقیقی سے دعائیں حضرت پیغمبر عرب سے التجائیں جو اس مضمون میں ان بچوں کی ہی معصوم تحریروں سے دکھلائی گئی ہیں ہم اونکی دلی مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ مذہب ہی کا وہ مقدس جذبہ ہے جسکے بغیر دنیا کی کوئی قوم ترقی کی منزل مقصود کی جانب گامزن نہیں ہو سکتی۔ مگر ہم ساتھ ہی اس کے دعا کرتے ہیں کہ خدا ان معصوم ہستیوں کو کورانہ عصبیت کے اوس لباس سے محفوظ رکھے جو عناد و نفاق و خوں ریزی و جنگجوی کے بدنما داغوں کو چھپائے ہوئے ہیں۔

سید ہاشم جلیل الہلیل

# نتائج امتحان سررشتہ تعلیمات

## نتائج امتحان معلمی ایف اے کامیاب اساتذہ

رجسٹر نمبر — نام معہ ولدیت — علمی نتیجہ نظری

### عثمانیہ ٹریننگ کالج بلدہ

۱۔ واحد علی ولد نذیر علی دوم۔ دوم

۲۔ سری دھر راؤ ولد رام کشن راؤ دوم۔ سوم

۳۔ سوناجی ولد بجرنگ جی دوم۔ دوم

۴۔ فیض الحسن ولد قاری محمد حسین دوم۔ سوم

۵۔ محمد عبد القادر ولد نور محمد دوم۔ دوم

۶۔ شیخ مہتاب ولد محمد حسین دوم۔ دوم

۷۔ امیر الدین صدیقی ولد محمد قاسم صدیقی دوم۔ سوم

۸۔ حاجی احمد علی ولد حاجی ہاشم علی دوم۔ دوم

## نتائج امتحان معلمی میٹرک کامیاب اساتذہ

نام امیدوار معہ ولدیت

### عثمانیہ ٹریننگ کالج بلدہ

۱۔ سید جمال ولد سید عبد اللطیف دوم۔ دوم

۲۔ نرہر راؤ ولد کاشیا اول۔ دوم

۳۔ کے۔ وینکٹ راؤ ولد کے۔ کشن راؤ سوم۔ ناکام

۴۔ محمد یوسف الدین ولد محمد خیر الدین دوم۔ دوم

۵۔ ناگیش راؤ وسگاؤنکر ولد وینکٹش راؤ وسگاؤنکر دوم۔ سوم

۶۔ عبد السلام ولد لطیف حسین اول۔ دوم

۷۔ گنیش راؤ ولد شنکر راؤ سوم۔ زیر غور

۸۔ محمد عبد العزیز ولد محمد عبد الرزاق دوم۔ دوم

۹۔ منوہر راؤ ولد ہری پنت دوم۔ سوم

۱۰۔ چندریا ولد سیدپا شاہ پورکر اول۔ دوم

۱۱۔ مادھو راؤ ولد وامن راؤ دوم۔ سوم

۱۲۔ محمد صدیق ولد محمد چندہ دوم۔ دوم

۱۳۔ محمد عبد الشکور ولد محمد عبد الصمد دوم۔ سوم

۱۴۔ محمد برہان الدین ولد محمد عبد العزیز دوم۔ دوم

۱۵۔ وینکٹ راؤ اندورکر ولد کشن راؤ اندورکر اول۔ دوم

۱۶۔ محمد ہدایت اللہ ولد غلام محی الدین دوم۔ سوم

۱۷۔ ڈی۔ جگیا ولد ڈی رائے لنگم دوم۔ دوم

۱۸۔ اے۔ راجیا ولد سمیا اول۔ دوم

۱۹۔ محمد فیض عالم ولد میر عالم دوم۔ سوم

۲۰۔ پیڑی مری جگناد ہم ولد بی رام سومیا جی دوم۔ زیر غور

### خانگی

۲۲۔ ڈی۔ کیول سنگھ ولد دلیپ سنگھ صرف ریاضی۔ کامیاب

# نتائج امتحان ڈپارٹمنٹل

نام امیدوار معہ ولدیت

مدرسہ وسطانیہ بھوکردن

۷۔ غلام مصطفےٰ خاں ولد غلام جیلانی خاں سوم

مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ ناندیڑ

۱۴۔ شیخ فرید ولد محمد سرور سوم

مدرسہ وسطانیہ مدھول

۱۵۔ عبدالعلی ولد شیخ راجہ سوم

۱۶۔ محمد فضل الرحمن ولد شیخ حبیب سوم

۱۷۔ محمد ابراہیم ولد محمد عبدالکریم دوم۔

مدرسہ وسطانیہ دیگلور

۲۰۔ شیخ میراں ولد شیخ عبدالقادر سوم

مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ نظام آباد

۲۶۔ سید خواجہ عبدالعزیز ولد محمد عظیم الدین اول

۲۸۔ محمد وقارالدین حسن ولد محمد فیاض حسین دوم

۲۹۔ قاضی حسین بن محمد بن علی سوم

مدرسہ وسطانیہ کاماریڈی

۳۱۔ وینکٹ نارائن ریڈی ولد رام ریڈی سوم

مدرسہ وسطانیہ مدور

۳۵۔ محمد عبدالولی ولد وزیر علی دوم

۴۰۔ محمد بشیرالدین ولد شیخ فرید دوم

مدرسہ وسطانیہ انگریزی یاریپٹھ

۴۱۔ گانم سیتارام ریڈی ولد ویرا ریڈی دوم

مدرسہ وسطانیہ عثمانیہ مریالگوڑہ

۴۴۔ محمد افضل حسین ولد محمد امام علی دوم

۴۵۔ مرزا منصور بیگ ولد مرزا حسین بیگ سوم

مدرسہ وسطانیہ سداسیوپیٹھ

۴۶۔ محمد عثمان اول ولد محمد یعقوب علی دوم

مدرسہ وسطانیہ مکتھل

۴۷۔ محمد اکبر علی ولد محمد حسین دوم

۴۸۔ محمد عبدالرحمن ولد شیخ حسین دوم

۴۹۔ رئیس۔ ناگیا ولد رامیا دوم

۵۰۔ کے۔ یلیا ولد کے۔ سوریا دوم

مدرسہ وسطانیہ عثمانیہ گرمٹکال

۵۳۔ محمد خواجہ ولد شیخ محی الدین اول

۵۴۔ سید حمیداللہ حسینی ولد سید فخراللہ حسینی دوم

۵۵۔ محمد سلطان الدین ولد محمد عبدالرحمن سوم

مدرسہ وسطانیہ عسکریہ چیتاپور

۵۷۔ سیویا ولد تکیا سوم

مدرسہ وسطانیہ عثمانیہ نلنگہ

۶۹۔ محمد اسمٰعیل علی ولد محمد مہتاب علی دوم

۷۰۔ محمد حشمت علی ولد محمد محبوب علی سوم

۷۱۔ وامن مسلگے کر ولد کشن راؤ مسلگے کر دوم

۷۲۔ محمد امین ولد محمد قاسم سوم

مدرسہ وسطانیہ عثمانیہ احمدپور

۷۳۔ محمد افضل الدین ولد محمد امام الدین سوم

مدرسہ وسطانیہ عالم پور

۷۵۔ محمد عبدالوہاب ولد محمد عبدالرزاق دوم

مدرسہ وسطانیہ کوڑلمہ

۷۹۔ غلام حسین ولد شیخ نتھو سوم

مدرسہ وسطانیہ بانا کنڈور

۸۰۔ سید احمد ولد سید شرف الدین دوم

۸۲۔ سید محبوب حسین ولد سید اکرام علی سوم

مدرسہ تسنیم المعلمات بلدہ

۱۲۰۔ احدی بیگم بنت میر واحد علی سوم

۱۲۲۔ قادر بیگم بنت محمد عبدالقادر سوم

۱۲۳۔ عصمت النسا بیگم بنت محمد عثمان سوم

۱۲۴۔ آمنہ خاتون بنت غلام محمد خان دوم

۱۲۵۔ سیدہ طاہرہ بیگم بنت حبیب علی سوم

۱۲۷۔ نجم النسا بیگم بنت محمد وزیر علی سوم

۱۳۰۔ احمد النسا بیگم بنت سید ظہور الحق سوم

مدرسہ للنسوان اردو ہنمکنڈہ

۱۴۶۔ صابرہ بیگم بنت محمد خلیل الرحمن سوم

۱۴۷۔ فاطمہ النسا بیگم بنت محمد نذیر حسین سوم

وسلین گرلس اسکول سکندرآباد

۱۶۳۔ ڈی۔ شانتی بنت ابراہام سوم

۱۶۴۔ وائی سندرم بنت گرے گری سوم

۱۶۵۔ آر۔ شانتی بنت یسوع داس دوم

مدرسہ وسطانیہ شفیع پور

۱۷۴۔ عبدالقادر ولد فقیر محمد سوم

۱۷۶۔ مرلیدہر ولد یادو راؤ سوم

مدرسین مدرسہ وسطانیہ قندھار

۸۳۔ سید ابراہیم ولد سید اسمٰعیل سوم

۸۴۔ رگھوناتھ سنگھ ولد گوپال سنگھ سوم

۸۹۔ فقیر محمد ولد شیخ ڈہین سوم

مدرس مدرسہ تحتانیہ پرہ پلی

۱۰۱۔ محمد جلال الدین ولد سید امین الدین سوم

مدرس مدرسہ تحتانیہ کروڑ گو

۱۰۸۔ سید نصیر الدین ولد سید رسول دوم

مدرس مدرسہ امدادی لوکلفنڈ رامپور

۱۱۶۔ پی یریج۔ راجم ولد جی۔ رامیا اول

مدرس مدرسہ لوکلفنڈ مامنور

۱۱۷۔ پی۔ نرہری راج ولد کشم راج سوم

مدرس مدرسہ تحتانیہ تانڈور

۱۱۸۔ محمد اعظم ولد جمال محمد سوم

## نتیجہ امتحان معلمی مڈل کامیاب اساتذہ

نام امیدوار معہ ولدیت

مدرسہ تعلیم المتعلمین ورنگل

۲۔ سید ظہور الحسن ولد سید حیدر علی دوم

۳۔ محمد محبوب خاں ولد محمد یوسف خاں سوم

۵۔ سید حسین ولد سید شاہ علی تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۶۔ محمد عبدالعزیز ولد محمد نواز سوم

۷۔ سید اسمٰعیل ولد سید عمر دوم

۸۔ سید احمد حسین ولد سید میر سوم

۱۰۔ محمد عبدالکریم ولد شیخ حیدر دوم

۱۱۔ احمد حیات خاں ولد محمد ابراہیم خاں سوم

۱۲۔ محمد افضل ولد محمد معصوم علی دوم

۱۳۔ محمد وزیر ولد فتح محمد دوم

۱۴۔ غلام دستگیر ولد شیخ چاند اول

۱۵۔ محمد عبدالغفار ولد محمد بادشاہ دوم

۱۶۔ محمد شیر علی ولد محمد قاسم علی سوم

۱۷۔ محمد فخر الدین ولد محمد برہان الدین سوم

۱۹۔ محمد عبد الحق ولد حاجی عبد الہاشم تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۲۰۔ اننالارام نرسیا ولد اننا لکشمن نرسیا اول

۲۱۔ محمد عبد العزیز ولد محمد ابراہیم علی سوم

۲۲۔ محمد عثمان علی ولد محمد صاحب حسین دوم

۲۳۔ اے۔ ایودھیا رامیا ولد اے۔ لچھمی نرسیا دوم

۲۴۔ آر۔ کرشنا مورتی ولد آر۔ وینکیا۔ ریاضیات میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۲۵۔ کے۔ آر۔ کشن راؤ ولد کے۔ سوبہنا دہری راؤ دوم

۲۶۔ سی۔ سری راملو۔ ولد سی کشٹیا سوم

۲۷۔ محمد ہاشم ولد محمد محبوب علی دوم

۲۸۔ محمد نذیر الدین ولد محمد قاسم علی دوم

۲۹۔ غلام دستگیر ولد غلام نبی دوم

۳۰۔ محمد شمشیر خاں ولد حسین خان دوم

۳۱۔ سید عبد الستار ولد سید مولانا دوم

۳۲۔ محمد عبد الرحمن ولد یونس صاحب سوم

۳۵۔ شیخ امام ولد شیخ علی۔ تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۳۶۔ محمد خان ولد محمد شریف خاں سوم

۳۷۔ سید باقر علی ولد خطیب سید احمد۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۳۹ احمد خیر الدین ولد محمد عبد الغفار سوم

۴۰۔ محمد ناصر علی ولد جمال محمد۔ سال آئندہ سائنس میں امتحان دینا ہوگا۔

۴۱۔ بجو بینیا ولد بجوا نتیا سوم

۴۲۔ غلام محی الدین ولد محمد حفیظ الدین دوم

۴۳۔ سید خواجہ ولد سید سالار سوم

۴۴۔ قمر الدین شریف ولد مرتضی شریف سوم

۴۵۔ شیخ محبوب ولد شیخ محی الدین سوم

۴۸۔ محمد صفدر علی ولد شیخ حیدر۔ ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۴۹۔ ریس گوپیا ولد ستیا دوم

۵۰۔ سید عبد الدین ولد سید اسمٰعیل دوم

۵۱۔ محمد عبد اللہ ولد محمد عبد الکریم۔ تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۵۲۔ سید بن علی دوم

۵۳۔ محمد جہانگیر ولد محمد بادشاہ دوم

۵۴۔ ہری داس رام کشن راؤ ولد نرسیا سوم

۵۵۔ محمد شہاب الدین ولد محمد نظام الدین دوم

۵۶۔ محمد عبد الحفیظ ولد ولی محمد سوم

۵۷۔ محمد عبد الرحیم ولد محمد اسمٰعیل۔ ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۵۸۔ میر حسین ولد میر محب علی۔ ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۵۹۔ محمد ابراہیم ولد محمد قاسم دوم

۶۰۔ جی دیویداس ولد جی نرسملو سوم

۶۱- منظور احمد ولد محمد غوث دوم

۶۲- انتیا ولد بابیا دوم

۶۳- محمد عبدالقادر ولد محمد اسمٰعیل سوم

۶۵- محمد اسمٰعیل ولد فتح محمد دوم

۶۹- محمد عبدالعزیز ولد محمد وزیر علی سوم

۷۰- محمد عبدالحمید ولد عنایت خان سوم

۷۳- غلام نبی ولد عباس علی سوم

۷۴- محمد غوث ولد محمد یعقوب۔ تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۷۷- ناگیا ولد سوگیا سوم

۷۹- پی شنکر راؤ ولد نارائن راؤ نگڑی سوم

۸۱- ٹی نارائن سوامی مدلیار ولد ٹی نرسواجی مدلیار۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا

۸۳- گنگو لکشمی نارائن ولد گنگو راچندریا سوم

۸۴- یم راگھواچاری ولد یم وینکٹ کرشنا چاری اول

۸۵- اینول رام کرشنیا ولد اینول ہانکیا سوم

## وسلین مشن اسکول میدک

۸۷- ڈیگلا برناباس ولد سلاس۔۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۸۹- جلا سورتم ولد جوزف سوم

۹۰- موگیلی پربھوداس ولد وینکیا سوم

۹۱- ایرونا لاجان ولد لانڈرس سوم

۹۲- درسنا سیمیول ولد اسوداس سوم

۹۳- گدم دیویداس ولد جوزف سوم

۹۴- یوچرلا جوزف ولد شانتیا سوم

۹۵- پریچی سالومن ولد رامیا سوم

۹۶- یگولا دیورتم ولد سیمیول دوم

۹۷- ایلا دیوا شائم ولد جوزف۔ ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۹۸- اکا پیتری چارلس ولد نتھل دوم

۱۰۰- مدلیا بنجمن ولد فلپ۔ صرف ریاضی۔ کامیاب

## خانگی امیدواران

۱۰۶- سید ابراہیم دوم ولد سید امیر علی۔ اردو معہ طریقہ تعلیم کامیاب۔

۱۱۴- محمد محبوب علی ولد قادر علی۔ صرف ریاضی کامیاب

۱۱۷- ڈی راجنا ولد شینا۔ سال آئندہ صرف ریاضی میں امتحان دینا ہوگا۔

## مدرسہ تعلیم المعلمین مرہٹی اورنگ آباد

۱۲۲- سداشیو راؤ دالکر ولد نارائن راؤ دالکر دوم

۱۲۳- لکشمن راؤ ولد ماروتی راؤ سوم

۱۲۵- اننت راؤ ولد اچندر راؤ۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۲۷- محمد رحمان خاں ولد محمد عبداللہ خاں سوم

۱۲۸- محمد اسمٰعیل ولد محمد عبدالقادر سوم

۱۲۹- محمد عبدالاحد ولد عبدالباری دوم

۱۳۰- سید ولی الدین ولد سید حسن الدین سوم

۱۳۱- محمد عبدالقادر ولد محمد خواجہ دوم

۱۳۲- محمد یٰسین خاں ولد غلام محی الدین خاں سوم

۱۳۳- محمد احمد علیخاں ولد محمد امیر علیخاں سوم

۱۳۴- راجیشور راؤ ولد گنپت راؤ سوم

۱۳۵ - محمد یعقوب خاں ولد گلاب خاں دوم

۱۳۶ - محمد احمد خاں ولد محمد شریف خاں دوم

۱۳۷ - غلام حسین ولد غلام مصطفٰے دوم

۱۳۸ - شیخ علی ولد شیخ احمد - ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا

۱۳۹ - محمد تاج الدین ولد غلام محمد سوم

۱۴۰ - محمد خاں ولد محمد عبد اللہ خاں سوم

۱۴۲ - سوریشور راؤ ولد شنکر راؤ دوم

۱۴۳ - مرزا محمد محبوب بیگ ولد مرزا محمد قاسم بیگ دوم

۱۴۴ - کاشی ناتھ راؤ ولد ڈھونڈی رام دوم

۱۴۵ - محمد اسمٰعیل ولد غلام محمد سوم

۱۴۶ - سید محمد علی ولد سید مولانا - سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۴۷ - محمد عبد الصمد خان ولد محمد جلال خاں دوم

۱۴۸ - محمد عبد العلی ولد عبد النبی سوم

۱۵۰ - محمد عبد العلی ولد شیر علی دوم

۱۵۱ - محمد عبد الرحیم ولد محمد مولانا دوم

۱۵۲ - انا راؤ ولد وینکٹ راؤ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۵۴ - گوپال راؤ راجہ رام سوم

۱۵۵ - محمد امیر الدین ولد شیخ احمد دوم

۱۵۶ - مرزا فدا حسین بیگ ولد مرزا ثابت علی بیگ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۵۷ - محمد عبد العزیز ولد محمد اعزاز ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۵۸ - محمد عبد الکریم ولد محمد مستان دوم

۱۵۹ - محمد فیض الدین ولد محمد ابو الحسن دوم

۱۶۰ - محمد اسمٰعیل ولد شیخ مہتاب دوم

۱۶۱ - محمد اسمٰعیل ولد سید احمد سوم

۱۶۲ - محمد عبد القیوم ولد حافظ محمد صدیق سوم

۱۶۳ - محمد عطاء الرحمٰن ولد محمد یوسف - تاریخ و جغرافیہ سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۶۴ - محمد حسین ولد محمد بہاء الدین دوم

۱۶۵ - دولت راؤ ولد مانک راؤ اول

۱۶۶ - محمد عثمان علی ولد محمد یعقوب علی دوم

۱۶۷ - سید عاشق علی ولد سید اکبر علی سوم

۱۶۹ - وشومبر راؤ جوشی مولے ولد ڈھونڈی راج جوشی مولے سوم

۱۷۲ - محمد بخش اللہ خاں ولد محمد یوسف خاں دوم

۱۷۳ - امرت راؤ سب نویس ولد شنکر راؤ سب نویس سوم

۱۷۴ - گنگا دھر راؤ جوشی ولد وشنو پنت جوشی دوم

۱۷۵ - انبا داس راؤ جوشی ولد رامچندر راؤ جوشی دوم

۱۷۷ - سندر راؤ ولد نتھو پنت سوم

۱۷۸ - محمد عبد المجید خاں ولد محمد عبد الرحمٰن خاں ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۷۹ - محمد علیم الدین ولد محمد شفاء الدین - ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۸۰ - محمد عبد الحمید ولد شیخ حسین - ڈرائنگ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

۱۸۱ - محمد عثمان خاں کمالی ولد غوث محمد خاں دوم

۱۸۲ - محمد معین الدین ولد محمد حیات دوم

۱۸۴۔ سید خواجہ حسین ولد سید خواجہ قاسم سوم
۱۸۵۔ محمد عبدالسلیم ولد محمد حنیف دوم
۱۸۶۔ محمد عبدالرزاق ولد محمد عبدالرحیم۔ تاریخ و جغرافیہ میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۱۸۷۔ محمد حبیب الدین ولد محمد شہاب الدین سوم
۱۸۹۔ بھگوان راؤ ولد کرشن راؤ سوم
۱۹۰۔ محمد شجاع الدین ولد محمد عبدالکریم سوم
۱۹۱۔ رامچندر راؤ ولد لکشمن راؤ سوم
۱۹۲۔ سید یونس ولد سید غلام نبی دوم
۱۹۵۔ یل۔ ہنمنت راؤ ولد رامچندر راؤ اول
۱۹۶۔ رام نایک ولد اچھیا نایک سوم
۱۹۸۔ علی حسین ولد محمد حسین دوم
۱۹۹۔ رگھوناتھ راؤ ولد گنیش راؤ۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۰۰۔ سید غلام صمدانی ولد سید اکبر حسین دوم
۲۰۱۔ محمد عبدالواحد ولد شیخ علی سوم
۲۰۲۔ شیخ حسین ولد تاج الدین سوم
۲۰۴۔ مادھو راؤ ولد ملہار راؤ۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔

## خانگی امیدواران مرکز اورنگ آباد

۲۰۵۔ نرہر راؤ شیلکے ولد بھوان راؤ شیلکے۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۰۶۔ دیویداس کدم ولد مارتی راؤ کدم۔ صرف ریاضی۔ کامیاب۔
۲۰۹۔ دیویداس ولد دتاتری سیتارام۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۱۱۔ ڈگمبر راؤ پٹواری ولد ناگور راؤ اننت راؤ مرہٹی معہ طریقہ تعلیم۔ کامیاب
۲۱۳۔ جیون راؤ ولد ہری ہر راؤ۔ ریاضی میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۱۴۔ شنکر راؤ ولد مادھو راؤ۔ صرف ریاضی۔ کامیاب
۲۱۵۔ باپو راؤ کرہاڑے ولد بلی رام کرہاڑے صرف ریاضی۔ کامیاب۔
۲۱۶۔ نذیر احمد ولد غلام نبی۔ صرف سائنس کامیاب

## مدرسہ تعلیم المعلمین گلبرگہ

۲۲۱۔ میریا ولد تیجیا۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۲۲۔ شیولنگپا ولد سدپا۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۲۳۔ رامیا ولد راجیا۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۲۴۔ ششی گیر راؤ ولد وینکٹیش راؤ دوم
۲۲۷۔ پربھو راؤ ولد بھیمن راؤ سوم
۲۲۸۔ چنبسپر راؤ ولد تمن گوڑہ سوم
۲۲۹۔ شامیا ولد لنگیا۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۳۲۔ سید غوث پیر ولد سید غلام مصطفےٰ سوم
۲۳۳۔ رنگیا ولد پریا۔ سائنس میں سال آئندہ امتحان دینا ہوگا۔
۲۳۴۔ شیخ حسین ولد محمد گیسو دراز سوم

## خانگی امیدواران مرکز گلبرگہ شریف

۲۳۶- زیبا ولد تیجیا۔ صرف اردو۔ کامیاب۔

۲۴۱- شیخ احمد ولد محمد حفیظ۔ صرف ریاضی۔ کامیاب

۲۴۲- محمد احمد خاں ولد وزیر خاں۔ صرف ریاضی۔ کامیاب۔

## نتیجہ امتحان معلمی اعلیٰ پرائمری

نام امیدوار معہ ولدیت

### مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ

۱- خیر النساء بیگم بنت محمد یٰسین خاں اول

۲- رحیم النساء بیگم بنت محمد عبدالواحد اول

۳- رقیہ بیگم بنت سید اصغر حسین اول

۵- عائشہ بیگم بنت سالم بن احسن المہری اول

۶- کریم النساء بیگم بنت محمد عبدالرزاق اول

### خانگی امیدواران

۷- خیر النساء بیگم بنت عبدالقدوس اول

۸- سیدہ پیاری بیگم بنت سید فضل اللہ شاہ قادری سال آئندہ علوم عامہ میں امتحان دینا ہوگا۔

### ویسلین گرلز نارمل اسکول سکندرآباد

۹- جلا پریا۔ بنت جے ڈیوڈ۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۱۰- کرونا سنگھ بنت کرویا سنگھ۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۱۱- وینکٹ بنت وینکٹ رامیا دوم

۱۲- رجیا بنت سیمول۔ سال آئندہ صرف زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

### مدرسہ تعلیم المعلمات ورنگل

۱۴- ایس کرشنا بنت اول

۱۵- جی سروجن بنت سبرانیم سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۱۶- دی مہالکشمی بنت دی پی راج۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۱۷- ڈی سرسوتی بائی بنت وینکٹ سوامی نائیڈو سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا

## نتیجہ امتحان ادنیٰ پرائمری

نام معہ ولدیت

### مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ

۱- محمودہ بیگم بنت عبدالواحد دوم

۲- شریفہ بیگم بنت سید حبیب علی۔ سال آئندہ اسباق الاشیاء میں امتحان دینا ہوگا۔

۴- سیدہ جمال بی بنت سید عبداللہ قادری۔ سال آئندہ فارسی میں امتحان دینا ہوگا۔

۵- شہزادی بیگم بنت سید امان اللہ حسینی اول

۶- عابد النساء بیگم بنت محمد شجاع الدین دوم

۷- زلیخا بیگم بنت محمد علی اول

۸- آمنہ بی بنت محمد میران۔ سال آئندہ زبان دوم فارسی میں امتحان دینا ہوگا۔

۹- کریم النساء بنت محمد عثمان۔ دوم

۱۲- کلثوم بی بنت محمد عباس علی سال آئندہ زبان دوم فارسی میں امتحان دینا ہوگا

۱۳- فاطمہ بی بنت محمد یعقوب دوم

۱۵- آمنہ بی بنت محمد امام الدین اول

### خانگی امیدواران

۱۶- ہاجرہ بی بنت سید غضنفر علی۔ صرف ریاضی۔ کامیاب

۱۹۔ ریحانہ بی بنت محمد عبد الصمد۔ صرف فارسی۔ کامیاب۔

۲۰۔ فاطمہ بیگم بنت شیخ محمد بن احمد۔ سال آئندہ ریاضی میں امتحان دینا ہوگا۔

۲۲۔ لطیف النسا بیگم بنت محمد مجاہد الدین صرف فارسی کامیاب۔

۲۴۔ جانی بیگم بنت سید حسین آغائی۔ صرف فارسی۔ کامیاب

## گرلز نارمل اسکول سکندرآباد

۲۶۔ گنگا بنت رنگیا نائیڈو۔ سال آئندہ صرف زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۲۸۔ آر۔ سانتی بنت موزس۔ سال آئندہ صرف زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۲۹۔ انندم بنت سائنا۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۳۱۔ کملا بائی بنت وینکٹ چلم۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۳۲۔ اے۔ پدما بائی بنت کلن۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۳۳۔ رابعہ بیگم بنت حاجی محمد قطب الدین۔ صرف ریاضی۔ کامیاب۔

۳۴۔ نور جہاں بیگم بنت غلام محمد۔ صرف ریاضی۔ کامیاب۔

## خانگی امیدواران

## مدرسہ تعلیم المعلمات مرہٹی اورنگ آباد

۴۱۔ گوداوری بائی بنت شنکر راؤ۔ سال آئندہ صرف زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

۴۲۔ لکشمی بائی زوجہ زسیون راؤ۔ صرف اردو۔ کامیاب

## مدرسہ تعلیم المعلمات تلنگی ورنگل

۴۵۔ شنکرا بنت پی سائنا۔ سال آئندہ زبان دوم اردو میں امتحان دینا ہوگا۔

---

# طریقہ تعلیم حساب

مصنفہ ڈی۔ سی۔ بھوگلے۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مددگار فوقانیہ نام پلی۔

**تعلیم حساب کے مقاصد** مدارس تحتانیہ میں زبان دانی اور حساب یہہ دو مضامین زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ اور نظام الاوقات میں اسی لحاظ سے مضامین مذکورہ کے لئے زیادہ وقت رکھا جاتا ہے۔ حساب کی تعلیم بچوں کو دو مقصد سے دیجاتی ہے جو ذیل میں درج ہیں۔

(۱) دنیاوی کاروبار و بازاری لین دین میں حساب سے مدد ملے اور

(۲) حساب کی تعلیم سے بچوں کی قواء عقلیہ، تخیل اور استدلال وغیرہ کی تربیت ہو سکے مندرجہ بالا اغراض کو مدنظر رکھتے ہوے حساب کی تعلیم۔

(۱) بہ حیثیت فن۔ اور (۲) بہ حیثیت علم دینی چاہئے۔

## حساب بہ حیثیت فن

چونکہ حساب کا استعمال روزانہ کاروبار و بازاری لین دین میں ہوا کرتا ہے۔ لھذا دنیاوی کامیابی کو مدنظر رکھتے ہوے حساب کے اصلی طریقوں سے ناواقف رہنا کوئی بھی روا نہیں رکھے گا۔ اس مضمون کی ضرورت بہی کھاتہ رکھنے اس کی جانچ یا تنقیح کرنے یا فرد حساب تیار کرنے ہی میں نہیں ہوتی بلکہ تمام پیشوں مثلاً نجاری۔ خیاطی۔ معماری خانہ داری۔ وغیرہ میں۔ جو دنیا سے تعلق رکھتے ہیں پیمایش اور گنتی کے لئے نہایت ضروری ہے۔

اگرچہ اس مضمون کی تعلیم محض دنیوی کامیابی کی غرض سے یا روٹی کمانے کی غرض سے دیجاتی ہے۔ پھر بھی بچوں میں سوالات عجلت اور صحت کے ساتھ حل کرنے کی استعداد پیدا کرنی ہو تو اس مقصد کی تکمیل کے لئے حساب کے اصول اس قدر واضح طور پر سمجھانے کی ضرورت ہوتی ہے کہ طلبہ زمانہ آیندہ میں اپنی حسابی واقفیت کا استعمال نئی نئی مشکلات کو رفع کرنے میں کر سکیں۔ الغرض بچوں کو اس مضمون کی تعلیم اس طرح دیجاے کہ وہ اپنے عمل کو خود سمجھکر دوسروں کو بھی واضح طور پر سمجھا سکیں اور دنیوی لین دین کے سوالات جلدی اور صحت کے ساتھ حل کر سکیں۔

## حساب بہ حیثیت علم

حساب کی تعلیم سے دنیاوی فائدے کے ساتھ ساتھ بچوں کی عقلی تربیت بھی بہت کچھ ہوتی ہے سوال کا جواب صحیح ہے یا غلط اگر غلط ہو تو غلطی کہاں ہوئی یہ فیصلہ بچے اپنی قوت استدلال کو کام میں لا کر کرسکتے ہیں۔ حساب کی تعلیم سے طلبہ میں خیال جمانے کی عادت پیدا ہوسکتی ہے اس لئے ان کی قوت متخیلہ کی تربیت ہوتی ہے حساب میں بے شمار مثالیں حل کرنی ہوتی ہیں جن میں قوت متخیلہ کو کام میں لانا پڑتا ہے بچوں کی قوت استدلال کی تربیت اسی صورت میں ہوسکتی ہے جبکہ بچہ کوئی چیز اپنی ذاتی کوشش سے دریافت کرے اور اصول کا استخراج کرسکے۔ سوال کے حالات سے پوری طور پر واقف ہو کر اس کے حل کے ذرایع اور طریقے معلوم کرسکے۔ حساب کی تعلیم میں بہ نسبت محصلہ معلومات کے طریقۂ حل زیادہ اہمیت رکھتا ہے نیز بہ نسبت واقفیت طریقہ تحصیل زیادہ اہم ہے

## حساب اور زندگی کا باہمی تعلق

حساب کا تعلق روز مرہ کاروبار سے بہت کچھ ہے آدمی کی زندگی اس کا میلان طبع اس کے پیشہ کا انکشاف اس کی عملی میدان میں ترقی وغیرہ وغیرہ سے حساب کا تعلق ہوسکتا ہے اس مضمون کی تعلیم دینے میں بعض وقت مدرسین انسانی دلچسپیوں کو نظر انداز کرتے ہیں۔ اور اس مضمون کو خشک اور دقیق بناتے ہیں جس کی وجہ سے طلبہ میں حساب کے متعلق خوف پیدا ہوتا ہے اور اس خیال سے کہ یہ نہایت مشکل مضمون ہے گھبراتے ہیں نتیجے اکثر انھیں باتوں کو ٹھیک نظر سے دیکھتے ہیں۔ جن کا تعلق ان کی زندگی سے ہو اور جن سے وہ مانوس ہوں اور جو باعث دلچسپی ہوں لہذا اس بات کا خیال رکھا جائے کہ مدرسین اپنے مضمون کو اس قدر دلچسپ بنائیں کہ طلبہ خود بخود اس مضمون کی تعلیم حاصل کرنے کی طرف راغب ہوں حساب کے اسباق میں دلچسپی پیدا کر کے طلبہ کو خود کوشش کرنے کا موقعہ بہم پہونچائیں۔ ان سے کام لیں ان کی ذاتی کوشش سے کوئی قاعدہ اخذ کرانے کی تجویز اختیار کریں اور کسی قدر ان کی ہمت افزائی کرتے رہیں۔

اگر حساب مناسب طور پر پڑھایا جائے اور اس میں دلچسپی پیدا کی جائے تو طلبہ کو یہ مضمون بے لطف کبھی نہ معلوم ہوگا۔ حساب کی تعلیم میں ناکامیابی کے اسباب اکثر غلط طریقہ تعلیم اور بچوں کی طبیعت سے عدم واقفیت یہی ہوسکتے ہیں۔ بچے عموماً کام کرنا پسند

کرتے ہیں۔ خالی بیٹھنا ان کو تکلیف دہ معلوم ہوتا ہے وہ ہمیشہ حرکات کے خواستگار ہوتے ہیں۔ ان کی زندگی سے تعلق رکھنے والے کاموں میں وہ بہت دلچسپی لیتے ہیں۔ جس شخص نے بہترین مدارس میں بچوں کو کام کرتے ہوئے دیکھا ہے اس کا یہ خیال کبھی نہیں ہوگا کہ حساب کے اچھے نتائج نکالنے میں بچوں کا کوئی قصور رہا ہو۔

حساب کی تعلیم میں ناکامیابی کے اسباب ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

۱۔ ابتدا میں غیر واجبی عجلت۔
۲۔ ناموزوں تحریص کا استعمال۔
۳۔ موزوں آلات تعلیمی کی کمی۔
۴۔ ناقص طریقہ تعلیم۔

## غیر واجبی عجلت

ابتدائی جماعتوں میں جس قدر وقت اسباق کے سمجھانے اور مشق کرانے میں دینا چاہیے نہیں دیا جاتا۔ ایک بات بچوں کی سمجھ میں پوری طور پر آنے کے قبل ہی مدرسین ان کو دوسری بات سمجھانا چاہتے ہیں۔ اس عجلت کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بچے گھبرا جاتے ہیں۔ اور مضمون حساب کو ایک نہایت مشکل مضمون سمجھ لیتے ہیں۔ بچہ جب گنتی سیکھتا ہے اور گنتی کرنے لگتا ہے تو جلدی کبھی اختیار نہ کی جائے۔ یہ ممکن ہے کہ جب بچہ ایک ایک چیز (گولی۔ بیج۔ پیسہ روپیہ وغیرہ) بار بار گنتا ہے تو مدرس کو بعض وقت پریشانی محسوس ہوتی ہوگی۔ لیکن بچے کے بار بار گننے سے مدرس یہ سمجھے کہ گنتی کا یقین کر لینے کی غرض سے یا اپنے کام کا اطمینان کر لینے کی نیت سے بچہ متعدد بار گننا ضروری سمجھتا ہوگا۔ ایسی صورت میں اس پر غصہ ہونا ٹھیک نہیں۔ کیونکہ عجلت سے پختگی حاصل نہیں ہو سکتی۔

## ۲۔ ناموزوں تحریص کا استعمال

بچوں میں دلچسپی پیدا کرنے کے خیال سے یا ان کو کام کرنے کی ترغیب دینے کی غرض سے اگر کوئی تدبیر سوجھی ہو تو اس وقت مدرس اس بات کا خیال رکھے کہ ذہین بچوں کے مقابلہ میں کند ذہن بچوں کے قوائے کو نہ دبایا جائے کیونکہ کند ذہن بچوں کے قوای کو

دبانے کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ پست ہمت ہوں گے۔ اور حساب میں جی نہ لگائیں گے۔ چند چھوٹے بچے آہستگی سے ترقی کرتے ہیں۔ ایسی صورت میں بالکل صبر سے کام لیا جائے۔ ان پر غصہ کرنے سے یا ان کو تنبیہ کرنے سے وہ ہمت ہار دیں گے۔ اور ان میں خود اعتمادی نہیں رہیگی اور بعد میں دلچسپی پیدا کرنا۔ اور ان سے سوالات حل کرانا محال ہوگا۔

## ۳۔ آلات تعلیمی کی کمی

ابتدا میں مجرد اعداد کا تصور دلانے کے لئے یا نیا قاعدہ بتانے کے لئے اشیا محسوسہ کا استعمال کرنا سخت ضروری ہے محض لفظی معلومات بچوں کے ذہن میں ٹھیک طور پر نہیں اتر سکتے مقرون اشیاء کی مدد سے اور بچوں کے ذاتی تجربہ سے نئی بات ان کی سمجھ میں جلد آجاتی ہے شروع میں گنتی سکھانے کے لئے مختلف اشیاء کا استعمال کیا جائے۔ صرف یہ زبانی کہنا کہ ایک کا ہندسہ '۱' ایسا لکھتے ہیں دو کا ہندسہ '۲' ایسا لکھتے ہیں کافی نہیں ہوسکتا۔ اس سے بچوں کی دماغی تربیت تو ہو ہی نہیں سکتی۔ اور نہ مجرد اعداد کا تصور ہی ہوگا۔ اعداد کا تصور دلانے کے لئے پہاڑے سکھاتے وقت۔ نیا قاعدہ بتاتے وقت۔ یا کسی مشکل کو حل کرنے کے لئے مقرون سے مجرد کی طرف جانے کا اصول اختیار کیا جائے تو بچے آسانی سے سمجھ سکتے ہیں۔ مقرون اشیاء سے کام لینے کے لئے بہت سے سامان کی ضرورت پڑتی ہے مدرس سامان نہ ملنے کی وجہ سے سبق کو خراب نہ کرے بسیدھا سادہ خود ساختہ سامان بازاری قیمتی اشیاء کی بہ نسبت زیادہ موثر ہوتا ہے مٹی کی گولیاں ریتھے اناج کے دانے بیج وغیرہ سے کام لیا جاسکتا ہے۔

## ۴۔ ناقص طریقہ تعلیم

بعض وقت ناموزوں طریقہ اختیار کرنے سے اکثر طلبہ کی دلچسپی رخصت ہوجاتی ہے۔ وقت واحد میں بہت سا پڑھانے سے کسی قاعدہ کا کافی تصور دلائے بغیر اس کو حفظ یا یاد کرانے سے کوئی بات ذہن نشین نہیں ہوسکتی بچے حیران ہوتے ہیں۔ اور آخر میں سست اور کاہل بن جاتے ہیں۔ کسی اصول یا قاعدہ کو ٹھیک طور پر سمجھے بغیر بچے رٹنے کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان کی دماغی تربیت مٹی میں مل جاتی ہے۔ سوالات کی ناموزوں ترتیب بھی حساب کی تعلیم میں ناکامیابی کا سبب ہوسکتی ہے۔

لہذا مشقی سوالات کی ترتیب نہایت احتیاط کے ساتھ کرنی چاہئے۔

## حساب کی اہمیت

حساب کو بہ حیثیت فن وعلم جدا کرنا مشکل ہے کیونکہ عقلی تربیت جو آیندہ زندگی کے لئے ضروری سمجھی گئی ہے۔ دنیوی فوائد میں شمار ہو سکتی ہے حسابی تعلیم سے بچوں میں صفائی اور خود اعتمادی پیدا کی جا سکتی ہے۔ علم حساب اس قدر اصلیت رکھتا ہے کہ اس کی نسبت کسی زمانہ میں کسی ملک کو شک وشبہ نہیں ہوا۔ اور نہ اس کی اصلیت میں کچھ تغیر ہو سکا۔ ۴+۵=۹ یہ بات ہر جگہ اور ہر زمانہ میں قائم تھی۔ قائم ہے اور قائم رہے گی۔ اس میں کچھ تبدیلی نہ ہوگی حساب کی اہمیت کو پیش نظر رکھکر اس مضمون کی تعلیم بچوں کو نہایت احتیاط سے دینی چاہئے۔

## مدارس تحتانیہ کے لئے حساب کا معمولی نصاب

تحتانیہ مدارس میں حساب پڑھانے کا مدعا اوپر بیان کیا گیا ہے کہ طلبا روزمرہ کے لین دین کے سوالات عجلت اور صحت کے ساتھ حل کر سکیں۔ روزمرہ کے کام میں عام طور پر معمولی شخص کو مندرجۂ ذیل باتوں کا جاننا ضروری ہے کیونکہ ان سے ہمیشہ کام پڑتا ہے۔

۱۔ سکے مثلاً پیسے۔ آنے۔ روپیے وغیرہ۔

۲۔ وزن مثلاً۔ تولہ۔ چھٹانک۔ پاؤسیر۔ سیر پسیری۔ من وغیرہ۔

۳۔ ناپ کے پیمانے انچ، فیٹ۔ گز وغیرہ

۴۔ وقت کے پیمانے۔ مثلاً۔ سکنڈ۔ منٹ۔ گھنٹہ۔ دن۔ ہفتہ۔ وغیرہ۔

ہر موقعہ پر جمع۔ تفریق۔ ضرب۔ تقسیم کے عمل کرنے پڑتے ہیں۔ اس لئے چاروں ابتدائی قاعدے اور پہاڑوں کا جاننا ضروری ہے۔ مکان۔ زمین۔ یا دیگر اشیاء کا طول۔ عرض۔ بلندی وغیرہ معلوم کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اس لئے پیمائش کا جاننا ضرور ہے۔ روپیوں کے لین دین کے لئے سود کے قاعدہ کی واقفیت ہونی چاہئے۔ عام طور پر معمولی مرکب وکسر کے قاعدے بھی جاننا ضروری ہے۔ مندرجہ بالا امور کی واقفیت سے معمولی طور پر ہر ایک شخص کا کام چل سکتا ہے۔ اس لئے تحتانیہ مدارس میں چار ابتدائی قاعدے مرکب قاعدے کسر کے قاعدے۔ پڑھائے جائیں۔ باقی قاعدے انہی چار قاعدوں پر مبنی ہیں۔

## پختہ بنیاد کی ضرورت

طلبہ کو سب سے زیادہ مشکل ابتدائی چار قاعدوں کے سیکھنے میں پیش آتی ہے۔ ان قاعدوں کی مشق اگر کافی اور پختہ طور پر ہو تو دیگر قاعدوں کا سیکھنا آسان ہوتا ہے ابتدائی چار قاعدے علم حساب کی بنیاد ہیں۔ اگر یہ بنیاد پختہ ڈالی جائے تو اس پر جو عمارت تعمیر ہوگی وہ بھی مضبوط اور مستحکم ہوگی ابتدائی قاعدوں کی نسبت مرکب قاعدوں کا تصور دلانا آسان ہے۔ حساب میں سخت محنت کی ضرورت ہے۔ پیمانے و پہاڑے یاد کرانے ہوتے ہیں۔ بچوں سے سوال کے جواب عجلت اور صحت کے ساتھ نکلوانے ہوتے ہیں۔ لہذا روزانہ باقاعدہ دس منٹ بھی اس کام کے لئے مختص کئے جائیں تو بچوں میں دلچسپی کے ساتھ کام کرنے کا مادہ پیدا ہوگا اور بنیاد پختہ پڑے گی۔

## عام اصول جو تعلیم کے وقت پیش نظر رہیں

حساب میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے مندرجہ ذیل اصولوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

۱۔ مقروں سے مجردات کی طرف چلو۔

ابتدا میں بچے مجرد اعداد کا تصور نہیں کر سکتے ان کو مجرد اعداد کے متعلق مقرون اشیاء کی مدد سے معلومات بہم پہنچائی جائیں۔ مثلاً دو آم۔ دو پیسے۔ دو پیڑے۔ دو گولیاں وغیرہ اشیا محسوسہ کے ذریعہ دو کا تصور دلایا جائے۔

۲۔ معلوم سے نامعلوم کی طرف چلو۔

بچوں کے سابقہ علم کی بنیاد پر نئے علم کی بنیاد رکھنی چاہئے۔ تو بچوں کو کسی قسم کی مشکل محسوس نہیں ہوتی۔ مرکب قاعدوں کی تعلیم دیتے وقت مفرد قاعدوں سے مدد لو۔ دونوں میں اصول ایک ہی ہیں فرق صرف پیمانوں میں ہے۔

۳۔ تدریج کا خیال رکھو۔

سبق مختلف درجوں میں تقسیم کرو۔ آسان باتیں ابتدا میں بتائی جائیں مشکل بعد میں۔ مثلاً جمع کے سوالات بتانے ہوں تو پہلے جمع بلا حاصل کے سوالات دیئے جائیں۔ بعد میں اکائی اور دہائی کی جمع با حاصل بتائی جائے۔

۴۔ ہر ایک قاعدہ کی تفہیم میں استقرائی طریقہ کو کام میں لاؤ۔ خاص خاص مثالوں کے

ذریعہ عام اصول قائم کرو۔ بعد میں اصول سے قاعدہ کی طرف چلو۔ چھوٹی چھوٹی مثالیں پیش کر کے طلبا کی کوشش سے ہی قاعدہ اخذ کراؤ کیونکہ تربیت ذاتی کوشش وسعی سے ہی ہوا کرتی ہے

۵۔ ہر ایک قاعدہ صاف صاف اور کھلے الفاظ میں سمجھاؤ تاکہ طلبا بغیر کسی مدد کے خود سوال نکال سکیں۔ دوسروں کی نقل اتارنے کی ضرورت ان کو محسوس نہ ہو۔

۶۔ ابتدا میں زبانی سوالات سے کام لو۔

تقریری حساب کوئی الگ مضمون نہیں ہے۔ ہمیشہ تحریری حساب سے پہلے چند منٹ تقریری حساب کے لئے دئے جائیں ہر دو کی مشق ساتھ ساتھ کرائی جائے۔

۷۔ بچوں کی ذہنیت و شخصیت کا خیال رکھو۔

بعض بچے قاعدہ سمجھ سکتے ہیں۔ بعض کمزور لڑکوں کو کئی دفعہ سمجھانے کی ضرورت ہوتی لہذا ان کو برا بھلا مت کہو۔ ایسا نہ ہو کہ وہ گھبرا جائیں اور ان کی سمجھ میں کچھ نہ آئے۔

۸۔ جب تک ایک ایک بات سمجھ میں نہ آجائے دوسری شروع نہ کرو۔ ورنہ بچے کسی کو بھی ٹھیک طور پر نہیں سمجھیں گے۔ اور پریشان ہوں گے۔

۹۔ سوالات کو سوچنے کے لئے کافی وقت دو۔ ایسا نہ ہو کہ بچے عبارتی سوالات میں بغیر سوچے سمجھے کچھ نہ کچھ عمل کرنے لگیں۔

۱۰۔ سوالات کے حل کرنے میں طلبہ کو صحت وصفائی ترتیب وسرعت عمل وغیرہ پر حاوی ہونا چاہئے صحت کے لئے ضروری ہے کہ تعلیم کامل ہو۔ صفائی کے لئے ہندسے خوبصورت ہوں۔ مدرس کے اپنے ہندسے اچھے ہوں سرعت کے لئے پہاڑے اچھی طرح یاد کراؤ۔

عام طور پر حساب کے کسی قاعدے کے سبق کا خاکہ حسب ذیل ہوتا ہے۔

۱۔ تمہید۔ زبانی مثالیں۔ اول مقرون بعد مجرد پیش کرو۔ مثالیں قاعدہ کی توضیح کرنے والی ہوں۔ زبانی سوالات میں چھوٹے چھوٹے اعداد استعمال میں لائے جائیں۔ سولات مذکور میں جانی پہچانی چیزوں کا ذکر ہو۔

۲۔ قاعدہ کی دریافت۔ اوپر کی زبانی مثالوں کی مدد سے بچوں کی ذاتی کوشش سے قاعدہ اخذ کرایا جائے۔

۳۔ نمونہ کی مثال جو قاعدہ طلبہ کے ذہن میں سرسری طور پر آیا ہو۔ اسی قاعدہ کے ذریعہ یہ مثال حل کراؤ۔ اس میں مدرس بچوں کی رہنمائی کرے۔ اور بعد میں سوال کا حل تختہ سیاہ

بچوں کو نمونہ کے لئے بتا دے۔

۴۔ قاعدہ۔ سوال کے حل کے پورے عمل پر نظر ثانی کر کے بچوں سے قاعدہ نکلوایا جائے

۵۔ مشق۔ چند سوال قاعدہ کو ذہن نشین کرانے کی غرض سے طلبہ سے حل کراؤ سوالات پہلے ہی سے سوچ سمجھکر مرتب کئے جائیں۔

## حساب کی اہمیت و فوائد۔

علم حساب یہہ ریاضی کی ایک شاخ ہے مگر سب شاخوں سے زیادہ مفید اور اہم ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم کو اپنی زندگی آسانی کے ساتھ بسر کرنے کے لئے جو ذرایع درکار ہیں ان میں حساب بھی ایک ذریعہ ہے نیز انسانی زندگی میں جو اہمیت حساب کو حاصل ہے اس سے کوئی بھی انکا نہیں کر سکتا ہم دنیا میں جہاں کہیں جائیں۔ ہر جگہ حساب سے کام پڑتا ہے حساب میں روز مرہ زندگی سے متعلق اس قدر کثیر التعداد نظیریں اور مثالیں موجود ہیں جن کا کوئی ٹھکانا نہیں۔ کسان معمار۔ لوہار۔ دوکاندار۔ انجنیر۔ سائنس دان۔ غرض کہ کوئی بھی ایسا نہیں جو کسی نہ کسی صورت میں حساب کا محتاج نہ ہو۔

اس علم کے سیکھنے سے انسان کو بیشمار فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

۱۔ حساب سے اندھی تقلید کا مادہ کم ہوجاتا ہے۔

۲۔ حساب سیکھنے سے لین دین کے سوالات حل کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔

۳۔ علم حساب تحقیق و تفتیش کا مادہ پیدا کرتا ہے۔

۴۔ حساب کی تعلیم سے خود اعتمادی اور استدلال جیسی صفات محمودہ پیدا ہوتی ہیں۔

۵۔ حسابی معلومات جس قدر وسیع ہوتی جائیں گی اس قدر دائرہ تحصیل وسیع ہوتا جائیگا

## مدرس صاحب کے اوصاف

چھوٹے چھوٹے بچوں کو گنتی سکھانے کا کام بہت مشکل ہے اس لئے ان کی تعلیم میں احتیاط کی سخت ضرورت ہے۔ تجربہ کار اور ہوشیار مدرس ہی چھوٹے بچوں کو اعداد شناسی کی تعلیم دے سکتا ہے۔ صبر کے ساتھ کام لینا ضروری ہے۔ مدرس ان کے ساتھ نرمی سے پیش آئے۔ اور کھیلتے کھیلتے مختلف چیزیں بتاکر بتدریج گنتی سکھائے غصہ والا اور چڑچڑا استاد صغیر عنایت

کیلئے کبھی کامیاب نہیں ہو سکتا بچے خاموش اور بیکار بیٹھنا کبھی پسند نہیں کرتے۔ وہ ہمیشہ حرکات کے خواستگار ہوتے ہیں لہذا کام کرنے کے لئے اور کھیلتے کھیلتے تعلیم حاصل کرنے کے لئے ان کے واسطے کھلا میدان رکھا جائے۔ سبق کی اہمیت محض معلومات بہم پہونچانے پر ختم نہیں ہوتی بلکہ سبق کی اہمیت معلومات کو عملی جامہ پہنانے کی استعداد پیدا کرنے میں مضمر ہے بچوں کی زبان سے۔ صرف۔ایک۔ دو۔ تین۔ چار۔ سن لینا اس بات کی دلیل نہیں ہوسکتی کہ وہ اعداد جانتے ہیں۔ بہت سے بچے تقلیدی طور پر استاد سے یا دیگر بڑے اشخاص سے سن سن کر بھی علاوہ کے نام۔ ایک۔ دو۔ تین۔ چار۔ وغیرہ یاد رکھ سکتے ہیں۔ اعداد کا تصور بچوں کو اس وقت ہوگا جب کہ تین گولیاں۔ چار کاڑیاں۔ سات پیسے گن کر بتاسکیں۔ یا چیزوں کی تعداد ٹھیک طور پر بتاسکیں۔

حساب کے مدرس کو حساب کے اصول و قاعدوں سے واقف ہونا ضروری ہے اس کو طریقہ تعلیم حساب سے بھی واقفیت رکھنی چاہئے علاوہ اس کے مدرس ملنسار بھی ہو صبر سے کام لے بچوں کی مزاج سے واقف ہو۔ تاکہ بچوں کے ساتھ رحم دلی سے پیش آکر ان کو تعلیم دے سکے

## اعداد شناسی

اوپر بیان ہوچکا ہے کہ چھوٹے چھوٹے بچوں کو حساب کی تعلیم مقروں اشیاء کے ذریعہ دیجائے۔ پس گنتی سکھانے کے اسباق میں مختلف اقسام کی چیزیں مثلاً گولیاں (بالفرم)۔ تیلیاں۔ مکعب۔ کوڑیاں۔ بیج۔ وغیرہ استعمال میں لائی جائیں۔ ذاتی تجربہ سے اور استاد کی رہنمائی سے بچے گنتی کی تعلیم حاصل کریں۔ بچوں کو گنتی سکھانے میں ان کی قوت باصرہ و قوت لامسہ ہر دو سے کام لیا جائے۔ تاکہ ذاتی تجربہ سے نئی بات معلوم کرسکیں مندرجہ بالا اشیاء اور تاش گنتی سکھانے میں بہت کارآمد ہوں گے۔

## ۱ سے ۹ تک کی گنتی

ایک سے نو تک کے اعداد کا تصور دلانے میں بہت سے اسباق مرتب کرنے ہونگے بہ نسبت اسباق کی اسکیم مرتب کرلینے کے استاد کی ذاتی تدبیر اور مہارت زیادہ کارگر ہوسکتی ہے۔ مدرسہ میں آنے کے پیشتر ہی بچے چند ہندسوں کے نام سے واقفیت رکھتے ہیں۔ اگرچہ

ان کو اس عدد کا صحیح تصور نہیں ہوتا۔ مختلف کھلونے، میوہ، مٹھائی، وغیرہ کو ہاتھ میں لیکر ان کی طرف بار بار دیکھکر اس قسم کے جملے مثلاً۔ ایک لٹو لاؤ۔ دو آم دو۔ تین پیڑے دو وغیرہ۔ اسی طرح گولیوں، گیند، وغیرہ سے کھیلتے کھیلتے چند اعداد سے بچے واقف ہوتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ البتہ ایک۔ دو۔ تین وغیرہ مجرد اعداد کا خیال ان کو مطلق نہیں ہوتا جس طریقہ سے بچے مکان میں اعداد گننا سیکھتے ہیں۔ وہی طریقہ گنتی کے اسباق کے لئے مدرس بھی اختیار کرے الغرض اعداد اور ہندسوں کی تعلیم مقروں اشیار کی مدد سے ہی ہو بجائے البتہ رنگین و دلکش چیزوں کا استعمال نہ کیا جائے۔ ورنہ بچوں کی توجہ بہ نسبت تحصیل سبق کے زیادہ تر چیزوں کے دیکھنے کی طرف ہی لگی رہے گی۔ گنتی سکھانے کے اسباق بالکل چھوٹے چھوٹے ہونے چاہئیں۔ ابتدا میں زیادہ سے زیادہ (۲۰) منٹ تک سبق دیا جائے۔ زیادہ دیر تک بچے متوجہ نہیں رہ سکیں گے۔

اگرچہ بچے مدرسہ میں داخل ہونے سے پیشتر اعداد کے چند نام جانتے ہیں۔ پھر بھی مدرسہ میں آنے کے بعد اُن اعداد کا صحیح تصور دلانا ضروری ہے۔ ایک سے ۹ تک کے اعداد کا تصور دلانے میں زیادہ وقت صرف کرنا ہوگا عجلت مفید ثابت نہ ہوگی۔ ابتدا میں چھوٹے بچے کسی عدد کو مجموعہ کی طور پر نہیں دیکھتے بلکہ صرف مقام کی حیثیت سے دیکھتے ہیں۔ جب وہ تین چیزوں کو گنتے ہیں تو پہلی مرتبہ اٹھائی ہوئی چیز کو ایک دوسری مرتبہ اٹھائی ہوی چیز کو دو اور تیسری مرتبہ اٹھائی ہوی چیز کو تین کہتے ہیں گویا۔ ایک دو تین وغیرہ خاص چیزوں کے نام ہیں۔ نادانی کی وجہ سے بچوں کا اعداد کا تصور زیادہ تر صفاتی ہوتا ہے۔ پس استاد کو چاہئے کہ گنتی سکھاتے وقت مختلف اشیار کی مدد سے یہ بات بچوں کے ذہن نشین کرائی جائے۔ کہ دو تین چار۔ پانچ وغیرہ۔ چیزوں کا مجموعہ ظاہر کرتے ہیں۔ بچوں کو یہ بات واضح طور پر سمجھائی جائے کہ دو تین، چار وغیرہ سے دوسری تیسری اور چوتھی چیز نہیں ہے۔ چیزوں کا مجموعہ بچوں کے سامنے رکھنے سے بچوں کی غلط فہمی دور ہو سکتی ہے۔



# ایک کا تصور

مدرس مختلف چیزیں پیش کرکے بچوں سے ان کے نام دریافت کرے مثلاً تیلیاں قلم۔ کوڑیاں پر مکعب۔ گولیاں وغیرہ اسی قسم کی چیزیں بچوں کے سامنے رکھدیجائیں۔ اور ہر ایک چیز کا نام ان سے دریافت کیا جائے۔

مدرس ایک گولی اٹھائے اور طلبہ سے بھی یہی عمل کرائے۔ مدرس خود کہے اور بچوں سے کہلوائے کہ یہ ایک گولی ہے۔ اسی طرح مختلف چیزیں پیش کرکے چیزوں کے ساتھ تعلق دیکر ایک 'کا تصور دلایا جائے۔ یہی عمل کوڑی قلم۔ مکعب وغیرہ کا استعمال کرکے مدرس خود کرے اور بچوں سے تقلید کرائے۔ بعد میں بچوں سے حسب ذیل سوالات کئے جائیں کہ تمہارے کتنے سر ہیں۔ ناک کتنی ہیں وغیرہ وغیرہ۔

عدد ایک کا پختہ تصور ہونے کے لئے ان کے سامنے پڑی ہوی چیزوں میں سے 'ایک' گولی اٹھاؤ۔ "ایک" کتاب لاؤ وغیرہ عملاً بچوں سے کرایا جائے۔ بعد میں "ایک" وقت دوڑو۔ "ایک" مرتبہ کودو وغیرہ حرکات سے کام لیا جائے۔ اس طرح سبق دینے "ایک" کا تصور بچوں کو اچھی طرح ہوگا۔ زیادہ مشق کے لئے مندرجہ ذیل قسم کا کام بچوں سے کرایا جائے۔ تختہ سیاہ پر 'ایک' نقطہ لگاؤ۔ 'ایک' لکیر کھینچو اپنی تختی (سلیٹ) پر "ایک" خط بناؤ۔ وغیرہ۔

اسی طرح دو کا تصور مندرجہ بالا یا دیگر اشیاء کی مدد سے دلایا جائے۔ جب تک کہ اعداد کا تصور کافی طور پر بچوں کے ذہن میں نہ ہو۔ اعداد نویسی بتانے کی ضرورت نہیں ورنہ اعداد نویسی اور اعداد شناسی میں بچے صحیح طور پر تمیز نہیں کر سکیں گے۔ "ایک" کا پختہ تصور دلانے کے بعد ایک کا ہندسہ '۱' ایسا لکھتے ہیں یہ ان کو بتایا جائے۔ دو کا تصور ٹھیک طور پر ہوجانے کے بعد 'دو' کا ہندسہ '۲' ایسا لکھتے ہیں بتایا جائے۔ اور اس کی ترکیب بتائی جائے۔ اور ان کی سلیٹ پر انھیں سے ہندسہ بنوایا جائے۔

# اعداد نویسی

اعداد کی شناخت ان کے نام و نشان

اوپر بیان ہوچکا ہے کہ مدرسہ میں داخل ہونے کے پیشتر سے بچوں کو ہندسوں کے نام کسی قدر معلوم رہتے ہیں۔ اعداد کے بے ترتیب الفاظ مثلاً۔ ایک۔ دو۔ پانچ۔ سات بارہ وغیرہ بہت سے بچے زبان سے کہتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ البتہ ان کو اعداد کا صحیح تصوّر نہیں ہوتا مدرسہ میں آنے کے بعد اس نامکمل تصوّر کو واضح اور پختہ کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔

## قرأت وکتابت اعداد کے سبق کے مدارج

کسی عدد کی قرأت وکتابت کی تفہیم میں حسب ذیل مدارج مدنظر رکھے جائیں۔

ا۔ چیزوں کی گنتی کرانا۔ اور بعد میں ان چیزوں کے مجموعہ کو خاص نام سے مربوط کرنا۔ مثلاً۔ تین گولیاں لاؤ۔ چار تیلیاں الگ کرو۔ وغیرہ۔

ب۔ بچوں کو چند چیزیں دے کر انہیں سے ان چیزوں کی تعداد معلوم کرانا

ج۔ چند چیزیں دے کر ان میں اور چند چیزیں جمع کرنے کے لئے یا ان میں سے چند چیزیں گھٹانے کے لئے کہنا اور ان کی گنتی معلوم کرانا۔ مثلاً مدرس بچوں کو پانچ گولیاں دے اور ان کو کہے کہ اور دو گولیاں ان میں ملاؤ۔ یا ان میں سے دو گولیاں گھٹاؤ اور کل گولیوں کی تعداد معلوم کرو۔ اسی تعداد کو ہندسوں کے ذریعہ ظاہر کرنا۔

## ترتیب اعداد

بچوں کو اعداد کا تصوّر اور ان کی شناخت کافی طور پر ہونے کے بعد مختلف چیزوں کے مجموعہ کے نام ان سے دریافت کئے جائیں۔ اور ان اعداد کی کوئی خاص ترتیب بتائی جائے حسب رائے ڈاکٹر مانٹسری صاحبہ۔ یہ ترتیب اعداد عمودی طور پر دو دو کے مجموعہ میں ظاہر کیجائے جو ذیل میں درج ہے۔

ڈاکٹر مانٹسوری صاحبہ کی ترتیب سلسلہ اعداد۔

اس ترتیب سے بچوں کو اعداد کا سلسلہ معلوم ہوگا۔ اور ساتھ ہی ساتھ بچے یہ بھی معلوم کرسکیں گے کہ قبل کے عدد میں ایک زیادہ کرنے سے نیا عدد بن سکتا ہے۔ اس ترتیب سے جفت اور طاق اعداد کی شناخت جلد ہو سکتی ہے۔

## ولنبنٹ صاحب (Wellent) کی ترتیب اعداد

ولنبنٹ صاحب مندرجہ ذیل ترتیب پسند کرتے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ○ | ○ ○ | ○ ○<br>○ | ○ ○<br>○ ○ | ○ ○<br>○<br>○ ○ | ○○○<br>○<br>○○ | ○○○<br>○<br>○○○ | ○○○○<br>○<br>○○○ | ○○○○<br>○<br>○○○○ |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| | | | | | | | ۱۰ } | ○○○○<br>○ ○<br>○○○○ |

یہ ترتیب پانچ پانچ کے مجموعہ کے لحاظ سے بنائی گئی ہے۔ اس ترتیب کا اصول یہ ہے کہ

ا۔ جلد شناخت کے لئے یہ ترتیب زیادہ اچھی ہے۔ بچے آسانی سے ۴ کا مربع اور پانچ کا مجموعہ معلوم کرسکتے ہیں اور ایک دوسرے میں تمیز بھی آسانی سے کرسکتے ہیں۔

ب۔ یہ ترتیب سلسلہ اعداد کو زیادہ واضح طور پر ظاہر کرسکتی ہے۔ ماقبل کے عدد میں صرف ایک زیادہ کرنے سے بعد کا جدید عدد بن سکتا ہے۔ اور پہلی ترتیب کو بگاڑنے کی ضرورت بھی نہیں ہوتی۔

ج۔ ہر ایک عدد ۱۰ سے کس قدر کم یا زیادہ ہے ترتیب مذکور سے جلد معلوم ہوسکتا ہے

د۔ پانچ پانچ کے جمع یا تفریق پانچ کا پہاڑہ۔ پانچ کی تقسیم صاف طور پر واضح کی جاسکتی ہے لہذا جلد شناخت اور مشق کے لئے یہ ترتیب ہمیشہ استعمال میں لائی جائے تو مناسب ہوگا۔

## ۵۔ کی قرأت و کتابت

کسی عدد کا تصور دلانے میں حسب ذیل مدارج ہو سکتے ہیں اگر ۵ کا تصور دلانا ہو تو۔

۱۔ پہلے ۴ چیزوں مثلاً گولی تیلیاں۔ بیج۔ کوڑیاں وغیرہ۔ لے کر ان کی تعداد بچوں سے دریافت کی جائے۔ یا ان کو چند چیزوں میں سے ۴ چیزیں الگ نکالنے کے لئے کہا جائے۔ یا اعدادی تختہ میں سے ۴ کی شناخت کرائی جائے۔ اور بچوں سے چار کا ہندسہ لکھوایا جائے۔

۲۔ بعد اس کے چار چیزوں میں ایک چیز اور زیادہ کی جائے۔ بچوں سے بھی یہی عمل کرایا جائے گا۔ اور جدید مجموعہ کی تعداد بچوں سے دریافت کی جائے گی۔ ممکن ہے کہ کوئی بچہ صحیح تعداد پانچ بتا سکے ورنہ صحیح جواب نہ ملنے کی صورت میں مدرس خود بتائے کہ یہ جدید مجموعہ پانچ چیزوں کا ہے

۳۔ اس کے بعد مدرس بچوں سے پانچ پانچ چیزوں کے ڈھیر بنوائے گا۔

۴۔ بچے اپنی سلیٹوں پر ۵ لکیریں ||||| ۵ نقطے ∴∵ پانچ گول شکلیں ⁘ بنائینگے

۵۔ پانچ مرتبہ یا پانچ دفعہ کا تصور دلانے کے لئے بچوں سے کہا جائے گا کہ وہ پانچ مرتبہ کودیں۔ پانچ مرتبہ دوڑیں۔ پانچ دفعہ ہاتھ اوپر اٹھائیں وغیرہ تاکہ ان کی حرکات کی وجہ سے ان کو سبق دلچسپ معلوم ہو۔ یہ سبق ایک روز کے لئے کافی ہوگا۔ ۵ کے ہندسہ کی شکل بتانیکا سبق دوسرے روز دیا جائیگا۔

دوسرے روز سابقہ واقفیت میں پانچ کی گنتی کا اعادہ کیا جائے گا۔ اور بعد پانچ کا ہندسہ لکھنے کا طریقہ بتایا جائے گا۔ تختہ سیاہ پر ۵ کا ہندسہ موٹے پیمانہ پر لکھا جائے تاکہ بچے دور سے بھی اس ہندسہ ۵ کی صورت و شکل اور اس کی ترکیب کو آسانی سے دیکھ سکیں ہندسہ کی صورت و شکل بچوں کے دل پر نقش کرانے کے لئے قوائے باصرہ و لامسہ کو کام میں لایا جائے۔ تختہ سیاہ پر ۵ کا ہندسہ لکھنے پر بچوں کو اس کی بناوٹ معلوم کرانے کے لئے ایسے تاش پیش کئے جائیں جن پر ۵ کا ہندسہ موٹے قلم سے واضح طور پر بنایا گیا ہو تاکہ بچہ اس ہندسہ پر ہاتھ پھیر کر اس ہندسہ کی ترکیب و بناوٹ معلوم کریں۔ تاش پر لکھے ہوئے اور تختہ سیاہ پر بنائے ہوئے ہندسہ میں کافی مشابہت ہونی چاہئے۔ ہاتھ پھراتے وقت بچوں کی توجہ زیادہ تر ہندسہ مذکور کی شکل و بناوٹ کی طرف مبذول کرائی جائے۔ بعد میں وہی شکل ریتی یا مٹی پر بچوں کے ہاتھ سے بنوائی جائے۔ بیج۔ کوڑیاں۔ دانے وغیرہ ترتیب وار رکھکر

وہی شکل بچوں سے بنوائی جائے اس طرح ہندسہ کی شکل کا تصور بچوں کو پختہ طور پر ہو جائیگا آخری ہیں وہی ۵ کا ہندسہ بچوں کی سلیٹوں پر انھیں سے لکھوایا جائے اعدادی نقشہ Number Chart میں ۵ کا ہندسہ بنانے کے لئے کہا جائے۔ مختلف ہندسوں کے تاش ان کے سامنے رکھ کر ان میں سے '۵' کا تاش الگ کرنے کے لئے بچوں سے کہا جائے۔ اس طرح پانچ کی قرأت وکتابت کا سبق بچوں کو دیا جائے۔

اعداد کا تصور پختہ طور پر دلانے کے بعد ان کے اجزائے ترکیبی بھی بچوں سے انہی کی کوشش سے اور ان کے ذاتی تجربہ سے اخذ کرائے جائیں۔ اجزائے ترکیبی Composite Numbers کا تصور دلانے میں سبق کے مدارج حسب ذیل ہوں گے مثلاً

۵ کے اجزار ترکیبی بچوں سے یوں اخذ کرتے ہیں

۱۔ دفعہ اول عمل بذریعہ اشیار محسوسہ۔

گولیاں تیلیاں۔ بیج وغیرہ جیسی چیزیں بچوں میں تقسیم کئے جائیں اور ان سے کہا جائے کہ ۵ گولیاں ۵ تیلیاں ۵ بیج الگ کرو۔ اور باقی چیزوں کو دور رکھدو۔ بعد میں بچوں سے کہا جائے کہ ان ۵ گولیوں میں سے ۲ گولیوں کا ایک ڈھیر بناؤ۔ ۵ تیلیوں میں سے ۲ تیلیوں کا ایک ڈھیر بناؤ وغیرہ اب ان سے یہ بات دریافت کی جائے۔کہ ایک ڈھیر دو چیزوں کا بنا باقی چیزیں کتنی رہیں؟ باقی چیزیں ان سے گنوائی جائیں اور مندرجہ ذیل باتیں اخذ کرائی جائیں۔

۲ گولیاں اور ۳ گولیاں مل کر ۵ گولیاں ہوتی ہیں

۲ تیلیاں اور ۳ تیلیاں ملکر ۵ تیلیاں ہوتی ہیں

پھر پانچ گولیاں (تیلیاں وغیرہ جو چیزیں پیش کی ہوں) ایک جگہ کرنے کے لئے کہا جائے اور ان میں سے تین چیزوں کا ایک ڈھیر بنانے کے لئے کہا جائے اور باقی چیزوں کی تعداد دریافت کی جائے اور بذریعہ سوال وجواب حسب ذیل نتیجہ اخذ کیا جائے۔

۳۔گولیاں اور دو گولیاں ملکر ۵ گولیاں ہوتی ہیں۔

اسطرح ۴۔گولیاں اور ایک گولی ملکر ۵ گولیاں ہوتی ہیں

۱۔ گولی اور چار گولیاں ملکر ۵ گولیاں ہوتی ہیں۔وغیرہ

## "The Elements of Algebra"

BY

N. PANCHAPAGESHA AIYAR, B. A., L. T.

*Published by Messrs. Srinivas Varadachari & Co., Madras. Pages 501, Price Rs. 2/-*

---

ORIGINALLY the book was the result of the combined efforts of three experienced mathematicians. In revising the book Mr. N. Panchapagesha Aiyar, B. A., L. T., has tried to bring it into line with the syllabus for Optional Mathematics in the Madras and Mysore S. S. L. C. schemes. The book also satisfies the requirements of the Optional Mathematics course prescribed for the H. S. L. C. Examination in our State. The gradation of examples is quite satisfactory and they are based on the principle "from Simple to Complex". The chapters are arranged on "The Concentric System" of treating a subject, where extensivity and intensivity are both duly considered.

It is a very careful work, satisfactory from the point of treatment, get-up, figures, and printing. The treatment is lucid and accurate, while the examples are well-chosen. The Examination papers at the end of the book have been brought up to date. The book is well adapted for the use of the secondary school students and it is one of the best books that can be put in the hands of the students of Mathematics.

D. C. BHOGLE

---

The chapters dealing with the methods of teaching reveal the thoroughness with which Germany has sought out and applied to her particular needs the technique of teaching. One notes the emphasis on the cultural idea as opposed to the utilitarian, while the self-activity principle is seen to be latent throughout. The latitude given to teachers in handling their subjects is also conspicuous. The same change of emphasis applies to Inspections; the Inspector is no longer a bureaucrat as of old, but an adviser and a friend.

The Physical Education and Child Welfare chapters show how seriously Germany has taken up this problem, imperative to her in view of the physical deterioration consequent on the Great War, and show the success she has achieved in arresting the physical decline of her people. The account also of the Wandervögel (Wandering Birds) or Youth Movement is most interesting and stimulating.

The book is well got up. The Charts and Appendices setting forth graphically the organisation of the schools, their proportionate numbers, hours, subjects, etc. bear the imprint of the author's thoroughness and are elucidating and useful, and similarly the illustrations of the actual work in progress.

One value of the book, it seems to us, is to be found in the incidental comments and inferences the author frequently makes regarding the applicability of the methods of German Education to India, and the last chapter is most suggestive from this point of view. Indeed it is just here that the value of the book is most apparent, for if we may apply Lord Eustace Percy's remarks to India, " We have a cultural inheritance older, richer and more varied than that of Germany and it is the more necessary that we should learn from her the power of focussing that inheritance into a philosophy comprehensive enough to include its varieties and to develop it to meet the demands of a changing world."

It is a book which should certainly find a place in the Teachers' Library of every school.

F. C. PHILIP

The introductory chapter reveals what can be done by a nation in earnest concerning educational matters, for in the post-war transition period German education was entirely overhauled, and its whole aim and outlook changed from an over-regularised bureaucratic system to a more democratic one with greater emphasis on initiative, character building, physical education etc. All this is very pertinent to India where sooner or later a similar transition period seems imminent. The emphasis on initiative, self-activity, civic and physical education with national culture as the central theme suggests just the elements needed in India to-day where a Nation is similarly feeling its way to a more national system of education. It may also be remembered that "Germany was the first country to recognise and enforce the principle of compulsory education."

After a description of the rather intricate system under which the German Schools are organised, the different types of schools are dealt with in detail. The chapters on the "Garden School at Wilmersdorf" and on Vocational Schools are particularly interesting, and show what can be done in the way of adapting a national system of education to the particular needs of a people. Mr. Ali Akbar attributes the success of such schools to their being organised on the basis of the actual and social needs of the country, and to the close co-operation between the schools and the industries. It is noteworthy that the curriculum of each type of school: Trade, Commercial and Continuation,—includes some elements of general education.

The chapter on Secondary education provides much food for thought to those engaged in Secondary Schools in India, especially the emphasis on the principles of Concentration and Correlation and the Free Activity Groups, while the idea of the Maturity Examination which entitles a pupil to enter a University, and which is held by the school itself in conjunction with the Inspector, and not by the University, is extremely suggestive.

## Reviews

### "THE GERMAN SCHOOL SYSTEM"

BY

S. ALI AKBAR, M. A. (CANTAB.)

*Published by Messrs. Longmans Green & Co., Ltd.—*
*Price Rs. 3/8*

---

This survey of the German School system based on the first-hand experience and impressions of the author provides a most useful study for all students of education. As Lord Eustace Percy points out in his foreword, "Germany possesses one quality................she has a conscious grasp of what education is and ought to be "........and " shows it over the whole field of education." No true educationist can therefore afford to be ignorant of the results she has achieved. This book reveals her efficiency in the realm of education in a striking degree. Considering the range of topics treated in the 210 pages which comprise the book, one cannot fail to be impressed with its compactness and conciseness to which is linked a lucidity of treatment which makes it most interesting reading.

The titles of the chapters give some idea of the variety of the subjects dealt with :—Administration and Organisation, Kindergarten, Elementary Schools, A Garden School, Middle Schools, Vocational Schools, Secondary Schools; the Teaching of English, History and Geography, the Teaching of Mathematics and the Natural Sciences, Drawing and Music, Examination System, Physical Education, the Youth Movement, Child Welfare, Training of Teachers. The book should be read in order to be appreciated properly, but certain outstanding features may be mentioned.

